لوگوں کو جمع کر کے منبر پر بیٹھ گئے۔ اور حضرت علیؓ کا جو فرمان لائے تھے لوگوں کو پڑھ کے سنایا گیا۔ اس میں اُن کے امیر مقرر ہونے کے تذکرے کے بعد لوگوں کو ہدایت تھی کہ اُن کے ہاتھ پر حضرت علیؓ کی بیعت کریں۔ اُن کا ساتھ دیں۔ حق میں اُن کے یاور رہیں" پھر قیس نے کھڑے ہو کر یہ تقریر کی "حمد اس خدا کی جو حق کو لایا جس نے باطل کو مٹایا۔ اور ظالموں کو ذلیل و خوار کیا۔ لوگو ہم نے اس شخص کے ہاتھ پر بیعت کی ہے جس کو اپنے نبی کے بعد سب سے افضل جانتے ہیں۔ لہذا اُٹھو۔ اور اس عہد و اقرار پر اُن کی بیعت کرو کہ کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ پر عمل کرو گے۔ اور اگر ہم تم کو اُن چیزوں کی تعلیم نہ دیں تو ہماری بیعت کالعدم ہے"۔ یہ تقریر سن کر سب لوگوں نے بیعت کر لی۔ پھر قیس نے مصر کے سب شہروں میں عامل بھیج دیے۔ اور سارے مصر کا انتظام درست ہو گیا۔

خربتا کے ہواخواہان عثمان۔

لیکن خربتا نام ایک گاؤں میں ایک گروہ موجود تھا جن لوگوں کو حضرت عثمانؓ کا مارا جانا سخت ناگوار گزرا تھا۔ اور دو شخص جن میں سے ایک یزید بن حارث کنانی اور دوسرا ایک اور بھی شخص تھا اُن کے سردار تھے مسلمہ بن مخلد یہاں موجود تھے وہ بھی ان لوگوں کے ہم خیال تھے۔ یزید بن حارث نے قیس کے پاس کہلا بھیجا "آپ کو قاتلین عثمانؓ سے انتقام لینا چاہیے"۔ یہ حالت دیکھ کر قیس نے مسلمہ کے پاس چونکہ وہ ایک محترم صحابی تھے پیام بھیجا کہ افسوس آپ میری مخالفت میں ہنگامہ کریں گے لیکن میں خدا کی قسم آپ کے قتل کا روادار نہیں ہوں۔ چاہے اس کے صلے میں مجھے سارے مصر و شام کی حکومت ہی کیوں نہ ملے۔ مسلمہ نے اس کے جواب میں کہلا بھیجا "جب تک تم والیٔ مصر ہو مجھے اپنی حفاظت کے لئے کافی سمجھو"۔ بعد ازاں قیس نے جو ہمیشہ نہایت ہی ہوشیاری اور احتیاط سے کام لیا کرتے تھے۔ خربتا والوں کو اطمینان دلایا کہ میں تم کو بیعت کرنے پر مجبور نہ کروں گا۔ تم لوگ مجھے اپنا محافظ جانو"۔ اور ان لوگوں نے بھی اسی میں مصلحت دیکھ کر مخالف الخیال والی سے صلح کر لی۔ اور اپنے علاقے کا خراج بھی رعایا سے وصول کر کے بھیجتے رہے۔

معاویہ اور قیس

مصر کی یہی حالت تھی کہ جمل کی لڑائی ہوئی۔ حضرت علیؓ مدینے سے بصرے تشریف لے گئے۔ اور فتحمند ہو کر کوفے میں پہنچے۔ اب معاویہ کو قیس کا مصر میں رہنا کسی طرح گوارا نہ تھا۔ انھیں فوجی مصالح کے لحاظ سے دھڑکا لگا ہوا تھا کہ ایسا نہ ہو علیؓ عراق پر قابض ہیں اور قیس ان کی طرف سے مصر کے حاکم رہیں۔ پھر دونوں طرف سے شام پر حملہ کر دیں اور

میں آ گئے پیچھے دونوں جانب سے دشمنوں میں گھر جاؤں۔ اس دشواری کے دور کرنے کے لئے تجویزیہ نے سوچتے سوچتے قیس بن سعد کے پاس ایک خط بھیجا جس میں سلام کے بعد لکھا تم نے چاہے کوڑے مارے ہوں، چاہے گالیاں دی ہوں اور چاہے دوسروں کو بہکا کے بھیجا ہو ہر صورت میں تم نے عثمانؓ پر یورش کی۔ اور اس کے قبول کرنے میں بھی تم کو تامل نہ ہوگا کہ اُن کا خون تم پر حلال نہ تھا۔ الغرض تم ایک سخت گناہ کے مرتکب ہوئے ہو۔ لہذا قیس درگاہ الٰہی میں توبہ کرو۔ کیونکہ تم ان لوگوں میں ہو جنھوں نے عثمانؓ پر یورش کرنے کے لیے لوگوں کو باہر سے بلایا۔ رہے تمھارے آقا (علیؓ) ان کی نسبت تو ہمیں یقین کامل ہے کہ انھیں کے بھڑکانے اور ابھارنے سے لوگوں نے خلیفہ مظلوم کو قتل کیا۔ خلاصہ یہ کہ کسی حال میں تمھاری قوم کا دامن دھبے سے پاک نہیں ہے۔ اسی وجہ سے اے قیس میں تمھیں مشورہ دیتا ہوں کہ جہاں تک ہوسکے ان لوگوں کا ساتھ دو جو عثمانؓ کے خون کا انتقام لے رہے ہیں۔ اور ہماری پیروی کرو۔ میں اس کے معاوضہ میں تم سے وعدہ کرتا ہوں کہ میری زندگی بھر عراق کی حکومت تمھارے ہی ہاتھ میں رہے گی۔ اور جہاں تک بنے گا حکومت حجاز بھی ایسے شخص کے ہاتھ میں دوں گا جس کو تم پیش کرو۔ اس کے سوا اور کچھ مانگتے ہو تو وہ بھی مانگو میں دوں گا۔ خلاصہ یہ کہ اس بارے میں تمھارا جو کچھ خیال ہو مجھے اس سے آگاہ کرو۔"

معاویہ کا خط قیس کے نام

قیس کا جواب

قیس کو یہ خط پڑھ کے غصہ تو بہت آیا مگر مناسب نہ جانا کہ اپنا منشا معاویہ پر ظاہر کر دیں یا لڑائی کی چھیڑ چھاڑ کریں۔ چنانچہ جواب میں لکھا "میں آپ کا مقصد سمجھا۔ قاتلین عثمانؓ کا جو آپ نے تذکرہ کیا ہے اس بارے میں کہتا ہوں کہ ہنگامہ کے وقت میں کبھی اُن کے پاس بھی نہیں پھٹکا۔ اور جو آپ نے لکھا ہے کہ میرے مالک و آقا ہی وہ شخص ہیں جنھوں نے لوگوں کو عثمانؓ کی مخالفت پر بھڑکایا تو مجھے اس کی بھی مطلقاً اطلاع نہیں رہا یہ جو آپ لکھتے ہیں کہ میری قوم کا دامن اس خون کے دھبے سے پاک نہیں ہے تو اس کا مجھے اعتراف ہے کہ واقعی وہی لوگ اس ہنگامہ میں سب سے پہلے کھڑے ہوئے۔ آخر میں جو آپ نے فرمایا ہے کہ میں آپ کی اطاعت قبول کروں تو میں اس معاملہ میں ابھی غور کر رہا ہوں۔ اور آپ خود سمجھ سکتے ہیں کہ ایسے معاملات جلد ہی نہیں طے ہو سکتے۔ مگر میں آپ کو اطمینان دلاتا ہوں کہ میری طرف سے کوئی ایسا واقعہ نہ پیش آئے گا جو آپ کو ناگوار ہو۔ اور انشاء اللہ عنقریب

ہم آپ کوئی رائے قائم کریں گے۔"

معاویہ کا دوسرا خط

اس خط کو پڑھ کے معاویہ ایک گومگو کی حالت میں پڑ گئے۔ کبھی یہ خیال پیدا ہوتا کہ قیس میرے موافق ہیں۔ اور کبھی شبہ ہوتا کہ نہیں وہ میرے خلاف ہیں۔ اسی تردد کے دور کرنے کے لئے دوسرا خط بھیجا جس کا مضمون یہ تھا کہ "قیس نہ تم ادھر آتے دکھائی دیتے ہو کہ صلح دوستی کا وعدہ کر دوں اور نہ ادھر جاتے کہ لڑائی کی دھمکی دوں۔ میں وہ نہیں ہوں کہ کسی سے فریب کھا جاؤں۔ اور میرے پاس کافی تعداد میں پلٹنیں اور رسالے موجود ہیں والسلام"۔

قیس کا آخری خط

قیس نے جو یہ خط پڑھا تو دل میں کہا ٹال مٹول سے کام نہ چلے گا۔ لہذا اس کے جواب میں جو کچھ دل میں تھا ظاہر کر دیا۔ لکھا "تعجب ہے کہ آپ مجھے دھوکہ دیتے لالچ دلاتے اور برگشتہ کرنا چاہتے ہیں۔ مجھ سے اس کی توقع نہ رکھیے کہ اُن بزرگ کی اطاعت چھوڑ دوں گا جو خلافت کے لئے سب سے زیادہ موزوں سب سے بڑے حق گو۔ اور سب سے بڑے ہادی دین ہیں۔ اور بلحاظ تعلقات حضور رسالت مآب صلعم کے سب سے زیادہ قریبی رشتہ دار ہیں۔ آپ کہتے ہیں کہ میں آپ کی اطاعت کروں۔ مگر آپ کی اطاعت اس شخص کی اطاعت ہو گی جو خلافت کے لئے سب سے زیادہ نااہل سب سے بڑا مکار۔ اور سب سے زیادہ گمراہ ہے۔ اور بلحاظ تعلقات حضرت رسالت ؐ سے بہت ہی دور ہے۔ گمراہوں اور گمراہ کرنے والوں کا بیٹا ہے۔ اور شیطان کے دیووں میں سے ایک دیو ہے۔ رہا آپ کا یہ لکھنا کہ مصر کو پلٹنوں اور رسالوں سے آپ بھر دیں گے تو اس کا جواب یہ ہے کہ میں خدا کی قسم آپ کو مشکل میں ڈال دوں گا۔ والسلام"۔

معاویہ کی چالاکی

معاویہ نے قیس کا یہ خط پڑھا تو سمجھیں کھل گئیں مگر بجائے اظہار مخالفت کے ہیر پھیر سے کام لیا اور اہل شام سے کہا "قیس کو برا نہ کہو اور نہ اُن کو لڑنے پر مجبور کرو۔ وہ اصل میں ہمارے دوست اور ہمارے ہی گروہ میں ہیں۔ پوشیدہ طور پر اُن کی تحریریں اور اُن کے مشورے ملتے رہتے ہیں۔ تم نہیں دیکھتے کہ تمہارے یاران خرنبا کے ساتھ جو ان کی قلمرو میں رہتے ہیں اُن کا کیسا اچھا سلوک ہے۔ ان لوگوں کے وظیفے اور روزینے سب انہوں نے جاری کر دیے ہیں۔ اور اُن کے حال پر نہایت مہربان ہیں"۔ اس کے بعد قیس کی طرف سے ایک جعلی خط نکال کر اہل شام کو سنایا جس میں لکھا تھا کہ "میں عثمانؓ کے خون کا طالب ہوں۔ اور اس میں آپ کا ساتھ دوں گا"۔

یہ خبر سارے شام میں اڑ گئی۔ پھر شام سے عراق میں پہونچی اور محمد بن ابی بکر اور محمد بن جعفر بن ابی طالب کے ذریعے سے حضرت علیؓ کے گوش گزار ہوئی۔ علاوہ بریں شام میں آپ کے جتنے مخبر طرفدار تھے سب نے آپ کو اس کی اطلاع کی۔ متواتر اطلاعوں نے آپ کو پریشان کر دیا۔ اور اپنے دونوں فرزندوں اور عبداللہ بن جعفر کو بلا کے اس بارے میں مشورہ کیا۔ جعفر طیار کے فرزند نے کہا امیر المومنین جس امر میں شبہ ہوتا ہو اس کو چھوڑ کے وہ طریقہ اختیار فرمائیے جس میں شبہ کی گنجائش نہ ہو۔ بہتر یہ معلوم ہوتا ہے کہ قیس کو حکومت مصر سے معزول کر دیجیے۔" حضرت علیؓ نے فرمایا "مگر میں خدا کی قسم ان باتوں کو سچ نہیں جانتا۔" عبداللہ بولے "اگر اس صورت میں بھی ان کا معزول کرنا ہی مناسب ہے کیونکہ اگر یہ خبریں سچ ہیں تو قیس حکومت مصر کے چھوڑنے میں تامل کریں گے۔"

حضرت علیؓ کا تردد

اس معاملہ پر غور ہو ہی رہا تھا کہ آپ کی خدمت میں قیس کا خط آیا جس میں خربتا والوں کا تذکرہ تھا جنھوں نے بیعت نہیں کی تھی۔ اور لکھا تھا کہ "میں نے ان سے لڑائی نہیں چھیڑی۔" یہ مضمون سنتے ہی عبداللہ بن جعفر بولے "اب تو شبہ ہوتا ہے کہ قیس کا رجحان انہیں لوگوں کی طرف ہے۔ اب آپ انھیں حکم فرمائیں کہ فوراً ان لوگوں پر حملہ کر دیں۔" ان کے مشورے کے مطابق حضرت علیؓ نے قیس کو یہی لکھ بھیجا۔ آپ کا یہ جواب پڑھ کے قیس کو حیرت ہو گئی۔ اور جواب دیا "ہم نے ان لوگوں کو ایسا بنا دیا ہے کہ باوجود ہمارے مخالف ہونے کے وہ دشمنوں کی روک تھام کریں گے۔ برخلاف اس کے اگر ان سے لڑائی چھیڑ دی گئی تو وہ علانیہ دشمنوں کے مددگار بن جائیں گے۔ لہٰذا امیر المومنین میرا کہنا مانیے۔ اور ان لوگوں کی مخالفت نہ فرمائیے مصلحت اسی میں ہے کہ یہ لوگ اسی حالت پر رہنے دیے جائیں۔"

قیس کی جگہ محمد بن ابی بکر کا تقرر

یہ خط حضرت علیؓ نے جو اپنے مشیروں کو سنایا تو محمد بن جعفر نے کہا "امیر المومنین اب تو ضرورت ہے کہ آپ قیس کو مصر کی حکومت سے معزول فرما کے ان کی جگہ محمد بن ابی بکر کو مقرر فرما دیں۔" محمد بن جعفر اور محمد بن ابی بکر اخیافی بھائی تھے۔ ان کی والدہ اسماء بنت عمیس پہلے حضرت جعفر طیار کے عقد میں تھیں پھر حضرت ابوبکر صدیقؓ کے عقد میں آئیں اور ان کے بعد حضرت علیؓ نے ان سے نکاح کیا۔ غرض یہ سفارش بھائی کی بھائی کے حق میں تھی۔ حضرت علیؓ نے اس تجویز کو قبول فرما کے محمد بن ابی بکر کو سند حکومت عطا کر کے مصر کی طرف روانہ کر دیا۔ بعض روایتوں سے ایسا ظاہر ہوتا ہے کہ اس موقع پر پہلے آپ نے

اشتر نخعی کو روانہ فرمایا تھا۔ انھوں نے راستہ میں انتقال کیا تب ان کے عوض میں آپ نے
محمد بن ابی بکر کو بھیجا۔

محمد جیسے ہی مصر میں پہونچ کر قیس سے ملے قیس نے امیر المومنین کی خیریت پوچھی
اور دریافت کیا کہ مجھ سے انھیں کیوں بدگمانی ہے؟ اور میرے اُن کے درمیان میں کون
تفرقہ ڈال رہا ہے؟ محمد نے اطمینان دلایا کہ آپ سے کوئی شکایت نہیں ہے مگر مصلحۃً
مجھے امیر بنا کے بھیج دیا ہے۔ اور حکومت مصر کا میرے ہاتھ میں رہنا ویسا ہی ہے جیسے کہ آپ کے
ہاتھ میں ہو۔ قیس کو اپنی معزولی پر ملال ہوا اور کہا مگر اب میں خدا کی قسم یہاں نہ ٹھہروں گا۔
پھر اسی وقت سرزمین مصر کو چھوڑ کے مدینے چلے گئے اور اپنے معزول ہونے پر برہم تھے۔

قیس مدینہ میں

قیس ناراض و برخاستہ خاطر مدینے میں پہونچے تو حضرت حسان بن ثابت سے ملاقات
ہوئی جو حضرت عثمانؓ کے طرفداروں میں تھے حسان نے اُن کی صورت دیکھتے ہی کہا۔
"تم نے عثمانؓ کو قتل کیا اور علیؓ نے بھی تم کو نکال باہر کیا گناہ تمہارے سر رہ گیا اور جن
کے ساتھ بھلائی کی تھی وہ بھی شکر گزار نہ ہوئے" حسان اس زمانے میں نابینا تھے ان کے
اس طعنے پر قیس کو غصہ آگیا۔ کہا او دل اور آنکھوں کے اندھے اگر کبھی میرے تمہارے خاندان
میں لڑائی ہوئی تو میں تمہارا سر اڑا دوں گا بس جاؤ اپنے گھر جاؤ"

مروان بھی مدینے میں موجود تھا اس نے قیس کو کچھ ایسے اندیشے دلائے کہ وہ اور
سہل بن حنیف دونوں مدینے کو خیرباد کہہ کے حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہو گئے
اور جنگ صفین میں شریک ہوئے۔ مروان کے ڈرانے اور قیس کے حضرت علیؓ کے پاس
چلے جانے کا حال معاویہ کو معلوم ہوا تو نہایت غصہ کے الفاظ میں مروان کو لکھا "اگر تم
ایک لاکھ لشکروں سے علیؓ کی مدد کرتے تو مجھے اتنا دشوار نہ گزرتا جتنا کہ قیس کا ان کے
پاس چلا جانا مجھے ناگوار ہوا۔ اس لئے کہ اُن کی رائے اور اُن کے مرتبے کا دوسرا شخص نہیں ہے"

حضرت علیؓ کی خدمت میں

قیس جب حضرت علیؓ سے ملے اور ساری سرگزشت بیان کی تو آپ پر کھلا کہ یہ فریب
دیا گیا تھا اور اپنی گذشتہ کارروائی پر آپ کو افسوس ہوا۔ پھر جب معرکہ صفین کے بعد
محمد بن ابی بکر کے مارے جانے کی اطلاع ملی تب آپ کو قیس کا مرتبہ معلوم ہوا اور اس کے
بعد سے آپ ہر امر میں اُن کے مشورے پر عمل کرتے۔

محمد بن ابی بکر عامل مصر

قیس کے پلٹ آنے کے بعد محمد بن ابی بکر نے اہل مصر کو اپنے تقرر سے متعلق

حضرت علیؓ کا خط پڑھ کے سنایا۔ اور منبر پہ کھڑے ہو کر یہ تقریر کی "حمد اس خدا کی جس کی مہربانی سے ہم تم راہ راست پر ہیں۔ اور مسلمانوں میں جب اختلاف پڑا تو اس نے بہت سی ایسی باتیں ہم پر اور تم پر عیاں کر دیں جن سے جہلاء بے بہرہ ہیں۔ لوگو! امیر المومنین نے مجھ کو تمہارا حاکم مقرر کیا۔ اور مجھ سے وہ عہد لیا ہے جس کو تم آپ کی تحریر میں سن چکے۔ توفیق خیر دینے والا خدا ہی ہے اسی پر میرا بھروسا ہے۔ اور اسی کی طرف میں ہر امر میں رجوع کرتا ہوں۔ میرے طرز حکمرانی اور میرے افعال و حرکات کو اگر تم خدا کے احکام کے مطابق پاؤ تو خدا کی حمد کرو۔ اس لئے کہ وہ خدا ہی کی ہدایت و توفیق کی برکتیں ہیں۔ اگر میرے کسی عامل کے عمل کو حق کے خلاف پاؤ تو اس کو میرے سامنے پیش کرو اور اس کے مقرر کرنے پہ مجھے الزام دو اس لئے کہ اسی میں میری سعادت ہے۔ اور تمہیں اس کا حق حاصل ہے۔ اللہ جل شانہٗ اپنی رحمت سے ہم کو اور تم کو اعمال حسنہ کی توفیق دے۔"

اہل خربتا سے جھگڑا

یوں اپنی حکومت اور پالیسی کا اعلان کر کے محمد بن ابی بکر پورے ایک مہینے تک بالکل خاموش رہے۔ بعد ازاں اہل خربتا کے پاس جو مخالف تھے اور قیس نے ان سے مزاحمت نہیں کی تھی حکم بھیجا کہ "امیر المومنین علیؓ کی بیعت اور میری اطاعت کرو۔ اور یہ نہیں منظور ہے تو ہمارے قلمرو سے نکل جاؤ۔" ان لوگوں نے اس حکم کی تعمیل سے قطعاً انکار کیا اور لکھا "ابھی آپ ہم سے مزاحم نہ ہوں بلکہ دیکھیں کہ ہمارے معاملات کا کیا انجام ہوتا ہے۔ ہم سے لڑنے میں عجلت نہ کیجئے۔" محمد نے ان کی اس درخواست کے قبول کرنے سے قطعاً انکار کیا جس کے ساتھ ہی وہ لوگ مقابلہ اور اپنی حفاظت کی تیاریاں کرنے لگے۔ مگر اسی درمیان میں صفین کی لڑائی چھڑ گئی۔

خراسان کا بندوبست

اسی سنہ ۳۶ھ میں واقعہ جمل کے بعد عجمی حاکم مرو کا بیٹا ابراز حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اظہار اطاعت کر کے امیدوار مرحمت ہوا۔ آپ نے اس کو ایک تحریر لکھ دی جو مرو کے تمام دہقانوں (زمینداروں) عجمی سرداروں اور عام باشندوں کے نام تھی۔ لیکن پھر بھی وہاں کے عجمی سرداروں میں سے بعض نے بغاوت کی اور نیشاپور کا راستہ روک دیا۔ حضرت علیؓ نے خلید بن قرہ کو اور بعض راویوں کے بیان کے مطابق ابن طریف یربوعی کو خراسان میں بھیجا کہ ان فتنہ انگیزوں کا استیصال کریں۔

عمرو بن عاص

عمرو بن عاص کی نسبت خلافت عثمانیہ کے آخر عہد میں ہم بیان کر آئے ہیں کہ مدینہ

چھوڑ کے ارضِ فلسطین میں چلے آئے۔ یہاں اُن کے دونوں فرزند عبداللہ اور محمد اُن کے ہمراہ تھے چنانچہ یہیں بیٹھے بیٹھے اُنھوں نے حضرت عثمانؓ کے محصور ہونے شہید ہونے اور حضرت علیؓ کے خلیفہ ہونے کے حالات سُنے۔

اُن کا شہادت کے حالات سنتے آگاہ ہو جانا۔

بعض معتبر اہل روایت کہتے ہیں کہ حضور سرورِ عالمؐ نے جب اُن کو عمان میں بھیجا تھا تو وہاں اُنھوں نے کسی حبر یعنی پنڈت یہودی سے ایک طولانی پیشین گوئی سُنی تھی جس کے ذریعہ سے اُن کو رسول خدا صلعم کی وفات، خلفائے اربعہ کی جانشینی اور آخر میں حضرت علیؓ کے شہید اور حاکم ارضِ مقدس فلسطین کے خلیفہ ہونے کی کل کیفیت اشاروں اور صفتوں میں بالصراحت معلوم ہو گئی تھی اور اسی لئے حضرت علیؓ کے خلیفہ ہوتے ہی اُنھوں نے حضرت عثمانؓ کا نام لے لے کر رونا پیٹنا شروع کیا اور معویہ کی طرفداری اختیار کر لی۔

اُن کا نادم ہونا کا زمانہ۔

ایک دوسری روایت یہ ہے کہ جب اُنھیں حضرت عثمانؓ کی شہادت کا حال معلوم ہوا تو اپنی علیحدگی پر افسوس کیا اور کہا "اصل میں اُن کو میں ہی نے قتل کرایا۔" بعد ازاں سوچنے لگے کہ خلافت اگر طلحہ کو ملے تو بیشک وہ عرب کے ایک فیاض جوانمرد ہیں لیکن اگر علیؓ خلیفہ ہو گئے تو میرے نہایت ہی مخالف ہوں گے۔ اسی اثنا میں سُنا کہ حضرت علیؓ خلیفہ ہو گئے اور حضرت عائشہؓ اور زبیر اُن کی مخالفت پر اُٹھ کھڑے ہوئے ہیں۔ انتظار کرنے لگے کہ دیکھیں اس شورش کا کیا انجام ہوتا ہے۔ یکایک خبر آئی کہ جنگ جمل میں طلحہ و زبیر شہید ہوئے حضرت عائشہؓ ناکام رہیں اور حضرت علیؓ فتحیاب ہوئے۔ یہ سنتے ہی گھبرا گئے۔ اسی پریشانی میں تھے کہ سُنا شام میں معویہ علیؓ کی مخالفت کر رہے ہیں۔ اُن کی بیعت نہیں کرتے اور شہادت عثمانی کے واقعات کو اُبھار رہے ہیں۔ دونوں بیٹوں کو بلا کے مشورہ کیا کہ "مجھے کیا کرنا چاہیے۔ علیؓ سے مجھ کو کسی فائدے کی اُمید نہیں۔ ممکن نہیں کہ وہ مجھے ذرا بھی اپنی حکومت میں شریک کریں۔" اُن کے بیٹوں میں سے عبداللہ بڑے عابد و زاہد اور متقی و پرہیزگار تھے۔ بولے "رسول خدا صلعم اور ابوبکرؓ و عمرؓ تینوں صاحب دنیا سے رخصت ہوتے وقت تک آپ سے راضی تھے۔ لہٰذا اس موقع پر میری یہ رائے ہے کہ جب تک یہ جھگڑا نہ مٹے اور امن و امان نہ قائم ہو آپ گھر میں خاموش بیٹھے رہیں۔" دوسرے بیٹے محمد نے کہا "آپ عرب کی ایک زبردست ڈاڑھ ہیں۔ لہٰذا جب تک آپ نہ دخل دیں گے ان جھگڑوں کا تصفیہ ہی نہ ہوگا۔" دونوں بیٹوں کی رائیں سُن کر عمرو بن عاص نے کہا "عبداللہ تمھارا مشورہ میرے دین کے لئے مفید ہے اور محمد تمھارا مشورہ میری دنیا کے لئے۔"

بیٹوں سے مشورہ لینا۔

معٰویہ سے جا ملنا۔

اس مشورے کے بعد عمرو دونوں بیٹوں کو ساتھ لیے ہوئے معٰویہ کے پاس پہنچے اور دیکھا کہ تمام اہل شام معٰویہ کو حضرت عثمانؓ کے خون کا بدلہ لینے پر اُبھار رہے ہیں۔ اس موقع پر عمرو نے اہل شام کے مجمع عام کی طرف مخاطب ہو کر کہا "تم ہی حق پر ہو، خلیفہ مظلوم کے خون کا انتقام ضرور لینا چاہیے۔" یہ بات اگرچہ معٰویہ کے مقصد کے موافق کہی تھی، مگر معٰویہ نے توجہ نہ کی۔ اُن کی یہ بے پروائی دیکھ کر عمرو کے دونوں بیٹوں نے اُن سے کہا "یہ تو آپ کی طرف رُخ بھی نہیں کرتے، چلیے علیؓ کا ساتھ دیجیے۔" مگر عمرو نے اس کی کچھ پروا نہ کی، اور معٰویہ سے تنہائی میں ملکر کہا "آپ کی اس وضع پر مجھے خدا کی قسم حیرت ہوگئی کہ میں تو آپ کی تائید کرتا ہوں اور آپ منھ پھیرے لیتے ہیں۔ آپ کے ساتھ مل کے لڑنے پر علم خلیفہ مظلوم کا انتقام بے شک ہی لیں گے، لیکن ہمارے دلوں میں جو کچھ ہے وہ روشن ہے۔ یاد رکھیے کہ آپ اُس شخص سے لڑیں گے جو رسول اللہ صلعم کا عزیز قریب ہے، اور حضور رسالتؐ کی رفاقت میں اُن کے کارناموں کو آپ بخوبی جانتے ہیں۔ اُن کی فضیلت اور اُن کا رتبہ بھی خوب معلوم ہے، مگر بات یہ ہے کہ ہم اور آپ تو دنیا کے خواستگار ہیں۔" یہ پتے کی باتیں سُن کر معٰویہ نے اُن سے دوستی کر لی۔ اور اس کے بعد ہر معاملے میں وہی اُن کے ہمدم و ہمراز تھے۔

جریر بن عبداللہ

اِدھر حضرت علیؓ نے کوفے میں پہنچ کر حضرت عثمانؓ کے مقرر کیے ہوئے حاکم ہمدان جریر بن عبداللہ بجلی کو اور نیز اپنے حاکم آذربائیجان اشعث بن قیس کے نام حکم بھیجا کہ لوگوں سے میری بیعت لو اور یہ خدمت انجام دینے کے بعد کوفہ میں حاضر ہو۔ یہ لوگ خدمات مفوضہ انجام دے کر آ گئے تو آپ نے ارادہ فرمایا کہ کسی کو اپنا قاصد بنا کے معٰویہ کے پاس بھیجیں۔ جریر نے عرض کیا "یہ خدمت مجھ سے لیجیے اس لیے کہ مجھ سے معٰویہ سے پُرانی ملاقات بلکہ دوستی ہے۔" اشعث نے اس کی مخالفت کی اور کہا "ان کا جانا ٹھیک نہیں، اس لیے کہ ان کا رجحان معٰویہ کی طرف ہے۔" حضرت علیؓ نے فرمایا "نہیں، انھیں کو جانے دو۔ دیکھیں یہ کیا کر لاتے ہیں۔" پھر آپ نے معٰویہ کے نام اس مضمون کا خط لکھا کہ تمام مہاجرین و انصار نے بالاتفاق میرے ہاتھ پر بیعت کی بجز طلحہ و زبیر کے جنھوں نے بیعت کر کے توڑ دی تھی۔ اسی مجبوری سے مجھ کو ان کے ساتھ لڑنا پڑا۔ لہٰذا جس طرح سب مہاجرین و انصار نے میری اطاعت قبول کر لی ہے، تم بھی قبول کر لو۔ اور یہ خط جریر کے حوالے کر کے انھیں روانہ کر دیا۔

ان کی سفارت

جواب میں تاخیر

جریر دمشق میں پہنچے اور معٰویہ سے ملے تو معٰویہ نے جواب کو ٹالا اور بات بہت دن تک وہ جواب کے انتظار میں پڑے رہے۔ اس دوران میں معٰویہ نے عمرو بن عاص سے مشورہ کیا۔ انھوں نے کہا "تمام اہل شام کو جمع کر کے سب کے سامنے علیؓ پر عثمانؓ کے قتل کا الزام لگائیے۔ اور پھر

انھیں لوگوں کو ساتھ لے کر علیؓ کا مقابلہ کیجیے۔"

**شرحبیل بن سمط کا مشورہ معاویہ کو۔**

اسی اثنا میں امیر معاویہ نے مشورہ لینے کے لئے شرحبیل بن سمط کندی کو بلا بھیجا، ان بزرگ کو حضرت عمرؓ نے شام میں بھیجا تھا اور انھوں نے یہاں آکر عزت حاصل کی اور ایسی ترقی کی کہ معزز زعمائے شام اور وہاں کے رؤسا میں سمجھے جاتے تھے۔ وہ جب آگئے تو ان سے جریر کی سفارت کا حال بیان کر کے ان کی رائے دریافت کی۔ انھوں نے کہا امیر المومنین عثمانؓ بے شک ہمارے خلیفہ امام تھے۔ آپ میں اگر اتنی قوت ہے کہ ان کے خون کا بدلہ لے سکیں تو فبہا ورنہ آپ امر سے علیحدہ ہو جائیے۔

**شام والوں کی حالت۔**

ملک شام کی ان دنوں یہ حالت ہو رہی تھی کہ جیسے ہی نعمان بن بشیر حضرت عثمانؓ کا خون آلود کرتا جس پر وہ شہید ہوئے تھے اور نائلہ کی آدھی کٹی ہوئی ہتھیلی اور اس میں لگی ہوئی انگلیاں لے کر دمشق میں پہنچے تو معاویہ نے فوراً کرتے کو منبر پر ڈال دیا۔ انگلیاں اوپر لٹکا دیں اور ایک مدت تک یہ حسرتناک منظر لوگوں کے سامنے تھا کہ خون آلود کرتے کے برابر منبر پر معاویہ کھڑے حضرت عثمانؓ کے مظلوم مارے جانے کی سرگذشت بیان کر رہے ہیں اور سامنے سب لوگ ڈاڑھیں مار مار کے رو رہے ہیں۔ اس فوری جوش میں بہت سے معززین شام قسم کھا گئے کہ جب تک ہم قاتلین عثمانؓ اور ان کے حامیوں کو قتل نہ کر لیں گے غسل کریں گے اور نہ فرش پر سوئیں گے۔"

**جریر کی واپسی**

یہاں کا یہ رنگ اپنی آنکھوں سے دیکھ کر جریر کوفہ میں واپس آئے اور سارا حال بیان کر کے حضرت علیؓ سے کہا وہاں کے لوگ تو آپ کو الزام دیتے اور کہتے ہیں کہ آپ ہی نے عثمانؓ کو قتل کیا اور ان کے قاتلوں کو اپنے یہاں پناہ دی۔ سب کے سب آپ سے لڑنے کو تیار ہیں اور کہتے ہیں کہ جب تک آپ کو قتل نہ کر لیں گے لڑائی سے ہاتھ نہ روکیں گے۔"

**ان میں اور اشتر میں نزاع**

یہ سنتے ہی اشتر نے بگڑ کے حضرت علیؓ سے کہا میں کہتا تھا کہ جریر کو نہ بھیجئے اور ان کے دل کی کھوٹ سے میں نے آپ کو آگاہ کر دیا تھا اگر آپ ان کی جگہ مجھ کو بھیجتے تو زیادہ مناسب ہوتا۔ ان سے کچھ بھی کام نہیں نکلا۔ میں جاتا تو ایسا کام کرتا جس سے آپ خوش ہوتے۔ جریر بولے تم وہاں جاتے تو خدا کی قسم مار ڈالے جاتے تمہارا نام لے لے کر تو وہاں کے لوگ صاف صاف کہہ رہے ہیں کہ تم قاتلین عثمانؓ میں ہو۔" اشتر بولے میں جاتا تو یہ جواب نہ ہوتا معاویہ کو ایسی فکر میں پھنسا دیتا کہ انھیں جواب کی مہلت ہی نہ ملتی۔ اور امیر المومنینؓ اگر میرا کہنا مانیں تو جب تک خلافت کا فیصلہ نہ ہو جائے تم کو اور تمہارے سے لوگوں کو قید رکھیں۔"

**اور ان کا معاویہ سے جا ملنا۔**

مگر حضرت علیؓ نے جریر سے کچھ مزاحمت نہ کی وہ آزادی پاتے ہی قرقیسیا میں چلے گئے

اور معاویہ کو خبر کی۔ اور انھوں نے فوراً اپنے پاس بلا لیا۔

حضرت علیؓ کی روانگی

اب معاویہ کی بغاوت کے دور کرنے کے خیال سے حضرت علیؓ نے زبردست فوج ہمراہ لے کر کوفے سے کوچ کیا اور پہلا پڑاؤ نخیلہ میں کیا۔ یہاں حضرت عبداللہ بن عباس بھی بصرے کی فوج کے ساتھ آکر حضرت علیؓ کے لشکر میں شامل ہو گئے۔ معززین کوفہ میں سے دو شخص مرہ ہمدانی اور مسروق حضرت علیؓ کے ساتھ نہیں آئے بلکہ انھوں نے پہلے اپنے وظیفے جاری کرا لیے۔ پھر عراق چھوڑ کر قزوین میں چلے گئے اور مسروق کی نسبت کہتے ہیں کہ جب تک زندہ رہا اپنی اس حرکت پر افسوس کرتا پچھتاتا اور توبہ کرتا تھا۔

عمرو بن عاص کی کارروائی

حضرت علیؓ کی روانگی کی خبر معاویہ نے سنی تو عمرو بن عاص سے بلا کے مشورہ کیا۔ انھوں نے کہا علیؓ مقابلے کے لیے چل کھڑے ہوئے ہیں تو آپ بھی کوچ کر دیجیے۔ لیکن ہمیشہ عقلمندی اور ہوشیاری سے کام لیجیے۔ غرض معاویہ نے بھی کوچ کی تیاریاں کر دیں۔ اور عمرو نے یہ کہہ کے لوگوں کے حوصلے بڑھا دیے کہ علیؓ کے پاس کوئی زبردست قوت نہیں ہے۔ اور نہایت کمزور ہیں۔ عراق والوں کا گروہ ٹوٹ گیا۔ اُن کا جو رعب پہلے تھا اب نہیں باقی رہا۔ اور اُن کی تلواروں کی باڑ کرکری ہو گئی۔ بصرے والے اپنے ان معززین کی وجہ سے جو علیؓ کے مقابلے میں مارے گئے اُن سے ناراض ہیں۔ نیز بصرے اور کوفے کے تمام نامور سرداران اور جانباز بہادر میدان جمل میں مارے جا چکے کیونکہ ان دونوں شہروں کی قوت ایک دوسرے سے لڑ کے فنا ہو گئی۔ چنانچہ علیؓ تھوڑے سے آدمیوں کو لے کر چلے ہیں۔ انھوں نے تمھارے مظلوم خلیفہ کو قتل کیا۔ اور اب تم سے لڑنے کو آتے ہیں۔ لہٰذا خدا کو حاضر و ناظر جان کر حق کو ظاہر کرو اور جس خون کا انتقام لے رہے ہو وہ ضائع نہ ہونے پائے۔"

لشکر شام کی ترتیب

معاویہ نے اپنے لشکر شام کو مرتب کیا تو ایک جھنڈا عمرو بن عاص کے ہاتھ میں دیا۔ ایک ایک جھنڈا اُن کے دونوں بیٹوں محمد اور عبداللہ کو دیا۔ پھر ایک جھنڈا اپنے غلام وردان کے ہاتھ میں دیا۔ اور چونکہ حضرت علیؓ نے اپنے لشکر میں ایک جھنڈا اپنے غلام قنبر کو دیا تھا لہٰذا دونوں طرف کے ان نامی غلاموں کی لڑائی اور معرکہ آرائی پر طبع آزمائی کر کے معاویہ نے یہ شعر کہے حضرت علیؓ نے وہ نظم سنی تو خود بھی شاعری کا جوہر دکھایا۔ الغرض اس لشکر کو مرتب کر کے معاویہ آہستہ آہستہ کوچ کرتے ہوئے عراق کی طرف چلے کہ حضرت علیؓ کی سبقت کے مزاحم ہوں۔

اور روانگی

اب حضرت علیؓ نے اپنی فوج میں سے آٹھ ہزار بہادروں کو طلیعہ کے طور پر آگے بڑھایا۔

امیر معاویہ [illegible]

اور زیاد بن نضر حارثی کو اُن کا سردار مقرر کیا۔ بعد ازاں شریح بن ہانی کو چار ہزار جانبازوں کے ساتھ زیاد کے پیچھے پیچھے روانہ کیا اور ان کے بعد بنفس نفیس سارے لشکر سمیت نخیلہ سے روانہ ہو کر مدائن میں پہونچے۔ وہاں سے اور لشکر ساتھ لیا اور مختار بن ابی عبیدہ ثقفی کے چچا سعد بن مسعود کو مدائن کا حاکم مقرر کیا۔ وہیں سے آپ نے معقل بن قیس کو تین ہزار فوج کے ساتھ موصل کی طرف روانہ کیا۔ اور حکم فرمایا کہ اُدھر سے چکر کھا کر رقہ میں آپ سے آملیں۔

حضرت علیؓ رقہ میں

ان کارروائیوں کے بعد جب مدائن سے کوچ کر کے آپ رقہ میں پہونچے تو وہاں کے لوگوں کو حکم دیا کہ آپ کے عبور کرنے کے لئے فرات پر پل باندھ دیں تاکہ اس سے گزر کر آپ شام کی طرف بڑھیں۔ رقہ والوں نے اس حکم کی تعمیل سے انکار کیا۔ اور اپنی کشتیاں روک لیں مجبوراً آپ نے ارادہ فرمایا کہ فرات کے کنارے کنارے منبج تک چلے جائیں۔ اور وہاں کے قدیم پل سے عبور کریں۔ اشتر کو اپنا نائب بنا کے رقہ میں چھوڑا اور خود روانہ ہو گئے۔ مگر آپ کے روانہ ہوتے ہی اشتر نے رقہ کی رعایا میں منادی کرا دی کہ "اگر تم لوگوں نے امیر المومنین کے پار اترنے کے لئے پل نہ بنایا تو میں خدا کی قسم تم پر تلواریں بلند کر دوں گا۔ مردوں کو قتل کروں گا۔ اور تمہارے مال کو ضبط کر لوں گا۔" یہ سنتے ہی اہل رقہ گھبرا گئے۔ ایک دوسرے سے کہا "یہ اشتر بے اپنی قسم پوری کیے نہ رہے گا۔ اور ہمارے سروں پر آفت آ جائے گی۔ فوراً کشتیاں جوڑ کے پل بنا دیا۔ اور حضرت علیؓ واپس آ کر سارے لشکر کے ساتھ پار اتر گئے۔

پل تیار ہوا۔

فرات کے پار۔

پار اترنے کے بعد پھر اسی اگلی ترتیب کے مطابق آپ نے زیاد بن نضر حارثی اور شریح بن ہانی کو بارہ ہزار لشکر کے ساتھ آگے بڑھایا۔ یہ لوگ آپ کے لشکر میں واپس آ گئے تھے جس کا باعث یہ تھا کہ یہ لوگ فرات کے اس پار اس کے کنارے کنارے کوچ کرتے ہوئے شہر عانات تک پہونچے تھے کہ معلوم ہوا لشکر شام کے ساتھ آ گئے۔ دونوں سرداروں نے باہم مشورہ کیا۔ اور رائے قرار پائی کہ ہمیں اس بے احتیاطی کے ساتھ آگے بڑھنا مناسب نہیں۔ ممکن ہے کہ ہمارے اور ہمارے امیر المومنین کے درمیان میں دریائے فرات حائل ہو جائے۔ اور نہ یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس تھوڑے لشکر کے ساتھ ہم حریف کے سامنے صف آرا ہو جائیں پھر جب سنا کہ حضرت علیؓ پار اتر گئے تو چاہا کہ عانات سے قریب کسی جگہ سے خود بھی پار ہوں مگر وہاں کے لوگوں نے روک لیا تب شہر ہیت میں آئے وہاں سے پار اترے اور قرقیسیا کے اسی طرف حضرت علیؓ کے لشکر سے جا ملے۔ آپ نے حیرت کے ساتھ پوچھا

کیا وجہ کہ میرا طلیعہ میری پشت کی طرف سے نمودار ہوا ہے؟ اور زیاد نے کل واقعات عرض کر دیے۔ اُن کے عذر کو آپ نے قبول فرمایا۔ پھر آگے بڑھنے کا حکم دیا۔ اور وہ پھر جوش و خروش سے آگے بڑھتے ۔

# ساتویں فصل

## جنگ صفین کے ابتدائی مرحلے اور معرکے

پیش رو فوجوں کا سامنا۔ اشتر کی سپہ سالاری۔ پہلی چھیڑ۔ دوسری لڑائی۔ اشتر کا جواں مرد فرزند۔ بیٹا باپ کا ایلچی۔ خود حضرت علیؓ آپہونچے۔ پورے دونوں لشکروں کا سامنا۔ حضرت علیؓ کا پیام۔ پانی پینے کی اجازت مانگنا۔ اجازت نہ دینا۔ پانی کے لئے لڑائی اور کامیابی۔ حضرت علیؓ کی فیاضی۔ دو روز کی خاموشی۔ آپ کے سفیر اور اتمام حجت۔ بشیر سے گفتگو۔ شبیث کی تقریر۔ معاویہ کا جواب۔ سفارت کا فیصلہ اور آغاز جنگ۔ چھوٹے چھوٹے گروہوں کا لڑنا۔ آغاز سن ۳۷ھ اور التوائے جنگ۔ حضرت علیؓ کی دوسری سفارت۔ عدی کی تقریر۔ معاویہ کا جواب۔ یزید بن قیس کی گفتگو۔ معاویہ کی جوابی تقریر۔ معاویہ کا زیادہ کو لالچ دینا اور ناکام رہنا۔ معاویہ کی سفارت حضرت علیؓ کے پاس۔ حبیب کی تقریر۔ اسکے جواب میں بدمزگی۔ ان سفیروں کے آنے پر حضرت علیؓ کا خطبہ۔ یہ سفارت بھی ناکام رہی۔ اہل شام کو علیؓ کا آخری پیام۔ لڑائی کی تیاریاں۔ حضرت علیؓ کی نصیحت اپنے لشکروں کو۔ ترتیب فوج عراق۔ ترتیب لشکر شام۔ لڑائی کا پہلا روز۔ دوسرا روز۔ تیسرا روز۔ چوتھا روز۔ پانچواں روز۔ چھٹا روز۔ ساتواں روز۔ عام لڑائی کا ارادہ۔ آپ کا خطبۂ جنگ۔ تیاری۔ حضرت علیؓ کے انتظامات جنگ۔ جنگ مغلوبہ کا پہلا دن۔

پیش رو فوجوں کا سامنا

حضرت علیؓ کے بہادران پیش رو فرات کے اس پار دریا کنارے ہی کنارے کوچ کر کے مقام سور الروم تک پہونچے تھے کہ معاویہ کے مقدمۃ الجیش کے سردار ابوالاعور سلمی کا سامنا ہوا۔ دونوں سرداروں زیاد اور شریح نے فوراً حضرت علیؓ کو اطلاع دی آپ نے اشتر کو بلا کے فرمایا۔ تم اسی وقت روانہ ہو جاؤ اور اس اگلے لشکر کے تمہیں سپہ سالار ہو مگر خبردار

اشتر کی سپہ سالاری

---

ھ اس فصل کے مضامین طبری۔ ابن اثیر و ابن خلدون سے ماخوذ ہیں۔

جب تک دشمن اپنی طرف سے لڑائی نہ چھیڑیں تم سبقت نہ کرنا۔ پہلے جا کر ان لوگوں سے ملنا ان کو اپنی طرف بلانا اور جو کچھ وہ کہیں اس کو غور و توجہ سے سننا۔ ایسا نہ ہو کہ محض اس مخالفت کی بنا پر جو ان لوگوں کی طرف سے تمھارے دل میں ہے بغیر اس کے کہ بار بار ان کو اپنی طرف بلاؤ اور اپنا عذر ان کے سامنے پیش کرو لڑائی چھیڑ دو۔ اپنے میمنہ پر زیاد کو رکھنا اور میسرہ پر شریح کو۔ اور خبردار دشمنوں سے اس قدر قریب نہ جانا کہ سمجھا جائے تم لڑائی پر تلے ہوئے ہو اور نہ ان سے اتنی دور رہنا کہ لوگ سمجھیں تم ڈرتے ہو۔ میں بھی انشاء اللہ عنقریب تم سے آملوں گا۔" یہی مضمون آپ نے شریح اور زیاد کو لکھ بھیجا اور انھیں حکم فرمایا کہ اشتر کی اطاعت کریں۔

پہلی چھیڑ

اشتر پہنچے۔ آپ کے تمام احکام پر عمل کیا اور لڑائی سے رکے رہے یہاں تک کہ شام کے قریب شامی سردار ابوالاعور نے خود ہی حملہ کر کے لڑائی چھیڑ دی۔ ان کے مقابلے پر اشتر کے ہمراہی ثابت قدم رہے۔ مگر آخر میں پریشان ہونے لگے تھے کہ شام ہوتے دیکھ کر شامی خود ہی واپس گئے۔

دوسری لڑائی

دوسرے روز صبح کو لشکر کوفہ میں ہاشم بن عتبہ مرقال اپنے گروہ کے ساتھ میدان میں نکلے اور ان کے مقابلے پر ابوالاعور اپنے لشکر سے آیا۔ دن بھر لڑائی ہوتی رہی اور دونوں گروہوں نے جوانمردی و ثابت قدمی کا جوہر دکھا دیا۔ آخر دونوں لشکر اپنے پڑاؤ کی طرف واپس چلے تھے کہ اشتر نے یکایک جوش و خروش سے حملہ کر دیا اور نعرہ مارا کہ "مجھے ابوالاعور کی صورت دکھا دو۔" یہ نعرہ سن کر دونوں لشکر لڑائی کی طرف پلٹ پڑے۔ مگر ابوالاعور پہلے جس مقام پر تھا وہاں سے پیچھے ہٹ کر ٹھہرا اور جہاں وہ تھا وہاں اشتر نے اپنے بازوؤں کی صفیں جما دیں۔ پھر اپنے بیٹے سنان سے کہا "جا کے ابوالاعور کو مقابلے پر بلاؤ۔" جوانمرد فرزند نے پوچھا "اُسے مقابلے پر یا آپ کے مقابلے پر؟" پوچھا "کیا میں حکم دوں تو تم ابوالاعور سے لڑو گے؟" بیٹے نے جواب دیا "خدا کی قسم لڑوں گا۔ اور اکیلے ابوالاعور ہی پر موقوف نہیں ہے آپ فرمائیں تو اکیلا دشمنوں کے سارے لشکر پر جا پڑوں۔" اشتر نے دل میں بیٹے کی حوصلہ مندی کا اعتراف کر کے کہا "خیر اس وقت تو ابوالاعور کو ہی مقابلے پر بلاؤ۔"

[illegible]

بیٹا باپ کا ایلچی

سنان باپ کے حکم کے مطابق اپنے لشکر سے نکل کے شامیوں کے آگے جا کھڑا ہوا۔ اور پکار کے کہا "میں قاصد ہوں امان دو کہ تمھارے پاس آؤں۔" امان دی گئی

وہ ابوالاعور کے سامنے جا کھڑا ہوا اور کہا "اشترؓ تم کو اپنے مقابلے پر بلاتے ہیں"۔ ابوالاعور
دیر تک خاموش رہا، کچھ جواب نہ دیا۔ پھر بولا "اشتر کی بیوقوفی اور نالائقی نے اس کو ایسی
جرأت دلائی کہ پہلے عراق کے عاملان عثمانؓ کو نکال باہر کیا اور اپنی سمجھ میں عیب لگایا۔
پھر یہاں تک حوصلہ بڑھا کہ حضرت عثمانؓ کے گھر پہ پہنچ کے اُن کو شہید کیا اور اس کا
یہ انجام ہوا کہ لوگ اس کے خون کے خواستگار ہیں"۔ سنان نے کہا "آپ نے تو جواب بھی
سن لیجئے"۔ ابوالاعور بولا "مجھے تمہارے جواب کی ضرورت نہیں۔ جاؤ اپنا راستہ لو"۔
سنان نے ٹھہرنے اور کچھ کہنے کا ارادہ کیا تو ابوالاعور کے لشکر والے ڈانٹنے ڈپٹنے لگے۔
لہٰذا مجبوراً واپس آ کے ساری سرگزشت باپ سے بیان کر دی۔ اشتر نے سن کے
کہا "وہ اپنی جان بچاتا ہے"۔ اس کے بعد دونوں ایک دوسرے کے مقابل شام تک صف آرا
رہے۔ آخر رات ہوئی اور دونوں فوجیں اپنے پڑاؤ میں واپس آئیں۔

حضرت علیؓ اور معاویہ کی فوجوں کا صفین میں مقابلہ

صبح کو حضرت علیؓ پورے لشکر کے ساتھ پہنچ گئے اور اہل شام نے جب یہ دیکھا کہ
مقابلے پر حریف کی ساری قوت آ گئی تو واپس جا کے جناب معاویہ سے ملے۔ اُن کے
پیچھے پیچھے حضرت علیؓ نے بھی اپنے لشکر کو بڑھایا۔ چنانچہ آپ بھی معاویہ کے مقابلے پر
جا پہنچے۔ اور فکر ہوئی کہ کسی مناسب مقام پر پڑاؤ ڈالیں۔

معٰویہ یہاں پہلے سے پہنچے ہوئے تھے۔ یہ مقام فرات کے کنارے تھا اور صفین کے نام
مشہور تھا۔ معاویہ نے پہلے پہنچنے کے باعث لب آب ایک سب سے اچھے موقع اور
مناسب و مسطح تختے پر پڑاؤ ڈال دیا تھا۔ پانی لینے کا گھاٹ بھی اپنے قبضے میں کر لیا تھا۔
اب ابوالاعور کو مقرر کر دیا کہ گھاٹ تک غنیم کو نہ پہنچنے دیں۔ حضرت علیؓ کو پڑاؤ کے لئے
اچھی جگہ نہ ملی تھی۔ اور سب سے بڑی مصیبت یہ تھی کہ گھاٹ تک پہنچنا دشوار تھا۔ جب

حضرت علیؓ کا پیغام

باوجود جستجو کے آپ کو پانی لینے کا کوئی مقام نہ ملا تو آپ نے صعصعہ بن صوحان کو یہ
پیغام دے کر معاویہ کے پاس بھیجا کہ "ہم سفر کر کے یہاں آئے ہیں اور جب تک اپنے عذرات
کو تمہارے سامنے نہ پیش کر لیں لڑنا نہیں چاہتے۔ مگر تم نے اپنے سواروں اور پیدلوں کو
آگے بڑھا دیا جنھوں نے قبل اس کے کہ باہم اتمام حجت کریں لڑائی چھیڑ دی۔ ہماری قطعی
رائے یہ ہے کہ جب تک تم کو اپنی طرف بلا نہ لیں اور اپنی حجت نہ پیش کر لیں، ہمیں نہ لڑنا چاہیے۔
ماسوا اس کے تمہاری یہ زیادتی ہے کہ تم نے پانی کا راستہ روک دیا ہے۔ اور ہمارے لوگ

پانی لینے کی اجازت مانگنا

بغیر پانی کے بسر نہیں کر سکتے۔ لہٰذا تم نے جن لوگوں کو گھاٹ کے پہرے پر مقرر کر رکھا ہے انھیں حکم دو کہ پانی کا راستہ چھوڑ دیں اور اس وقت تک پانی لینے کے مزاحم نہ ہوں جب تک کہ ہم جس امر کے لیے آئے ہیں اس پر پوری غور نہ کر لیا جائے لیکن اگر تمھارا یہ مطلب ہے کہ ہم جس مقصد کے لیے آئے ہیں اس کو چھوڑ کے پانی کے لیے لڑیں اور خونریزی کریں اور وہی گروہ پانی سے جو غالب آئے تو ہم اس کے لیے بھی تیار ہیں۔"

آپ کا یہ پیام پہونچا تو معاویہ نے اپنے مشیروں کو بلا کے مشورہ کیا۔ ولید بن عقبہ اور عبداللہ بن سعد نے کہا جس طرح ان لوگوں نے عثمانؓ پر پانی بند کیا تھا اسی طرح ان پر بھی بند کر دینا چاہیے۔ انھیں ہم پیاسا ماریں گے۔ مگر عمرو بن عاص نے اس کی مخالفت کی اور کہا "نہیں پانی کا راستہ چھوڑ دینا چاہیے۔ یہ نہ ہونا چاہیے کہ ہم سیراب ہوں اور یہ لوگ تشنہ لب رہیں۔ پانی کو نہ روکو اور جو چاہے کرو۔" ولید اور عبداللہ نے پھر اپنی رائے پر زور دیا اور کہا "اگر ہم آج رات تک ان کو پانی نہ لینے دیں۔ پانی نہ ملا تو یہ مجبور ہو کر پلٹ جائیں گے۔ اور ان کا واپس جانا ہزیمت سمجھا جائے گا۔ ان پر پانی بند کرو۔ قیامت کے دن خدا بھی ان پر پانی بند کرے گا۔" ان کا یہ کہنا سن کر حضرت علیؓ کے قاصد سے ضبط نہ رہا گیا۔ بولے "خدا تو فاجروں اور میخواروں پر پانی بند کرے گا۔ خدا تجھ پر اور تیرے ساتھی ولید دونوں پر لعنت کرے" اس پر سب لوگ انھیں ڈانٹنے ڈپٹنے اور برا بھلا کہنے لگے۔ بعض راویوں کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ ولید اور ابن ابی سرح (عبداللہ بن سعد) جنگ صفین میں موجود ہی نہ تھے ایسی صورت میں حضرت علیؓ کا قاصد کوئی اور شخص ہوگا۔

اجازت نہ دینا

اس مشورے کے بعد معاویہ نے یہ کہہ کر حضرت علیؓ کے قاصد کو واپس کیا کہ "عنقریب میں اس بارے میں اپنی رائے سے اطلاع دوں گا۔" مگر قاصد کے سامنے سے ہٹتے ہی ابو الاعور کے پاس سواروں کا اور ایک رسالہ بھیج دیا اور تاکید کی کہ خبردار علیؓ کو پانی نہ لینے دینا۔ حضرت علیؓ کو جب ان واقعات کی اطلاع ہوئی تو اپنے لوگوں کو حکم دیا کہ اب تم پانی کے لیے ان لوگوں سے لڑو۔ یہ حکم پاتے ہی اشعث بن قیس کندی مقابلے پر روانہ ہوا اور لڑائی شروع ہو گئی

پانی کے لیے لڑائی

پہلے کچھ دیر تک تیر چلتے رہے۔ پھر نیزے چلے۔ اس کے بعد تلواریں چلنے لگیں۔ اور تھوڑے زمانے تک نہایت سخت لڑائی رہی۔ لڑائی کی یہ شدت دیکھ کر معاویہ نے خالد بن عبداللہ قسری کے دادا یزید بن اسد بجلی کو ایک تازہ دم رسالے کے ساتھ ابو الاعور کی کمک پر بھیجا۔

حضرت علیؓ نے یہ دیکھا تو شبث بن ربعی ریاحی کو اشعث کی مدد پر روانہ فرمایا۔ دونوں طرف سے ان کمکوں کا پہونچنا آگ پر تیل پڑجانا تھا۔ معاویہ نے لڑائی کی یہ شدت دیکھی تو ایک بڑے لشکر کے ساتھ عمرو بن عاص کو روانہ کیا۔ عمرو زبردست قوت کے ساتھ پہونچے تو حضرت علیؓ نے اشتر کو اپنی طرف کے زبردست لشکر کے ساتھ بھیجا۔ انجام یہ ہوا کہ نہایت جوش و خروش کی لڑائی ہونے لگی۔ مگر حضرت علیؓ کے بہادروں نے جاں بازی و شجاعت سے کام لے کر دشمنوں کو دریا کنارے سے ہٹا دیا۔ گھاٹ پر قابض ہو گئے اور کہنے لگے آپ ہم خدا کی قسم شام والوں کو پانی لینے نہیں دیں گے۔ مگر حضرت علیؓ نے اس کو گوارا نہ فرمایا اور فوج میں حکم بھیج دیا کہ "تم لوگ ضرورت کے مطابق پانی لے لو اس کے بعد اپنے حریفوں کے لئے پانی کا راستہ چھوڑ دو۔ ان لوگوں کی سرکشی و ظلم کے مقابلے میں خدا نے تمہاری مدد کی اور تمہارا کام نہیں ہے کہ ایسے ظلم کے مرتکب ہو۔"

اس لڑائی کے بعد دو روز تک دونوں جانب خاموشی رہی۔ نہ حضرت علیؓ کی طرف سے کوئی میدان میں آیا اور نہ جناب معاویہ کی طرف سے۔ اب ذالحجہ کا مہینہ شروع ہو گیا تھا۔ اس کے آغاز ہی میں حضرت علیؓ نے ابو عمرو بشیر بن عمرو انصاری۔ سعید بن قیس ہمدانی اور شبث بن ربعی تمیمی کو بلا کے فرمایا "تم لوگ اس شخص کے پاس جاؤ اور اس سے کہو کہ خدائے لم یزل کی اطاعت کرے۔ اور مسلمانوں کی جماعت کا ساتھ دے۔" شبث نے عرض کیا "یا امیرالمومنین اسے آپ کسی قسم کا لالچ نہ دلائیں۔ ایسا نہ ہو کہ وہ آپ کے ہاتھ پر بیعت کرنے تو آپ اسے کہیں کی حکومت دے دیں۔ یا اس کو آپ کے مزاج میں رسوخ ہو جائے۔" آپ نے فرمایا "تم جاؤ تو سہی اس کے سامنے اپنی حجت پیش کرو۔ اور دیکھو اس کی کیا رائے قرار پاتی ہے۔"

تینوں شخص سفیروں کی حیثیت سے جناب معاویہ کے لشکر میں پہونچے اور بشیر نے حمد و ثنائے الٰہی کے بعد ایک خطبہ کے عنوان سے کہا "اے معاویہ دنیا تمہارے ہاتھ سے چلی جائے گی اور آخرت سے سابقہ پڑنے والا ہے۔ جہاں تمہارے تمام اعمال خدا کے سامنے پیش ہوں گے۔ اور تمہیں اپنے افعال کا بدلہ ملے گا۔ لہٰذا میں تمہیں قسم دلا کے کہتا ہوں کہ امت محمدی میں تفرقہ نہ ڈالو۔ اور خونریزی نہ کراؤ۔" معاویہ نے قطع کلام کر کے پوچھا "بھلا یہ نصیحت تم نے اپنے صاحب کو بھی کی تھی؟" بشیر نے کہا "تمہاری اُن کی برابری نہیں ہے وہ سب سے پہلے ایمان لائے حضرت رسالتؐ سے قرابت قریبہ رکھتے ہیں۔ اس لئے

اور کامیابی۔

حضرت علیؓ کی فیاضی۔

دو روز کی خاموشی۔

آپ کے سفیر معاویہ کے پاس

بشیر سے گفتگو

سب سے زیادہ مستحق خلافت بھی وہی ہیں۔" معاویہ نے پوچھا "تو وہ کیا چاہتے ہیں؟" جواب دیا "یہ کہ خدا سے ڈرو اور جو حکم وہ دیں اُس کو قبول کرو۔ اسی میں تمہارے لیے فلاح دارین ہے" معاویہ نے کہا "تو میں ابن عفان کے خون کا انتقام لینے سے دست بردار ہو جاؤں؟ خدا کی قسم یہ نہ ہوگا۔"

شبث کی تقریر

اب سعید بن قیس نے زبان کھولنی چاہی مگر شبث نے اُن کو روک کر حمد الٰہی کے بعد یوں کہنا شروع کیا "معاویہ تم نے بشیر کو جو کچھ جواب دیا اس کو میں نے سُنا مگر بخدا تمہارا اصلی مقصد چھپتا نہیں ہے۔ لوگوں کو بہکا کے اپنا طرفدار بنانے اور انھیں خلافت کی اطاعت سے باہر کرنے کے لیے تم کو بجز اس کے اور کوئی بہانہ نہیں ملتا کہ ہمارے امام مظلوم مارے گئے اس لیے ہم خود اُن کا انتقام لینا چاہتے ہیں۔ اسی ذلیل و فرومایہ لوگوں نے تمہارا ساتھ دیا اور در اصل ہم خوب جانتے ہیں کہ تم نے امام مظلوم کی مدد کرنے میں تاخیر کی۔ تم خود چاہتے تھے کہ وہ مارے جائیں تاکہ تم کو وہ رتبہ حاصل ہو جائے جس کے اب خواستگار ہوئے ہو دنیا کی یہ حالت ہے کہ خدا بہت سی تمناؤں کو نہیں پورا ہونے دیتا اور کبھی تمنا کرنے والا اپنی آرزو سے زیادہ پا جاتا ہے۔ مگر تمہارے لیے خدا کی قسم ان دونوں باتوں میں فلاح نہیں ہے۔ تمنا نہ نکلی تو تمہاری حالت عرب کے بدترین شخص کی ہوگی اور نکلی تو دوزخ میں جانے کے سزاوار ہو گئے۔ اس لیے معاویہ خدا سے ڈرو جس خیال میں ہو اس سے باز آؤ۔ اور جو شخص خلافت پانے کا مستحق ہے اُس سے جھگڑا نہ مول لو۔"

معاویہ کا جواب

شبث کی اس تقریر کے جواب میں معاویہ نے تقریر کی تو حمد و ثنائے الٰہی کے بعد کہا "تمہاری پہلی بے تمیزی وہ نکلی تو مجھے یہ نظر آئی کہ سعید کے ایسے شریف النسب سردار قوم کی بات کاٹ کے بیچ میں بول اُٹھے اور اس بارے میں گفتگو چھیڑ دی جس میں تمھیں مطلق تمیز نہیں۔ غرض او کمینے اور ذلیل بدوی تو اپنی تمام باتوں میں جھوٹا اور قابل نفرین ہے۔ اب تم سب میرے پاس سے واپس جاؤ۔ اور میرے تمہارے درمیان بجز تلوار کے کچھ نہیں ہے۔" اس تقریر کے وقت معاویہ کو نہایت غصہ آ گیا اور حضرت علیؓ کے تینوں قاصد اُٹھ کے واپس چلے مگر شبث نے چلتے وقت اتنا کہا "تم ہمیں تلوار کی دھمکی دیتے ہو اور میں قسم کھا کے کہتا ہوں کہ یہ صورت کو بہت جلد تمہارے پاس پہونچا دیں گے۔" اور تینوں ایلچیوں نے حضرت علیؓ کی خدمت میں واپس آکر ساری سرگذشت بیان کر دی۔

سفارت کا فیصلہ اور آغاز جنگ۔

اس سفارت نے قطعی طور پر طے کر دیا کہ بغیر خونریزی کے فیصلہ نہ ہوگا۔ لہٰذا لڑائی شروع ہوگئی لیکن آغاز جنگ میں دونوں محترم حریفوں نے یہ طریقہ اختیار کیا کہ دونوں طرف کے معزز سردار اپنے گروہوں کو لے کے میدان میں آتے اور زور آزمائی کر کے واپس چلے آتے اس لیے کہ دونوں بزرگوں کو یہ پسند نہ تھا کہ سارے اہل عراق و شام ایک ہی میدان میں کٹ مریں۔

چھوٹے چھوٹے گروہوں کا لڑنا۔

حضرت علیؓ کبھی اشتر کو۔ کبھی حجر بن عدی کو۔ کبھی شبث بن ربعی کو۔ کبھی خالد بن معمر کو۔ کبھی زیاد بن نضر حارثی کو۔ کبھی زیاد بن خصفہ تیمی کو۔ کبھی سعید بن قیس ہمدانی کو۔ کبھی معقل بن قیس ریاحی کو۔ کبھی قیس بن سعد انصاری کو میدان میں نکالتے تھے مگر اکثر معرکوں میں آپ کی طرف سے اشتر نکلا کیے۔ معاویہ ان لوگوں کے مقابلے پر کبھی عبدالرحمٰن بن خالد بن ولید کو۔ کبھی حبیب بن مسلمہ فہری کو۔ کبھی ذوالکلاع حمیری کو۔ کبھی عبیداللہ بن عمر بن الخطاب کو۔ کبھی شرحبیل بن سمط کندی کو۔ کبھی حمزہ بن مالک ہمدانی کو بھیجا کرتے۔ اس قسم کی چھوٹی چھوٹی لڑائیاں ایک زمانے تک ہوتی رہیں اور کثرت سے ہوئیں اور بعض بعض ایام میں یہ ہوا کہ دن میں دو دو بار معرکے پیش آئے۔

آغاز ۳۷ھ، التوائے جنگ۔

انھیں لڑائیوں کے دوران میں ۳۶ھ ختم ہوگیا۔ ۳۷ھ کا پہلا مہینہ آیا تو دونوں حریفوں کی تحریک پر ایک مہینے کے لیے لڑائی ملتوی کر دی گئی۔ اس لیے کہ دونوں جانب لوگوں کو صلح ہو جانے کی امید تھی اور دونوں طرف کے قاصد دوڑ رہے تھے۔

حضرت علیؓ کی دوسری سفارت۔ عدی کی تقریر۔

آخر پھر حضرت علیؓ نے عدی بن حاتم، یزید بن قیس ارحبی، شبث بن ربعی اور زیاد بن خصفہ کو معاویہ کے پاس بھیجا۔ عدی نے معاویہ کے سامنے حمد و ثنائے الٰہی کے بعد نہایت فصاحت سے تقریر کی۔ کہا ہم اس لئے آئے ہیں کہ آپ کو صلح پر آمادہ کریں تاکہ خدا ہمارے کلمۂ حق اور ہماری قوم میں اتحاد و یک جہتی پیدا کر دے اور یہ خونریزی موقوف ہو۔ آپ جانتے ہیں کہ آپ کے ابن عم علیؓ بلحاظ سابق الاسلام ہونے اور اپنے گذشتہ خدمات اسلام کے مسلمانوں کے پیشوا اور سب میں افضل ہیں۔ بجز آپ کے اور آپ کے ہمراہیوں کے تمام مسلمانوں نے اُن کی خلافت پر اتفاق کر لیا۔ اے معاویہ۔ ڈریے کہ آپ کے ہمراہیوں کو بھی وہی روز بد نہ پیش آئے جو میدان جمل میں علیؓ کے مخالفوں کو پیش آچکا۔

معاویہ کا جواب۔

اسی قدر کہنے پائے تھے کہ معاویہ نے روک کے کہا معلوم ہوتا ہے تم صلح کے لیے

نہیں بلکہ دھمکانے کو آئے ہو۔ سو عدی یہ ہرگز نہ ہو گا۔ واللہ میں حرب[ع] کا بیٹا ہوں اور مجھے کسی کی دشمنی کی مطلق پروا نہیں۔ تم یہ خدا ان لوگوں میں ہو جو زغہ کر کے عثمان[رض] مظلوم پہ گئے تھے۔ تم ان کے قاتلوں میں ہو۔ اور امید ہے کہ اس خون ناحق کے پاداش میں خدا جن لوگوں کو قتل کرائے گا ان میں تم بھی ہو گے۔"

اب شبث اور زیاد دونوں نے کہا ہم ایسے مقصد کے لیے آئے ہیں جو ہمارے آپ کے دونوں کے لیے مفید ہے مگر آپ تو اپنی شجاعت کا اظہار کرنے لگے۔ ان بے نتیجہ باتوں کو چھوڑیے اور وہ بات کیجیے جس میں سب کا نفع ہو۔" بعد ازاں یزید بن قیس بولے ہم کو ایک پیام دیا گیا ہے۔ فقط اس کے پہونچانے کو آئے ہیں۔ اور جو جواب آپ سے ملے گا اس کو وہاں پہونچا دیں گے۔ اس لیے مناسب یہ ہے کہ افہام و تفہیم اور پند و نصائح کو چھوڑ کے ہم اپنی حجت آپ پر ظاہر کر دیں تاکہ اس سے آگاہ ہو کر آپ ہم سے اتفاق کریں۔ سنیے ہمارے آقا وہ بزرگ ہیں جن کی فضیلت سے سارے مسلمان آگاہ ہیں۔ اور آپ سے بھی یہ بات چھپی نہیں ہے۔ لہذا آپ سے کہتے ہیں کہ آپ خدا سے ڈریں اور ان کی مخالفت نہ کریں۔ ہم نے بخدا ان سے زیادہ متقی و پرہیزگار دنیا میں کسی کو نہیں پایا نہ اور کسی کی ذات میں ان سے زیادہ صفات حسنہ جمع ہیں۔"

یہ تقریر سن کر معاویہ نے حمد و ثنائے الٰہی کے بعد کہا "تم لوگ مجھے اپنی اطاعت اور جماعت کی طرف بلاتے ہو۔ مگر جس جماعت کا تم نے ذکر کیا وہ ہماری طرف اور ہمارے ساتھ ہے۔ رہا یہ کہ ہم علی[ع] کی اطاعت قبول کریں اس کو ہم جائز نہیں سمجھتے اس لیے کہ انھوں نے ہمارے خلیفہ کو قتل کیا۔ ہماری جماعت میں تفرقہ ڈالا اور جن لوگوں سے ہمیں انتقام لینا ہے ان کو اپنے یہاں پناہ دی۔ وہ کہتے ہیں کہ وہ عثمان[رض] کے قاتل نہیں ہیں۔ ہم اس کو مانے لیتے ہیں۔ مگر ان کو چاہیے کہ قاتلین عثمان[رض] کو ہمارے حوالے کر دیں۔ تاکہ ہم ان کو قتل کر کے اپنا دل ٹھنڈا کریں اور تمھاری اطاعت اور تمھاری جماعت میں شامل ہونا قبول کریں۔

یہ سن کر شبث نے حیرت سے پوچھا کیا یہ آپ سے ہو سکے گا کہ عمار بن یاسر کو مار ڈالیے؟"

یزید بن قیس کی گفتگو

معاویہ کی جوابی تقریر

---

ع جناب معاویہ کے دادا کا نام حرب تھا۔

معاویہ نے کہا نہیں اس سے مانع کون چیز ہے؟ ابن سُمیّہ (عمار، سمیہ اُن کی والدہ کا نام تھا) پر میرا زور چلا تو عثمانؓ کے ایک ادنیٰ غلام کے خون کا انتقام اُس کی ذات سے اوں گا، شبث نے کہا خدائے وحدہٗ لاشریک کی قسم آپ کی یہ تمنا اس وقت تک پوری نہ ہو گی، جب تک کہ بہت سے سر شانوں سے گر نہ پڑیں اور یہ سمجھ لیجئے کہ ساری دنیا اور فضائے عالم آپ پر تنگ ہو گی معاویہ نے جواب دیا اگر ایسا ہو تو تجھ پر زیادہ تنگ ہو گی اس گفتگو کے بعد یہ سب قاصد ابن علیؓ کو واپس آئے۔

معاویہ کا زیاد کو لالچ دینا

مگر معاویہ زیاد بن خصفہ کو تنہائی میں بلا کے اُن سے الگ ملے اور استمالت کے طریقہ پر کہا اے برادر ربعی ربیعہ، دیکھتے ہو کہ علیؓ نے تمام تعلقات قرابت قطع کر دیئے، ہمارے امام کو قتل کیا۔ اور اُن کے قاتلوں کو اپنے یہاں پناہ دے دی۔ تم کو تو یہ چاہیے تھا کہ اُن کے مقابلے میں میری مدد کرتے۔ اپنے گروہ کو ہماری مدد پر لاتے اور میں اس کے عوض میں خدا کو گواہ کر کے کہتا ہوں کہ فتح کے بعد دونوں مصروں (بلاد بصرہ و کوفہ مراد ہیں) میں سے جہاں کہو گے تم کو والی مقرر کر دوں گا۔ زیاد نے جواب دیا کہ "خدا نے مجھے اس وقت تک

اور زیاد کا مسلم رہنا

حق پر رکھا ہے اور نعمتیں دی ہیں۔ یہ نہیں ہو سکتا کہ میں مجرموں کا مددگار و معاون بن جاؤں" یہ جواب دے کر زیاد اُٹھ کے چلے آئے اور معاویہ نے عمرو بن عاص سے کہا "ان لوگوں میں سے جس کسی کو ہم اپنی طرف بلاتے ہیں سماعت نہیں کرتا سب کا دل ایک ہی سا ہے"۔

معاویہ کی سفارت حضرت علیؓ کے پاس

اب معاویہ نے حضرت علیؓ کے پاس اپنی سفارت بھیجی جس میں حبیب بن مسلمہ فہری، شرحبیل بن سمط اور معن بن یزید تھے حبیب نے حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہو کر

حبیب کی تقریر

حمد الٰہی کے بعد کہا عثمانؓ خلیفہ مہدی تھے۔ کتاب اللہ پر عمل کرتے تھے اور ہر امر میں خدا پر بھروسہ تھا۔ آپ لوگوں کو اُن کی طولانی زندگی گراں گزری۔ اور اُن کی موت کے انتظار میں اس قدر بے صبر ہوئے کہ اُن کے خون کے پیاسے ہو گئے اور آخر ان کو مار ڈالا لہٰذا اگر آپ کا یہ خیال ہے کہ آپ اُن کے قاتل نہیں ہیں تو جن لوگوں نے اُن کو قتل کیا انہیں ہمارے حوالے کر دیجئے اور اس کے بعد خلافت سے علیحدہ ہو جائیے تاکہ مسئلہ خلافت میں مسلمانوں کے مشورے سے عمل ہو۔ اور جس بزرگ پر سب لوگوں کو اتفاق ہو اُن کے ہاتھ پر بیعت کر لی جائے" اس کے جواب میں حضرت علیؓ نے برہم ہو کے فرمایا "تیری ماں مرے تجھ کو

اس کے جواب میں بد مزگی

خلافت اور معزول کرنے سے کیا تعلق؟ چپ رہ، تو اُس کا اہل ہے اور نہ تیرا یہ کام ہے"

حبیب نے کہا اگر ایسا ہے تو مجھ سے وہ باتیں ظہور میں آئیں گے جو آپ کو ناگوار گزریں گے"
حضرت علیؓ نے فرمایا جا تجھے خدا غارت کرے، اور اگر تو سچا ہے تو ہمارا کیا بگاڑ سکے گا؟ جو تیرا جی
چاہے کر لو، جو عشرت باقی ہو اس کو حاصل کر لے۔"
ابن شرجیل نے کہا کہ پھر میرے دوست حبیب نے کہا وہی بات میں بھی کہوں گا کہ آپ کے
پاس کوئی اور جواب بھی ہے یا یہی؟ ارشاد ہوا ہاں میرا یہی جواب ہے اور کچھ نہیں"۔ اسی
سلسلہ میں آپ نے حمد و ثنا کے بعد فرمایا کہ اللہ جل شانہٗ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو
مبعوث برحق کیا۔ آپ کے ذریعہ سے ضلالت و تباہی کا قلع قمع کیا۔ لوگوں میں جو پھوٹ
پڑی ہوئی تھی اُس کو متحد کر دیا اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے اُن کو اپنے پاس بلا لیا۔ آپ کے
بعد لوگوں نے ابوبکرؓ کو خلیفہ بنایا انھوں نے اپنا جانشین عمرؓ کو قرار دیا، دونوں نے
اچھے اخلاق و عادات سے اور انصاف کے ساتھ حکومت کی، ہمیں اُن سے شکایت تھی
کہ ہم خاندان رسالت سے تھے ہمارے ہوتے انھوں نے عنان خلافت اپنے ہاتھ
میں لے لی مگر ہم نے ان کو معاف کر دیا، اُن کے بعد لوگوں نے عثمانؓ کو خلیفہ بنایا۔
انھوں نے بعض ایسے کام کیے جن کو لوگوں نے معیوب سمجھا، اُن پر یورش کر کے آئے اور
ان کا کام تمام کر دیا۔ بعد ازاں لوگ میرے پاس آئے اور درخواست کی کہ اُن سے بیعت
لوں، میں نے انکار کیا، تب مجھ سے کہا گیا کہ بجز آپ کے لوگ کسی کے ہاتھ پر بیعت کرنا
نہیں چاہتے اور اگر آپ نے اس کو قبول نہ کیا تو مسلمانوں میں تفرقہ پڑ جائے گا، مجبور ہو کر
میں نے بیعت قبول کر لی۔ پھر اس کے بعد مجھے کوئی اندیشہ نہ نظر آیا اور بجز اس کے کہ چند شخصوں
نے بیعت کر کے توڑ دی اور علیحدہ ہو گئے کوئی خطرہ نہ تھا، ان لوگوں کے بعد معاویہ نے
مخالفت کی لیکن اُن کی حالت یہ ہے کہ نہ دین میں سبقت حاصل ہے اور نہ اسلام میں
راست بازی کے کارنامے نصیب ہوئے ہیں۔ وہ اور اُن کے باپ فتح مکہ کے آزاد شدہ
ہیں اور مخالف اسلام جماعتوں میں وہ بھی شامل تھے۔ وہ اور اُن کے باپ دونوں خدا و رسول
سے لڑتے رہے اور آخر میں مجبور ہو کر ناگواری سے اسلام قبول کیا۔ بھلا اس سے بھی زیادہ
حیرت کی کوئی بات ہو سکتی ہے کہ تم لوگ اُن کی رفاقت اختیار کر کے میری مخالفت کرتے ہو،
اُن کا ساتھ دیتے ہو اور اپنے پیغمبر کے خاندان کو چھوڑ دیتے ہو، تمھارے لیے ہرگز
مناسب نہیں ہے کہ اختلاف اور تفرقہ اندازی میں اُن کا ساتھ دو۔ یہ بھی جان لو کہ تمھاری کس طرف

بلاتا ہوں کتاب اللہ کی طرف سنت رسول اللہ کی طرف۔ باطل کے مٹانے اور حق کے
زندہ کرنے کی طرف اور شعائر دین کی طرف۔ یہ کہتا ہوں اور اپنے اور تمام مومنین کے لیے
مغفرت چاہتا ہوں"

سفارت کا ناکام رہنا

یہ تقریر سن کر معاویہ کے قاصدوں نے پوچھا آپ کو اس کا اقرار ہے کہ عثمانؓ مظلوم
مارے گئے؟" فرمایا "میں یہ کہتا ہوں کہ وہ مظلوم مارے گئے اور نہ یہ کہ ظالم مارے گئے" یہ
جواب سنتے ہی دونوں نے کہا تو جس کا یہ خیال نہ ہو کہ وہ مظلوم نہیں مارے گئے ہمیں
اس سے کوئی علاقہ نہیں" اور یہ کہہ کے واپس گئے۔ ان کی واپسی پر حضرت علیؓ نے قرآن کی
ایک آیت پڑھی جس کا مفہوم یہ تھا کہ کوئی شخص اپنی بات مردوں کے کان تک نہیں پہونچا سکتا
پھر اپنے رفقا کی طرف دیکھ کر ان سے فرمایا "دیکھو ایسا نہ ہو کہ گمراہی کے پھیلانے میں ان کی کوشش
تمہاری اعلائے حق کی کوششوں سے بڑھ جائے"

اہل شام کو علیؓ کا آخری پیغام

محرم کا مہینہ صلح کی بے نتیجہ تحریکوں میں گزر گیا تو حضرت علیؓ کے نقیب نے آپ کے
حکم سے لشکر شام والوں کے سامنے پکار دیا کہ امیر المومنین فرماتے ہیں کہ میں اس انتظار میں تھا کہ تم
لوگ حق کو مانو اور راہ راست قبول کر لو میں نے بہت دیر لگائی مگر تم سرکشی سے باز نہ آئے
اب میں تم سب سے کہتا ہوں کہ اللہ خیانت کرنے والوں کو دوست نہیں رکھتا"

لڑائی کی تیاریاں

اب دونوں طرف نبرد آزمائی اور معرکہ آرائی کی تیاریاں ہونے لگیں اہل شام اپنے
امیروں اور سرداروں کی بیرقوں کے نیچے جمع ہوئے حضرت معاویہ اور عمرو بن عاص ان
میں اگر فوج کو مناسب حصوں میں تقسیم کرنے اور جدا جدا علموں میں بانٹنے لگے یہی کارروائی
امیر المومنین علیؓ نے کی اور اپنی صفوں کے سامنے کھڑے ہو کر فرمایا "جب تک یہ لوگ

حضرت علیؓ کی نصیحت اپنے سپاہیوں کو

اپنی طرف سے لڑائی نہ شروع کر دیں تم نہ لڑنا۔ الحمد للہ کہ تم حق پر ہو اور اس کی دلیل کہتے ہو
لڑائی کو اپنی طرف سے نہ چھیڑنا تمہاری دوسری دلیل حق ہو گی خونریزی کے بعد اگر تم ان
لوگوں کو شکست دینا تو یاد رکھو کہ بھاگنے والوں کو قتل نہ کرنا زخمیوں پر حربہ نہ کرنا کسی لاش کو
برہنہ نہ کرنا اس کے اعضا کاٹ کے جدا کرنا اور جب ان کے پڑاؤ میں پہونچنا تو کسی گھر میں
نہ گھسنا نہ کسی کی بے حرمتی کرنا اور نہ ان کی کوئی چیز لینا عورتیں چاہے تمہارے سرداروں
اور نیک لوگوں کو کوسیں اور گالیاں تک دیں مگر تم ان پر ہاتھ تک نہ اٹھانا۔ عورتوں کے
جسم اور دل کمزور ہوتے ہیں اس لیے ان کے ساتھ سختی کا برتاؤ نہ کرنا چاہیے" آپ اسی قسم کی

نصیحت ہر مقام پر اپنے اصحاب کو کرتے تھے۔ اس کے بعد آپ نے ان لوگوں کو جانبازی و شجاعت پر آمادہ کرنے کے لیے فرمایا "خدا کے بندو۔ خدا سے ڈرو۔ نظریں نیچی رکھو۔ گفتگو کم کرو۔ اور تمہاری آوازیں پست ہوں۔ لڑنے میں نرم اور پست رہیں۔ اپنے دلوں کو جولانیاں کھانے، دشمنوں کے پسپا کرنے، تیراندازی کرنے، بھڑ جانے اور دشمنوں کے ذلیل کرنے اور ان کا تعاقب کرنے میں ہمہ تن مصروف کرو۔ میدان میں ثابت قدم رہو۔ اور ہر دم خدا کو یاد کرو تاکہ تمہیں فلاح نصیب ہو۔ باہم ایک دوسرے سے نہ لڑو کہ منتشر نہ ہو اور تمہاری ساکھ قائم رہے اور صبر کرو کیونکہ خدائے تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔ بارالہا! ان کی تقویت کے لیے اپنی مدد کو نازل کر اور ان کا ثواب بڑھا دے۔"

ترتیب فوج عراق۔

دوسری صبح کو حضرت علیؓ نے اہل کوفہ پر اشتر کو، اہل بصرہ پر سہل بن حنیف کو، کوفہ والوں کے پیدلوں پر عمار بن یاسر کو، اور بصرے کے پیدلوں پر قیس بن سعد کو افسر مقرر فرمایا۔ ہاشم بن عتبہ کے ہاتھ میں اپنا علم دیا اور قاریان کوفہ و بصرہ پر مسعر بن فدکی کو سردار کیا۔ لیکن

ترتیب لشکر شام

ادھر معاویہ نے اپنے میمنہ پر ذوالکلاع حمیری کو، میسرہ پر حبیب بن مسلمہ فہری کو، مقدمہ پر ابوالاعور سلمی کو، سواران دمشق پر عمرو بن عاص کو، پیادگان دمشق پر مسلم بن عقبہ کو، اور عام لوگوں پر ضحاک بن قیس کو افسر بنایا۔ شام کے بعض لوگوں نے جان دے دینے پر قسمیں کھائیں۔ اور اپنے تئیں عماموں سے باہم باندھ لیا جن کی پانچ صفیں آگے پیچھے جمی ہوئی تھیں۔

لڑائی کا پہلا روز۔

یہ صفر سنہ ۳۷ھ کی پہلی تاریخ تھی جبکہ دونوں لشکر مقابلے کے لیے میدان میں آ کر ایک دوسرے کے سامنے صف آرا ہوئے۔ حضرت علیؓ کی طرف سے اشتر کوفہ والوں کی جمعیت کے ساتھ نکلے۔ ان کے مقابلے پر حبیب بن مسلمہ آئے اور لڑائی چھڑ گئی۔ دن کے زیادہ حصہ میں سخت لڑائی ہوتی رہی۔ جب یوں کام نہ چلا تو دونوں حریف بھڑ پڑے اور خوب خوب داد شجاعت دی۔ آخر رات ہو گئی۔ اور دونوں طرف کے مرد میدان اپنے خیموں میں واپس آئے۔

دوسرا روز

دوسرے روز حضرت علیؓ کی طرف سے ہاشم بن عتبہ سواروں اور پیدلوں کے زبردست لشکر کے ساتھ نکلے۔ ان کے مقابلے پر ابوالاعور سلمی آئے۔ ان دونوں میں بھی دن بھر جدال و قتال کا میدان گرم رہا۔ آخر شام ہوئی اور دونوں اپنے پڑاؤ میں واپس گئے۔

تیسرا روز

تیسرے روز حضرت علیؓ کی طرف سے عمار بن یاسر اپنا لشکر لے کے نکلے۔ ان کے

مقابلے پر عمرو بن عاص آئے عمارؓ نے اپنے لوگوں سے للکار کے کہا "اے اہل عراق اس شخص کو دیکھو جو خدا اور رسول کا دشمن رہا۔ اُن سے لڑا مسلمانوں کے خلاف مشرکوں کی اعانت کی اور جب دیکھا کہ خدا نے اپنے رسول کی پشت پناہی کی اور دین حق غالب ہو گیا تو حضرت رسول خدا صلعم کی خدمت میں حاضر ہوا اور ہمارا یہ خیال تھا کہ وہ شوق سے نہیں بلکہ خوف سے آیا ہے۔ اس کے بعد رسول اللہ صلعم نے انتقال فرمایا اور یہ خدا کی قسم اسلام لانے کے بعد بھی مسلمانوں کی دشمنی اور مجرموں کی پیروی میں مشہور تھا۔ یہ کہتے ہی عمارؓ نے اپنی طرف کے افسر رسالہ زیاد بن نضر کو حملہ کا حکم دیا۔ وہ فوراً اہل شام پر جا پڑے مگر شام والوں نے بھی جوانمردی و ثابت قدمی سے روکا۔ یہ دیکھ کر خود عمارؓ نے حملہ کر دیا اور اس جوش و خروش سے دشمنوں پر یورش کی کہ عمرو بن عاص کو اُن کی جگہ سے ہٹا دیا۔

اس معرکے میں اتفاقاً زیاد بن نضر کا مقابلہ اپنے اخیافی بھائی عمرو بن معاویہ سے ہو گیا۔ لڑتے لڑتے دونوں نے ایک دوسرے کو پہچانا اور ہتھیار چلانے سے ہاتھ روک لیے۔ پھر دونوں اپنے اپنے لشکروں میں واپس آئے اور ساتھ ہی دونوں لشکر بھی دن کو ختم ہوتے دیکھ کر پڑاؤ میں چلے آئے۔

چوتھا روز

چوتھے روز حضرت علیؓ کے فرزند محمد بن حنفیہ میدان میں آئے۔ اُن کے مقابلے پر معاویہ کی طرف سے عبید اللہ بن عمر بن الخطاب نکلے۔ دونوں کے ہمراہ زبردست لشکر تھا۔ گھمسان کی لڑائی اور خونریزی ہوئی۔ لوگ قتال میں مشغول تھے کہ حضرت عمرؓ کے بیٹے نے حضرت علیؓ کے فرزند کو پیام دیا "مسلمانوں کے کٹوانے سے کیا حاصل ہے؟ آؤ ہم تم دست بدست مقابلہ کر کے فیصلہ کر لیں۔" محمد بن حنفیہ فوراً سامنے جا کھڑے ہوئے لیکن حضرت علیؓ نے اپنے گھوڑے کو آگے بڑھایا اور اپنے صاحبزادے کو ہٹا کر خود عبید اللہ کے مقابلے کے لیے بڑھے۔ عبید اللہ نے مقابلہ نہ کیا اور پیچھے ہٹ گئے۔ محمد نے پدر بزرگوار سے طیش میں آکر کہا "اگر مجھے آپ چھوڑ دیتے تو امید تھی کہ میں اُسے مار لیتا اور یا امیر المومنین آپ خود کیوں اس فاسق کا مقابلہ کرتے ہیں۔ میں خدا کی قسم آپ کو اس کے باپ سے زیادہ پسند کرتا ہوں۔" یہ سن کر حضرت علیؓ نے فرمایا "بیٹا! ان کے والد کی نسبت بجز کلمۂ خیر کے کوئی اور کلمہ زبان سے نہ نکالو۔" اسی گفتگو میں دن آخر ہو گیا۔ دونوں لشکر میدان سے ہٹ آئے اور حضرت علیؓ کو مقابلہ کرنے کی نوبت نہ آئی۔

پانچواں روز

پانچویں دن حضرت عبداللہ بن عباس میدان میں آئے۔ اُن کے مقابلے پر ولید بن عقبہ نکلا۔ دونوں کی فوجیں خوب لڑیں اور سخت جھڑپیں رہی تھی کہ ولید نے خاندان عبدالمطلب کی نسبت کوئی سخت کلمہ زبان سے نکالا۔ حضرت ابن عباس سے نہ رہا گیا۔ طیش میں آکر کہا "مرد ہو تو میرے سامنے آؤ۔" ولید کو مقابلے کی جرأت نہ ہوئی۔ اور عبداللہ بن عباس نے سخت معرکہ آرائی کی پھر دونوں لشکر جدا ہوئے۔

چھٹا روز

چھٹے روز حضرت علیؓ کی طرف سے قیس بن سعد انصاری نکلے۔ اُن کے مقابلے پر ذوالکلاع حمیری آئے۔ ان دونوں کے لشکروں نے بھی خوب خوب بہادریاں دکھائیں اور داد شجاعت دے کر میدان سے واپس آئے۔

ساتواں روز

ساتواں دن منگل کا تھا۔ اس روز حضرت علیؓ کی طرف سے اشتر اور جناب معاویہ کی طرف سے حبیب میدان میں آئے اور خوب لڑا بھڑ کے ظہر کے وقت اپنے خیموں میں واپس گئے۔

عام لڑائی کا ارادہ۔

جب پورا ہفتہ گزر گیا اور ان لڑائیوں سے کچھ حاصل نہ ہوا تو حضرت علیؓ نے فرمایا "اب تو ہمیں پوری قوت سے ان لوگوں کا مقابلہ کرنا چاہیے کب تک یہ بے نتیجہ لڑائیاں جاری رہیں گی۔ چنانچہ اسی منگل کی شام کو عام لوگوں کے سامنے کھڑے ہو کر آپ نے یہ تقریر فرمائی۔

آپ کا خطبہ جنگ پیکار

"اس خدا کی حمد کرو جس کے توڑے ہوئے کو کوئی جوڑ نہیں سکتا اور جس کے جوڑے ہوئے کو بڑے بڑے توڑنے والے نہیں توڑ سکتے۔ وہ اگر چاہے تو کوئی انسان کسی مخلوق کے خلاف نہ ہو۔ نہ اُمت میں کسی قسم کا اختلاف پڑے اور نہ کوئی چھوٹے درجے والا بڑے رتبے والے سے جھگڑا کرے۔ تقدیر ہمیں اور ان لوگوں کو اس مقام پر لے آئی ہے جہاں ہم خدا کے سامنے ہیں۔ وہ ہمیں دیکھتا اور ہماری سنتا ہے۔ اس کے اختیار میں ہے کہ چاہے تو ایسا انقلاب پیدا کرے اور ایسی تباہی لائے کہ ظالم کا جھوٹ کھل جائے اور حق اپنا جلوہ دکھائے۔ مگر خدا نے دنیا کو اعمال کا گھر اور آخرت کو دارالجزا اور دارالقرار بنایا ہے تاکہ وہاں بدکار کو بدکاری کی جزا اور نیکوکار کو نیکی کا بدلہ ملے۔ لوگو کل تم ان لوگوں سے لڑو گے۔ لہٰذا آج شب کو دیر تک نمازیں پڑھو۔ کثرت سے تلاوت قرآن کرو۔ اور دعا مانگو کہ خدا تمہیں نصرت اور صبر عطا کرے۔ پھر کل جب دشمنوں کا سامنا ہو تو کوشش اور صبر سے کام لو اور راست بازی دکھاؤ۔"

تیاریاں

یہ تقریر سن کر لوگ اسی وقت سے ہتھیاروں کو درست کرنے لگے۔ حضرت علیؓ رات بھر فوجوں کی تقسیم و ترتیب میں مصروف رہے اور صبح ہوتے ہی اپنے زبردست لشکر کو لے کے میدان میں آ گئے۔ پھر جب دیکھا کہ تعاویہ نے بھی اپنے سارے لشکر کو لاکے سامنے صف آرا کر دیا تو جناب امیر المومنین نے لوگوں سے دریافت فرمایا کہ لشکر شام میں عرب کے کون کون قبائل کے لوگ ہیں؟ اور کہاں ہیں؟ جب لوگوں نے یہ تفصیل بتائی تو آپ نے اپنی طرف کے بنی ازد سے فرمایا تم اپنے ہی قبیلے والوں یعنی بنی ازد کے مقابلے پر جاؤ۔ بنی خثعم کو شام کے خثعمیوں کے مقابلے پر رہنے کا حکم دیا۔ اسی طرح آپ نے ہر قبیلے والوں کو اپنے ہی ہم قبیلہ دشمنوں کے مقابلے پر مامور فرمایا۔ اب وہ لوگ رہ گئے جن کے قبیلے کا کوئی گروہ دشمنوں میں نہ تھا ایسے سب لوگوں کو اکٹھا کر کے اہل شام کے ان قبائل کے مقابل مامور فرمایا جن کا کوئی ہم قبیلہ گروہ ادھر موجود نہ تھا۔

حضرت علیؓ کے انتظامات جنگ

جنگ صفین کا پہلا دن۔

ان انتظامات کے بعد دونوں جانب سے حملہ ہو گیا۔ دو زبردست لشکر عظیم الشان سمندروں کی طرح باہم ٹکرائے اور ایک دوسرے کو تھپیڑے دینے لگے دن بھر معرکۂ کارزار گرم رہا۔ اور اگرچہ دونوں طرف کے دلاوروں نے جانبازی و جاں ستانی میں کوئی دقیقہ نہیں اٹھا رکھا مگر شام تک کوئی فیصلہ نہ ہو سکا۔ اور دن بھر کے تھکے سپاہی جس طرح امید و بیم کو دلوں میں لیے ہوئے میدان میں گئے تھے اسی طرح اپنے اپنے خیموں میں واپس آئے۔

# اٹھویں فصل

## صفین کا قیامت خیز معرکہ

حملۂ عظیم۔ ترتیب فوج مرتضوی۔ لشکر شام کی مستعدی۔ میمنہ کی لڑائی۔ عبداللہ بن بدیل کی تقریر۔ حضرت علیؓ کی تقریر۔ یزید بن قیس کی تقریر۔ اہل شام کا غلبہ۔ قلب مرتضوی کو شکست۔ میسرہ کی بھی پسپائی۔ خود علیؓ حرب گاہ میں۔ زور بازوی مرتضوی۔ آپ پر نرغہ۔ آپ کی شجاعت۔ آپ بنی ربیعہ میں۔ مالک اشتر کی کارگزاری۔ اشتر میمنہ پر۔ بنی ہمدان کی جانبازی۔ اشتر کا اوران کا ساتھ۔ زیاد کا زخمی ہونا۔ اہل شام کی پسپائی۔ ابن بدیل کی حالت۔ انکی شجاعت۔ اور مارا جانا۔ معاویہ اور انکی شجاعت کا اعتراف۔ اشتر کی کارگزاریاں اور اہل شام کی پسپائی۔ اشتر کا معٰویہ کو مقابلے پر بلانا۔ جندب کا مارا جانا۔ اور بہادر جان دینے والے۔ ایک بہادر متمنی مرگ۔ شمر اور حضرت علیؓ کی رفاقت۔ ابن کشوح کا خالد کے بیٹے پر حملہ اور مارا جانا۔ اور ناموروں جان دینے والے لشکر کوفہ کی پسپائی۔ حضرت علیؓ کی اور تقریر۔ بشیر و مالک کی لڑائی۔ ابن طفیل کی شجاعت اور بہادریاں۔ بھائی بھائی کا سامنا۔ بنی طے کی بہادری۔ انگلیاں کٹنے پر فخر۔ بنی نخع کی مردانگی۔ ٹانگ کٹنے پہ ناز۔ حضرت عمرؓ کے فرزند عبیداللہ۔ ہمالہ بن عمر۔ ان پہ بدگمانی۔ اور برأت۔ ذوالکلاع اور عبیداللہ بن عمر مارے گئے۔ حضرت عمارؓ تلوار ذوالوشاح۔ عمار کی تقریر۔ ان کا حملہ۔ ہاشم ان کے ہمراہ ہوئے۔ ان کی اور ابن عاص کی گفتگو۔ مسلمانوں کا عمار سے لڑتے ڈرنا۔ ان کی آخری غذا۔ ان کا مارا جانا۔ رسول خدا صلعم کی پیشین گوئی۔ مدعیان قتل عمار۔ لڑائی میں پہل۔ جول حدیث میں جناب معٰویہ کی تاویل۔ خود حضرت علیؓ کا حملہ۔ معٰویہ کو مقابلے پر بلانا۔ اور ان کا نہ آنا۔ حضرت علیؓ کے محافظ۔

**حملۂ عظیم** جمعرات کے روز حضرت علیؓ نے اندھیرے میں نماز فجر پڑھی اور سلام پھیرتے ہی لشکر کو بڑھا کے حملہ کر دیا۔ حریف بھی معرکہ آرائی کے لیے تیار تھے۔ ادھر سے بھی زور و شور سے حملہ ہو گیا۔

**ترتیب فوج مرتضوی** حضرت امیر المومنین کی طرف میمنہ پر عبداللہ بن بدیل خزاعی تھے۔ اور میسرہ پہ حضرت عبداللہ بن عباس۔ قاریان قرآن کا گروہ ان تینوں شخصوں میں بٹا ہوا تھا۔ عمار بن یاسر۔ قیس بن سعد

اور بدیل بن ورقاء خزاعی سب لوگ اپنے اپنے جھنڈوں کے نیچے مقررہ جگہوں پر تھے خود حضرت علیؓ کوفے اور بصرے والوں کے درمیان قلب فوج میں تھے۔ اہل مدینہ میں سے آپ کے ہمراہ زیادہ تر انصار کا گروہ تھا اور کچھ لوگ بنی خزاعہ اور بنی کنانہ کے بھی تھے۔

لشکر شام کی مستعدی

ادھر معاویہ کے لیے ایک بڑا خیمہ نصب کیا گیا اور اکثر اہل شام نے اُن کے ہاتھ پر جان دے دینے کی بیعت کی۔ خیمے کے گرد سواران دمشق تھے۔ سب سے پہلے عبداللہ بن بدیل نے جو حضرت علیؓ کے میمنہ پر تھے حملہ کیا اور حبیب بن مسلمہ کے گروہ پر جا پڑے جو لشکر شام کے میسرہ پر تھے۔ عبداللہ برابر حملوں پر حملے کرتے رہے یہاں تک کہ ظہر کے وقت دشمن کو دھکیل کے معاویہ کے خیمے کے پاس کر دیا۔ عبداللہ للکار للکار کے اپنے لوگوں سے کہتے تھے "معاویہ نے اُس چیز کا دعویٰ کیا ہے جو اُن کی نہیں۔ حق کے لیے حقداروں سے لڑ رہے ہیں۔ اور اُس شخص سے دشمنی کر رہے ہیں جس کے سامنے اُن کی کچھ ہستی نہیں۔ باطل کے طرفدار ہیں۔ اور چاہتے ہیں کہ حق کو شکست دیں۔ انھوں نے اُن عربوں اور ان قبیلوں کو ساتھ لے کے حملہ کیا ہے جن کی نظر میں گمراہی بارونق ہے جن کے دلوں میں فساد کا بیج بویا گیا ہے اور جو حق کے متعلق شبہے میں پڑے ہوئے ہیں۔ اُن کی نجاست بڑھتی جاتی ہے۔ لہذا ان ذلیل ظالموں سے لڑو۔ ہاں بہادرو۔ لڑو۔ لڑو۔ تاکہ خدا تمھارے ہاتھوں اُن پر عذاب کرے اُن کو ذلیل و خوار کرے۔ اُن کے مقابل تمھاری مدد کرے۔ اور تمھارے ذریعے سے مومنوں کے دلوں کو تسلی دے۔"

میمنہ کی لڑائی

عبداللہ بن بدیل کی تقریر

حضرت علیؓ کی تقریر

اسی میدان میں خود حضرت علیؓ نے اپنے بہادروں کو ان الفاظ سے جوش دلایا "اپنی صفیں برابر کرو۔ بس یہ معلوم ہو کہ مضبوط دیواریں کھڑی ہیں جن کی جڑائی بجائے گارے کے سیسے سے کی گئی ہے۔ زرہ پوش لوگ آگے ہو جائیں۔ جن کے سروں پر خود نہیں ہیں پیچھے رہیں۔ سامنے والوں پر حملہ کرو۔ ہاں۔ یوں شمشیر زنی کرنی چاہیے۔ کناروں پر لوگ آگے پیچھے رہیں۔ نیزوں کی مار سے بچنے کی یہی تدبیر ہے۔ نظریں نیچی رکھو تاکہ تمھارے دل مضبوط رہیں۔ اور تمھاری شوکت قائم ہو۔ اپنی آوازوں کو بالکل پست رکھو تاکہ تمھارا رعب اور وقار قائم رہے۔ اپنے جھنڈوں کو نہ جھکاؤ۔ نہ جگہ سے ہٹاؤ۔ اور ایسے جوانمردوں کے ہاتھ میں دو جو تمھارے گروہ میں سب سے زیادہ بہادر ہوں۔ راست بازی و صبر دکھا کے تائید الٰہی کے امیدوار ہو۔ صبر کے بعد خدا کی مدد ضرور نازل ہوتی ہے۔"

یزید بن قیس کی تقریر

یزید بن قیس نے اپنے گروہ کے سامنے یہ تقریر کی "مسلمانو! وہ ہے جس کا دین اور جس کی رائے سلامتی پر ہو۔ یہ لوگ ہم سے لڑنے کو خدا کی قسم اس لئے نہیں آئے ہیں کہ ہم نے کسی دینی طریقے کو مٹا دیا ہو۔ اور یہ اُسے زندہ کرنا چاہتے ہوں۔ یا کوئی حق ہمارے ہاتھ سے ضائع ہو گیا ہو۔ اور یہ اس کو قائم کرنا چاہتے ہوں۔ یہ لوگ دنیا کی ہوس میں لڑ رہے ہیں کہ غالب آئیں تو بادشاہ جبار بن جائیں۔ خدا اُن کو غلبہ نہ دے ورنہ تم کو سختی دیکھیں۔ اور ابن عامر کے ایسے بدکار گمراہوں کا تابع فرمان بنا دیں گے اُن میں سے ہر ایک ایسا ہے کہ اپنی اور اپنے باپ دادا کی خون بہا کے برابر روپیہ ایک ہی مجلس میں وصول کرے گا۔ اور کہے گا کہ یہ میری جائداد ہے۔ اور اس کا وصول کرنا گناہ نہیں۔ گویا اُسے یہ رقم اپنے باپ اور ماں کے ورثے میں ملی ہے۔ یا خدا کی دی ہوئی دولت ہے جو اس نے اپنے نیزوں اور اپنی تلواروں سے حاصل کی ہے۔ اس لیے خدا کے بندو ان ظالموں سے لڑو۔ اگر یہ لوگ غالب ہوئے تو تمہارے دین و دنیا دونوں غارت کر دیں گے۔ اور تم خوب جانتے ہو کہ ان لوگوں کے غالب آنے میں بجز برائی کے کسی بھلائی کی اُمید نہیں ہے۔"

اہل شام کا غلبہ

عبداللہ بن بدیل نے جب شام والوں کو ہٹا کے معاویہ کے خیمے کے پاس پہنچا دیا تو جن بہادران شام نے مرنے کی قسم کھائی تھی معاویہ کے حکم سے بڑھ کے عبداللہ کو روکا۔ ساتھ ہی حبیب بن مسلمہ نے اپنے پسپا شدہ گروہ کو للکار کے عبداللہ کے لشکر پر بڑے زور سے حملہ کیا۔ عبداللہ کے بہادر اہل شام کے اس حملے کی تاب نہ لا کر پیچھے ہٹے۔ بہت سے میدان چھوڑ کے بھاگ گئے۔ اور ابن بدیل کے علم کے نیچے فقط دو تین سو قاریان قرآن باقی تھے جو میدان میں قدم جمائے ایک دوسرے کے سہارے پر کھڑے تھے۔

قلب پر شامیوں کا حملہ

یہ حالت دیکھ کر حضرت علیؓ نے سہل بن حنیف کو بڑھنے کا حکم دیا۔ وہ اپنے رفقائے مدینہ کے ساتھ بڑھے مگر معاویہ کی طرف سے شامیوں کے بڑے بڑے لشکروں نے حملہ کر کے انھیں اپنے ہی مقابلے پر روک لیا۔ قلب میں جہاں خود حضرت علیؓ تھے۔ زیادہ تر مضر کے لوگ تھے۔ جب دشمنوں کی یورش سے اُن لوگوں کے بھی قدم اکھڑ گئے تو حضرت علیؓ کی طرف

میسرہ کی پسپائی

پوری شکست ہو گئی۔ اس حالت میں آپ پاپیادہ اپنے میسرہ والوں کی طرف چلے۔ اُدھر بھی اہل مضر کو کامل شکست ہو گئی تھی فقط بنی ربیعہ اپنی جگہ پر قدم جمائے ہوئے تھے۔

حضرت علیؓ کا خطرہ

حضرت علیؓ جب اس طرف چلے ہیں تو تینوں فرزند حسنؓ حسینؓ اور محمدؓ ہمراہ تھے۔ تیروں کی بوچھار

ہو رہی تھی جو حضرت امیر المومنین کے شانوں اور کنپٹیوں کے قریب سے سنسناتے ہوئے نکل جاتے تھے۔ تینوں فرزند ہر جانب سے سینہ سپر بنے ہوئے تھے۔ جو آپ کو ان تیروں سے بچاتے تھے۔ آپ کو ابوسفیان کے یا حضرت عثمانؓ کے غلام احمر نے دیکھا تو آپ کی طرف چلا۔ اس کے مقابلے پر حضرت علیؓ کا غلام کیسان گیا اور دونوں نے ایک دوسرے پر حربہ کیا مگر احمر کا وار کارگر ہی پڑا اور کیسان مارا گیا۔ حضرت علیؓ کو طیش آگیا۔ احمر کا گریبان پکڑ کے کھینچ لیا اور اپنے شانوں تک اٹھا کے اس زور سے زمین پر پٹکا کہ اس کے دونوں شانو اور بازوؤں کی ہڈیاں ٹوٹ گئیں۔

زور بازو کی مثال نہیں

اتنے میں لشکر شام نے آپ پر یورش کیا۔ ان کے ہجوم میں آپ کی مستعدی اور تیزگامی دیکھ کر حضرت حسنؓ نے کہا اس میں کوئی مضائقہ نہ تھا اگر آپ ہٹ کر اپنے گروہ میں چلے جاتے۔ تو فرمایا "بیٹا تمہارے باپ کے لیے مرنے کا ایک دن مقرر ہے جو نہ کوشش کرنے سے آگے بڑھ سکتا ہے اور نہ بے پروائی سے پیچھے ہٹ سکتا ہے۔ بخدا تمہارے باپ کو اس کی مطلق پروا نہیں کہ وہ خود سے موت کے منہ میں چلے جائیں یا موت ان پر آپڑے۔"

آپ پر یورش

آپ کی نصیحت حسنؓ کو

یوں لڑتے بھڑتے آپ بنی ربیعہ کے قریب پہونچے اور کمال جانبازی سے للکار کے پوچھا "یہ کن لوگوں کا جھنڈا ہے جن کو خدا نے گناہ سے بچایا، صبر عطا کیا اور ثابت قدم رکھا؟" پھر ان کے علمبردار حضین بن منذر سے فرمایا "اے بہادر شخص بھلا تم اپنے جھنڈے کو ایک گز میری طرف بڑھا سکتے ہو؟" اس نے عرض کیا "جی ہاں ایک ہی نہیں بلکہ دس گز تک بڑھا سکتا ہوں۔" یہ کہہ کر اس نے جھنڈے کو آپ کی طرف بڑھایا اور آپ نے فرمایا "بس بس۔ اپنی جگہ پر ٹھہرے رہو۔" اب آپ کی صورت دیکھ کر بنی ربیعہ نے ایک دوسرے سے کہنا شروع کیا "لو امیر المومنین تم میں آگئے۔ اگر تمہارے ایک شخص کی زندگی میں بھی آپ کا بال بیکا ہوا تو تم سارے عرب میں بدنام ہو جاؤ گے۔" یہ فقرے سنتے ہی وہ لوگ ایسی شجاعت و جانبازی سے لڑنے لگے کہ ایسے کبھی نہ لڑے تھے اور آپ نے خوش ہو کر ان کی تعریف میں چند شعر ارشاد فرمائے۔

آپ بنی ربیعہ میں

اب اشتر بھی ادھر آگئے جو اس سے پہلے میمنہ میں جولانیاں دکھا رہے تھے۔ حضرت علیؓ کے پاس سے ہو کے گزرے تو آپ نے آواز دی "مالک" عرض کیا "لبیک یا امیر المومنین"۔ فرمایا "جو لوگ بھاگ گئے ہیں ان کو حوصلہ دلا کے پھر میدان میں واپس لاؤ اور ان سے کہو موت سے بھاگ کر کہاں جاتے ہو؟ اگر وہ تمہارا پیچھا کرے گی تو اس کے ہاتھ سے ہرگز نہ بچ سکو گے۔"

مالک اشتر کی کارگزاری

اشتر نے فوراً جا کے بھاگنے والوں کو للکارا اور حضرت علیؓ کا پیام پہونچایا۔ پھر کہا "لوگو میں اشتر ہوں
میری طرف آؤ"۔ اُن کا یہ فقرہ سنتے ہی بعض لوگ پلٹ پڑے۔ اور بعض اُسی طرح منھ پھیرے بھاگتے
رہے تھے۔ اشتر نے پھر آواز دی اور کہا "لوگو آج تم کیسی بری لڑائی لڑے۔ اور نہیں تو فقط بنی مذحج
میرے پاس آجائیں"۔ بنی مذحج اپنا نام سنتے ہی پھر پڑے۔ اور اشتر نے اُن سے مخاطب ہو کر کہا
"نہ تم نے اپنے پروردگار کو خوش کیا اور نہ دشمنوں کے متعلق اُس کے حکم پر عمل کیا۔ تمھاری یہ کیا
حالت ہے؟ تم فرزندان عرصۂ جنگ (جوانمردان جنگ) بڑے تاخت کرنے والے۔ خوبرو
جوان۔ اور حملہ کرنے والے شہسوار ہو۔ بھالے نیزہ باز اور اپنے دوستوں کے حق میں سپر ہو کے
انتقام لینے میں کبھی کوئی تم سے نہ بڑھ سکا تھا۔ اور تمھارا خون کبھی مفت نہیں ضایع ہوا تھا۔ آج
دن جو کرو گے ہمیشہ یادگار رہے گا۔ پس اگر مانو تو دشمنوں کے مقابلے پر استقلال دکھاؤ۔ اللہ تعالیٰ
ایسوں ہی کے ساتھ ہے"۔ پھر اہل شام کی طرف اشارہ کر کے کہا "اُس خدا کی قسم جس کے ہاتھ میں
میری جان ہے ان لوگوں میں سے کسی کے دل میں ایک مچھر کے پر برابر بھی دینداری نہیں ہے
تم ہی لوگ میرے چہرے کی سیاہی دھو تاکہ اس میں پھر خون کی رنگت آجائے۔ اس گروہ اعظم
(حضرت علیؓ کے گروہ) کا ساتھ دو۔ اللہ جل شانہٗ نے اپنی پیروی کی مہر ان لوگوں پر کر دی جو
ان حضرت کے دونوں جانب ہیں"۔

اس تقریر نے جوانان بنی مذحج کے دلوں پر بڑا اثر کیا۔ کہنے لگے "آپ ہمیں ویسا ہی پائیں گے
جیسا چاہتے ہیں"۔ اب اشتر نے ان لوگوں کو اپنے ساتھ لیا اور میمنہ کی طرف چلے جدھر
(اشتر میمنہ پر)
شکست ہو گئی تھی۔ وہاں پہونچتے ہی اشتر ان لوگوں کے ساتھ دشمنوں پر حملے کرنے اور انھیں
مار مار کے ہٹانے لگے۔ انھیں حملوں کے درمیان اشتر کو بنی ہمدان کے آٹھ سو بہادر ملے جنھوں
(بنی ہمدان کی جانبازی۔)
نے اس سمت میں بڑی بہادری دکھائی تھی۔ اُن کے گروہ کے اسی آدمی اور اُن کے
گیارہ سردار مارے جا چکے تھے۔ جب اہل شام نے اُن پر سختی سے حملہ کیا ہے تو پہلے اُن کے
علمبردار ذؤیب بن شریح نے پامردی سے مقابلہ کیا اور مارے گئے۔ پھر ذؤیب کے بھائی شرحبیل
نے جھنڈا لیا۔ پھر مرثد نے پھر ہبیرہ نے پھر بریم نے پھر شمر نے یکے بعد دیگرے جھنڈا لیا اور
سب مارے گئے۔ یہ سب ایک باپ کے بیٹے اور بھائی بھائی تھے۔ جب یہ بھی مارے جا چکے تو
بشر کے دو بیٹوں عمیرہ اور حرشہ نے ایک دوسرے کے بعد جھنڈا لیا اور دونوں مارے گئے
تب زیاد کے تین بیٹوں سفیان عبداللہ اور بکر نے باری باری جھنڈا لیا اور تینوں مارے گئے

آخر میں وہب بن کریب نے جھنڈا لیا اور بہادری سے مقابلہ کرنے لگا۔ ان پر جب زیادہ یورش ہوئی اور دشمنوں کا سخت دباؤ پڑا تو اپنے ہمراہیوں کے ساتھ پسپا ہونے لگے مگر پسپائی کی حالت میں بھی یہ لوگ کمال حسرت کے ساتھ نعرے لگاتے جاتے تھے کہ "کاش کچھ اہل عرب ہمارے معاون بھی ہوتے جو ہمارے ساتھ جان دینے کی قسم کھاتے اور ہم سب اس شان سے قتل گاہ کی طرف چلتے کہ بغیر فتح کیے یا جان دیے قدم نہ ہٹاتے۔" اشتر نے

اشتر کا اہل کوفہ کے ساتھ

ان کے یہ نعرے سُنے تو للکار کے کہا "میں تمھارے ساتھ قسم کھاتا ہوں کہ ہم لڑائی سے منھ نہ موڑیں گے تا آنکہ فتحیاب نہ ہوں۔ یا مارے نہ جائیں۔" یہ سُنتے ہی وہ سب اشتر کے ساتھ ہو لیے۔ اور میمنہ کی طرف دشمنوں پر زور و شور سے حملہ کر دیا۔ اب ان لوگوں کی یہ حالت تھی کہ جس گروہ اور لشکر پر جا پڑتے اُسے اپنی جگہ سے ہٹا دیتے۔

زیاد کا زخمی ہونا۔

اسی درمیان میں اشتر نے دیکھا کہ زیاد بن نضر حارثی کو لوگ اُٹھائے لیے جاتے ہیں۔ اس لیے کہ وہ لڑتے لڑتے زخمی ہو کر گرے تھے اور بیہوش تھے۔ اس کا سبب یہ ہوا کہ جب میمنہ کے سردار عبد اللہ بن بدیل پر دشمنوں نے سخت یورش کی تو وہ عبد اللہ کی مدد کے لیے آئے اور اپنا جھنڈا بلند کر کے پامردی سے مقابلہ کرنے لگے مگر دشمنوں کا زور اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ زخمی ہوئے اور بیہوش زمین پر گرے۔ ان کے گرنے پر یزید بن قیس ارحبی نے جھنڈا بلند کیا اور وہ بھی لڑائی میں زخمی ہو کر گرے تو ان دونوں کو بعض بہادران فوج ہاتھوں پر اُٹھا کے لشکر گاہ کی طرف لے چلے۔ اشتر نے اُن کو اس حال میں دیکھا تو کہا "خدا کی قسم صبر جمیل اسی کو کہتے ہیں۔" اور بھاگنے والوں سے کہا "جو لوگ بغیر جان دیے میدان سے بھاگتے ہیں انھیں شرم نہیں آتی؟"

اشتر برابر اسی طرح معرکہ آرائی کر رہے تھے۔ اور حرث بن جمہان جعفی اُن کے برابر تھے اور شانے سے شانہ ملائے ہوئے تھے۔ آخر ان لوگوں نے حملہ کرتے کرتے عصر و مغرب کے درمیان شام والوں کو کمزور کر دیا ان کی صفیں درہم و برہم کر دیں۔ اور انھیں یہاں تک پسپا کیا کہ خاص معاویہ کے خیمے کے قریب پہونچا دیا۔ ان لوگوں کو پسپا کرنے کے بعد اشتر عبد اللہ بن بدیل کے پاس پہونچے جو دو تین سو قاریان قرآن کے ساتھ اہل شام کے نرغے میں گھرے ہوئے تھے مگر جس جگہ تھے وہیں قدم جمائے کھڑے تھے لیکن بالکل نا اُمید اور زندگی سے مایوس تھے انھوں نے جو اشتر وغیرہ کو دیکھا تو پکار کے پوچھا "امیر المومنین کا کیا حال ہے؟"

اہل شام کی پسپائی

ابن بدیل کی حالت

اشتر نے جواب دیا "آپ میسرہ میں ہیں۔ زندہ و سلامت موجود ہیں اور اپنے مقابل والوں سے لڑ رہے ہیں" یہ سنتے ہی سب کی زبان سے نکلا "الحمد للہ! ہمارا خیال تھا کہ وہ اور تم سب مارے گئے"

اُنکی شجاعت

عبد اللہ بن بدیل نے جیسے ہی دشمنوں کے نرغے سے چھٹکارا پایا اشتر سے کہا "لیجئے اب ہم سب کو لے کر آپ باغیان شام پر حملہ کریں" اشتر نے کہا "آپ سخت مقابلے کی وجہ سے تھک گئے ہیں۔ لہذا آپ اور آپکے ہمراہی ہماری صفوں کے پیچھے چل کے ٹھہریں" عبد اللہ نے نہ مانا۔ جوش کے ساتھ معٰویہ کی طرف بڑھے اور اس شان سے کہ دونوں ہاتھوں میں دو تلواریں تھیں اور ساتھ والے پیچھے پیچھے تھے۔ سامنے دشمنوں کے زبردست گروہ قدم جمائے کھڑے تھے۔ اور عبد اللہ اُن میں گھستے اور بڑھتے چلے جاتے تھے جو قریب آتا اُس کو مار کے گرا دیتے۔ چنانچہ ایک گروہ عظیم اُن کے ہاتھ سے مارا گیا۔ اور وہ معٰویہ کے قریب جا پہونچے۔ یہ دیکھتے ہی بہادران شام نے ہر طرف سے سمٹ کر معٰویہ کو اپنے حلقے میں کر لیا اور اُن کے اِردگرد سخت خونریزی ہونے لگی

اور مارا جانا

اگرچہ شام والوں کی قوت اِس جگہ بہت زیادہ تھی۔ مگر عبد اللہ بن بدیل نے قدم پیچھے نہ ہٹایا۔ بہتوں کو قتل کیا۔ اور آخر خود بھی لڑتے ہوے مارے گئے۔ ہمراہیوں میں سے بعض نے سفر آخرت میں اُن کا ساتھ دیا اور بہت سے اس شان کے ساتھ واپس آئے کہ زخموں سے چور تھے۔ اب شام والے ان کے تعاقب میں تھے اور کسی طرح اُن جانبازوں کا پیچھا نہ چھوڑتے تھے۔ اُن کی یہ نازک حالت دیکھ کر اشتر نے حرث بن جمجان جعفی کو حملہ کا حکم کیا انھوں نے جب اپنے گروہ کو لے کر حملہ کیا تو شام والوں نے عبد اللہ مرحوم کے باقی ماندہ رفیقوں کا پیچھا چھوڑا۔

معٰویہ اور انکی شجاعت کا اعتراف۔

عبد اللہ جب کاری زخم کھا کے گرے اور زمین پر پاؤں رگڑ رہے تھے کہ دور سے معٰویہ نے دیکھا اور اپنے رفیقوں سے کہا "اُس مذبوح مینڈھے کی حالت دیکھتے ہو؟" پھر جب لاش ٹھنڈی ہو گئی تو لوگوں سے پوچھا "یہ کون شخص تھا؟" اہل شام میں سے کوئی نہ پہچان سکا۔ خود قریب آئے اور حیرت کے ساتھ کہا "ارے! یہ تو عبد اللہ بن بدیل ہیں! اگر بنی خزاعہ کے مرد تو مرد ہیں اُن کی عورتوں سے بھی جہاں تک بنے گا بے لڑے نہ رہیں گی"

اشتر کی اور کارگزاریاں

اب اشتر نے بنی عک اور اشعریوں کو ساتھ لے کر دشمنوں پر حملہ کیا اور بنی مذحج سے جو پہلے سے ساتھ دے رہے تھے کہا "ایسی بہادری دکھاؤ کہ ہمیں بنی عک کی مدد کی ضرورت

نڈر ہے پھر بنی ہمدان کے قریب گئے۔ اور اُن سے کہا "ایسی شجاعت دکھاؤ کہ ہم اشعریوں کی طرف سے بے پروا ہو جائیں"۔ یہ سب قبائل جب یکایک شام والوں کی صفوں پر جا پڑے تو ہنگامۂ قیامت نظر آگیا۔ شام کے وقت یکساں جوش و خروش سے بازارِ جاں ستانی گرم رہا۔ آخر خود اشتر نے مذکورہ گروہوں کو لے کر ایسا زبردست حملہ کیا کہ شام والوں کو اپنی جگہ چھوڑ دینی پڑی۔ اور وہ لوگ ہٹتے ہٹتے معٰویہ کے گرو کی اُن پانچ صفوں کے پاس پہونچ گئے جن کے شور ما جان دینے کو تیار تھے اور جن کے عماموں کے شملے ایک دوسرے میں بندھے ہوئے تھے۔

اہل شام کی پسپائی۔

اشتر نے اُن کے تعاقب میں یہاں تک پہونچ کر از سر نو حملہ کیا۔ وہ پانچوں صفیں بھی درہم برہم کر دیں۔ اور معٰویہ سے بہ آواز بلند کہا "مرد ہو تو میرے مقابلے پر آؤ" معاویہ فوراً گھوڑے پر سوار ہوئے۔ اور انہیں سے اس موقع پر یہ روایت نقل کی جاتی ہے کہ "اس گھڑی بالکل میرا ارادہ ہو گیا تھا کہ میدان چھوڑ کے بھاگ جاؤں۔ مگر جاہلیت کے تین اشعار رجز یاد آگئے انھوں نے مجھے روک دیا"۔ آخر انھوں نے عمرو بن عاص کی طرف دیکھا انھوں نے کہا "آج کا دن صبر کا ہے اور کل فخر کا دن ہوگا" معٰویہ نے کہا "سچ کہتے ہو"۔ مگر معلوم ہوتا ہے مقابلے پر آنے کی جرات نہ ہوئی۔

اشتر کا معٰویہ کو مقابلہ پر بلانا۔

اس قیامت خیز معرکے کے وقت حضرت علیؓ کی طرف سے جندب بن زہیر نے بڑھ کے مردانہ حملہ کیا۔ شام کی طرف بنی ازد نے ان کا حملہ روکا۔ اور ازدیوں کے سردار کے ہاتھ سے جندب مارے گئے۔ پھر جندب ہی کے گروہ کے معزز شہسواروں میں سے عبداللہ کے دو بیٹے عجل اور سعد اور ابو زینب بن عوف بھی مارے گئے۔

جندب کا مارا جانا۔

اور بہادر جان دینے والے۔

اسی اثنا میں لشکر مرتضوی سے عبداللہ بن ابی الحصین ازدی اُن قاریان قرآن کو لے کر بڑھے جو عمار بن یاسر کے ساتھ تھے۔ مگر مارے گئے۔ اسی شدت جنگ کے موقع پر عقبہ بن حدید نمیری حضرت علیؓ کے لشکر سے جوش و خروش کے ساتھ یہ کہتے ہوئے نکلے "لوگو مرغزار دنیا خشک ہو گیا۔ اس کے پودے مرجھا گئے۔ اس کی اچھی چیزیں بُرائی ہو گئیں۔ اور اس کی شیرینی تلخ ہو گئی۔ میں دنیا سے تنگ آگیا ہوں۔ اپنے نفس کو اس کے شوق سے روک دیا ہے۔ اور شہادت کی تمنا ہے۔ اس چیز کو ہر معرکہ اور ہر تاخت میں ڈھونڈھتا رہا ہوں۔ مگر خدا کو منظور ہوا کہ آج کے سوا اور کسی معرکے میں میری مراد پوری ہو۔ پس اب اس گھڑی سے میں اس کا متلاشی ہوں۔ اور آرزو ہے کہ آج بھی اس نعمت سے محروم نہ رہ جاؤں۔ خدا کے

ایک بہادر متقی کی مرگ۔

سنو، اس شخص پر جہاد کرنے میں تمھیں کس بات کا انتظار ہے جو خدا سے دشمنی کر رہا ہے" یہ ایک بہت ہی پُر اثر تقریر تھی۔ پھر اپنے بھائیوں سے کہا میرے بھائیو اس دارِ دنیا کو چھوڑ کے میں اس دارِ آخرت کی طرف جاتا ہوں جو سامنے ہے۔ اور لو دیکھو میرا مقصد اسی کی طرف ہے" یہ کہا اور دشمنوں پر جا پڑے۔ یہ کلمات سُن کر اُن کے تین بھائی عبداللہ، عوف اور مالک نے کہا "آپ کے بعد ہم بھی دنیا کا رزق نہیں چاہتے" اور سب اُن کے ساتھ تھے۔ یہ حضرات ایسی بہادری کے ساتھ سربکف ہو کر اہلِ شام کے گروہ میں گھسے کہ پھر واپس نہ آئے۔

شمر اور حضرت علیؓ کی رفاقت

اب حضرت علیؓ کے لشکر سے شمر بن ذی الجوشن میدان میں آیا اور ادہم بن محرز باہلی کا اُس کا سامنا ہو گیا۔ دونوں نے ایک دوسرے پر وار کیا۔ شمر کی تلوار اچھی پڑی اور ادہم کی تلوار بھی کچھ زیادہ کارگر نہ ہوئی۔ شمر تلوار کھا کر واپس آیا چونکہ پیاسا تھا پانی پیا۔ اور نیزہ لے کر پھر ادہم کے مقابلے پر جا پہنچا اور اُسے مار کے گرا دیا۔ اسی شمر کو چند روز بعد جب ہم حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتلوں میں دیکھتے ہیں تو سخت حیرت ہوتی ہے۔ مگر اس زمانے تک اُس کا شمار شیعیانِ علیؓ میں تھا۔ وہ نہ معاویہ کے ساتھ والے شیعیانِ عثمانؓ میں تھا اور نہ قاعدین میں جو الگ بیٹھ رہے تھے اور دونوں طرف لڑائی میں شریک ہونے کو گناہ سمجھتے تھے۔ اسی شمر پر موقوف نہیں وہ تمام لوگ جنھوں نے حضرت حسینؓ کی دشمنی پر کمر باندھی سب کوفے کے شیعیانِ علیؓ میں شمار کیے جاتے تھے۔

ابن مکشوح کا خالد کے بیٹے پر حملہ

لشکرِ مرتضوی میں بنی بجیلہ کا علم ابو شداد قیس بن ہبیرہ احمسی کے ہاتھ میں تھا۔ یہ وہی شخص ہے جو قیس مکشوح کہلاتا تھا اس لیے کہ مکشوح اُس کے باپ ہبیرہ کا لقب تھا۔ قیس نے جوش میں آ کر اپنے رفیقوں سے کہا "میں خدا کی قسم تمھیں ہے کہ سنہری ڈھال والے کے سامنے جا پہنچوں گا" سنہری ڈھال والے سے مراد سیف اللہ خالد بن ولید کے فرزند عبدالرحمٰن تھے جو معاویہ کی طرف تھے۔ قیس نے جان پر کھیل کے ایسا حملہ کیا کہ عبدالرحمٰن کے پاس پہونچ گیا اور اُن پر تلوار کا بھرپور ہاتھ مارا۔ مگر معاویہ کا ایک رومی غلام بیچ میں آ گیا۔ اُس نے بڑھ کر اپنی تلوار سے قیس کی ایک ٹانگ اُڑا دی

اور مارا گیا

مگر قیس نے ایسا بیکار کر دینے والا زخم کھانے پر بھی اس غلام کو مار ڈالا مگر اب وہ شام والوں میں گھرا ہوا تھا اور سب طرف سے اُس پر نیزے پڑ رہے تھے آخر انھیں کے زخموں سے چُور ہو کے اُس نے جان دے دی۔ قیس کے بعد جھنڈے کو عبداللہ بن قلع احمسی نے

اور ناموروں نے جانیں دیں

اپنے ہاتھ میں لیا۔ اور وہ بھی بہادری سے لڑتا ہوا مارا گیا۔ تب عفیف بن ایاس نے جھنڈا

بلند کیا۔ اب بہت سے لوگ درمیان میں آگئے تھے لہذا عفیف کی جان بچ گئی۔

حازم ابن ابی حازم بھی اس معرکہ میں حضرت امیر المومنینؓ کی طرف سے مارا گیا۔ یہ اُس عہد کے ناموروں میں تھا۔ اُس کے پدر بزرگوار ابو حازم جن کو شرف صحبت رسالت حاصل تھا وہ بھی اس معرکے میں فرزند کے ساتھ مارے گئے اور نعیم بن صہیب جو ایک مشہور بزرگ تھے انھوں نے بھی حضرت علیؓ کی رفاقت میں شربت مرگ پیا۔

لشکر کوفہ کی پسپائی

اس وقت کوفہ والوں کا لشکر جا بجا پسپا ہو رہا تھا اور اہل شام کا زور تھا حضرت علیؓ نے اپنے میمنہ والوں کو پسپا اور دشمنوں کے حملوں سے منتشر ہوتے دیکھا تو یہ خطرناک منظر نظر آیا کہ دشمن اُن کے مرکز اور مستقر پر چڑھ آئے ہیں اور اُن پر برابر وار کر رہے ہیں، لپک کے

حضرت علیؓ کی اور تقریر

ان لوگوں کے پاس پہونچے اور زبان فصاحت ترجمان سے فرمایا میں نے دیکھا کہ تم نے اپنی صفوں کے شکل کے جولانیاں دکھائیں اور یہ بھی دیکھا کہ ظالم سرکشوں اور شامی بدویوں نے تم پر حملہ کیا۔ تم شرفائے عرب ہو، بڑے گروہ والے ہو، تلاوت قرآن سے شب زندہ داری کرنے والے ہو۔ اور لوگوں کو حق کی طرف بلاتے ہو۔ اس پیٹھ دکھانے کے بعد تم نے پھر لڑائی کی طرف منہ نہ موڑا تو تم پر وہی حکم عاید ہو جائے گا جو میدان چھوڑ کے بھاگنے والوں کا ہوا کرتا ہے اور تم ہلاکت میں پڑ جاؤ گے لیکن میرا دل گواہی دیتا ہے کہ جیسی شکست ان لوگوں سے تم کو ہوئی ہے ویسی ہی شکست تم نے ان کو دی۔ اپنے سامنے سے ان کو ہٹا دیا۔ اور ان لوگوں کی یہ حالت ہے کہ ایک دوسرے پر گرتے پڑتے بھاگے جاتے ہیں۔ جیسے اونٹوں کا گلہ کسی سخت ہنگامے سے بھاگا ہو۔ صبر کرو۔ من جانب اللہ تسلی و تسکین تمھارے دلوں پر نازل ہوئی، تم کو ثابت قدم بنا دیا، اور شکست کھانے والوں پر کھل گیا کہ انھوں نے خدا کو ناراض کیا اور اپنے نفس کو اس کا نافرمان بنایا۔ یہ حضرت علیؓ کا ایک نہایت ہی فصیح اور طولانی خطبہ تھا جس نے اُن کے جاں نثاروں پر بڑا اثر کیا۔

بشر و مالک کی لڑائی۔

بشر بن عصمہ مری معاویہ کے گروہ سے جا ملا تھا۔ اُس نے جو دیکھا کہ مالک بن عقدیہ جشمی اپنے زور و شور کے حملوں سے اہل شام کو پسپا کر رہا ہے تو طیش آگیا اور میدان میں آکر مالک کے مقابل ہوا دونوں میں ہتھیار چلنے لگے اور دیر تک لڑنے کے بعد بشر نے مالک کو مار کے گرا دیا۔ مگر بغیر اس کے کہ مغلوب کر لینے کے بعد قتل کرے واپس گیا اور اپنے اس فعل پر نادم ہوا۔

ابن طفیل کی شجاعت۔

عبداللہ بن طفیل بکالی نے حضرت علیؓ کی طرف سے بڑھ کے شام والوں پر سخت حملہ کیا

جوہر شجاعت دکھا کے پلٹا تھا کہ قیس بن مرہ نام ایک تمیمی شخص نے جو پہلے تو اہل عراق میں تھا مگر معاویہ سے جا ملا تھا اور لشکر شام میں تھا جھپٹ کے عبداللہ کی پیٹھ پر دونوں شانوں کے درمیان نیزہ پہنچایا کہ ایک جھٹکے میں پار کر دے۔ اتفاقاً عبداللہ بن طفیل کے بھتیجے یزید بن معاویہ کی نظر پڑ گئی فوراً بجلی کی طرح تڑپ کے پہنچا اور اپنا نیزہ قیس کی پیٹھ سے لگا کے کہا تم نے ان کو مارا اور میں نے تمہارا کام تمام کیا۔ قیس نے پلٹ کے یزید کی صورت دیکھی تو گھبرا کے کہا "خدا کے لیے اپنا نیزہ ہٹاؤ۔ وعدہ کرتا ہوں کہ میں بھی اپنا نیزہ عبداللہ کی پیٹھ پر سے ہٹا لوں گا" چنانچہ یہی ہوا اور دونوں بچ گئے۔

اور بہادریاں

ایک عکی شخص اہل شام کی طرف سے نکلا اور نعرہ لگایا کہ میرے مقابلے پر کون آتا ہے؟ ادھر سے قیس بن فہدان کندی نکلا اور دونوں بہتیرے بدل بدل کے نیزہ بازی کرنے لگے۔ اتنے میں لشکر عراق کے ایک شخص عبدالرحمن نام نے جھپٹ کے اس عکی کو نیزہ مار کے گرا دیا۔

بھائی بھائی کا سامنا۔

اسی موقع پر اہل شام کی طرف سے قیس بن یزید نکلا۔ یہ ان لوگوں میں تھا جو حضرت علیؓ کے لشکر سے بھاگ کے معاویہ سے جا ملے تھے اس کے مقابلے پر ادھر سے اس کا سگا بھائی عمرطہ بن یزید نکلا۔ قریب پہونچتے ہی دونوں نے ایک دوسرے کو پہچانا۔ کچھ دیر ٹھہر کے آپس میں باتیں کیں۔ پھر منہ پھیر کے اپنے اپنے لشکر کا راستہ لیا۔ اور لوگوں نے واپسی کا سبب پوچھا تو عذر کر دیا کہ "بھائی سے کون لڑتا؟"

بنی سطے کی بہادری۔

بنی سطے نے بھی حضرت علیؓ کی طرف سے خوب خوب جاں بازیاں دکھائیں اور یہ جس وقت وہ لوگ ثابت قدمی سے جوش جاں بازی دکھا رہے تھے حمزہ بن مالک نے پکار کے کہا "واہ اے بنی سطے! واہ! میرے پاس جو کچھ ہے سب تم پر قربان۔ شاباش دین کے لیے لڑو اور اپنے حسب کے لیے لڑو۔"

آنکھ پھوٹنے پر فخر

بشر بن عسوس نے زور و شور سے حملہ کیا معرکۂ کارزار میں ایک آنکھ جاتی رہی اس پر فخر کرنے میں چار شعر کہے جن کا مفہوم یہ تھا کہ کاش دوسری آنکھ بھی پھوٹ گئی ہوتی۔ اور لوگ مجھے پکڑا کے لے چلتے۔ کاش میرے پاؤں اور ہاتھ بھی کٹ گئے ہوتے اور میں لولا لنگڑا ہوتا۔"

بنی نخع کی مردانگی

بنی نخع یعنی اشتر کے قبیلے والے بھی اس روز سخت لڑائی لڑے۔ چنانچہ ان میں سے وہ سے وہ دو بیٹے حیان اور بکر شعیب بن نعیم ربیعہ بن مالک اور حنبل اور فقیہ علقمہ بن قیس کے

ٹانگ کٹنے پر ناز

بھائی اُبی مارے گئے۔ خود علقمہ کی ٹانگ اس معرکے میں کٹ گئی تھی۔ اس پر اُن کو ناز رہا۔ اکثر کہا کرتے۔ میں نہیں چاہتا کہ میری ٹانگ موجود ہوتی۔ میں تو اس کے عوض جزائے خیر اور ثواب آخرت کا امیدوار ہوں"۔ یہ بھی ان کا بیان تھا کہ میں نے اپنے بھائی اُبی کو خواب میں دیکھا اور پوچھا وہاں تمہیں کیا پیش آیا؟ کہا خدا کے سامنے ہمارا اور حریفوں کا سامنا ہوا۔ ہم دونوں اپنی اپنی دلیلیں پیش کرتے رہے اور آخر ہمیں اُن پر غالب آئے۔ اس خواب پر مجھے اس قدر خوشی ہوئی کہ اس کا کوئی اندازہ نہیں ہو سکتا"۔ ان کے یہ مرحوم بھائی اُبی اس کثرت سے نمازیں پڑھا کرتے تھے کہ ان کا لقب ہی "نمازی" مشہور ہو گیا تھا۔

معزز تر قبیلہ بنی حمیر کے جو لوگ امیر معٰویہ کے لشکر میں تھے اُن کے سردار نامور شہسوار یمن ذوالکلاع تھے۔ حضرت عمرؓ کے فرزند عبید اللہ بھی انہیں کے گروہ میں تھے اور یہ سب لوگ لشکر شام کے میمنہ پر تھے۔ انھوں نے جو حملہ کیا تو بنی ربیعہ پر آپڑے جو حضرت علیؓ کے میسرہ پر تھے۔ بنی ربیعہ کے گروہ میں عبد اللہ بن عباس بھی تھے۔ یہ حملہ ایسا سخت تھا کہ بنی ربیعہ کا جھنڈا ڈگمگانے لگا جو ابو ساسان حصین بن منذر کے ہاتھ میں تھا۔ بنی حمیر حملہ کرکے پیچھے ہٹے تو عبید اللہ بن عمرؓ نے اُن میں سے نکل کر دوبارہ حملہ کیا اور اپنے ساتھیوں سے کہا "اے اہل شام یہ عراق والے قاتلان عثمانؓ اور مددگاران علیؓ ہیں۔ اُن پر نہایت سخت حملہ کرو"۔ بنی ربیعہ نے ان کے حملے کو بڑے استقلال سے روکا۔ اور نہایت ثابت قدمی دکھائی۔ چند کمزوروں بزدلوں کے سوا تمام علمبردار کل بہادر شہسوار اور سب حافظان قرآن اپنی اپنی جگہ پر قائم رہے۔ ان لوگوں کے استقلال کی وجہ سے سخت خونریزی ہوئی۔ آخر بنی ربیعہ کے ایک سردار خالد بن معمر اور اُن کے گروہ کو شکست ہو گئی۔ تھوڑی دور جانے کے بعد جب انھوں نے دیکھا کہ اُن کے قبیلے کے تمام علمبردار اپنی جگہ پر قائم ہیں تو پلٹے اور ساتھ والے شکست پایوں کو بھی للکار کے پلٹایا اور پھر لڑنے لگے۔

حضرت عمرؓ کے فرزند عبید اللہ

خالد بن معمر

انھیں خالد کا واقعہ ہے کہ اس سے پیشتر اُن سے متعلق لوگوں نے حضرت علیؓ سے سامنے چغلی کھائی تھی کہ وہ معٰویہ سے مراسلت کرتے ہیں۔ آپ نے اُن کو اور تمام بنی ربیعہ کو سامنے بلوا کے صاف صاف کہدیا تھا کہ تمھارے بارے میں مجھ سے یہ شکایت کی گئی ہے۔ پھر فرمایا تھا "اگر یہ صحیح ہے تو تم کو میرا ساتھ دینے کی ضرورت نہیں جس شہر میں جی چاہے چلے جاؤ۔ مگر ہاں ایسی جگہ جاؤ کہ وہاں معٰویہ کی حکومت نہ ہو۔ خالد نے اس اتہام سے

ان پر بدگمانی

اپنی برأت ظاہر کی تھی اور بنی ربیعہ نے اقرار کیا تھا کہ امیر المومنین اگر ہم پر ثابت ہو گیا کہ یہ معاویہ سے خط و کتابت کرتے ہیں تو ہم خود ہی ان کو قتل کر ڈالیں گے۔ چنانچہ حضرت علیؓ سے وفاداری کا عہد و پیمان لے کر انھیں آزادی عطا فرمائی تھی۔ اب اس موقع پر وہ میدان سے بھاگ گئے تو بعض لوگوں نے انھیں متہم کیا۔ انھوں نے یہ عذر کیا کہ اپنے گروہ کے بعض لوگوں کو بھاگتے دیکھ کر میں چلا تھا کہ ان مفرورین کو واپس لے جاؤں۔ اور جن لوگوں نے میرا کہنا مانا ان کو لے کر میں نے پھر دشمنوں پر حملہ کیا۔ انھوں نے اس حملے کے موقع پر بنی ربیعہ کو اس طرح للکار کے بڑھایا کہ بنی حمیر اور عبیداللہ بن عمر کے مقابلے میں انھوں نے بے نظیر جاں بازی دکھائی۔ چنانچہ اس کوشش میں ان کے بہت سے آدمی مارے گئے اور حصین بن ریان عجلی بھی مارے گئے جو بڑے رعب داب کے شہسوار تھے۔ بنی ربیعہ کی یہ حالت دیکھ کر زیاد بن عمرو بن خصفہ نے قبیلہ بنی عبدالقیس کے گروہ سے پکار کے کہا حمیر والوں نے بنی بکر بن وائل (بنی ربیعہ) پر آفت ڈھا رکھی ہے۔" پھر نعرہ لگایا کہ "اے بنی عبدالقیس آج کا دن پھر نہ آئے گا۔" یہ سنتے ہی بنی عبدالقیس بنی ربیعہ کی کمک پر پہونچ گئے۔ اور ایسے جوش و خروش سے حملہ کیا کہ بنی حمیر بجائے غالب ہونے کے مغلوب ہو گئے۔ اور ان کے سردار ذوالکلاع حمیری اور عبیداللہ بن عمر بن الخطاب مارے گئے۔

اور برأت

ذوالکلاع و عبیداللہ بن عمر مارے گئے

عبیداللہ بن عمر کا قاتل محرز بن حنصع بتایا جاتا ہے جو بصرے کے بنی تیم اللہ میں سے تھا عبیداللہ کی مشہور تلوار ذوالوشاح جو خاص حضرت عمرؓ کی تلوار تھی اس کے ہاتھ لگی۔ ایک مدت کے بعد جب عراق کی حکومت بھی معاویہ کے ہاتھ میں آئی تو انھوں نے وہ تلوار اس سے لے لی بعض راویان اخبار عبیداللہ کا قاتل ہانی بن خطاب ارحبی کو بتاتے ہیں۔ اور بعض مالک بن عمر تنعی حضرمی کو۔ واللہ اعلم۔

حضرت عمرؓ کی تلوار ذوالوشاح

اس عصر کے وقت عمار بن یاسر نے میدان میں آکر کہا خداوندا تو جانتا ہے کہ اگر مجھے معلوم ہو کہ تیری مرضی یہ ہے کہ اپنے آپ کو سمندر میں ڈال دوں تو مجھے اس میں ذرا تامل نہ ہوگا اسی طرح اگر مجھے معلوم ہو کہ تیری مرضی اس میں ہے کہ اپنی تلوار کو اپنے پیٹ میں اس طرح بھونکوں کہ پیٹھ توڑ کے نکل جائے تو اس میں بھی مجھے مطلق دریغ نہ ہوگا۔ آج مجھے کوئی تیرا اس سے زیادہ پسندیدہ کام نہیں نظر آتا کہ ان بدکاروں کے مقابلے میں جہاد کروں۔ اور اگر جانتا کہ اور کوئی کام تجھے اس سے زیادہ پسند ہے تو میں اسی کو اختیار کرتا۔ میں ایک ایسے گروہ کو

عمار کی تقریر

دیکھتا ہوں جو خدا کی قسم ایسے ایسے زبردست وار کریں گے کہ باطل پرستوں کے دلوں میں شبہ پیدا ہو جائے۔ لیکن یہ لوگ مجھے اگر مارتے مارتے علاقہ ہجر کے صحراؤں تک دھکیل دیں تو بھی یہی یقین رہے گا کہ میں حق پر ہوں اور یہ باطل پر ہیں"۔ پھر للکار کے کہا "کون خدا کی رضامندی چاہتا ہے؟ کون ثروت دنیا اور اپنے فرزندوں کو چھوڑتا ہے؟" فوراً جوانمردوں کا ایک گروہ سامنے آکھڑا ہوا کہ ہم اس کے لیے تیار ہیں۔ اُن کو دیکھ کر عمار نے کہا "چلو ان لوگوں پر حملہ کریں جو خون عثمانؓ کے انتقام کا دعویٰ کرتے ہیں۔ مگر خدا کی قسم یہ لوگ ان کا انتقام نہیں چاہتے بلکہ انھیں ثروت دنیا کا چسکا پڑ گیا ہے۔ اُسے چاہتے ہیں۔ یہ لوگ خوب سمجھے ہوئے ہیں کہ جب ہمیں حق کی پابندی کرنا پڑے گی تو وہ ہمارے اور ہماری ہوسوں کے درمیان میں حائل ہو جائے گا اور نہ ان لوگوں نے پیشتر کوئی ایسے کارنامے دکھائے ہیں کہ لوگوں کو اپنا مطیع کرنے اور حکومت کرنے کے مستحق ہوں۔ یہ دعویٰ کہ ہمارے امام مظلوم مارے گئے۔ اس لیے ہے کہ اس بہانے سے بادشاہ جبار بن جائیں اور اپنی ہوسیں پوری کریں۔ یہ بہانہ ان کے ہاتھ نہ لگ گیا ہوتا تو دو آدمی بھی ان کا ساتھ نہ دیتے۔ خداوندا اگر تو ہماری مدد کرے تو کوئی نئی بات نہیں۔ تو نے اکثر ہماری مدد کی ہے لیکن اگر تو ان کی مدد کرے تو ان لوگوں نے جو فتنہ پیدا کر رکھا ہے اس کے پاداش کے لیے تو عذاب عظیم کو تیار رکھ"۔

اُن کا حملہ۔ یہ کہہ کر عمار دشمنوں کی طرف جھپٹے۔ اور وہ گروہ اُن کے ہمراہ تھا۔ میدان صفین میں جس طرف ان کا گزر ہوتا اور کوئی صحابی رسول اکرم صلعم ملتا تو بلا تامل ان کے ساتھ ہو جاتا۔ اس طرح چکر لگاتے ہوئے وہ ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص کے پاس پہنچے جو مرقال کے لقب سے مشہور تھے۔

ہاشم اُن کے ہمراہ ہوئے۔ یہ حضرت سعد بن ابی وقاص کے بھتیجے اور حضرت علیؓ کے ایک علمبردار تھے۔ اور یک چشم تھے۔ عمار نے اُن کی صورت دیکھتے ہی کہا "اے ہاشم یک چشم۔ یک چشم کے لیے بزدلی اچھی نہیں"۔ سوار ہو۔ وہ فوراً گھوڑے پر سوار ہو کے ساتھ ہو لیے۔ رجز کے طور پر دو شعر ان کی زبان پر تھے۔ اور عمار کہہ رہے تھے۔ "بڑھو ہاشم بڑھو جنت تلوار کے سایے میں اور موت تیروں کی نوکوں کے نیچے ہے۔ آسمانوں کے دروازے کھل گئے۔ حوروں نے سنگھار کر لیا۔ اور آج میں اپنے دوستوں اور محمد صلعم کے گروہ سے جا ملوں گا"۔

عمرو بن عاص سے اُن کی گفتگو۔ یہ کہہ کر بڑھے تو عمرو بن عاص کا سامنا ہو گیا۔ دیکھتے ہی چلائے "عمرو تم نے دین کو مصر کے بدلے بیچ ڈالا

حکومت پر پیچ ڈالا"۔ انھوں نے کہا "ایسا نہیں ہے۔ میں تو عثمانؓ کے خون کا انتقام لینا چاہتا ہوں"
عمار بولے "مگر جہاں تک مجھے علم ہے تم اپنے اس فعل سے خدا کی رضامندی نہیں چاہتے۔
عمرو! یاد رکھو کہ آج نہ مرے تو کل مرو گے۔ اگر اس گھڑی کا خیال کرو جب ہر شخص کو اس کی
نیت کے مطابق پھل ملے گا۔ خوب غور کر کے دیکھو کہ تمھاری نیت کیا ہے۔ تم اس بزرگ
کے جھنڈے کے مقابلہ میں ہو اُن کا تمھارا مقابلہ پہلے بھی تین بار ہو چکا ہے اور یہ چوتھی
بار ہے۔ اور یہ چوتھا بھی اُن اگلے تین مقابلوں سے کچھ اچھا اور نیکی ہی کا نہیں ہے"
یہ کہہ کے عمار نے حملہ کر دیا۔

مسلمانوں کا عمار سے لڑنے سے ڈرنا

صحابہ اور عام مسلمان عمار کا مقابلہ کرتے اور جس گروہ میں وہ ہوں اُس کے مقابلے
پر ہتھیار اُٹھاتے ڈرتے تھے۔ اور باہم ایک دوسرے کو سمجھایا کرتے تھے کہ خبردار اُس
گروہ کی مخالفت نہ کرنا جس کے ساتھ سمیہ کے بیٹے یعنی عمار ہوں (سمیہ ان کی والدہ کا نام
تھا) اس رکاوٹ کی وجہ یہ تھی کہ حضرت رسول خدا صلعم نے اُن کی نسبت فرمایا تھا کہ "انھیں
ایک باغی اور سرکشتہ گروہ قتل کرے گا"۔ ساتھ ہی یہ بھی ارشاد ہوا تھا کہ "اُن کی آخری غذا
پانی ملا ہوا دودھ ہوگا"۔

اُن کی آخری غذا

اس پیشین گوئی کے مطابق جب مرنے کا وقت آیا تو عمار پکار پکار کے کہنے لگے
"میری دنیا کی آخری غذا لاؤ"۔ کسی نے ایک پیالہ پانی ملے دودھ کا دے دیا۔ اُس کو پیا
اور زخمی ہو کر دنیا سے رخصت ہو گئے۔ ابو الغادیہ نام ایک شخص نے اُن کو قتل کیا۔ اور
ابن حوی سکسکی نے اُن کا سر کاٹا۔

اُن کا مارا جانا

رسول خدا صلعم کی پیشین گوئی

ذوالکلاع حمیری جن کے مارے جانے کا حال بیان ہو چکا انھوں نے ایک بار
خود عمرو بن عاص کی زبان سے سنا تھا کہ رسول خدا صلعم نے عمار سے فرمایا کہ "تمھیں ایک
باغی گروہ قتل کرے گا اور تمھاری آخری غذا پانی ملا ہوا دودھ ہوگا"۔ اس کے بعد ذوالکلاع
نے جو عمار کو حضرت علیؓ کے لشکر میں دیکھا تو عمرو بن عاص سے بار بار کہتے "یہ کیا؟ عمار
تو اُدھر ہیں"۔ اور عمرو یہ جواب دے دیا کرتے کہ "آخر میں وہ ہماری ہی طرف آجائیں گے"۔ اسی
درمیان میں عمار زندہ موجود تھے کہ ذوالکلاع حمیری مارے گئے۔ اور عمرو بن عاص نے
جناب معاویہ سے کہا "سمجھ میں نہیں آتا کہ میں عمار کے مارے جانے پر زیادہ خوش ہوں یا
ذوالکلاع کے مارے جانے پر؟ اگر عمار کے مارے جانے کے وقت ذوالکلاع زندہ

موجود ہوتے تو خدا کی قسم سارے شام والوں کو لے کر علیؓ سے جا ملتے"۔

مدعیان قتل عمارؓ

اب متعدد لوگوں نے معاویہ کے سامنے آکر دعویٰ کیا کہ ہم نے عمار کو قتل کیا ہے۔ عمرو نے ہر ایک سے یہ سوال کیا کہ جان دیتے وقت انھوں نے کیا کہا۔ اس کا جواب کوئی نہ دے سکا۔ یہاں تک کہ ابن حوی آیا۔ اور بیان کیا کہ مرتے وقت انھوں نے یہ کہا "آج میں اپنے دوستوں محمدؐ اور آپ کے ساتھیوں سے جا ملوں گا"۔ عمروؓ نے کہا "بیشک تو ہی ان کا قاتل ہے۔ اور یہ نہ سمجھ کہ تجھے کوئی کامیابی ہوئی۔ تو نے اپنے پروردگار کو ناراض کر دیا"۔ حضرت عمار کا قاتل ابو الغادیہ حجاج بن یوسف ثقفی کے زمانے تک زندہ موجود تھا۔

لڑائی میں میل جول

اس لڑائی میں یہ خاص بات تھی کہ لڑائی کے وقت لوگ لڑتے تھے اور جب لڑائی رک جاتی تو دونوں طرف کے لوگ ایک دوسرے کے لشکر میں جا کے ملتے جلتے اور باتیں کرتے۔ عبدالرحمن سلمی جو حضرت علیؓ کے لشکر میں تھے کہتے ہیں جب عمار مارے گئے تو میں معاویہ کے لشکر میں گیا کہ دیکھوں ان لوگوں کو عمار کے مارے جانے کی خبر ہوئی یا نہیں۔ وہاں گیا تو دیکھا کہ معاویہ، عمرو بن عاص، ابو الاعور اور عبداللہ بن عمرو بن عاص گھوڑوں پر سوار ایک ساتھ باتیں کرتے چلے جاتے ہیں۔ اپنا گھوڑا بڑھا کے میں بھی ان کے درمیان میں ہو گیا تا کہ ان کی کوئی بات سننے سے نہ رہ جائے۔ عبداللہ نے اپنے والد سے کہا "آج آپ لوگوں نے اس شخص کو قتل کیا۔ حالانکہ رسول اللہ صلعم نے مسجد نبوی کی تعمیر کے وقت ان کو دو دو اینٹیں اٹھا کے لاتے دیکھ کر ان کی گرد جھاڑی تھی اور فرمایا تھا کہ اے ابن سمیہ باوجودیکہ ثواب آخرت کے شوق میں تم بجائے ایک ایک کے دو دو اینٹیں لاتے ہو مگر تم کو ایک باغی گروہ قتل کرے گا"۔ یہ سن کر عمرو نے معاویہ سے کہا "آپ نے سنا کہ عبداللہ کیا کہتے ہیں؟" پوچھا "کیا کہتے ہیں؟" عمرو نے بیٹے کی گفتگو بیان کی۔ سنتے ہی معاویہ نے کہا "تو کیا ان کو ہم نے قتل کیا؟ ان کا قاتل وہ ہے جو ان کو میدان میں لایا"۔ اور اسی گھڑی سے یہ جملہ تمام اہل شام کی زبان پر جاری ہو گیا۔

حدیث میں جناب معاویہ کی تاویل

خود حضرت علیؓ کا حملہ

عمار کے مارے جاتے ہی حضرت علیؓ نے بنی ربیعہ اور بنی ہمدان کو آواز دی اور کہا "تم ہی میری زرہ ہو اور تم ہی میرے نیزے ہو"۔ سنتے ہی ان قبائل کے بارہ ہزار جوانمرد حاضر ہوئے آپ نے ان کو خچروں پر سوار کرایا اور انھیں ساتھ لیکر بنفس نفیس دشمنوں پر حملہ کر دیا۔ اہل شام کی کوئی صف نہ تھی جس کو آپ نے اپنے اس حملہ سے درہم برہم نہ کر دیا ہو جس شخص کے پاس

پہونچتے اُسے قتل کر ڈالتے۔ یہاں تک کہ بڑھتے بڑھتے معٰویہ کے قریب جا پہونچے۔ اور اشعار رجز زبان پر تھے۔ یہاں پہونچتے ہی للکار کے معٰویہ سے کہا "یہ خونریزی کیوں ہو رہی ہے؟ آؤ اس کا فیصلہ خدا پر چھوڑ دیں اور ہم دونوں مقابلہ کر کے فیصلہ کر لیں۔" عمروؓ نے سُن کر معٰویہ سے کہا "علیؓ نے بات انصاف کی کہی ہے۔" معٰویہ نے کہا "تم غلطی پر ہو۔ ان کے مقابلے پر جو جائے گا مارا جائے گا۔" عمروؓ نے کہا "مگر یہ آپ کی شان سے بعید ہے کہ لڑائی سے مُنھ چرائیے۔" اس کے جواب میں معٰویہ بولے "معلوم ہوتا ہے تم کو میری جانشینی کی ہوس ہے۔"

*معٰویہ کو مقابلہ پر بلانا۔ اور اُن کا نہ آنا*

*حضرت علیؓ کے محافظ*

جو لوگ حضرت علیؓ کے ساتھ ساتھ تھے اُنھوں نے اپنے دو شخصوں کو حضرت علیؓ کی حفاظت کے لیے مقرر کر دیا تھا جو داہنے بائیں رہتے اور حتی الامکان آپ کو دشمنوں کے گروہوں میں گھسنے سے روکتے۔ مگر آپ کی یہ حالت تھی کہ اُن کو ذرا بھی غافل پاتے تو دشمنوں پر جا پڑتے۔ اور جب تک تلوار کو خون سے نہ بھر لیتے نہ پلٹتے۔ ایک مرتبہ آپ نے حملہ کیا تو برابر لڑتے رہے۔ یہاں تک کہ تلوار دوہری ہو گئی اُس وقت پلٹے۔ تلوار اُن کے سامنے ڈال دی اور فرمایا "یہ بیکار نہ ہو گئی ہوتی تو میں واپس نہ آتا۔"

# نویں فصل

## جنگ صفین کا انجام

معاویہ کا اسیروں کو قتل کرنا۔ ایک اسیر کا جان بچانے والا فقرہ۔ علیؓ کا اسیروں کو چھوڑ دینا۔ معاویہ کو اس سے نصیحت۔ ہاشم کا حملہ۔ ایک شامی نوجوان۔ وہ کس دھوکے میں تھا جو اس کو تنبیہ۔ ہاشم کی بہادرانہ موت۔ حضرت علیؓ کا جوش دلانا۔ محمد بن حنفیہ کا حملہ۔ عبید اللہ بن کعب کا مارا جانا۔ اُن کی وصیت۔ رات بھر لڑائی۔ لیلۃ الہریر۔ حضرت علیؓ اس رات میں۔ لشکر علیؓ کا آگے بڑھ جانا۔ اشتر کی سرگرانی۔ اُن کا حملہ۔ عمرو بن عاص کا غلام وردان۔ عمرو بن عاص کی کارروائی۔ قرآنوں کا بلند کیا جانا۔ اہل عراق میں تفرقہ۔ حضرت علیؓ کا سمجھانا۔ لوگوں کا نہ ماننا۔ آپ کو قتل کی دھمکی۔ اشتر کا بلایا جانا۔ خلافت چھین لینے کی دھمکی۔ اشتر کا بہ تاکید بلوایا جانا۔ اور فتح چھوڑ کر واپس آنا۔ اُن کی پُرغضب تقریر۔ مطلق سماعت نہ ہونا۔ اشترؓ میں اور لوگوں میں جھپٹ۔ آپس میں لڑائی ہوتے ہوتے رہ گئی۔ التوائے جنگ۔ اشعث کا معاویہ کے پاس جانا۔ صورت فیصلہ اور پنچائت۔ بغیر علیؓ سے پوچھے منظوری۔ عمرو بن عاص اہل شام کے پنچ۔ اور ابو موسیٰ اہل عراق کے۔ اس میں بھی علیؓ کی نہ سنی گئی۔ ابو موسیٰ کا بلایا جانا۔ اشتر کی بیقراری۔ احنف کی ناکام کوشش۔ تحریر معاہدہ۔ عمرو بن عاص کا اعتراض۔ سُنّت رسالت کی مطابقت۔ عمرو بن عاص کا بگڑنا۔ گفتگوئے ملال۔ معاہدے کے الفاظ۔ تحریر و تعمیل کی تاریخیں۔ مقام فیصلہ۔ گواہیاں۔ اشتر کا دستخط کرنے سے انکار۔ اس پر حضرت علیؓ کا ارشاد۔ پنچوں کا مقرر کرنے والوں سے اقرار لینا۔ خود پنچوں کا حلفی اقرار۔ معاہدے کا لشکر میں تصدیق پہنچایا جانا۔ خوارج کے شبہے کی ابتدا۔ صفین سے واپسی اور فتنۂ خوارج۔ حضرت علیؓ کو عام خیالات کی جستجو۔ مختلف رائے لوگوں کی تعریض اور اس کا جواب۔ کوفے میں پہلا قبرستان۔ قبرستان میں پڑھنے کی دُعا۔ کوفے کے کشتگان صفین کا ماتم۔ بین و بکا پر اعتراض اور عذر خواہی۔ آپ کی کریم النفسی۔ کوفے کے شیعیان عثمانؓ۔ خوارج حرورا میں۔ نامور مقتولین صفین۔

**معاویہ کا اسیروں کو قتل کرانا**

جناب معاویہ نے حضرت علیؓ کی طرف کے ایک گروہ کو گرفتار کر لیا تھا اُن لوگوں کے بارے میں عمرو بن عاص سے مشورہ کیا تو انھوں نے کہا ان سب کو قتل کروا دیجیے" اس مشورے پر جب عمل ہونے لگا تو اسیروں میں سے ایک شخص نے جس کا نام عمرو بن اوس

**ایک اسیر کا جان بچانے کا فقرہ**

اودی تھا معٰویہ سے کہا مجھے قتل نہ کیجیے۔ اس لیے کہ میں آپ کے عزیزوں میں ہوں اور آپ رشتے میں میرے ماموں ہوتے ہیں" معاویہ نے حیرت سے پوچھا" میں تمھارا ماموں کیسے ہو گیا؟ ہمارے خاندان نے کبھی بنی اود سے سمدھیانہ نہیں کیا" اس شخص نے کہا اچھا اگر وہ رشتہ ثابت کر دوں تو آپ مجھے امان دیں گے؟" کہا "بیشک" کہا حضرت رسول خدا صلعم کی بیوی ام حبیبہ آپ کی بہن ہیں یا نہیں؟" معاویہ نے کہا "بیشک ہیں" اس نے کہا "تو وہ میری ماں ہیں اس لیے مسلمان ہونے کے باعث میں ان کا بیٹا ہوں" حضرت معاویہ اس کے اس جواب پر خوش

**علیؓ کا اسیروں کو چھوڑ دینا**

ہوئے کہا افسوس یہ بات کسی اور کو نہیں سوجھی" اور اس کو چھوڑ دیا۔ حضرت علیؓ نے بھی معاویہ کی طرف کے بہت سے لوگوں کو گرفتار کر لیا تھا مگر سب کی جان بخشی کی۔ اور جب وہ لوگ چھوٹ کر واپس آئے ہیں تو اور بھی بہت سے قیدی معاویہ کے ہاتھ میں اسیر ہو چکے تھے۔

**معاویہ کو عمرو کی نصیحت**

عمرو بن عاص سے کہا "ہم ان قیدیوں کے بارے میں بھی تمھارے کہنے پر عمل کرتے تو بڑی غلطی کرتے" یہ کہہ کر سب قیدیوں کو چھوڑ دیا۔

**ہاشم کا حملہ**

اب شام ہو گئی تھی۔ وقت کو تنگ اور لڑائی کی شدت کو اسی حالت پر دیکھ کے ہاشم بن عتبہ نے لوگوں کو اپنے گرد جمع کیا اور کہا جو کوئی خدا اور عالم آخرت کا شائق ہو میرے پاس آئے" بہت سے سر بکف بہادر تیار ہو گئے۔ ہاشم ان کو ساتھ لے کر اہل شام پر پے در پے حملے کرنے لگے اور دشمن اگرچہ مشکلوں سے اُن کے حملوں کو روک سکے مگر اسی طرح سامنے جمے کھڑے تھے اور اپنی جگہ سے نہ ہلتے تھے۔ اُن کا یہ استقلال دیکھ کر ہاشم نے اپنے ہمراہیوں کو للکارا اور کہا "خدا کی قسم یہ عربوں کی وہی عہد جاہلیت والی غیرت و حمیت اور اُن کی وہی اس زمانے کی ثابت قدمی ہے مگر تم اُن سے خوف نہ کرو۔ یاد رکھو کہ تم حق پر ہو اور یہ گمراہ ہیں" پھر اپنے ہمراہیوں کو جوش دلایا اور قاریان قرآن کے ایک گروہ کو ساتھ لے کر

**ایک شامی نوجوان**

اہل شام پر جا پڑے۔ اس حملے میں انھیں ایک شامی نوجوان نظر آیا جو معاویہ کی طرف سے نکلا اور رجز یہ کہتا تھا "میں دربارداران ملوک غسان کا فرزند ہوں اور آج خون عثمانؓ کا انتقام لے رہا ہوں۔ ہمارے قاریان قرآن کہتے ہیں کہ علیؓ ہی ابن عفان کے قاتل رہیں"

یہ کہہ کے شمشیر زنی کرتا اور جب تک سبّ و شتم اور لعن طعن میں زبان درازی نہ کر لیتا پیچھے نہ ہٹتا۔ ہاشم اُس کے قریب گئے
اور کہا ان الفاظ پر خدا کے یہاں سزا ملے گی اور اس خونریزی کا جواب دہ ہونا پڑے گا۔ خدا سے ڈرو۔ اُس نے کہا میں
تم سے اس لیے لڑتا ہوں کہ تمہارے حاکم نماز پڑھتے ہیں اور نہ تم پڑھتے ہو۔ تمہارے حاکم

وہ کس جرم کے میں تھا؟

نے ہمارے خلیفہ کو قتل کیا اور تم نے ان کی مدد کی۔" ہاشم نے کہا "تو عثمانؓ کے معاملے کو کیا جانے؟
کیا تیرا خیال ہے کہ ان کو صحابۂ رسول اللہ، فرزندان صحابہ، اور قاریان قرآن نے قتل کیا ہے جو
لوگ کہ دیندار اور علم والے ہیں اور ایک لمحے کے لیے بھی دین سے غافل نہیں ہوتے؟ رہا یہ
جو تو نے کہا کہ ہمارے حاکم نماز نہیں پڑھتے تو سن۔ وہی پہلے شخص ہیں جنھوں نے نماز پڑھی۔ اور
دین کی باتوں کو ساری خلقت سے زیادہ جانتے ہیں۔ رسول اللہ صلعم کے وہ سب سے بڑے
دوست تھے۔ اور یہ سب لوگ جن کو تو اپنے مقابلے میں دیکھتا ہے سب کے سب قاریان قرآن
ہیں۔ تہجد اور ذکر کے شوق میں راتوں کو نہیں سوتے۔ جن بد نصیبوں نے تجھے بہکایا ہے
اُن کے فقرے میں نہ آ۔" نوجوان نے یہ تقریر سن کر ذرا تامل کیا۔ پھر پوچھا "بھلا میرا گناہ معاف
ہونے کی بھی کوئی صورت ہے؟" ہاشم نے کہا "درگاہ الٰہی میں توبہ کرو۔ وہ توبہ قبول کرتا اور گناہوں

اسکو تنبہ۔

کو معاف کرتا ہے۔" اب یہ نوجوان اپنے لشکر میں واپس گیا اور لوگوں سے یہ سرگذشت بیان
کی تو سب نے کہا "اس عراق والے نے تجھے بہکا دیا۔" مگر اس کے دل پر ہاشم کی باتیں ایسی
نقش ہو گئی تھیں کہ جواب دیا "اس نے خدا کی قسم مجھے فریب نہیں دیا۔ بلکہ اچھی بات بتائی۔" مگر اسکے
بعد نہیں معلوم ہو سکا کہ اس شخص کا انجام کیا ہوا۔

ہاشم کی بہادرانہ موت

ہاشم اور ان کے ساتھی اس حملے میں اس طرح جان پر کھیل کے رہے کہ فتح کے آثار
نظر آنے لگے۔ مگر مغرب کا وقت قریب تھا کہ شام والوں کی طرف سے تنوخیوں نے اُن پر
سخت حملہ کیا۔ ہاشم اُن کے مقابلے پر جم گئے۔ رجز پڑھتے جاتے تھے اور معرکہ آرائی کرتے
تھے۔ نو دس آدمی خاص اُن کے ہاتھ سے مارے جا چکے تھے کہ یکایک حرث بن منذر تنوخی
نے اُن پر نیزے کا ایسا زبردست وار کیا کہ گھوڑے سے نیچے آ رہے۔ زمین سے اٹھنے
نہیں پائے تھے کہ حضرت علیؓ کا نقیب یہ کہتا ہوا پہونچا "جھنڈوں کو آگے بڑھاؤ" وہ جو قریب
آیا تو ہاشم نے اُس سے پکار کے کہا "ذرا میرے پیٹ کو تو دیکھنا" اُس نے دیکھا تو پیٹ
چاک تھا۔ چنانچہ اسی زخم نے ان کا کام تمام کر دیا۔ یہ حضرت سعد بن ابی وقاص کے بھتیجے تھے
اور اس زمانے کے بڑے نامور بہادروں میں شمار کیے جاتے تھے۔ اُن کو جان دیتے دیکھ کر

حجاج بن غزیہ انصاری کو ایسا جوش آیا کہ باآواز بلند تین شعر پڑھے جن کا مضمون یہ تھا کہ "اے اہلِ شام۔ اگر تم نے ہماری طرف کے ناموروں کو قتل کیا تو ہم نے بھی تمہارے بہت سے بہادر قتل کر ڈالے ہیں"۔

دورانِ جنگ میں حضرت علیؓ کا گزر بنی غسان کے ایک بہادر کی طرف سے ہوا۔ یہ لوگ جنابِ معاویہ کی طرف سے لڑ رہے تھے اور ایسے جمے کھڑے تھے کہ کسی طرح اپنی جگہ سے قدم نہ ہٹاتے۔ اُن کا استقلال دیکھتے ہی آپ نے اپنے بہادروں سے پکار کے فرمایا "جب تک سخت نیزہ بازی اور زبردست شمشیر زنی نہ کی جائے یہ لوگ نہ ہٹیں گے۔ کون نیزہ بازی اور شمشیر زنی ہے جو سروں کو چاک کرے۔ ہڈیوں کو تراشے۔ اور کلائیوں اور ہاتھوں کو قلم کر دے ان کی رگ یہ ہے کہ پیشانیاں فولادی گرزوں سے ٹکڑے ٹکڑے کر دی جائیں۔ کہاں ہیں اہلِ مددِ الٰہی کے اُمیدوار اور آخرت کے آرزومند"؟ آپ کے یہ کلمات سنتے ہی ایک گروہ سامنے آکھڑا ہوا ان کو دیکھ کر آپ نے اپنے عزیز فرزند محمد بن حنفیہ کو بلایا اور حکم دیا کہ "ان لوگوں کو لے کر تم آہستہ آہستہ دشمنوں کے اس سامنے والے جھنڈے کی طرف جاؤ۔ مگر جب نیزے کی زد پر پہونچنا تو ٹھہر جانا۔ اور میرے دوسرے حکم کا انتظار کرنا۔ محمد بن حنفیہ نے پدرِ بزرگوار کے حکم پر عمل فرمایا۔ اُن کے جاتے ہی حضرت علیؓ نے جاں نثاروں کا اتنا ہی ایک اور گروہ بھیج کر کمک پہنچا اور فرزند کو حملہ کرنے کا حکم دیا۔ اشارہ ہوتے ہی ابن حنفیہ نے اپنے رفیقوں کو ساتھ لے کر ایسا زبردست حملہ کیا کہ دلاورانِ بنی غسان کے قدم اکھڑ گئے۔ اور ان کے بہت سے آدمی قتل ہوئے۔

عبداللہ بن کعب مرادی دادِ شجاعت دیتے دیتے کاری زخم کھا کر گرے اُن کا آخری وقت تھا کہ اسود بن قیس مرادی لڑتے ہوئے گزرے۔ انھیں آواز دی۔ وہ لبیک کہہ کر قریب آئے۔ پہچان کر حال پوچھا اور متاسف ہو کر کہا "آپ کا مارا جانا نہایت ہی سخت سانحہ ہے"۔ پھر اتر کے پاس آئے اور کہا "مجھے کچھ وصیت فرمائیے"۔ عبداللہ نے کہا میری وصیت یہ ہے کہ خدا سے ڈرتے رہو۔ امیر المومنین کو مشورۂ خیر دو اور ہمیشہ ان کی خدمت میں رہ کر اُن کے مخالفوں سے لڑو۔ یہاں تک کہ غالب آؤ یا مارے جاؤ۔ امیر المومنین کی خدمت میں میرا سلام عرض کر دینا اور کہنا کہ آپ برابر لڑتے رہیں۔ یہاں تک کہ میدان کو پیچھے ڈال دیں"۔ اس کے بعد اسود نے واپس جا کر حضرت علیؓ کو ان واقعات کی اطلاع کی تو آپ نے فرمایا عبداللہ نے زندگی میں

حضرت علیؓ کا جوش دلانا

محمد بن حنفیہ کا حملہ

عبداللہ بن کعب کا مارا جانا

انکی وصیت

ہمارے دشمنوں پر جہاد کیا اور مرتے دم تک یہ مشورہ خیر دیا۔" بعض راویوں کے بیان سے ظاہر
ہوتا ہے کہ یہ وصیت عبدالرحمن بن حنبل جمحی نے کی تھی۔ واللہ اعلم بالصواب۔

رات بھر لڑائی

اب رات ہو گئی تھی اور میدان کارزار اسی طرح گرم تھا۔ دونوں طرف کے بہادر اس قدر جوش میں بھرے ہوئے تھے کہ کسی نے واپسی کا ارادہ نہ کیا اور رات بھر لڑائی ہوتی رہی۔ جوانمردان شام و عراق میدان میں قدم جمائے کھڑے تھے اور رات بھر تلوار چلتی رہی۔ چونکہ صبح تک برابر ہتھیاروں کے چلنے کی آواز آتی رہی جس کو عربی میں ہریر کہتے ہیں اس لیے اس رات کا

لیلۃ الہریر

نام "لیلۃ الہریر" مشہور ہو گیا۔ نیزے چلے اور چلتے چلتے ٹوٹ گئے۔ تیر اندازی کی وہ بھرمار ہوئی کہ ترکش خالی ہو گئے۔ اور آخر میں لوگوں نے تلواریں کھینچ لیں جو صبح تک جانستانی کرتی رہیں۔

حضرت علیؓ اس رات میں

حضرت علیؓ رات بھر میمنہ اور میسرہ میں گشت لگاتے رہے۔ ہر گروہ کے پاس پہنچ کر جوش دلاتے۔ اس کا حوصلہ بڑھاتے اور فرماتے "اگلوں سے آگے نکل جاؤ"۔ صبح کو

لشکر علیؓ کا آگے بڑھ جانا

حضرت علیؓ نے دیکھا تو میدان پیچھے رہ گیا تھا اور آپ کے بہادر اپنی جگہ سے بہت آگے بڑھ آئے تھے۔ مالک اشتر میمنہ پر تھے۔ ابن عباس میسرہ پر تھے۔ خود آپ کا مرکز فوج کا حصہ تھا۔ اور ہر حصے کے لوگ بڑی بہادری و گرمجوشی سے لڑ رہے تھے۔

اشتر کی سرگرم لڑائی

جمعہ کا مبارک دن تھا۔ اور اشتر شام سے اس گھڑی تک برابر دھاوے پر دھاوا کرتے رہے تھے۔ اب اسی جوش و خروش میں پہر دن چڑھ گیا۔ اشتر اپنے ہمراہیوں سے کہتے "نیزے کی زد پر رہو" اور حملہ کرا دیتے۔ پھر کہتے "دشمنوں سے ایک کمان سے زیادہ فاصلہ نہ رہے" اور پھر حملہ کرا دیتے۔ اسی شان سے جوانمردان مرتضوی کو لڑا رہے تھے یہاں تک کہ لڑتے لڑتے اکثروں کے ہاتھ رہ گئے۔ اور قدم بڑھانا دشوار تھا۔ مگر اشتر ان کو اسی طرح نیا جوش پیدا کر کے لڑائے جاتے۔ وہ خود پاپیادہ تھے۔ اور ہر گروہ کو برابر للکار للکار کے بڑھاتے تھے۔

اشتر کا حملہ

اب اشتر گھوڑے پر سوار ہوئے۔ جھنڈا حیان بن ہوذہ کے ہاتھ میں دیا اور مختلف گروہوں کو اپنے ساتھ لے کر بڑھے۔ پکار پکار کے کہتے تھے "کون خدا کی راہ میں اپنی جان بیچتا ہے۔ اور اشتر کے ہمراہ اس شرط سے لڑنے کو تیار ہے کہ یا فتحیاب ہو گا یا خدا کے پاس پہنچ جائے گا"۔ بہت سے بہادر گرد جمع ہو گئے۔ حیان بھی علم اٹھائے ہوئے ساتھ ساتھ تھے۔ سب کو لے کر اشتر پیچھے ہٹے۔ اور رفیقوں سے کہا "خوب زور و شور سے حملہ کرو۔ میرے ننہال اور ددھیال والے دونوں تم پر فدا ایسی کوشش کرو کہ خدا کو خوش اور

دین کو قوی کر دو۔" یہ کہہ کر گھوڑے سے اتر پڑے۔ اس کی گردن پر ہاتھ مارا۔ پھر علمبردار سے کہا "علم بڑھاؤ" اور اپنے سارے گروہ کے ساتھ دشمنوں پر جا پڑے۔ یہ ایسا حملہ تھا کہ دم بھر میں دشمنوں کو دھکیل کے اُن کے پڑاؤ میں کر دیا۔ دشمنوں کے لشکر گاہ کے قریب سخت معرکہ ہوا جس میں اشتر کا علمبردار مارا گیا اور حضرت علیؓ نے جو دیکھا کہ دشمنوں کا غلبہ ہونے لگا ہے اور کمک بھیج دی۔

**عمرو بن عاص کا غلام وردان سے مکالمہ**

لڑائی کا یہ رنگ دیکھ کر عمرو بن عاص نے اپنے غلام وردان سے کہا "تو جانتا ہے میری تیری اور اشتر کی کیا شان ہے؟" اس نے کہا "جی نہیں" کہا "اس سرخ اونٹ کی شان جو آگے بڑھا تو ذبح کیا گیا اور پیچھے ہٹا تو بھی مار ڈالا گیا۔ اس لیے سن، اگر تو پیچھے ہٹا تو خدا کی قسم تیری گردن مار دوں گا۔" اس نے کہا "ابو عبداللہ میں خدا کی قسم مرتے دم تک آپ کے ساتھ رہوں گا۔"

**عمرو بن عاص کی کارروائی**

اب عمرو بن عاص نے میدان کی طرف نظر دوڑائی تو رنگ بگڑا نظر آیا۔ شام والے بددل تھے اور اہل عراق بلے پڑتے تھے۔ وہ لپک کے معاویہ کے پاس گئے اور کہا "وقت نازک ہے اور حالت خطرناک۔ کہیے تو ایک ایسی چال چلوں کہ اہل عراق میں تفرقہ پڑ جائے" معاویہ نے کہا "ضرور بتائیے۔" کہا "مناسب یہ ہے کہ اس وقت ہم قرآنوں کو جھنڈوں اور نیزوں میں باندھ کے بلند کریں اور کہیں "بس کلام اللہ ہی ہمارے تمہارے درمیان میں حکم ہے۔" بعضے اہل عراق اگر نہ قبول کریں گے تو بعضے کہیں گے کہ ہمیں اس درخواست کو ضرور قبول کرنا چاہیے اور اس طریقے سے خواہ مخواہ اُن میں تفرقہ پڑ جائے گا۔ پھر اس صورت کو اگر انھوں نے قبول کر لیا تو ہم ایک مدت کے لیے لڑائی کو ملتوی کرا لیں گے۔" معاویہ نے اس تجویز کو پسند

**قرآنوں کا بلند کیا جانا**

کیا۔ فوراً قرآن کے نسخے علموں اور نیزوں میں باندھ کر بلند کیے گئے۔ اور اہل شام کی طرف سے پکار پکار کے کہا جانے لگا "بس اب کتاب اللہ ہی ہمارے تمہارے درمیان حکم ہے۔"

**اہل عراق میں تفرقہ**

اہل عراق نے جیسے ہی قرآن مجید کو سامنے دیکھا اور شام والوں کے نعرے سنے کہنے لگے "ہمیں کتاب اللہ کو قبول کر لینا چاہیے" حضرت علیؓ نے فرمایا "لوگو حق پر اور اپنی سچائی پر

**حضرت علیؓ کا سمجھانا**

قائم رہو اور جس طرح لڑ رہے ہو لڑے جاؤ۔ معاویہ، عمرو بن عاص، ابن ابی معیط، حبیب بن مسلمہ، ابن ابی سرح اور ضحاک نہ دین کے ماننے والے ہیں نہ قرآن پر عمل کرنے والے۔ ان لوگوں کو میں ہی خوب پہچانتا ہوں۔ ان کا بچپن بھی دیکھا اور جوانی میں بھی ان سے صحبت رہی

طفولیت میں ان کو بدترین لڑکے اور جوانی میں بدترین مرد پایا۔ تمھاری بد بختی کیا شامت ہے کہ ان کے فریب میں آگئے۔ خدا کی قسم انھوں نے مکاری سے قرآن کو بلند کیا ہے۔" لوگوں نے کہا "مگر یہ ممکن نہیں کہ ہم قرآن کی طرف بلائے جائیں اور نہ قبول کریں۔" حضرت علیؓ نے فرمایا "میں اسی لیے تو ان سے لڑ رہا ہوں کہ ان کو کتاب اللہ کا پیرو بناؤں۔ خدا کی قسم ان لوگوں نے اپنے معاملات میں اللہ جل شانہٗ کی نافرمانی کی۔ اس کے عہد کو بھول گئے۔ اور اس کی کتاب الگ ڈال دی۔"

لوگوں کا نہ ماننا

یہ سن کر آپ کے ہمراہیوں میں سے مسعر بن فدکی تمیمی اور زید بن حصین طائی نے اور ان کے ساتھ قاریانِ قرآن کے گروہ نے کہا "علیؓ! جب کتاب اللہ کی طرف بلائے جاؤ تو اس کو قبول کرو۔ ورنہ ہم تمھارے گروہ کو توڑ دیں گے۔ اور تمھارے ساتھ بھی وہی سلوک کریں گے جو ابن عفان کے ساتھ کر چکے ہیں۔" یہ سخت جواب سن کر حضرت علیؓ نے فرمایا "خیر میرا یہ کہنا یاد رکھو اور اپنا قول بھی نہ بھولنا۔ میری اطاعت منظور ہے تو لڑو۔ اور نہیں منظور تو تمھیں اختیار ہے جو جی چاہے کرو۔" ان لوگوں نے کہا "تو کسی کو بھیج کر اشتر کو واپس بلائیے۔" حضرت علیؓ نے یزید بن ہانی کو بھیجا کہ جاؤ اشتر کو بلا لاؤ۔ یزید نے اشتر سے جا کر یہ کہا تو انھوں نے کہا "بھلا یہ میدان سے ہٹنے کا وقت ہے؟ مجھے بہت جلد فتح کی امید ہے۔" یزید نے واپس آ کر اشتر کا یہی جواب عرض کر دیا۔

آپ کو قتل کی دھمکی

اشتر کا بلایا جانا

اس اثنا میں حضرت علیؓ کے طرفداروں سے ایک شور بلند ہوا جس سے ظاہر ہوا کہ ان لوگوں نے زور و شور سے از سر نو حملہ کیا ہے جو لوگ اشتر کو واپس بلوا رہے تھے انھوں نے یہ شور سن کر حضرت علیؓ سے کہا "ہمیں خدا کی قسم یہ نظر آتا ہے کہ آپ ہی نے کہلا بھیجا کہ لوگ زور سے حملہ کریں۔" آپ نے فرمایا "بھلا تم نے مجھے یزید سے کوئی پوشیدہ بات کرتے دیکھا تھا۔ میں نے تو جو کچھ کہا تمھارے سامنے کہا۔" وہ لوگ بولے "تو پھر فوراً اشتر کو بلوائیے ورنہ ہم آپ کو خلافت سے معزول کر دیں گے۔" یہ دھمکی سن کر حضرت علیؓ نے یزید سے کہا "جا کے اشتر سے کہو کہ جلدی آئیں کیونکہ یہاں فتنہ پیدا ہو گیا ہے۔"

خلافت چھین لینے کی دھمکی

اشتر کا تاکید بلوایا جانا

اب کی یزید نے اشتر کے پاس جا کر فتنہ کا نام لیا تو انھوں نے پوچھا "قرآنوں کے بلند کرنے کے باعث؟" کہا "ہاں" اشتر بولے "میں قرآنوں کو دیکھ کے پہلے ہی سمجھ گیا تھا کہ پھوٹ پڑ جائے گی۔ یہ ابن عاص کا مشورہ ہے۔ لیکن کیا تم فتح کے آثار نہیں دیکھتے ہو اور

ان لوگوں کی جو حالت ہو رہی ہے وہ تمہیں نہیں نظر آتی؟ ہم کو اس وقت خدا نے غالب کر دیا ہے اور ہرگز مناسب نہیں کہ ہم ایسی گھڑی میں میدان سے قدم ہٹاؤں"۔ یزید نے کہا "یہ سب سچ ہے مگر شاید تم یہ چاہتے ہو کہ تم یہاں فتح حاصل کرو اور وہاں امیرالمومنین دشمنوں کے حوالے کر دیے جائیں یا مار ڈالے جائیں"۔ اشتر نے کہا "معاذ اللہ! بھلا یہ کون چاہے گا؟" یزید نے ساری سرگزشت بیان کی اور اشتر مجبوراً میدان چھوڑ کے واپس آ گئے۔

اور فتح چھوڑ کر واپس آنا۔

مگر ایسے جوش اور غصے میں بھرے ہوئے تھے کہ آتے ہی کہنے لگے "اے اہل عراق! اے ذلیل کاہل لوگو! جب ہم دشمنوں پر غالب آ گئے اور فتح سامنے نظر آنے لگی تو ان لوگوں نے قرآن بلند کیے۔ اور اس کی طرف تمہیں بلانے لگے۔ مگر خدا کی قسم یہی لوگ ہیں جنہوں نے خدا کے حکم کو چھوڑ دیا اور جس پر وہ نازل ہوا اس کی سنت سے الگ ہو گئے۔ زیادہ نہیں مجھے تھوڑی سی مہلت دو۔ اس لیے کہ مجھے فتح سامنے دکھائی دے رہی ہے"۔ ان لوگوں نے کہا "یہ نہ ہوگا"۔ اشتر نے کہا "اچھا اتنی ہی مہلت دو کہ گھوڑا دوڑا کے جاؤں اور واپس آ جاؤں۔ مجھے خدا کی قسم فتح کی پوری امید ہے"۔ سب نے کہا "اگر ہم نے تم کو ذرا بھی مہلت دی تو تمہارے گناہ میں شریک ہو جائیں گے"۔ اشتر نے عاجز آ کر کہا "اچھا مجھے بتاؤ کہ تم کب حق پر تھے؟ اس وقت جب لڑتے تھے اور تمہارے اچھے اچھے لوگ مارے جا رہے تھے یا اب جب کہ تم لڑنے کے خلاف ہو؟ پہلی صورت ہے تو اب تم غلطی پر ہو، اور دوسری صورت ہے تو کہنا چاہیے کہ تمہاری طرف جو اچھے اچھے لوگ مارے گئے جن کی پرہیزگاری و فضیلت میں تم کو شبہ نہیں اور یقیناً تم سے اچھے تھے۔ وہ سب دوزخ میں جائیں گے"۔ سب نے کہا "اشتر یہ باتیں چھوڑو۔ ہم خدا ہی کے لیے ان لوگوں سے لڑے اور خدا ہی کے لیے اب لڑائی سے رک گئے"۔

ان کی پُرغضب تقریر۔

مطلق ساعت نہ ہونا۔

آخر اشتر نے جھنجھلا کے کہا "یہ نہ کہو۔ بلکہ اے روسیاہ لوگو۔ یہ کہنا چاہیے کہ تم کو فریب دیا گیا اور تم فریب میں آ گئے۔ تم سے لڑائی روکنے کی درخواست کی گئی اور تم نے قبول کر لی۔ ہمارا یہ خیال تھا کہ تمہاری یہ عبادت و نفس کشی دنیا چھوڑنے اور خدا کے ملنے کے شوق میں ہے۔ مگر اب نظر آیا کہ تمہارا مقصد دنیا اور اس کی برائیاں ہیں۔ یاد رکھو کہ اس گھڑی کے بعد پھر کبھی تم عزت کی صورت نہ دیکھو گے۔ لہٰذا دور ہو سامنے سے جس طرح کہ ظالم راندے جاتے ہیں"۔ اس گفتگو کا انجام یہ ہوا کہ اشتر میں اور ان لوگوں میں سخت کلامی ہوئی۔

اشتر میں اور لوگوں میں جھپٹ۔

*آپس میں لڑائی ہوتے ہوتے رہ گئی۔*

جس کے بعد گالی گلوچ تک نوبت آگئی۔ ان لوگوں نے بڑھ کے اشتر کے گھوڑے کے منھ پر تھپیڑ مارا۔ اور اشتر نے اُن کے گھوڑوں کی کوڑے سے خبر لی۔ یہ رنگ دیکھ کر حضرت علیؓ نے ڈانٹ کے الگ کیا اور خونریزی ہوتے ہوتے رہ گئی۔

*التوائے جنگ*

لیکن ہوا وہی جو وہ لوگ چاہتے تھے۔ یعنے قرآن کا حکم قرار دیا جانا قبول کر لیا گیا۔ اس کی تعمیل کے لیے اشعث بن قیس حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا میں دیکھتا ہوں کہ

*اشعث کا معاویہ کے پاس جانا۔*

مخالفوں نے قرآن کے حکم بنانے کی جو درخواست کی تھی اس کو سب لوگ قبول کر رہے ہیں لہٰذا حکم ہو تو میں معاویہ کے پاس جاؤں اور دریافت کروں کہ وہ کیا چاہتے ہیں۔" ارشاد ہوا "جاؤ" وہ گئے اور جناب معٰویہ سے مل کر پوچھا "آپ نے قرآن کو کیوں بلند کیا؟" کہا "اس لیے کہ ہم تم دونو

*صورت فیصلہ اور پنچایت۔*

خدا کے اُس حکم کی طرف رجوع کریں جو اس نے اپنی کتاب کے ذریعہ سے ہم کو دیا ہے۔ اور اس کی صورت یہ ہو کہ ایک شخص کو اپنے اطمینان اور اپنی مرضی کے مطابق آپ منتخب کریں اور ایک کو ہم منتخب کریں۔ اور اُن دونوں سے عہد لے لیا جائے کہ کتاب اللہ کی رو سے فیصلہ کریں۔ اس کے باہر نہ جائیں۔ پھر جس پر اُن دونوں کو اتفاق ہو وہ خلیفہ قرار پائے اور ہم دونوں اس کی پیروی کریں۔" اشعث نے اس تجویز کو پسند کیا اور حضرت علیؓ کے پاس واپس آئے۔ آپ کے سامنے جیسے ہی یہ تجویز پیش کی گئی قبل اس کے کہ آپ کوئی لفظ زبان سے نکالیں سب نے

*بغیر علیؓ سے پوچھے منظوری۔*

غل مچایا "ہاں ہم اس پر راضی ہیں۔ اور ہم نے اس تجویز کو قبول کیا۔"

*عمرو بن عاص اہل شام کے پنچ۔ اور ابوموسیٰ اہل عراق کے۔*

اس قرارداد کے مطابق اہل شام نے اپنا پنچ عمرو بن عاص کو منتخب کیا اور کہا "ہم کو اُن پر اطمینان ہے۔" حضرت علیؓ کی طرف اشعث نے اور اور لوگوں نے کہا "ہم اپنا پنچ ابوموسیٰ اشعری کو مقرر کرتے ہیں۔" یاد رکھنا چاہیے کہ ابوموسیٰ اشعری قاعدین میں یعنے ان لوگوں میں تھے جو لڑائی جھگڑے سے بیزار اور معٰویہ و علیؓ دونوں کے خلاف تھے۔ جنگ جمل سے پہلے ہی اُن کا یہ مسلک ظاہر ہو چکا تھا۔ اسی خیال سے خصوص یہ دیکھ کر کہ معٰویہ کی طرف سے جو صاحب منتخب ہوئے وہ اُن کے طرفدار اُن کے خاص مشیر اور ان کا جامہ پہنے ہوئے ہیں۔ حضرت

*اس میں بھی علیؓ کی نہ چلی۔*

علیؓ نے فرمایا "تم نے پہلے میرا کہنا نہ مانا تو خیر۔ مگر اب اس معاملے میں میری مخالفت نہ کرو۔ ابوموسیٰ کے منتخب کرنے کو میں مناسب نہیں جانتا۔" اشعث۔ زید بن حصین اور مسعر فدکی نے ضد کے لہجے میں کہا "ہم تو بجز ابوموسیٰ کے کسی کو نہ مانیں گے جس آفت میں ہم مبتلا ہیں اس سے ہم کو پہلے ہی انھوں نے ڈرایا تھا۔"

حضرت علیؓ نے فرمایا۔ ابو موسیٰ پر بھروسہ نہیں ہو سکتا۔ وہ مجھ سے الگ ہو گئے۔ میرا ساتھ دینے کے بجائے لوگوں کو میرے خلاف کر دیا۔ پھر بھاگ کھڑے ہوئے۔ اور کئی مہینوں کے بعد ان کو امان دی گئی۔ عبداللہ بن عباس موجود ہیں۔ میں اُن کو اپنی طرف سے پنچ منتخب کرتا ہوں۔" اُن لوگوں نے کہا "ہم نہ آپ کو مانیں گے نہ ابن عباس کو۔ ہم تو ایسے شخص کو پنچ بنانا چاہتے ہیں جو غیر جانبدار ہو۔ اور اس کے خیالات آپ کے اور معاویہ کے متعلق یکساں ہوں۔" حضرت علیؓ نے مجبور ہو کر فرمایا۔ "اچھا میں اشتر کو اپنی طرف سے پنچ قرار دیتا ہوں۔" وہ لوگ بولے "خوب۔ اور یہ آگ کس کی لگائی ہوئی ہے؟" عاجز آ کر آپ نے فرمایا "تو تم لوگ بجز ابو موسیٰ کے کسی کو نہ منظور کرو گے؟" کہا "نہیں"۔ اور حضرت علیؓ نے کمال بے بسی سے فرمایا "تو پھر تمہارا جو جی چاہے کرو۔" یہ حیرت کی بات ہے کہ عراق والوں نے اس کو بھی نہ دیکھا کہ دوسرا پنچ جو شام والوں کی طرف سے مقرر ہوا وہ تو خاص معاویہ کا طرفدار ہے۔ اور اپنی طرف سے زبردستی ایسا شخص مقرر کرایا جو غیر جانبدار ہو۔ یہ سمجھنا چاہیے کہ یہ لوگ اب اپنی عادت کے مطابق لڑائی سے بھاگ گئے اور دل میں حضرت علیؓ ہی کے خلاف تھے۔

ابو موسیٰ کا بلایا جانا۔

بہرحال ان لوگوں نے ابو موسیٰ ہی کو پنچ مقرر کرایا اور ان کے بلانے کو آدمی بھیجا گیا۔ وہ لڑائی سے الگ تھلگ عرض نام ایک گاؤں میں جا کر خاموش بیٹھ رہے تھے۔ اہل کوفہ کے قاصد پہنچے تو ان کے ایک غلام نے سامنے جا کر کہا "حضرت لوگوں میں صلح ہو گئی"۔ بولے "الحمد للہ"۔ غلام نے کہا "اور آپ پنچ بدے گئے ہیں۔" بے اختیار اُن کی زبان سے نکلا۔ "انا للہ و انا الیہ راجعون"۔ بعد ازاں وہ حسب الطلب چلے آئے۔

اشتر کی تقریر اور احنف کا کام سپرد کرنے کی کوشش۔

اشتر نے عمرو کے ایک پنچ مقرر ہونے کا حال سنا تو حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا "امیر المومنین میں آپ سے پناہ مانگنے کو آیا ہوں اس لیے کہ عمرو پر میری نظر پڑ گئی تو خدا کی قسم ان کو مار ڈالوں گا۔" اس کے بعد احنف بن قیس نے حضرت علیؓ سے عرض کیا "امیر المومنین آپ نے ایسے پتھر سے کام لیا ہے۔ میں ابو موسیٰ کو خوب سمجھے ہوئے ہوں۔ اُن کو ٹٹولا تو یہ پایا کہ اُن کی چھری کند ہے اور گڑھے کے کنارے ہیں۔ شام والوں کے مقابلے میں تو ایسا شخص ہونا چاہیے جو اگر ان کے قریب ہونا چاہے تو ان کی مٹھی کے اندر پہنچ جائے اور ان سے الگ رہنا چاہے تو تاروں سے اونچا ہو جائے۔ آپ مجھ کو پنچ نہیں قرار دیتے تو پنچ کا پہلا یا دوسرا مددگار ہی بنا دیجیے جو گتھی پڑے گی اُس کو سلجھا دوں گا اور یہ بھی کہتا ہوں کہ جو گتھی ڈالوں گا اس کو کوئی ہزار کھولے نہ سلجھا سکے گا بلکہ جتنا کھولے گا

اتنی ہی زیادہ گتھی پڑتی جائے گی"۔ حضرت علیؓ کیا کرتے۔ لوگ بجز ابوموسیٰ کے اور کتاب اللہ کی رو سے فیصلہ کرنے کی کوئی بات مانتے ہی نہ تھے۔ آخر احنف نے ان لوگوں سے کہا "اگر تم لوگ سوا ابوموسیٰ کے کسی کو نہیں منظور کرتے تو پھر ان کی پیٹھ کو کسی اور کے ذریعے سے مضبوط کر دو" مگر کسی نے سماعت نہ کی۔

تحریر معاہدہ

اب معاہدہ لکھوانے کے لیے معاویہ کی طرف سے عمرو بن عاص حضرت علیؓ کے پاس آئے تاکہ ان کی موجودگی میں تحریر ہو جائے۔ لوگ لکھنے کو بیٹھے تو یہ الفاظ لکھے تھے "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" یہ وہ معاملہ ہے جس پر فیصلہ کیا امیر المومنین علیؓ نے" کہ عمرو نے اعتراض کیا اور کہا "علیؓ تمہارے امیر بیشک ہیں مگر ہم ان کو امیر نہیں مانتے۔ لہٰذا ان کے نام کے ساتھ امیر المومنین کا لفظ نہ لکھا جائے"۔ احنف نے حضرت علیؓ سے کہا "امیر المومنین کا لفظ نہ نکالیے یہ لفظ نکل گیا تو مجھے اندیشہ ہے کہ شاید پھر یہ خطاب آپ کو نہ ملے۔ چاہے خونریزی ہو جائے مگر اس لفظ کو باقی رہنا چاہیے"۔ اسی وجہ سے حضرت علیؓ نے دیر تک اس لقب کے جدا کرنے سے انکار فرمایا۔ مگر اشعث بن قیس نے کہا "اس لفظ کو نکال ڈالو" اور وہ نکال ڈالا گیا۔

عمرو بن عاص کا اعتراض

اس موقع پر حضرت علیؓ نے فرمایا "اللہ اکبر۔ یہ تو سنت رسالت کی پوری پوری مطابقت ہے۔ حدیبیہ کے روز میں ہی نے اپنے ہاتھ سے معاہدہ لکھا تھا اس میں محمد رسول اللہ لکھا تو مشرکین نے کہا "تم ہمارے نزدیک رسول اللہ نہیں ہو فقط اپنا اور اپنے والد کا نام لکھو"۔ رسول خدا صلعم نے مجھ سے فرمایا کہ رسول کے لفظ کو مٹا دو۔ میں نے عرض کیا یہ تو مجھ سے نہ ہو گا تب آپ نے معاہدہ کو مجھ سے لے لیا اور خود اپنے ہاتھ سے ان الفاظ کو مٹا دیا اور مجھ سے فرمایا "کبھی تم کو بھی ایسا ہی واقعہ پیش آئے گا"۔

سنت رسالتؐ کی مطابقت

اس پر عمرو بن عاص نے بگڑ کر کہا "سبحان اللہ۔ کافروں کی مثال کو آپ ہم پر منطبق کرتے ہیں۔ حالانکہ ہم مومن ہیں"۔ حضرت علیؓ نے فرمایا "اے ابن نابغہ! کب تم فاسقوں کے دوست اور مومنوں کے دشمن نہ تھے؟" عمرو نے ناراض ہو کر کہا "آج کے بعد پھر کبھی کسی صحبت میں خدا مجھے اور آپ کو یکجا نہ کرے"۔ حضرت علیؓ نے کہا "مجھے بھی امید ہے کہ میری مجلس کو خدا تم سے اور تمہارے ایسے لوگوں کے قدم سے پاک رکھے گا"۔

عمرو بن عاص کا بگڑنا

سخت گفتگو کے الفاظ

اب معاہدہ ان الفاظ میں لکھا گیا:۔ "یہ وہ معاملہ ہے جس پر فیصلہ کیا علی بن ابی طالبؓ اور معاویہ بن ابی سفیان نے۔ علیؓ نے اہل کوفہ اور ان کے ہمراہیوں کی جانب سے اور معاویہ نے اپنی

معاہدے کے الفاظ

اہلِ شام اور اُن کے ساتھیوں کی طرف سے۔ یہ کہ ہم دونوں رجوع کریں گے خدا کے حکم اور اس کی کتاب کی طرف، اور اس کے سوا اور کوئی چیز ہم کو متفق نہ کرے گی، اور یہ کہ کتاب اللہ اوّل سے آخر تک ہم دونوں کے درمیان ہے، جس بات کو وہ زندہ کرے ہم زندہ کریں گے اور جس بات کو وہ مٹائے ہم مٹائیں گے۔ لہٰذا جس بات کو دونوں پنچ جو کہ ابو موسیٰ عبداللہ بن قیس اور عمرو بن عاص ہیں کتاب اللہ میں پائیں اُس پر عمل کریں اور اگر کوئی بات کتاب اللہ میں نہ پائیں تو ایسی سنت پر عمل کریں جو عمل کے ساتھ اتفاق کرانے والی ہو نہ تفرقہ ڈالنے والی۔"

یہ تحریر بدھ کے روز ۱۳ صفر ۳۷ھ کو لکھی گئی۔ فیصلہ کا زمانہ ماہ مبارک رمضان مقرر کیا گیا لیکن اختیار دیا گیا کہ اگر پنچ چاہیں تو تاریخ کو بڑھا بھی سکتے ہیں۔ فیصلہ ہونے کا مقام کوئی ایسا شہر مقرر کیا گیا جو کوفہ اور شام کے درمیان عین وسط میں واقع ہو۔ چنانچہ سب نے یہ اتفاق مقام دومۃ الجندل یا اذرح کو قرار دیا۔ پھر فریقین کے دستخط ہو جانے کے بعد حسبِ ذیل اشخاص کی گواہیاں درج ہوئیں۔ اہلِ کوفہ میں سے اشعث بن قیس۔ سعید بن قیس ہمدانی۔ ورقاء بن سمی بجلی۔ عبداللہ بن محل عجلی۔ حجر بن عدی۔ عبداللہ بن طفیل عامری۔ عقبہ بن زیاد حضرمی۔ یزید بن حجبہ تمیمی اور مالک بن کعب ہمدانی کی۔ اور جناب معاویہ کے طرفداروں میں سے ابو الاعور سلمی۔ حبیب بن مسلمہ۔ زمل بن عمرو عذری۔ حمزہ بن مالک ہمدانی۔ عبدالرحمٰن بن خالد مخزومی۔ سبیع بن یزید انصاری۔ عتبہ بن ابی سفیان اور یزید بن حر عبسی کی۔

اشتر سے دستخط کرنے کو کہا گیا تو انھوں نے کہا "اگر میں اس تحریر پر دستخط کروں تو میرا ہاتھ کٹ جائے اور کبھی کام نہ دے۔ میں دشمن کو گمراہ جانتا ہوں۔ لہٰذا اگر اس معاہدے پر دستخط کر دیے تو خدا کے سامنے پیش کرنے کے لیے میرے پاس کوئی حجت باقی نہ رہے گی۔ کیا تم لوگوں نے فتح کو اپنی آنکھوں کے سامنے نہیں دیکھ لیا تھا؟" اشعث نے کہا "مگر میں نے خدا کی قسم فتح کو نہیں دیکھا۔ تم ہماری طرف ہو کر ہم سے روگردانی نہ کرو۔" اشتر بولے "میں تو دنیا و آخرت دونوں میں تم سے روگرداں رہنا چاہتا ہوں۔ میرے ہاتھ سے خدا نے ایسے ایسے لوگوں کے خون کرائے ہیں جن کو میں تم سے اچھا سمجھتا ہوں۔" اشعث نے کہا "تو تمھارے نزدیک خدا نے میرے منہ میں کالک لگا دی۔"

آخر لوگوں نے جا کر حضرت علیؓ سے کہا کہ "مالک اشتر اس معاہدے کو نہیں قبول کرتے اور بجز لڑائی کے وہ کسی بات پر نہیں راضی ہیں۔" فرمایا "بخدا میں بھی نہیں راضی ہوں۔ اور نہ لوگوں

تحریر و تعمیل کی تاریخیں۔

مقام فیصلہ۔

گواہیاں۔

اشتر کا دستخط کرنے سے انکار۔

اس پر حضرت علیؓ کا ارشاد۔

راضی ہونے کو پسند کرتا ہوں لیکن جب تم سب نے ایک بات کو منظور ہی کر لیا تو مجبوراً میں
بھی راضی ہو گیا اور جب راضی ہو گیا تو اس سے پھر نہیں سکتا۔ اقرار ہو جانے کے بعد اب
معاہدے میں کسی قسم کا رد و بدل نہیں ہو سکتا۔ بجز اس صورت کے کہ خدا کی نافرمانی ہوتی ہو یا
کوئی کارروائی کتاب اللہ کے خلاف کی جائے۔ رہا یہ جو تم نے کہا کہ اشتر میرے حکم کو
نہیں قبول کرتے اور پیروی سے باہر ہیں تو وہ ایسے لوگوں میں نہیں ہیں جن کی مخالفت میں
کسی قسم کا اندیشہ ہو۔ کاش ان کے سے دو آدمی بھی تم میں ہوتے یا ایک ہی ہوتا جو میرے
دشمن کو اسی نظر سے دیکھتا جس نظر سے میں دیکھتا ہوں تو تمہاری گرانی مجھ پر ہلکی ہو جاتی اور
امید پڑتی کہ تمہاری بعض خرابیوں کی اصلاح ہو جائے گی۔ میں نے تم کو روکا مگر تم اپنے
فعل سے باز نہ آئے اور خدا کی قسم تم نے وہ کام کیا جس سے ہماری قوت کمزور پڑ گئی۔ خوبی
جاتی رہی۔ اور نتیجہ میں کمزوری اور ذلت نصیب ہوئی۔ تم غالب تھے۔ دشمن کو شکست کا اندیشہ
تھا۔ اس کے لوگ قتل ہو رہے تھے۔ جب ان لوگوں کو زخموں کا درد محسوس ہوا تو انھوں نے
قرآن بلند کر دیے اور اس کی طرف بلانے لگے تاکہ تمھیں فریب دے کر لڑائی کو روک دیں۔ ان کی
بات تم نے مان لی۔ میں نے ہزار روکا اطاعت نہ کی۔ بخدا مجھے مطلق امید نہیں کہ پھر
کبھی تمھیں نیکی کی توفیق ہو۔ اور اب تم کبھی احتیاط کے دروازے پر نہ پہنچو گے"۔

پنچوں کا مقرر کرنے والوں سے اقرار لینا۔

معاہدے کے مکمل ہونے کے بعد دونوں پنچوں نے حضرت علیؓ جناب معٰویہ اور
دونوں طرف کی فوجوں سے اقرار کرایا کہ ان دونوں اور ان کے اہل و عیال کے لیے
امان ہے۔ اور وہ جو فیصلہ کر دیں گے اس میں امت محمدی ان کی مددگار رہے گی۔" پھر

دونوں پنچوں کا حلفی اقرار۔

دونوں پنچوں نے اقرار کیا کہ ہم عبداللہ بن قیس (ابوموسیٰ) اور عمرو بن عاص خدا کو درمیان
دے کر اقرار کرتے ہیں کہ امت محمدی کے درمیان فیصلہ کر دیں گے۔ لڑائی اور تفرقہ نہ پڑنے
دیں گے۔ بجز اس صورت کے کہ ہمارے فیصلے کی مخالفت کی جائے۔

معاہدے کا لشکر میں سنایا جانا۔

تمام مراحل کے طے ہو جانے کے بعد اشعث بن قیس نے معاہدہ باہر لا کے لوگوں کو
سنایا۔ جا بجا سناتے سناتے بنی تمیم کے ایک گروہ میں پہنچے تو عروہ بن ادیہ نے کہا "تم

خوارج کے شعار کی ابتدا۔

لوگ خدا کے معاملے میں انسانوں کو پنچ بناتے ہو۔ لا الحکم الا للہ! (خدا کے سوا کوئی حکم دینے والا
نہیں ہے) اتنا کہا اور تلوار کھینچ کے اشعث کے گھوڑے کی ران پر وار کیا۔ خفیف سا چرکا
لگا۔ گھوڑا بھڑک کر پیچھے ہٹا۔ اور جو لوگ اشعث کے ہمراہ تھے وہ عروہ کو ڈانٹنے ڈپٹنے لگے

اُن کے ڈانٹنے پر عروہ تو چلا گیا مگر اُس کے قبیلے والے اور اُس کے ساتھ بہت اہلِ یمن مشتعل ہو کر اشعث سے اُلجھنے لگے۔ پھر احنف بن قیس اور مسعر فدکی اور بنی تمیم کے چند اور لوگ اشعث سے معذرت خواہ ہوئے اور اشعث نے اُن کے عذر کو قبول کر لیا۔

صفین سے واپسی اور اظہارِ خوارج

حضرت علیؓ صفین سے واپس تشریف لائے اور اسی گھڑی سے خوارج کی مخالفت بھی شروع ہو گئی۔ اور یہی پہلے خوارج تھے جنہوں نے پہلے تو پنچوں کو منتخب کرایا اور پھر انہی کے تقرر سے اختلاف کیا۔ چنانچہ جس راستے سے آپ کوفہ میں واپس آئے اُس کو چھوڑ کر انھوں نے دوسرا راستہ اختیار کیا۔ آپ سے علانیہ دشمنی ظاہر کرنے لگے اور اُن کے دلوں میں بغض پیدا ہوا۔ پنچوں کے تقرر کرنے کے معاملے کو انھوں نے کفر بتایا۔ اور اس اعتقاد کو زور دے دے کر اُبھارنے لگے۔ یہاں تک کہ آپ کی اطاعت چھوڑ کے رہزنی اور لوٹ مار شروع کر دی۔ یہ لوگ حضرت علیؓ کے پیروؤں سے کہتے "تم خدا کے دشمن ہو اور تم نے اُس کے معاملے میں سستی کی"۔ پیروانِ علیؓ اُن پر اعتراض کرتے کہ "تم لوگوں نے امام کو چھوڑ دیا۔ اور ہماری جماعت میں تفرقہ ڈالا"۔

حضرت علیؓ کو عوام کے خیالات کی جستجو

حضرت علیؓ مع لشکر کے جب کوفے کی لشکرگاہ نخیلہ سے بھی آگے نکل آئے اور آبادی کے قریب پہونچے تو ایک مکان کے سائے میں ایک بوڑھا شخص نظر آیا جس کے چہرے سے بیماری کے آثار نمایاں تھے۔ آپ نے اخلاق کے ساتھ سلام کیا اور اُس نے نہایت ادب سے جواب دیا۔ پھر اُس کے حالات دریافت کرنے کے بعد آپ نے اُس سے پوچھا کہ "ہم میں اور اہلِ شام میں جو واقعات پیش آئے ہیں اُن کے بارے میں لوگوں کے کیا خیالات ہیں؟" اُس نے کہا "بعض کو اس انجام پر خوش ہوتے دیکھتا ہوں جو میرے نزدیک بُرے لوگ ہیں اور بعض کو سر جھکائے افسوس کرتے پاتا ہوں۔ وہ میرے خیال میں اچھے اور خیر اندیش لوگ ہیں"۔ اس جواب پر خوش ہو کر آپ نے اُسے دعائے خیر و برکت دی اور آگے بڑھے۔

ذی رائے لوگوں کی تحکیم پر تنقید

آگے بڑھ کر آپ کو عبداللہ بن ودیعہ انصاری ملے اُن سے آپ نے یہی سوال کیا تو اُنھوں نے کہا "بعضے اس انجام کو پسند کرتے ہیں اور بعضے ناپسند"۔ آپ نے پوچھا "مگر صاحبانِ رائے کا کیا خیال ہے؟" کہا "وہ لوگ کہتے ہیں کہ علیؓ کے ہمراہ زبردست لشکر تھا مگر انھوں نے اُس کو منتشر کر دیا۔ اُن کے لیے ایک مستحکم قلعہ پیدا ہو گیا تھا جسے انھوں نے خود ہی منہدم کر دیا اور سمجھ میں نہیں آتا کہ پھر کب وہ اس قلعے کو تعمیر اور اس

اُس کا جواب

تفرقے کو دور کریں گے۔ کاش انھوں نے یہ کیا ہوتا کہ جو لوگ کہنے میں تھے ان کو ساتھ لے کر لڑتے۔ اور نافرمانوں کو ان کی حالت پر چھوڑ دیتے۔ اس میں یا فتحیاب ہوتے یا مارے جاتے"۔ آپ نے فرمایا "اس قلعہ کو میں نے ڈھایا کہ انھوں نے؟ اور میں نے تفرقہ ڈالا کہ انھوں نے؟ رہا یہ کہ جو لوگ کہنے میں تھے ان کو لے کر لڑتا تو خدا کی قسم یہ خیال میرے دل میں بھی گزرا تھا مگر بار بار دیکھ لیا دنیا چھوڑنے کو تیار اور خوشی سے مرنے پر آمادہ تھا بلکہ حملہ کرنے کا ارادہ بھی کر لیا تھا مگر میرے دونوں فرزند (حسن اور حسین رضی اللہ عنہما) سامنے آ گئے۔ پھر ان دونوں نوجوانوں (اپنے بھتیجے عبداللہ بن جعفر اور اپنے بیٹے محمد بن علی) کو دیکھا اور دل میں کہا "پہلے دونوں نہ رہے تو اُمت محمدی میں نسل رسالت منقطع ہو جائے گی۔ اور پچھلے دونوں کی موت خود مجھے گوارا نہ ہوئی۔ مگر خیر۔ اب آئندہ جب کبھی دشمنوں کا سامنا ہوا تو میرے یہ فرزند میرے ہمراہی نہ ہوں گے"۔

کوفے میں پہلا قبرستان

آگے بڑھے تو داہنی جانب سات آٹھ قبریں نظر آئیں۔ معمول تھا کہ کوفے میں جو لوگ مرتے اپنے گھروں کے اندر ہی دفن کر دیے جاتے۔ ان قبروں کو دیکھ کر آپ نے حیرت سے پوچھا "یہ قبریں کیسی؟" لوگوں نے عرض کیا کہ آپ کے تشریف لے جانے کے بعد خباب بن ارت کا انتقال ہوا اور انھوں نے مرتے وقت وصیت کر دی کہ شہر کے باہر میدان میں دفن کیے جائیں چنانچہ وہ یہاں دفن ہوئے۔ پھر اُن کے بعد اور جو لوگ مرے وہ بھی یہیں اُن کے پہلو میں دفن کیے گئے"۔ فرمایا "خباب پر خدا رحمت کرے اچھے آدمی تھے۔ شوق دل سے ایمان لائے رغبت کے ساتھ ہجرت کی۔ اور جب تک زندہ رہے جہاد کیا۔ پھر مرض میں مبتلا ہوئے۔ اور خدا تعالیٰ اچھے عملوں کو ضائع نہیں کرتا"۔ اس کے بعد آپ نے قبروں پر کھڑے ہو کر فرمایا۔

قبرستان میں پڑھنے کی دعا

السلام علیکم یا اہل الدیار الموحشۃ والمحال المقفرۃ من المومنین والمومنات والمسلمین والمسلمات انتم لنا سلف فارط و نحن لکم تبع و بکم عما قلیل لاحقون۔ اللھم اغفر لنا و لھم و تجاوز بعفوک عنا و عنھم طوبیٰ لمن ذکر المعاد و عمل للحساب۔ و قنع بالکفاف و رضی عن اللہ عزوجل"۔

---

ع اس دعا کا ترجمہ یہ ہے کہ "اے وحشت ناک گھروں اور صحرائی مقامات والو تم پر سلام۔ عام اس سے کہ تم مومن مرد ہو یا مومن بیبیاں اور مسلم مرد ہو یا مسلم بیبیاں۔ تم ہم سے آگے نکل گئے اور ہم تمھارے پیچھے آ رہے ہیں اور عنقریب تم سے ملنے والے ہیں۔ خداوندا ہماری اور ان کی مغفرت کر اور ہمارے اور اُن کے گناہوں سے درگزر کر۔ اچھا ہے وہ جو معاد کو یاد رکھے حساب کے خیال سے عمل کرے۔ بقدر ضرورت چیز پر قناعت کرے۔ اور خدائے عزوجل سے راضی رہے"۔

آگے قدم بڑھایا تو بنی ثور کی گلی میں پہونچے اور نوحہ و بکا کی آواز سُنی۔ پوچھا "یہ شور کیسا؟" عرض کیا گیا "عورتیں مقتولین صفین کا ماتم کر رہی ہیں" فرمایا میں گواہی دیتا ہوں کہ جو لوگ ثواب کی آرزو میں صبر کرتے ہوئے مارے گئے شہید ہوئے۔" اب بنی فائش کے محلہ میں گزر ہوا۔ یہاں بھی شور ماتم بلند تھا۔ بڑھ کر بنی شبام کے کوچے میں داخل ہوئے۔ یہاں بھی وہی ہنگامہ بپا دیکھا۔ اتنے میں حرب بن شرحبیل شبامی اپنے دروازے سے نکل کر سامنے آئے اُن سے فرمایا "تمہاری عورتیں تم پر اس قدر غالب ہیں؟ انہیں بین و بکا سے نہیں روکتے؟" عرض کیا "امیرالمومنین ایک یا دو گھر ہوں تو عورتیں روکی جائیں۔ اکیلے اس قبیلے میں ایک سو اسی آدمی مارے گئے ہیں۔ اور کوئی گھر نہیں جس میں ماتم نہ ہو رہا ہو۔ کوئی کس کس کو روئے؟ ہاں ہم مرد لوگ البتہ نہیں روتے بلکہ اپنوں میں سے کسی کا شہید ہونا سن کر خوش ہوتے ہیں۔" ارشاد ہوا "خدا تمہارے مقتولوں اور مردوں پر رحمت کرے۔"

اب آپ یہاں سے آگے بڑھے۔ گھوڑے پر سوار تھے اور حرب بن شرحبیل پیدل ہمراہ چلے آتے تھے۔ لہذا انہیں اصرار کر کے واپس کیا اور فرمایا "تم سا آدمی اگر مجھ سے شخص کے ساتھ پاپیادہ چلے تو والی و حاکم کے لیے فتنہ اور مومن کے لیے باعث ذلت و تحقیر ہوگا۔"

دو قدم جانے کے بعد آپ بنی ناعط کے محلہ میں تھے۔ یہ سب شیعیان عثمانؓ اور معاویہ کے طرفدار تھے۔ اُن کے بعض لوگوں کی زبان سے یہ فقرات آپ نے سُنے کہ "خدا کی قسم علیؓ نے کچھ نہ کیا۔ گئے اور چلے آئے۔ کچھ حاصل نہ ہوا۔" یہ کہتے ہی اُن لوگوں نے آپ کو سر پر دیکھا تو گھبرا گئے اور آپ نے ان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا "یہ اُن لوگوں کے ساتھی ہیں جنھوں نے شام کا ملک نہیں دیکھا۔" پھر ارشاد ہوا "جن لوگوں کو ہم چھوڑ آئے ہیں وہ ان سے اچھے ہیں۔" بعد ازاں آپ ذکر الٰہی کرتے ہوئے قصر امارت میں داخل ہوئے۔

خوارج آپ کے ہمراہ نہیں بلکہ بجائے کوفہ کے اندر داخل ہونے کے مقام حروراء میں چلے گئے۔ اور وہیں اپنا پڑاؤ ڈال دیا۔ اسی شہر کے قیام کے باعث انہیں بنائے اسلام نے "حروریوں" کا لقب دے دیا ہے۔

صفین کی لڑائی جو بے نتیجہ بلکہ فتنہ بڑھانے والی ثابت ہوئی بڑی سخت لڑائی تھی جیسا کہ اس کے واقعات سے ظاہر ہوا جن لوگوں کے مارے جانے کا ذکر آچکا ہے اُن کے علاوہ اور بہت سے نامور حضرات بھی مارے گئے۔ حضرت علیؓ کی طرف سے اویس قرنی بھی مارے گئے

گھروں میں مقتولین صفین کا ماتم۔

بینی و بکا پر اظہار تعجب اور عذر خواہی۔

اعلی کریم النفسی۔

کچھ نئے سیکھے شیعیان عثمان

خوارج حروراء میں۔

نامور مقتولین صفین

اگرچہ اس میں اختلاف ہے۔ کیونکہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ دمشق میں بعض کے نزدیک آرمینیہ میں اور کسی کی روایت سے سیستان میں اپنی موت سے مرے۔ جندب بن زہیر ازدی جو صحابہ میں تھے وہ بھی اسی طرف مارے گئے۔ معاویہ کی طرف سے حابس بن سعد طائی جو یزید بن عدی بن حاتم کے ماموں تھے قتل ہوئے۔ اُن کے قاتل کو یزید بن عدی نے دغابازی سے مار ڈالا۔ عدی نے ارادہ کیا کہ بیٹے کو مقتول کے ورثہ کے حوالے کر دیں مگر وہ اس اندیشے سے بھاگ کر معاویہ کے پاس چلے۔

حضرت علیؓ کی طرف جنگ صفین میں خزیمہ بن ثابت بھی مارے گئے جن کو "ذوالشہادتین" کا لقب ملا تھا۔ ابتداءً وہ میدان میں نہیں نکلے اور خاموش تھے۔ مگر جب عمار بن یاسر مارے گئے تو تلوار کھینچ کے دشمنوں میں گھس پڑے اور زندہ واپس نہ آئے اسی طرف سے سہیل بن عمرو انصاری بھی مارے گئے جن کا شمار بابرکت غازیان بدر میں تھا۔ ایک اور صحابی نے بھی جن کا نام خالد بن ولید تھا حضرت علیؓ کی رفاقت میں جان دی۔ یہ وہ مشہور غازی شام اور شہسوار اسلام خالد نہیں ہیں جن کو دربار نبوت سے "سیف اللہ" کا خطاب عطا ہوا تھا۔ بلکہ ایک دوسرے بزرگ تھے۔

# دسویں فصل

## پنچایت کا فیصلہ اور خوارج کا ہنگامہ

خراسان میں بغاوت۔ اس کا استیصال۔ نمرد کی بھی اصلاح ہوگئی۔ خوارج حرورا میں۔ اُن کے عقائد۔ اُن کے خلاف شیعیان علیؓ کا جوش۔ ابن عباس خوارج کے مقابلے۔ اُن میں اور خوارج میں مباحثہ۔ خود حضرت علیؓ کی گفتگو خوارج سے۔ ان لوگوں کا قائل ہو کے مان لینا۔ اس واقعہ کے متعلق خوارج کا غلط بیان۔ پنچایت اور اس میں علیؓ کے طرفدار۔ عمرو بن عاص کو آپ کا پیام۔ اس پر عمرو کی برہمی۔ معاویہ کے طرف کے شرکاء۔ اہل کوفہ کی بے صبری و بدگمانی۔ پنچایت کے معزز شرکاء۔ مغیرہ کی پیشین گوئی۔ پنچوں کی باہمی گفتگو۔ ابن عاص کی چالاکی۔ ابوموسیٰ کا اصلی فیصلہ۔ فیصلہ سنانے کا وقت۔ ابن عباس کا ابوموسیٰ کو پہلے بیان کرنے سے روکنا۔ ابوموسیٰ کا اعلان۔ عمرو بن عاص کی اس سے مخالفت۔ معزز سامعین کی برہمی۔ ابوموسیٰ کی گھبراہٹ اور بے بسی۔ اُن میں اور عمرو میں سخت کلامی۔ شریح کا عمرو پر حملہ۔ شامیوں کے ڈر سے ابوموسیٰ کا بھاگنا۔ معاویہ کو خلافت کی مبارک باد۔ حضرت علیؓ سے تبرے کی ابتدا۔ اس کو معاویہ نے بھی اختیار کیا۔ ابن عمر کی برہمی و سلامت روی۔ پنچوں کے فیصلے پر علیؓ کی تقریر۔ اُن کی پھر مقابلے کے لیے تیاری۔ آپ پر خوارج کا اعتراض۔ آپ کا جواب۔ اُن کا اصرار۔ اُن کی نسبت آپ کی پیشین گوئی۔ خوارج کے جوش کا بڑھنا۔ اس پر آپ کی تقریر۔ ایک خارجی کی تعریض۔ پھر ویسی شورش۔ اور پھر آپ کی تقریر کوفے میں خوارج کا اجتماع۔ سرغناؤں کی تقریریں۔ حاکم کا انتخاب۔ ذوالثفنات ابن وہب اُن کا سردار بنا۔ اس کے ہاتھ پر بیعت۔ خوارج کا دوسرا جلسہ۔ نہروان میں جمع ہونے کی تجویز۔ خوارج بصرہ کی آمادگی۔ خوارج کا کوفے سے نکلنا۔ عدی کا بیٹا بھی اُن کے ساتھ گیا۔ عدی کا اُن کے ہاتھ سے بچنا۔ سعد بن مسعود ذوالثفنات کے تعاقب میں۔ حریفوں کا سامنا۔ سعد کے سواروں کی پست ہمتی۔ ابن وہب کا رات کو بھاگنا۔ کوفہ میں اور

خوارج کا روک لیا جانا۔ شیعوں کی تجدید بیعت۔ خوارج بصرہ۔ وہ بھی نہروان میں پہونچ گئے۔ علیؓ کا خط خوارج کے نام۔ اُن کا جواب۔ آپ کا عزم شام۔ ابن عباسؓ کو فے بھیجنے کا حکم۔ کل فوج جو بصرے سے روانہ ہوئی۔

خراسان میں بغاوت۔

اس کا استیصال

اسی ۳۷ھ میں حضرت علیؓ میدان صفین سے واپس آئے تھے کہ خبر آئی خراسان میں بغاوت ہوگئی۔ اور رعایا اطاعت سے باہر ہے۔ سرکش عجمیوں کی سرکوبی کے لیے آپ نے فوراً جعدہ بن ہبیرہ مخزومی کو روانہ فرمایا۔ انھوں نے خراسان کے مرکز حکومت نیشاپور میں پہونچ کر دیکھا تو سارے عجمی برگشتہ اور لڑنے کو تیار تھے۔ اپنے میں مقابلے کی قوت نہ پائی واپس چلے آئے۔ تب حضرت علیؓ نے اُن کے عوض خلید بن قرہ یربوعی کو بھیجا۔ انھوں نے زبردست لشکر کے ساتھ جا کر نیشاپور کا محاصرہ کر لیا۔ چند ہی روز میں عجمی باغی مقابلے کی تاب نہ لائے۔ صلح کا پیام دیا۔ اور مناسب شرطوں پر صلح قبول کر لی گئی۔ اس موقع پر اہل مرو نے بھی سرکشی کی تھی۔ بہادران عرب کے مقابل نیشاپور والوں کو عاجز اور بے بس دیکھا تو وہ بھی مطیع الاسلام ہو گئے۔ اور مشرقی قلمرو خلافت میں کوئی اندیشہ نہیں باقی رہا۔

مرو کی بھی اصلاح ہو گئی

خوارج حرورا میں۔

لیکن اس زمانے میں حضرت علیؓ کے سامنے سب سے اہم معاملہ مذکورہ بالا خوارج کا تھا۔ جو آپ کی رفاقت چھوڑ کے حرورا میں مقیم تھے۔ اُن لوگوں کا شمار بارہ ہزار تھا۔ اور جب انھیں اپنے اصول وعقائد کے اعلان کی ضرورت محسوس ہوئی تو اُن کے نقیب نے مجمع عام میں کھڑے ہو کر نعرہ بلند کیا کہ "لوگو شبث بن ربعی تمیمی ہمارے امیر جنگ اور عبداللہ بن کوا یشکری ہمارے امیر نماز ہیں۔ فتح کے بعد شوریٰ یعنے کونسل کی حکومت ہوگی۔ بیعت اللہ جل شانہ کے لیے ہے اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر (اچھے کاموں کا حکم دینے اور بُری باتوں سے روکنے) کی پابندی ضروری ہے۔" خوارج کے اصلی عقائد یہ تھے جن کا اس موقع پر اظہار کیا گیا اور ان میں بجز اس کے کہ وہ حضرت علیؓ کی حکومت ماننے سے انکار کرتے تھے۔ اور خلافت کی عظمت و وقعت کو نہیں مانتے تھے کوئی اعتراض کے قابل بات نہ تھی۔ مگر اس میں سب سے بڑی بدبختی یہ تھی کہ سارا جوش وخروش صرف حضرت علیؓ کی عداوت اور مخالفت کے لیے تھا جو اس وقت خلیفۂ عہد اور دولت اسلام کے نگہبان تھے۔

انکے عقائد

انکے خلاف شیعیان علیؓ کا جوش

حضرت علیؓ کے پیرووں میں جب اِن کے عقائد کی شہرت ہوئی تو شیعیان علیؓ جوش وخروش سے اٹھے اور حضرت علیؓ سے کہا اب ہماری بیعت کی دوسری شان ہے ہم اُس

دوست ہیں جس کے آپ دوست ہوں اور اُس کے دشمن ہیں جس کے آپ دشمن ہوں۔"
شیعوں کے اس دعوے کی اطلاع خوارج کو ہوئی تو اُن کا تشدد و تعصب اور بڑھ گیا۔ اور
کہنے لگے "تم اور اہل شام دونوں دوڑنے والے گھوڑے ہو جن پر دو سوار ہیں۔ شام والوں
نے معاویہ کے ہاتھ پر اسی قسم کی بیعت کی اور تم نے علیؓ کے ہاتھ پر یہی بیعت کی۔ دونوں کی
بیعت کے یہ الفاظ ہیں کہ جس کے آپ دوست ہیں اُس کے ہم دوست ہیں اور جس کے
آپ دشمن ہیں اُس کے ہم دشمن ہیں"۔ اس کے جواب میں ہمراہیان علیؓ میں سے زیاد بن نضر نے
یہ کہا "خدا کی قسم جب علیؓ نے ہاتھ بڑھایا تھا تو ہم نے اس اقرار کے ساتھ بیعت کی تھی کہ کتاب اللہ
اور سنت نبوی کی پیروی کریں گے لیکن ہاں جب تم علیؓ کے مخالف ہو گئے تو شیعیان علیؓ نے
البتہ یہ کہا کہ جس کے آپ دوست ہوں اُس کے ہم دوست ہیں۔ اور جس کے آپ دشمن ہوں
اُس کے ہم دشمن ہیں اور بیشک ہم سب یہی کہتے ہیں۔ اس لیے کہ علیؓ حق پر اور ہدایت پر ہیں اور
ان کا مخالف گمراہ اور گمراہ کرنے والا ہے۔"

ابن عباس خوارج سے ملنے بھیجے گئے

اب حضرت علیؓ نے حضرت عبداللہ بن عباس کو خوارج کے پاس بھیجا اور تاکید سے
فرمایا کہ "جب تک میں خود نہ آؤں تم ان کو نہ کچھ جواب دینا اور نہ اُن سے لڑنے میں عجلت کرنا۔"
مگر ابن عباس جیسے ہی پہونچے خوارج نے آکر بحث شروع کر دی اور اُن سے اتنا ضبط نہ ہو سکا
کہ جواب دینے میں حضرت علیؓ کے آنے کا انتظار کریں۔ جاتے ہی اُن لوگوں سے کہا

ان میں اور خوارج میں مباحثہ۔

"تم لوگ دو پنچوں کے تقرر کی وجہ سے ہمارے مخالف ہو گئے حالانکہ خدائے تعالےٰ نے خود
قرآن مجید میں فرماتا ہے "اِن یُّرِیدَا اِصلَاحًا یُّوَفِّقِ اللّٰہُ بَینَہُمَا" (یعنے اگر دو آدمی اصلاح کا ارادہ
کریں خدا اُن کے ذریعے سے توفیق عطا کرے گا) جب خدا نے یہ فرما دیا ہے تو اُمت محمدی کا
اُس پر کیوں نہ کاربند ہو؟"

خوارج نے جواب دیا کہ خدائے تعالےٰ نے جس چیز کا فیصلہ انسانوں پر چھوڑا ہے
اور ان کو اُس پر غور کرنے کا حکم فرمایا ہے وہ بیشک اُس میں رائے دینے کے مجاز ہیں۔ لیکن
جس بارے میں خدا نے کوئی صریح حکم نافذ فرما دیا ہے اُس میں غور کرنے کا حق بندوں کو نہیں ہے
اُس نے زانی کے لیے سو کوڑوں کا اور چور کے لیے ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا ہے لہٰذا بندوں کا
کام نہیں کہ ان امور میں غور و خوض کر کے اپنی عقل سے کام لیں۔ اسی طرح جب خدا نے فرما دیا
کہ اِنِ الحُکمُ اِلَّا لِلّٰہِ پھر کسی کے حکم دینے کا کس کو حق باقی رہا؟"

ابن عباس نے کہا "خدائے تعالیٰ فرماتا ہے "یحکم بہ ذوا عدل منکم" (تم میں سے دو عادل شخص فیصلہ کریں) خوارج نے کہا "تو کیا تم سیر و شکار، کھیتی باڑی اور میاں بیوی کے تعلقات کا حکم بھی ویسا ہی جانتے ہو جیسا کہ مسلمانوں کے درمیان خونریزی ہونے کا معاملہ ہے؟" ابن عباس نے کہا۔ یہ لوگ کہنے لگے "مگر تمہارے نزدیک تو سب سے بڑا عادل شخص عمرو بن عاص ہے جو ابھی کل ہم سے لڑ رہا تھا۔ اگر وہ عادل ہے تو پھر ہم ہی کوئی عادل نہیں ہے۔ تم نے خدا کے معاملے میں انسانوں کو پنچ بنایا بتوسیہ اور ان لوگوں کے متعلق یہ حکم ہے کہ لڑو اور پلٹ آؤ مگر تم نے اپنے اور ان کے درمیان ایک اقرار نامہ لکھ لیا۔ حالانکہ خدا نے سورہ براءۃ نازل کر کے مسلمانوں اور حربیوں کے درمیان باہمی اقرار کو قطع کر دیا بجز اس صورت کے کہ ان سے جزیے کی بابت کوئی اقرار لیا جائے۔"

ابن عباس کے پہنچنے کے بعد حضرت علیؓ نے زیاد بن نضر کو بھیجا کہ دیکھو ہمارے سرداران فوج میں سے کس کا گروہ سب سے بڑا ہے۔ اس نے تھوڑی دیر کے بعد آ کے عرض کیا کہ سب سے بڑا گروہ یزید بن قیس کا ہے۔ اسی وقت اٹھ کر آپ باہر برآمد ہوئے۔ راہ میں یزید بن قیس کے خیمے میں تشریف لے گئے۔ وہاں دو رکعتیں پڑھیں۔ یزید کو اصفہان و رے کا والی مقرر فرمایا اور وہاں سے نکل کے چلے تو خوارج کے سامنے جا پہنچے۔ یہاں ان میں اور ابن عباس میں مباحثہ ہوتے دیکھ کر آپ نے ابن عباس سے فرمایا "میں نے تو تم کو ان لوگوں سے بحث کرنے کو منع کیا تھا"۔ پھر آپ نے گروہ خوارج کی طرف رخ کر کے فرمایا "خداوندا! یہ وہ مقام ہے کہ جس کسی کو یہاں فلاح ہوگی وہی قیامت کے روز بھی فلاح کا زیادہ مستحق ہوگا۔"

خود حضرت علیؓ کی گفتگو خوارج سے۔

پھر ان لوگوں سے پوچھا "تمہاری طرف سے گفتگو کرنے والا کون شخص ہے؟" سب نے ابن کوا کو بتایا۔ آپ اس کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا "تمہیں کس چیز نے ہمارے خلاف کر دیا کہ ہم سے لڑنے کو تیار ہو؟" اس نے کہا "صفین کے میدان میں آپ کا یہ فعل کہ انسانوں کو پنچ بنایا"۔ فرمایا "میں تم سے قسم دلا کے پوچھتا ہوں کہ دشمنوں نے جب نیزوں پر قرآن بلند کیے تھے تم ہی لوگوں نے نہیں کہا تھا کہ ہم اس کو قبول کرتے ہیں؟ میں نے کہا ان لوگوں کا حال میں تم سے زیادہ جانتا ہوں۔ یہ دیندار لوگ نہیں ہیں"۔ پھر اسی سلسلہ میں آپ نے سارا واقعہ بیان کر کے پوچھا "کیا یہ نہیں ہوا تھا؟ پھر ارشاد ہوا اور میں نے ان دونوں پنچوں کے لیے

یہ شرط لگا دی تھی کہ جس چیز کو قرآن نے رکھا ہے اُس کو برقرار کریں اور جس چیز کو قرآن نے مٹایا ہے اُس کو مٹا دیں۔ لہٰذا اگر وہ قرآن کے مطابق فیصلہ کریں تو ہمیں مخالفت کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ اور اگر اس کے خلاف کریں تو ہم اُن کے فیصلے سے بری ہیں"۔

ان لوگوں نے کہا "ہمیں یہ بتائیے کہ مسلمانوں میں خونریزی ہونے کے معاملے میں انسانوں کو پنچ بنانے کو آپ جائز سمجھتے ہیں؟" فرمایا "ہم نے اُن کو پنچ نہیں بنایا۔ ہم نے تو دراصل قرآن کو منحصر علیہ قرار دیا ہے۔ اور قرآن ایک تحریر کا نام ہے جو دو دفتیوں کے درمیان میں لکھی ہوتی ہے۔ وہ خود نہیں بولتی بلکہ انسان اُس سے متکلم ہوتے ہیں"۔

ان لوگوں نے کہا "اچھا یہ بتائیے کہ آپ نے اپنے اُن کے درمیان کوئی مقررہ مدت کیوں قرار دی؟" فرمایا "تاکہ نہ جاننے والا جان لے۔ اور جاننے والا ثابت قدم رہے۔ اور شاید خدا تعالےٰ اسی التواء جنگ کے ذریعے سے اُمت کے حق میں کوئی بھلائی کرے"۔ بعد ازاں استمالت کے طور پر آپ نے ان لوگوں سے کہا "اپنے اپنے شہر میں ٹھہرو کہ خدا تمہارے حال پر مہربانی کرے"۔

اُن لوگوں کا قائل ہو کے مان لینا۔

آپ کے اس فرمانے کا یہ اثر ہوا کہ وہ سب لوگ کوفہ میں چلے آئے۔ اور بادی النظر میں جھگڑا مٹ گیا۔ مگر خوارج کا بیان اس گفتگو کے متعلق کچھ اور ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ہم نے علیؓ سے کہا آپ سچ کہتے ہیں۔ ہمارا بھی حال تھا جو آپ نے کہا۔ اور دراصل یہ ہم سے کفر کی حرکت سرزد ہو گئی تھی جس سے اب ہم نے خداوند کریم کی درگاہ میں توبہ کی۔ لہٰذا آپ بھی ہماری طرح توبہ کریں۔ آپ کے توبہ کرتے ہی ہم آپ کے ہاتھ پر بیعت کریں گے۔ اور اگر آپ نے توبہ نہ کی تو آپ کے خلاف رہیں گے۔ اس کے بعد علیؓ نے ہم سے بیعت لی اور کہا شہر میں چلو وہاں چھ مہینے تک قیام کریں گے تاکہ کھیتی تیار ہو جائے اور لوگ دولت جمع کریں۔ بعد ازاں دشمن کے مقابلے پر چلیں گے۔ مگر خوارج کے اس بیان کو مستند مورخین اہل سنت غلط اور بے اصل بتاتے ہیں۔

اس واقعہ کے متعلق خوارج کا غلط بیان۔

اسی اثنا میں دونوں پنچوں کے فیصلہ کرنے کا زمانہ آگیا۔ حضرت علیؓ نے شریح بن ہانی حارثی کو چار سو آدمیوں کے ساتھ روانہ فرمایا۔ عبداللہ بن عباس کو اُن کے ہمراہ کیا کہ ہمراہیوں کو نماز پڑھایا کریں۔ اور انھیں لوگوں کے ساتھ حضرت ابوموسیٰ اشعری بھی تھے۔ حضرت علیؓ نے شریح بن ہانی کو سمجھا دیا کہ وہاں پہنچکر عمرو بن عاص سے ملنا اور کہنا علیؓ نے کہا ہے

[illegible] اور [illegible] میں علیؓ کے [illegible]۔

خدائے عزوجل کے نزدیک سب سے افضل وہ شخص ہے جو حق پر عمل کرنے کو پسند کرے۔ اور تم جانتے ہو کہ حق کا محل کون ہے۔ پھر کیوں جان بوجھ کر نادان بنتے ہو؟ تمہیں اگر کچھ لالچ دلایا گیا ہے تو تم خدا کے اور اس کے دوستوں کے دشمن ہو جاؤ گے۔ اور یوں سمجھو کہ جو کچھ تم کو ملا ہے جاتا رہا۔ تم چوروں سے حصہ بٹانے والے اور ظالموں کے قوت بازو نہ ہو۔ میں تمہارے اس روز سے خوب واقف ہوں جس دن تم نادم ہو گے۔ اور وہ تمہارے مرنے کا دن ہوگا اور تم کو تمنا ہوگی کہ کاش کسی مسلمان کے ساتھ عداوت نہ ظاہر کی ہوتی۔ اور کسی فیصلہ کے لیے رشوت نہ لی ہوتی"۔

*ابن عمرو کی برہمی*

شریح نے یہ پیام عمرو بن عاص کو پہونچایا تو اُن کا چہرہ سُرخ ہو گیا اور کہا "میں نے کب علیؓ سے مشورہ لیا تھا یا اُن کے مشورے سے میں نے کون سا کام چھوڑ دیا تھا؟ یا ان کی رائے پر کب بھروسہ کیا تھا؟ جو وہ مجھے مشورہ دیتے ہیں؟" شریح نے کہا "لیکن اے ابن نابغہ (نابغہ عمرو بن عاص کی والدہ کا نام ہے) اگر اپنے آقا رسول خدا صلعم کے بعد تم سارے مسلمانوں کے سردار سے مشورہ لو تو اس میں کیا مضائقہ ہے؟ اُن سے تو حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ بھی مشورہ لیتے اور اُن کی رائے پر عمل کرتے تھے"۔ اس کے جواب میں عمرو نے کہا "مجھ سا شخص تم ایسے آدمی سے بات نہیں کرتا"۔ اس کا جواب شریح نے ایسا سخت دیا کہ عمرو اُٹھ کر چلے گئے۔

*معاویہ کی طرف کے شرکا*

معویہ نے اپنی طرف سے عمرو بن عاص کو چار سو سواروں کے ساتھ بھیجا تھا جو لوگ دومۃ الجندل سے گزر کر مقام اذرح میں پہونچ گئے۔

اس زمانے میں دونوں طرف برابر مراسلت جاری تھی۔ حضرت علیؓ کے پاس سے ابن عباس کے نام خطوط پہونچتے اور جناب معاویہ کے پاس سے حضرت عمرو بن عاص کے پاس شام والے تو خبر بھی نہ ہوتے کہ معویہ نے عمرو کو کیا لکھا ہے اور نہ انہیں اس کی فکر رہتی۔ مگر کوفہ والے اپنی بے صبری اور بدگمانی سے ہر خط کے آنے پر حضرت ابن عباس سے بار بار پوچھتے "اس میں کیا لکھا ہے"۔ آخر ابن عباس نے جھنجھلا کے کہا "کیا خدا نے تم کو عقل نہیں دی ہے؟ یہ بھی نہیں دیکھتے کہ معویہ کا قاصد آتا ہے تو کسی کو کانوں کان خبر بھی نہیں ہوتی کہ کیا پیام لایا ہے۔ مگر تمہارا یہ حال ہے کہ میری جان کھائے جاتے ہو۔ اور طرح طرح کی خیال آرائیاں کرتے ہو"۔

*اہل کوفہ کی بدگمانی اور بے صبری*

اس موقع پر اکابر صحابہ میں سے عبداللہ بن عمر۔ عبدالرحمن بن ابی بکر۔ عبداللہ بن زبیر

عتبہ، عبدالرحمٰن بن حرث بن ہشام، عبدالرحمٰن بن عبد یغوث زہری، ابوجہم بن حذیفہ عدوی اور مغیرہ بن شعبہ بھی اسلام کی قسمت کا فیصلہ سننے کے لیے آ گئے تھے۔ حضرت سعد بن ابی وقاص بنی سلیم کے چشمے کے پاس مقیم تھے۔ ان کے فرزند عمر نے حاضر ہو کر کہا "قریش کے اکثر معزز حضرات ابوموسیٰ کا فیصلہ سننے کو جا رہے ہیں آپ بھی چلیے۔ آپ تو صحابی رسول اللہ اور ارکان شوریٰ میں سے ہیں۔ کوئی ایسا کام نہیں کیا ہے جو امت محمدی کو ناگوار ہوا اور سب سے زیادہ مستحق آپ ہی ہیں۔" مگر انھوں نے نہ مانا اور نہ آئے لیکن بعض راویوں کے بیان سے ثابت ہوتا ہے کہ اس مجمع میں وہ موجود تھے مگر فیصلے کا انجام دیکھ کر اپنے آنے پر نادم ہوئے۔ اور ندامت ہی کا اثر تھا کہ واپسی میں بیت المقدس سے عمرے کا احرام باندھ کر مکہ معظمہ کی راہ لی۔

مغیرہ کی پیشین گوئی

مغیرہ اس عہد کے بڑے سیاسی اور نکتہ رس لوگوں میں تھے۔ انھوں نے معززین قریش سے پوچھا "کوئی ہے جو یہ بتا سکے کہ دونوں پنچ کسی ایک رائے پر متفق ہوں گے یا نہیں؟" سب نے لاعلمی ظاہر کی اور انھوں نے کہا "میں پتہ لگاتا ہوں۔" یہ کہہ کر ابن عاص کے پاس گئے اور پوچھا "ہم لوگ جو لڑائی سے الگ رہے تو اس کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ ہمیں تو اس مسئلہ میں شبہ رہا مگر آپ پر خدا نے روشن کر دیا کہ ایک جانب ہو گئے۔" عمرو ان سے بھی زیادہ ہوشیار تھے کہا "آپ کی نسبت تو میری یہ رائے ہے کہ نیکوں کے پیچھے اور بُروں کے آگے رہا کرتے ہیں۔" یہ جواب سن کر مغیرہ وہاں سے چلے آئے اور ابوموسیٰ اشعری کے پاس جا کر ان سے یہی سوال کیا۔ انھوں نے جواب دیا کہ "میں تم لوگوں کو سب سے زیادہ ثابت قدم جانتا ہوں۔ اور تمہارے ہی گروہ (قاعدین) میں کچھ اچھے لوگ باقی رہ گئے ہیں۔" اس کے بعد مغیرہ نے واپس آ کر اپنے ان احباب سے کہہ دیا۔ "یہ دونوں صاحب ہرگز کسی ایک رائے پر متفق نہیں ہو سکتے۔"

پنچوں کی باہمی گفتگو

اب فیصلہ کا دن آیا۔ دونوں پنچ ایک صحبت میں جمع ہوئے۔ عمرو بن عاص نے ابوموسیٰ سے کہا "کیا آپ نہیں جانتے کہ عثمانؓ مظلوم مارے گئے؟" ابوموسیٰ نے کہا "مجھے اس کا اقرار ہے۔" پوچھا "اور آپ بھی جانتے ہیں کہ معاویہ اور ان کے خاندان والے عثمانؓ کے ولی ہیں؟" کہا "ہاں یہ بھی جانتا ہوں۔" ان تمہیدی سوالوں کے بعد عمرو نے کہا "تو پھر ان کا ساتھ دینے سے آپ کو کون چیز روکتی ہے؟ آپ جانتے ہیں کہ وہ قریشی النسل ہیں۔ شاید آپ کو شبہ ہو کہ [illegible] ابتدائے بعثت کے وقت اسلام نہیں لائے تو اس کے لیے یہ جواب

کافی ہے کہ آپ نے اُن کو خلیفۂ مظلوم عثمانؓ کا ولی اور اُن کے خون کا انتقام چاہنے والا پایا،
وہ خوش تدبیر ہیں، مدبر سلطنت ہیں اور زوجۂ رسول اللہ صلعم اُم المومنین اُم حبیبہ کے بھائی ہیں کاتب
وحی رسالت ہیں، شرف صحبت رسالت رکھتے ہیں اور عمرو بن عاص نے ابو موسیٰ اشعری کی جناب
میں یہ بات بھی پیش کی کہ آپ کو کوئی نہ کوئی حکومت دی جائے گی۔

عمرو بن عاص کی یہ تقریر سُن کر ابو موسیٰ بولے "عمرو خدا سے ڈرو، تم نے معاویہ کے فضائل
بیان کیے مگر خلافت کا استحقاق محض ان خوبیوں سے نہیں ہو جاتا۔ ایسی ہی باتیں خلافت کا
حقدار بناتیں تو ابرہہ بن صباح کا خاندان زیادہ مستحق ہو جاتا۔ یہ تو خاص دینداروں کا حق ہے
اور اگر میں محض فضائل کی بنیاد پر خلافت کسی کو دیتا تو علیؓ بن ابی طالب کو دیتا۔ تمہارا یہ کہنا کہ معاویہ
عثمانؓ کے خون کے ولی ہیں اس لیے اُن کو وارث خلافت بناؤ، میرے نزدیک کوئی قوت
نہیں رکھتا۔ مہاجرین اولین کو چھوڑ کے انھیں خلافت کیسے دی جا سکتی ہے؟ تم نے جو معاویہ
کی سطوت و شوکت کا ذکر کیا تو سنو معاویہ اگر اپنی ساری شاہانہ سطوت مجھے دیدیں تو بھی میں اُن کو
خلیفہ نہ بناؤں گا اور خدا کے معاملے میں رشوت نہ لوں گا لیکن اگر تم پسند کرو تو عبداللہ بن عمر کو
منتخب کر کے عمر بن خطاب کے نام کو زندہ کرو۔ خدا اُن کو اپنے آغوش رحمت میں لے۔"

عمرو بن عاص نے کہا آپ کا یہ خیال ہے تو پھر آپ کے نزدیک اس میں کیا مضائقہ
ہے کہ میرے بیٹے عبداللہ کو خلیفہ بنا دیجیے اس کی خوبیوں اور اس کی نیک نفسی سے آپ بخوبی
واقف ہیں۔" ابو موسیٰ بولے "تمہارے بیٹے نیک نفس اور دیندار ہونے میں شک نہیں مگر تم نے
اُس کو فتنوں کے دریا میں غوطہ دیکر مشتبہ کر دیا۔" اس پر عمرو بن عاص نے کہا تو یاد رکھیے کہ خلافت
ایسے ہی شخص کے لیے موزوں ہو سکتی ہے جو کھاتا پیتا اور دنیا کے معاملات کو برتتا ہو۔ عبداللہ
بن عمر بن الخطاب ان امور کی طرف سے غافل و بے پرواہ ہیں۔" ابو موسیٰ بولے "ایسا ہے تو
عبداللہ بن زبیر کو منتخب کرو جو زیادہ ذی ہوش ہیں۔" پھر فرمایا "میں اس بارے میں خدا کی قسم
رشوت نہ لوں گا۔ سنو ابن عاص! اہل عرب نے باہم خونریزی کرنے کے بعد معاملۂ خلافت کو
تمہارے ہاتھ میں دے دیا ہے ایسا نہ کرو کہ پھر فتنہ میں پڑ جاؤ۔"

ابن عاص کی چالاکی - ابو موسیٰ کا اصلی فیصلہ

ابن عاص نہایت ہی ہوشیار اور مدبر آدمی تھے جب دیکھا کہ ابو موسیٰ کسی طرح میرے کہنے
میں نہیں آتے تو کہا "اچھا فرمائیے آپ کی کیا رائے ہے؟ اور آپ کیا کرنا چاہتے ہیں؟" انھوں نے
کہا "میں تو یہ چاہتا ہوں کہ ان دونوں شخصوں (علیؓ اور معاویہؓ) کو خلافت سے علیحدہ کر دوں اور

اور انتخاب خلیفہ کے معاملے کو مسلمانوں کے مشورے پر چھوڑ دوں، لوگوں کو اختیار ہے کہ جسے چاہیں اپنا حاکم منتخب کریں۔“ عمرو نے کہا ”بس یہی رائے مناسب ہے۔“ اور ابو موسیٰ کو یقین ہو گیا کہ عمرو بن عاص کو میری رائے سے اتفاق ہے۔

فیصلہ سنانے کا وقت۔

گفتگو سب سے چھپا کر ہوئی تھی اور کسی کو خبر نہ تھی کہ دونوں پنچوں نے باہمی مشورے سے کیا قرار دیا اور اب وقت آیا کہ طے شدہ معاملے کا تمام حاضرین میں اعلان کر دیا جائے۔ عمرو بن عاص نے ابو موسیٰ سے کہا ”اپنا فیصلہ سب کو سنا دیجئے۔“ ابو موسیٰ نے حاضرین کی طرف متوجہ ہو کر کہا ”ہم دونوں ایک رائے پر متفق ہو گئے اور امید ہے کہ اس تجویز سے خداوند تعالیٰ امت کی اصلاح کر دے گا۔“ عمرو نے سنتے ہی کہا ”آپ نے بجا فرمایا بس اپنی رائے سب کو سنا دیجئے۔“

ابن عباس کا ابو موسیٰ کو پہلے بیان کرنے سے روکنا۔

ابو موسیٰ تقریر کرنے کے لیے کھڑے ہوئے تو حضرت ابن عباس نے کہا ”افسوس مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ابن عاص نے آپ کو کچھ فریب دیا ہے اگر دونوں پنچوں نے کسی رائے پر اتفاق کیا بھی ہے تو پہلے آپ ابن عاص سے کہیے کہ ان کو اپنی زبان سے سب پر ظاہر کریں اور آپ ان کے بعد تقریر کیجئے۔ ان کا اعتبار نہیں، ممکن ہے کہ کسی بات پر آپ سے اتفاق کر لیا ہو۔ اور ظاہر کرتے وقت اس کے خلاف ہو جائیں۔“ ابو موسیٰ بے پروا آدمی تھے ابن عباس کے کہنے کا مطلق لحاظ نہ کیا اور اپنی تقریر شروع کر دی۔

ابو موسیٰ کا اعلان۔

اور کہا ”لوگو، ہم دونوں نے امت کے معاملے میں غور کیا اور ایک رائے اختیار کر لی جس سے زیادہ کوئی اچھی اور جھگڑا مٹانے والی بات نہیں ہو سکتی۔ وہ یہ ہے کہ ہم علیؓ اور معاویہ دونوں کو خلافت سے علیحدہ کر دیں اور مسلمان جس کسی کو پسند کریں اپنا حاکم منتخب کریں۔ چنانچہ اس فیصلے کے مطابق میں نے علیؓ اور معاویہ دونوں کو خلافت سے معزول کر دیا۔ اب آپ لوگ اپنے معاملے میں غور کریں اور جسے مناسب جانیں خلیفہ منتخب کریں۔“ یہ کہہ کر بیٹھ گئے۔

عمرو بن عاص کی اس سے مخالفت۔

ان کے بیٹھتے ہی عمرو بن عاص اٹھے اور کہا ”ابو موسیٰ نے جو کچھ کہا سب صاحبوں نے سن لیا جس طرح انہوں نے اپنے پنچ بنانے والے یعنی علیؓ کو خلافت سے علیحدہ کر دیا میں بھی ان کو علیحدہ کرتا ہوں۔ مگر میں اپنے پنچ بنانے والے یعنی معاویہ کو مسند خلافت پر برقرار رکھتا ہوں اس لیے کہ وہ عثمانؓ کے ولی، ان کے خون کے طالب، اور ان کی جانشینی کے لیے سب سے زیادہ اہل ہیں۔“

سعد نے سا معین کی برہمی۔

ابن عاص کی یہ خلاف امید تقریر سن کر ساری محفل دنگ رہ گئی۔ حضرت سعد نے جن کا موجود ہونا

ایک روایت سے ثابت ہوتا ہے کہا "ابو موسیٰ۔ تم کو عمرو اور ان کے فریب نے کس قدر مغلوب کر لیا!" ابو موسیٰ نے جواب دیا "اب اس سے بچنے کی میں کیا تدبیر کروں؟ مجھ سے اتفاق کیا اور وقت پر مکر گئے۔" اُن کا یہ بے بسی کا جواب سن کر ابن عباس بولے۔ "یہ تمہارا قصور نہیں بلکہ اُس کا قصور ہے جس نے تم کو اپنا پنچ بنایا۔" ابو موسیٰ نے پھر پریشان ہو کر کہا "تو میں کیا کروں؟ عمرو نے میرے ساتھ غداری کی۔" عبداللہ بن عمرؓ نے کہا "واہ امت کے معاملات کا کیا انجام ہوا ہے! قوم کی قسمت ایسے شخص کے ہاتھ میں دی گئی جسے اس کی کچھ پروا نہیں کہ اُس نے کیا کر دیا اور دوسرا ضعیف ہے۔" عبدالرحمٰن بن ابی بکر بولے "بہتر ہوتا کہ ابو موسیٰ اشعری آج کے دن سے پہلے مر گئے ہوتے۔"

ابو موسیٰ کی گھبراہٹ اور بے بسی۔

معززین امت کے یہ فقرے سُن کر ابو موسیٰ نے جھنجھلا کے عمرو بن عاص سے کہا "خدا کبھی تمہیں توفیق خیر نہ دے۔ تم نے مجھے دھوکا دیا اور بہت بُرا کام کیا۔ تم اس کتے کے مثل ہو کہ اس پر جھپٹو تو بھی بھونکتا ہے اور نہ بولو تو بھی بھونکتا ہے۔" عمرو نے جواب دیا "اور تم اُس گدھے کے مثل ہو جس پر کتابیں لدی ہوں۔"

ان میں اور عمرو میں سخت کلامی۔

اسی اثنا میں شریح بن ہانی کو ایسا طیش آیا کہ عمرو بن عاص پر جھپٹ پڑے اور ایک کوڑا رسید کیا۔ ساتھ ہی عمرو کے بیٹے نے بڑھ کے شریح کے کوڑا مارا۔ اور لوگوں نے درمیان میں آ کے بیچ بچاؤ کر دیا۔ شریح اس واقعہ کے بعد ہمیشہ پچھتایا کرتے کہ "اُس وقت میں نے عمرو بن عاص کو بجائے کوڑے کے تلوار کیوں نہ ماری کہ کام تمام کر دیتا۔"

شریح کا عمرو پر حملہ۔

ان واقعات کا انجام یہ ہوا کہ جس طرح حضرت علیؓ کی طرف کے لوگ عمرو بن عاص کے دشمن تھے ویسے ہی اہل شام اور طرفداران معٰویہ باوجود کامیاب ہونے کے ابو موسیٰ کے خلاف ہو گئے اور اُن کی تاک میں لگے ہوئے تھے۔ اور اُن کے شر سے بچنے کے لیے بیچارے نے مکۂ معظمہ میں بھاگ کر اپنی جان بچائی۔

شامیوں کے ڈر سے ابو موسیٰ کا بھاگنا۔

عمرو بن عاص اور اہل شام نے واپس جا کر معٰویہ کو خلافت کی خوشخبری سنائی۔ اور شریح و ابن عباسؓ ناکام و نامراد حضرت علیؓ کے پاس واپس آئے۔ اس واقعہ نے حضرت علیؓ کو اس قدر برہم کر دیا کہ آپ صبح کی نماز میں قنوت کرتے تھے جس میں عمرو بن عاص۔ معٰویہ۔ ابو الاعور۔ حبیب بن مسلمہ۔ عبدالرحمٰن بن خالد بن ولید۔ ضحاک بن قیس اور ولید پر لعنت بھیجا کرتے۔ معٰویہ کو اس کی خبر ہوئی تو انھوں نے بھی قنوت شروع کر دی جس میں حضرت علیؓ۔ ابن عباسؓ۔ حسنؓ۔ حسینؓ اور اشتر کے

معٰویہ کو خلافت کی مبارکباد۔ حضرت علیؓ سے تبرّے کی ابتدا۔ جس کو معٰویہ نے بھی اختیار کیا۔

ساتھ یہی طریقہ برتا جانے لگا اور یہی وقت ہے جب سے اسلام میں بزرگانِ اُمت اور
مسلمانوں پر تبرے اور لعن طعن کی بنیاد پڑی۔

کہتے ہیں کہ پنچوں کا فیصلہ ہو جانے کے بعد ایک بار تو یہ دونوں پنچوں سے ملے۔ شام کا
وقت تھا۔ وہ ان دونوں کے سامنے مجمع عام میں تقریر کرنے کو کھڑے ہو گئے۔ اسی قدر کہا تھا
کہ اس بارے میں جو شخص کچھ کہنا چاہتا ہو کہے اور اپنے دل کا کھوٹ ظاہر کر دے۔" عبداللہ بن عمر
کہتے ہیں میں احتباء کی وضع میں یعنے چادر کو دونوں زانوں میں باندھے بیٹھا تھا۔ پاؤں کھول کے
سیدھا کیا اور چاہا کہ اٹھ کر کہوں۔ "اس بارے میں ایسے بہت سے لوگوں کو تامل ہے جو
اسلام کی حمایت میں تم سے اور تمہارے باپ سے لڑتے رہے ہیں"۔ مگر اندیشہ ہوا کہ ایسا
نہ ہو کر کوئی کلمہ ایسا زبان سے نکل جائے جس سے اُمت میں پھوٹ پڑے اور خونریزی
کی نوبت آ جائے۔ اور واقعہ یہ ہے کہ خدا نے جن کاموں کے عوض میں جنت دینے کا وعدہ
کیا ہے وہ مجھے اس جھگڑے کی باتوں سے زیادہ پسند ہیں۔ اس کے بعد جب میں اپنے گھر میں آیا
تو حبیب بن مسلمہ ملنے کو آئے اور پوچھا جب اس شخص (معاویہ) نے گفتگو کی تو آپ کو کس چیز نے
کچھ کہنے سے باز رکھا؟ میں نے کہا چاہتا تھا کہ کچھ کہوں مگر فساد کے اندیشے نے منہ بند
رکھا۔" انھوں نے کہا خدا نے آپ کو توفیق خیر دی اور بچ گئے۔"

ابن عمرؓ کی برہمی

جب حضرت علیؓ کو پنچوں کے فیصلے کا حال معلوم ہوا اور سنا کہ ابو موسیٰ اشعری نے مکر کی
راہ لی، تو عبداللہ بن عباس کو پھر بصرے کی حکومت پر روانہ فرما دیا اور منبر پر کھڑے ہو کر یہ تقریر کی۔
"الحمد للہ۔ علاوہ شکر کے خطبوں اور عظیم الشان حادثوں کا وقت آ گیا۔ میں اقرار کرتا ہوں کہ لا الہ الا اللہ
محمد رسول اللہ ہیں۔ اور سمجھ رکھو کہ گناہ منجر بہ حسرت و منتج بہ ندامت ہوتا ہے۔ میں نے اس پنچایت اور
ان پنچوں کے متعلق اپنی رائے پہلے ہی بتا دی تھی۔ اور کوئی معاملہ چھوٹا ہوتا تو میں اپنی رائے
بدل دیتا لیکن تم لوگوں نے بجز اس کے کہ تمہاری رائے پر عمل کیا جائے کوئی بات نہ مانی۔
خیر اب یاد رکھو کہ جن دو شخصوں کو تم نے پنچ بنایا تھا انھوں نے حکم قرآنی کو پس پشت ڈال دیا
اور وہ باتیں زندہ کیں جن کو قرآن مٹا چکا تھا۔ دونوں پنچوں میں سے ہر ایک نے اپنی خواہش نفس
کی پیروی کی اور ہدایت ربانی سے علاقہ نہ رکھا چنانچہ بغیر کسی روشن دلیل اور سنت سابقہ
کے حکم لگا دیا۔ اور اپنے فیصلوں میں مختلف رہے۔ دونوں نے راہ ہدایت کے خلاف
عمل کیا۔ لہٰذا خدا اور رسول اور مومنین نیکوکار ان سے الگ ہو گئے۔ اب تم تیار ہو جاؤ سفر شام

فیصلے پر حضرت علیؓ کی تقریر

کے لیے آمادہ رہو۔ اور دو شنبہ کی صبح کو سب لشکرگاہ نخیلہ میں جمع ہو۔

آپکی مقابلے کے لیے تیاری

اب ہم ایک دوسرا واقعہ بیان کرتے ہیں جس سے اس عہد کی پولیٹکل پیچیدگیوں نے مذہب پر نہایت خراب اثر ڈالا۔ جس وقت حضرت علیؓ ابو موسیٰ کو فیصلے کے لیے کوفہ سے روانہ کر رہے تھے۔ زرعہ بن برج طائی اور حرقوص بن زہیر نام دو شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ کی صورت دیکھتے ہی نعرہ لگایا "لا حکم الا اللہ" یعنے فیصلہ کا حق بجز اللہ کے کسی کو نہیں ہے۔ آپ بھی برجستہ یہی آیت زبان پر لائے کہ "لا حکم الا اللہ" حرقوص نے کہا "اگر ایسا ہے تو اپنے گناہ سے توبہ کیجیے۔ اس پنچائت کو چھوڑ دیجیے اور ہمیں ہمراہ لے کر دشمنوں کے مقابلہ پر چلیے۔ تاکہ ہم ان سے لڑیں اور اسی کوشش میں خدا کے پاس پہنچ جائیں۔"

آپ پر خوارج کا اعتراض

آپ نے فرمایا "میں نے خود ہی تم کو اس پنچائت سے روکا تھا مگر تم لوگوں نے نہ مانا۔ انجام یہ ہوا کہ ہم میں اور ان لوگوں میں ایک تحریری معاہدہ ہوگیا۔ چند شرطیں قرار پائیں۔ جن کے ہم پابند ہو گئے۔ اور خدا کا حکم ہے کہ اَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عَاهَدْتُّمْ یعنے خدا سے جب کوئی عہد کرو تو اس کو پورا کرو۔"

آپ کا جواب

حرقوص بولا "مگر یہ آپ کا گناہ تھا جس سے آپ کو توبہ کرنی چاہیے۔" آپ نے فرمایا "یہ گناہ نہ تھا بلکہ میری رائے کی کمزوری تھی۔ میں تو تم کو اس سے روک ہی رہا تھا۔" زرعہ نے کہا "علیؓ! تم انسانوں کی اس پنچائت سے اگر دست بردار نہ ہوئے تو میں صرف خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے تم سے لڑوں گا۔" اس کے اس کہنے پر آپ کو طیش آگیا۔ اور فرمایا "کمبخت دور۔ مجھے نظر آتا ہے کہ تو مقتول پڑا ہے اور ہوا کے جھونکے تیری لاش پر خاک ڈال رہے ہیں۔" بولا "یہی تو میری آرزو ہے۔"

ان کا اصرار

ان کی نسبت آپ کی پیشین گوئی

یہ دونوں شخص "ان الحکم الا اللہ" کے نعرے لگاتے ہوئے آپ کے پاس سے چلے گئے اور یہ حالت تھی کہ لوگ جابجا یہی نعرے لگاتے پھرتے تھے۔ آخر ایک روز آپ نے منبر پر کھڑے ہو کر تقریر کی۔ مگر اس تقریر کے وقت بھی لوگ چاروں طرف مسجد میں یہی نعرے لگا رہے تھے۔ آپ نے اپنی تقریر میں فرمایا "اللہ اکبر! کلمہ حق جس سے باطل کا فائدہ اٹھایا گیا۔ یہ لوگ (یعنے نعرے لگانے والے) اگر خاموش رہے تو ہم چشم پوشی کریں گے کچھ بولے تو ان سے بحث کریں گے اور مقابلے پر آئے تو ان سے لڑیں گے۔"

خوارج کے جوش کا عالم۔ آپ کی تقریر

آپ کا یہ فرمانا تھا کہ یزید بن عاصم محاربی چپک کر اٹھا اور کہا "الحمد للہ کہ ہم نہ خدا کے چھوڑنے والے

ابن عاصم کی تقریر

ہیں اور نہ اُس سے بے پرواہیں۔ خداوندا۔ دین میں دنیا کی دناءت ملنے سے ہم پناہ مانگتے ہیں۔
کیونکہ دناءت دنیا کو دین میں ملانا۔ خدا کے معاملے میں مداہنت کرنا ہے۔ اور ایسی ذلت میں پڑنا ہے
جو لوگوں کو غضب الٰہی کی طرف لے جاتی ہے۔ علیؓ تم ہمیں قتل کی دھمکی دیتے ہو؟ مجھ کو اُمید
ہے کہ ہم خدا کی قسم اس دھمکی کو عنقریب تم پر الٹ دیں گے جس میں ذرا بھی رعایت نہ کی جائے گی۔
اس وقت تم کو معلوم ہوگا کہ ہم حق پر تھے یا تم" اتنا کہا اور مع اپنے تین بھائیوں کے اُٹھ کر چلا گیا۔
یہ تینوں آدمی مقام نہروان میں مارے گئے۔ اور ایک جو بچ رہا تھا وہ اس کے بعد مقام نخیلہ
میں قتل ہوا۔

پھر وہی شورش۔ اور پھر آپ کی تقریر

بعد ازاں حضرت علیؓ اور ایک دن تقریر فرما رہے تھے کہ حاضرین میں سے ایک شخص نے
اُٹھ کر کہا "لاحکم الا للہ" اور اس کے بعد اور کئی آدمیوں نے یہی نعرے لگائے۔ اُن کا یہ رنگ
دیکھ کر حضرت علیؓ نے فرمایا اللہ اکبر! ایسا کلمہ حق اور اس سے ایسا باطل فائدہ اٹھانا! سنو
تم لوگوں کے لیے ہمارے پاس تین باتیں ہیں۔ اول یہ کہ جب تک ہمارے ساتھ رہوگے تمہیں
خدا کی مسجدوں میں اس کا نام لینے سے نہ روکیں گے۔ دوسرے یہ کہ جب تک کوششوں میں تم ہمارے
ساتھ شریک ہو مال غنیمت اور وظائف کو تم سے نہ روکیں گے۔ تیسرے یہ کہ جب تک ہمارے
مقابلے پر نہ آؤ گے تم سے نہ لڑیں گے" یہ فرما کر آپ منبر پر سے اتر آئے۔

کوفے میں خوارج کا اجتماع۔ سرغناؤں کی تقریریں

اب خوارج کا جوش بڑھا۔ ایک روز عبداللہ بن وہب راسبی کے مکان پر کوفے میں
سب جمع ہوئے۔ اور عبداللہ نے کھڑے ہو کر ایک پرجوش تقریر کی۔ پہلے انھیں دنیا میں
پڑنے سے روکا۔ پھر خدا کے احکام کی پابندی اور ممنوعات سے احتراز کرنے کی تاکید کی
بعد ازاں کہا "لوگو ہمارے ساتھ یہاں سے نکل چلو" اس شہر کو چھوڑ دو جس کے رہنے والے
ظالم ہیں۔ اخرجنا من ہذہ القریۃ الظالم اہلہا۔ پہاڑوں کے کھوہوں میں چلو یا کسی ایسے
شہر میں جہاں کے لوگ ان گمراہی کی بدعتوں کے خلاف ہوں" حرقوص بولا۔ "اس دنیا کی
دولت تھوڑی سی ہے۔ اسے جلد سے جلد چھوڑ دینا چاہیے۔ اس کی زیبائی و رونق تم کو یہاں کے
ٹھہرنے کا شوق نہ دلائے۔ اور یہ نہ ہو کہ اس کے لالچ میں تم حق کی خواہش اور ظلم کے
انسداد سے رک جاؤ۔ خدا انہیں لوگوں کے ساتھ ہے جو متقی ہیں اور نیک کام کرتے ہیں"
اب حمزہ بن سنان اسدی بولا "لوگو ٹھیک رائے دی گئی جس کی حقیقت تم کو نظر آ گئی۔ پہلا
پہلے کسی کو اپنا حاکم بناؤ کیونکہ کسی مرکز ستون اور جھنڈے کا موجود ہونا ضروری ہے۔ تاکہ تم

اس کے گرد رہو۔ اور اس کی طرف رجوع کرو۔"

*حاکم کا انتخاب*

اب حاکم منتخب ہونے لگا۔ پہلے زید بن حصین کا نام لیا گیا مگر اس نے انکار کیا تب حرقوص کا نام پیش ہوا۔ اس نے بھی سرداری قبول نہ کی۔ پھر حمزہ بن سنان اور شریح بن اوفے کے نام پیش کئے گئے۔ ان دونوں نے بھی عذر کیا۔ آخر میں قوم کی سرداری عبداللہ بن وہب کے سامنے پیش کی گئی۔ اس نے کہا "پسند تو مجھ کو بھی نہیں ہے۔ مگر تم لوگ مجھے یہ خدمت دیتے ہو تو قبول کئے لیتا ہوں لیکن یاد رکھو کہ میں خدا کی قسم نہ کسی دنیاوی ہوس سے اس کو قبول کرتا ہوں اور نہ موت کے خوف سے اس کو چھوڑوں گا۔"

*ذوالثفنات ابن وہب کا سردار بننا*

*اس کے ہاتھ پر بیعت*

یہ شوال ۳۷ھ کی ۱۰ تاریخ تھی۔ سب نے عبداللہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ خوارج کا یہ پہلا سردار ذوالثفنات کے لقب سے مشہور تھا۔ ثفنات اونٹ کے ان اعضا کو کہتے ہیں جو بیٹھنے میں زمین سے لگ جائیں۔ شاید اس کے ہاتھ پاؤں کی بناوٹ اسی قسم کی ہوگی۔

*خوارج کا دوسرا جلسہ*

اس پہلی صحبت کے بعد پھر ایک روز خوارج شریح بن اوفے کے گھر میں جمع ہوئے۔ اور ذوالثفنات نے کہا "چلیے ہم کسی ایسے شہر میں جمع ہوں جہاں ہم خدا کے حکم کو جاری کریں۔ اس لیے کہ اب تم ہی لوگ اہل حق ہو۔" شریح نے کہا "چلو مدائن میں پڑاؤ ڈالیں۔ اس کے طاقوں اور کھنڈروں پر قبضہ کریں۔ اور وہاں کے رہنے والوں کو نکال باہر کریں۔ پھر اپنے بصرے کے بھائیوں کو بلائیں کہ وہ بھی آکر ہمارے ساتھ شریک ہو جائیں۔ زید بن حصین بولا "تم لوگ اگر ایک ساتھ اکٹھا ہو کر یہاں سے چلو گے تو تعاقب کیا جائے گا۔ اس لیے پوشیدہ طور پر کوفے سے ایک ایک کرکے نکلو۔ علاوہ بریں مدائن میں ایسے لوگ موجود ہیں جو مزاحمت کریں گے۔

*نہروان میں جمع ہونے کی تجویز*

اس لیے چلو ہم سب نہروان کے پل پر اتریں اور وہاں ٹھہر کر بصرے کے بھائیوں سے مراسلت کریں۔" سب نے اس آخری رائے سے اتفاق کیا۔ اور یہی تجویز قرار پا گئی۔

*خوارج بصرہ کی آمادگی*

اب عبداللہ نے کوفہ چھوڑنے سے پہلے ہی بصرے کے ہم خیالوں کو اپنے جمع ہونے کی اطلاع دی اور انھیں اپنی طرف بلایا۔ یہ خط بصرے میں جیسے ہی پہونچا وہاں والوں نے اس کی درخواست قبول کی اور لکھا کہ "عنقریب ہم تمھارے پاس پہونچ جائیں گے۔"

*خوارج کا کوفہ سے نکلنا*

جس تاریخ ان لوگوں نے کوفے سے نکلنے کا ارادہ کیا ساری رات عبادت الٰہی میں مصروف رہے۔ یہ جمعہ کی رات تھی۔ صبح کو بھی دن بھر عبادت و ذکر الٰہی کرتے رہے۔ اور شب شنبہ کو کوفے سے نکلے۔ شریح بن اوفے جس وقت نکلا ہے اس کی زبان پر یہ آیت تھی کہ فخرج

فَخَرَجَ مِنْهَا خَائِفًا يَتَرَقَّبُ قَالَ عَسٰى رَبِّىٓ اَنْ يَّهْدِيَنِىْ سَوَآءَ السَّبِيْلِ (اس شہر سے ڈرتا ہوا نکلا۔ راہ راست کا امیدوار تھا)

عدی کا بیٹا بھی ان کے ساتھ ہو گیا۔

عدی بن حاتم طائی جو مخصوص جاں نثاران مرتضوی میں تھے اُن کا بیٹا طرفہ بن عدی بھی ان لوگوں کا ہم خیال تھا چنانچہ وہ بھی ان کے ساتھ کوفے سے نکل گیا۔ عدی نے دور تک ان لوگوں کا پیچھا کیا کہ بیٹا ملے تو اُس کو سمجھا بجھا کے واپس لائیں۔ مگر نہ پایا۔ اور مدائن کے قریب تک جا کے واپس آئے، واپسی کے وقت مقام ساباط میں اُن کو عبداللہ بن وہب بیس سواروں کے ساتھ ملا۔ عبداللہ نے ارادہ کیا کہ اُن کو مار ڈالے مگر عمرو بن مالک نبھانی اور بشر بن زید بولانی نے جو خوارج میں تھے اُن کی جان بچا دی۔

عدی کا ان کے ہاتھ سے بچنا

سعد بن مسعود سے مقابلہ

عدی نے ان لوگوں کے ہاتھ سے نجات پاتے ہی سعد بن مسعود کو جو حضرت علیؓ کی طرف سے مدائن کے حاکم تھے خبر کی اور تاکید کی کہ ان لوگوں سے ہوشیار رہیے گا۔ انھوں نے فوراً مدائن کے پھاٹک بند کروا لیے۔ پھر پانچ سو سواروں کو لے کر اُن لوگوں کی تلاش میں چلے۔ اور اپنی جگہ اپنے بھتیجے مختار بن ابی عبید ثقفی کو مدائن میں چھوڑا۔

حریفوں کا سامنا۔

سعد کے روانہ ہونے کی خبر عبداللہ بن وہب کو ہو گئی۔ فوراً وہ راستہ چھوڑ کے بغداد کی طرف چلا۔ مگر باوجود اس احتیاط کے شام کے وقت کرخ میں پہونچا تھا کہ سعد کا سامنا ہو گیا۔ عبداللہ نے تیس ہی سواروں سے حملہ کر دیا۔ تھوڑی دیر تک سخت لڑائی ہوتی رہی تھی کہ مدائنی اُلٹے رک گئے۔ اور سعد سے کہا ان لوگوں سے لڑنے کا کیا نتیجہ؟ اس بارے میں آپ کو کوئی حکم تو ملا نہیں ہے۔ جانے بھی دیجیے۔ مگر ہاں امیرالمومنین کو ان واقعات کی اطلاع کر دیجیے۔ اگر وہاں سے تعاقب کا حکم آئے گا تو ہم ان کا پیچھا کریں گے۔ اور اگر کسی اور شخص نے اس کام کو انجام دے دیا تو آپ اس زحمت سے بچ جائیں گے" مگر سعد نے اپنے ہمراہیوں کے اس مشورے کو نہ مانا۔ اور لڑائی صبح پر اُٹھا رکھی۔

سعد کے سواروں کی پست ہمتی

ابن وہب کا رات ہی کو بھاگنا۔

یہ اندھیری رات تھی۔ اور دونوں گروہ اپنی اپنی جگہ پر تھے۔ عبداللہ بن وہب نے یہ کارروائی کی کہ راتوں رات دجلے سے اتر کے ارض جوخی میں ہو رہا اور وہاں سے نہروان پہونچ کر اپنے گروہ سے جا ملا۔ سواران مدائن کے مقابلے کے وقت اس کے ہمراہیوں کو اس کی زندگی سے یاس ہو گئی تھی اور باہم قرار پا گیا تھا کہ وہ نہ ہوا تو زید بن حصین یا حرقوص کو اپنا سردار بنائیں گے۔

کوفہ سے اخراج کا روک دیا جانا

اب کوفہ والوں کا ایک اور گروہ چلا کہ خوارج سے جا ملے لیکن اُن لوگوں کے عزیزوں نے

انھیں مجبور کر کے روک لیا۔ اُن میں طرماح کے چچا یعنی یزید بن قیس اور عبداللہ بن حکیم بھی تھے
حضرت علیؓ نے سُنا کہ سالم بن ربیعہ عبسی بھی ان لوگوں کے ساتھ شریک ہونے کو جا رہے
تھے۔ سامنے بلوا کر ان کو اس حرکت سے روکا اور خدا کو ان کے ساتھ بھلائی منظور تھی کہ رک گئے

شیعوں کی تجدید بیعت

جب یہ خوارج کوفہ سے نکل گئے تو حضرت علیؓ کے ہاتھ پر آپ کے رفیقوں اور شیعوں نے تجدید بیعت کی۔ اور اس میں وہی الفاظ پھر کہے کہ "ہم اُس کے دوست ہیں جس کے آپ دوست ہوں اور اس کے دشمن ہیں جس کے آپ دشمن ہوں"۔ حضرت علیؓ نے ان الفاظ کے ساتھ اتنی اور شرط بڑھا دی کہ "سُنت رسول خدا صلعم پر عمل کریں گے"۔ مگر ربیعہ بن ابی شداد خثعمی نے جو جنگ ہائے جمل و صفین میں ہمراہ رکاب رہے تھے اور بنی خثعم کا علم انھیں کے ہاتھ میں رہا تھا بیعت کے لیے ہاتھ بڑھایا تو حضرت علیؓ نے فرمایا "کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ پر بیعت کرو"۔ ربیعہ نے کہا "اور سنت ابوبکرؓ و عمرؓ پر"۔ آپ نے ناراضی کے ساتھ کہا "تمھارے حال پر افسوس ہے اگر ابوبکرؓ و عمرؓ کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ پر عمل نہ کرتے تو ہرگز حق پر نہ ہوسکتے"۔ آخر انھوں نے اسی طرح بیعت کر لی جس طرح آپ نے فرمایا تھا۔ پھر آپ نے نظر اٹھا کر ان کی صورت دیکھی اور کہا "مجھے خدا کی قسم نظر آتا ہے کہ جیسے تم خوارج سے جا ملے۔ اُن کے ساتھ مارے گئے اور گھوڑے تمھاری لاش کو روند رہے ہیں"۔ اور ویسا ہی ہوا جو آپ نے کہہ دیا تھا کہ ربیعہ خوارج بصرہ کے ساتھ گئے اور نہروان کی لڑائی میں مارے گئے۔

خوارج بصرہ

خوارج بصرہ کی یہ حالت ہوئی کہ کوفہ والوں کا خط پہنچتے ہی بصرے میں پانچ سو آدمی جمع ہوئے۔ مسعر بن فدکی تمیمی کو اپنا سردار بنایا اور روانہ ہو گئے۔ اُن کے جانے کی خبر عبداللہ بن عباس کو ہوئی جو بصرے کے والی تھے۔ فوراً ابوالاسود دؤلی کو دوڑایا کہ ان لوگوں کو جانے نہ دیں۔ ابوالاسود نے بڑے پل کے پاس اُن لوگوں کو پالیا۔ مگر بغیر اس کے کہ کوئی چھیڑ چھاڑ ہو دونوں گروہ ایک دوسرے کے مقابل اُتر پڑے اور رات ہو گئی۔ رات کے اندھیرے میں مسعر اپنے ہمراہیوں کو لے کر چل دیا اور ابوالاسود صبح کا انتظار کرتے رہ گئے۔ مسعر جو یہاں سے چلا تو یہ حالت تھی کہ جو کوئی راستے میں ملتا اس کا مزاحم ہوتا۔ اس کی فوج کے مقدمۃ الجیش کا سردار اشرس بن عوف شیبانی تھا۔ آخر جاتے جاتے وہ نہروان میں پہنچ گیا اور عبداللہ بن وہب کی قوت اور بڑھ گئی۔

وہ بھی نہروان میں پہنچ گئے

حضرت علیؓ کا خط خوارج کے نام

حضرت علیؓ نے خوارج کی مخالفت کو بڑھتے دیکھا تو انھیں اس مضمون کا خط بھیجا۔

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ ازجانب بندۂ خدا علیؓ امیر المومنین بہ جانب زید بن حصین۔ عبداللہ بن وہب اور ان کے گروہ کے بعد۔ وہ دونوں شخص جن کے پنچ بنانے کو ہم نے قبول کر لیا تھا انھوں نے کتاب اللہ کی مخالفت اور اپنے نفسوں کی پیروی کی۔ بغیر اس کے کہ ہدایت الٰہی پر عمل کریں۔ انھوں نے نہ سنت رسول پر عمل کیا اور نہ قرآن کے مطابق فیصلہ کیا۔ لہٰذا خدا و رسول اور تمام مومنین ان سے الگ ہو گئے۔ تمھیں جیسے ہی یہ خط ملے میرے پاس چلے آؤ اس لیے کہ ہم اپنے اور تمھارے دشمنوں کے مقابلے پر کوچ کرنے والے ہیں اور اسی حالت پر ہیں جس پر کہ پیشتر تھے۔"

اس کا جواب

اس کا جواب ان لوگوں سے یہ ملا کہ "آپ نے خدا کے لیے اپنا غصہ ظاہر نہیں کیا بلکہ آپ کا غصہ محض اپنی ذات کے لیے تھا۔ اب اگر آپ اپنے کافر ہو جانے کا اقبال کر کے کفر سے توبہ کریں تو ہم اپنے اور آپ کے معاملے پر غور کریں گے۔ اور اگر یہ آپ کو منظور نہیں ہے تو ہم نے آپ اور دوسروں کو یکساں طور پر چھوڑ دیا۔ خدا خیانت کرنے والوں کو نہیں پسند کرتا۔"

آپ کا عزم شام۔

ان لوگوں کی یہ تحریر پڑھ کے آپ کو ان کی طرف سے یاس ہو گئی اور قصد فرمایا کہ ان لوگوں کو اپنے حال پر چھوڑ کے پوری قوت سے مخالفین شام کے مقابلے پر روانہ ہوں۔ چنانچہ اسی مقصد سے آپ منبر پر کھڑے ہوئے اور حمد و ثنائے الٰہی کے بعد فرمایا "جس شخص نے خدا کی راہ میں جہاد کرنے سے ہاتھ روکا اور سستی کی وہ قعر ہلاکت کے کنارے ہے۔ بجز اس کے کہ اللہ جل شانہٗ اپنی رحمت سے اس کی تلافی کر دے۔ اس لیے لوگو خدا سے ڈرو۔ اور اس شخص کا مقابلہ کرو جس نے خدا و رسول کی مخالفت کی۔ اور چاہا کہ خدا کے نور کو بجھائے۔ مسلمانو۔ ظالم و گمراہ خطاکاروں سے لڑو۔ جو نہ قرآن کے قاری ہیں۔ اور نہ شریعت الٰہی میں فقیہ۔ نہ معنی شناس عالم ہیں اور نہ عہد اسلام کے سابقہ کارناموں کی بنا پر خلافت پانے کے مستحق۔ اگر وہ حاکم ہو گئے تو خدا کی قسم تمھارے ساتھ وہی سلوک کریں گے جو کسریٰ و ہرقل کا اپنی رعایا کے ساتھ تھا اور ہے۔ اپنے مغرب زمین کے دشمنوں سے لڑنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔ تمھارے بصرے کے بھائیوں کو بھی ہم نے لکھ بھیجا ہے کہ تم سے آملیں اور جب تم سب جمع ہو جاؤ تو انشاء اللہ ہم فوراً چل کھڑے ہوں گے۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ۔" پہلے خطبے میں جو دن آپ نے مقرر فرما دیا تھا جب اس روز کوچ نہ ہو سکا تو آپ نے یہ دوسری تقریر کی۔

ابن عباس کو فوج بھیجنے کا حکم

ساتھ ہی حضرت علیؓ نے عبداللہ بن عباس کو یہ تحریر بھیجی کہ "بعد حمد الٰہی لکھا جاتا ہے ہم لشکر گاہ نخیلہ میں جاتے ہیں اور مغربی دشمن کے مقابلے کے لیے کوچ کرنے کو تیار ہیں اور میرا دوسرا حکم ملنے تک تم وہیں ٹھہرو۔ والسلام" فوج کے جمع کرنے اور روانہ کرنے کے بارے میں پہلے لکھ چکے تھے۔ انھوں نے اہل بصرہ کو جمع کر کے خط سنایا اور اُن کو احنف بن قیس کے جھنڈے کے نیچے جمع ہونے کو کہا۔ اس کوشش سے کل ڈیڑھ ہزار آدمی جمع ہوئے تو ان کو روانہ کر کے حضرت عباسؓ نے پھر اُن میں یہ تقریر کی "اے اہل بصرہ میرے پاس امیرالمومنین کی تحریر آئی اور میں نے تم کو ان کی بیعت کے لیے جمع ہونے کا حکم دیا۔ مگر فقط ڈیڑھ ہزار آدمی تیار ہوئے۔ حالانکہ تم میں بچوں اور غلاموں کو چھوڑ کے ساٹھ ہزار سپاہی موجود ہیں۔ تم لوگ جاریہ بن قدامہ سعدی کے ہمراہ جمع ہو کر امیرالمومنین کی خدمت میں حاضر ہو جاؤ۔ اور یاد رکھو کہ کوئی اپنے نفس کے لیے بہانہ نہ پیدا کرے۔ میں جسے دیکھوں گا کہ نہیں گیا اور امام کی دعوت نہ قبول کی اُس سے باز پرس کروں گا۔ اس وقت کوئی شخص بجز اپنے نفس کے اور کسی کو الزام نہ دے"

اس حکم کے مطابق جاریہ روانہ ہونے لگے تو اُن کے ہمراہ ایک ہزار سات سو آدمی تھے اس طرح کل اہل بصرہ جو حضرت علیؓ کی رفاقت کے لیے روانہ ہوئے اُن کا مجموعی شمار تین ہزار دو سو آدمیوں کا تھا۔

# گیارھویں فصل

شام پر چڑھائی کرنے کی کوشش اور خوارج نہروان کا استیصال

فراہمی فوج کے لیے حضرت علیؓ کی تقریر۔ لوگوں کی مستعدی۔ کوفے کی فوجی قوت۔ ان کی فوج۔ تیاری جنگ۔ اس سے اختلاف۔ آپ کا سمجھانا اور سب کی رضامندی۔ مجبوراً خوارج کی طرف توجہ۔ عبداللہ بن جندب کے ساتھ خوارج کا سلوک۔ ان کی بیوی پر ظلم۔ حضرت علیؓ کے بھیجے ہوئے کو مار ڈالنا۔ ان کا استیصال مقدم نظر آیا۔ نہروان کی طرف کوچ۔ ایک نجومی کی پیشین گوئی۔ اس کی بات نہ ماننا۔ خوارج کو آپ کا پیام۔ اس کا جواب۔ قیس کا ان کو سمجھانا۔ ابو ایوب انصاری کا سمجھانا۔ خود حضرت علیؓ کا سمجھانا۔ ان کی ضد اور کج مجبوری۔ آپ کی مدلل تقریر۔ خوارج لڑنے پر تل گئے۔ آپ کی ایک غیب دانی۔ فوج ترتضوی کی ترتیب۔ خوارج کی فوجی ترتیب۔ حضرت علی کا علم امان۔ اس کا اچھا اثر۔ خوارج ہی نے حملہ کیا۔ اور خود ہی لڑ بھڑ کے فنا ہو گئے۔ دم بھر میں فیصلہ۔ زید بن حصین خارجی کا قتل۔ ابن سبا کا قتل ہونا۔ دیگر سرداران خوارج کا مارا جانا۔ ذو الثدیہ۔ اس کی لاش کا ملنا۔ اس کی کیفیت و حالت۔ اس کے ملنے پر آپ کی خوشی۔ آپ کا مقتولین خوارج سے خطاب۔ مال غنیمت۔ دشمنوں کی لاشیں دفن کرنے پر اعتراض۔ آپ کا یہیں سے شام کا ارادہ۔ ہمراہیوں کا جائز عذر۔ کوفہ میں سب کو پڑاؤ میں رہنے کا حکم۔ ان کی نافرمانی۔ آپ کا انھیں جوش دلانا۔ اور ان کا ٹھنا۔ آپ کی پُر ملامت تقریر۔ اس پر بھی متنبہ نہ ہوا۔ ۳۸ھ میں آپ کے والیان ملک۔ ابن ابی سرح کی وفات۔

فراہمی فوج کے لیے حضرت علیؓ کی تقریر

اب کوفے کے تمام سردار سرگروہان قبائل اور معززین شہر جمع ہوئے اور ان کے سامنے حضرت علیؓ نے حمد و ثنائے الٰہی کے بعد یہ تقریر فرمائی "اے اہل کوفہ۔ اجرائے حق میں تم میرے بھائی اور میرے انصار و مددگار رہو۔ اور خلل اندازوں پر جہاد کرنے میں میرے ساتھی اور رفیق۔ تمہاری ہی قوت سے میں مخالف کو زیر کروں گا۔ اور موافق کو مطیع و منقاد بناؤں گا۔ میں نے اہل بصرہ کو جہاد میں شریک ہونے کے لیے بلایا تھا چنانچہ وہاں سے تین ہزار دو سو آدمی آ گئے اب تمہارے جمع ہونے کی ضرورت ہے۔ لہٰذا یہ چاہیے کہ تم میں سے ہر قبیلہ کا سردار مجھے ایک فہرست تیار کر دے جس سے معلوم ہو سکے کہ ان کے گروہ میں کتنے آدمی لڑنے والے ہیں اور کتنے ان کے بیٹے اور

غلام واحباب ہیں جو میدان میں جا سکیں گے"

لوگوں کی مستعدی۔

سب سے پہلے سعد بن قیس نے اٹھ کر عرض کیا" امیر المومنین ہم اس حکم کو بسر وچشم بجالائیں گے پھر معقل بن قیس۔ عدی بن حاتم۔ زیاد بن خصفہ۔ اور محمد بن عدی اور دیگر سفرزین قبائل نے تعمیل کا وعدہ کیا بہت جلد یہ فہرستیں آپ کی خدمت میں پیش ہوئیں۔ اور سب نے اپنے بیٹوں اور غلاموں کو بھی لڑائی پر ساتھ جانے کا حکم دیدیا۔ بلکہ تاکید کردی کہ کوئی نہ رہ جائے۔ اس کوشش سے اہل کوفہ میں سے چالیس ہزار جنگجو۔ سترہ ہزار اُن کے بیٹے اور آٹھ ہزار دیگر متعلقین جمع ہوگئے جن کی مجموعی تعداد پینسٹھ ہزار لڑنے والوں کی تھی۔ اور یہ لوگ بصرے کے تین ہزار دو سو پاہ گروہ کے علاوہ تھے۔

کوفہ کی تعداد فوج۔

مدائن کی فوج

بعد ازاں حضرت علیؓ نے مدائن میں سعد بن مسعود کو لکھا کہ تمھارے پاس جتنے آدمی لڑائی کے قابل ہوں اُن کو میرے پاس بھیجدو" چنانچہ آپ نے شام پر حملہ کرنے اور اُن حریفان عرب زمین کے مقابل دوسرا میدان جنگ گرم کرنے کا پورا بندوبست کرلیا۔ اور امروز فردا ہی میں روانہ ہونے کو تھے۔

تیاری جنگ۔

اس سے اختلاف۔

اتفاقاً لوگوں کا یہ خیال حضرت علیؓ کے گوش گزار ہوا کہ علیؓ کو چاہیے پہلے ہی حروریوں کے مقابلے پر چلیں پھر جب اُن سے فراغت ہو تو منحرف گئے غلل اندازان خلافت کی طرف توجہ فرمائیں" فوراً آپ نے سب کو جمع کرکے فرمایا سنتا ہوں تم لوگ ایسا کہتے ہو مگر ان خارجیوں کی نسبت شام والوں کا مقابلہ زیادہ اہم ہے۔ لہذا ان لوگوں کا ذکر چھوڑدو اور ان دشمنوں کے مقابلے پر چلو جو تم سے اس لیے لڑنا چاہتے ہیں کہ اپنے سرداروں کو ملوک جبار بنادیں۔ اور سلمانوں کو ذلیل وخوار کریں" ہر طرف سے آوازیں بلند ہوئیں کہ امیر المومنین جدھر مناسب جانیں ہمیں لے چلیں" اور صیفی بن فسیل شیبانی نے اٹھ کر کہا" ہم آپ کے گروہ اور آپ کے مددگار ہیں جو آپ کا دشمن ہو اس کے دشمن ہیں اور جو آپ کی اطاعت کرے اس کے ساتھی۔ چاہے کوئی ہو۔ اور کہیں ہو۔ آپ انشاءاللہ تعداد کی کمی اور پیروؤں کی پشت کی کمزوری سے ضرر نہ اٹھائیں گے"

آپ کا سمجھانا۔

اور سب کی رضامندی۔

مجبوراً خوارج کی طرف توجہ۔

مگر باوجود اس مستعدی کے خوارج نے چند ہی روز میں کچھ ایسی خطرناک حیثیت حاصل کرلی کہ آپ کو پہلے انھیں کے استیصال کی فکر کرنا پڑی۔ اور اس کا باعث یہ ہوا کہ جو خوارج جمع تھے اُن کے ایک گروہ کو ایک خاتون گدھے پر سوار جاتی نظر آئی جس کو ایک مرد ہا نکتا

عبداللہ بن خباب صحابی کا خوارج کے ہاتھ سے قتل

پکڑے لیے جاتا تھا۔ اُس کو گھیر لیا۔ ڈانٹا ڈپٹا۔ اور پوچھا "تو کون ہے؟" اس شخص نے کہا۔ "میں صحابیِ رسول اللہ صلعم خباب کا بیٹا عبداللہ ہوں اور یہ میری بیوی ہیں۔" یہ جواب سُن کر ان لوگوں نے اُن کی تسلی و تشفی کر کے کہا "ڈرو نہیں۔ اور رسول خدا صلعم کی کوئی حدیث سُناؤ جس کو تم نے اپنے والد سے سُنا ہو۔" انھوں نے کہا "والد کہتے تھے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا ایک فتنہ ہوگا جس میں انسان کے جسم کے ساتھ اس کا دل بھی مردہ ہو جائے گا۔ اور اس زمانے کی پہچان یہ ہے کہ لوگوں کا یہ حال ہوگا کہ شام کو مومن ہوں گے اور صبح کو کافر۔ اور صبح کو مومن ہوں گے اور شام کو کافر۔" سب نے کہا "ہاں ایسی ہی حدیث کو ہم چاہتے تھے۔ خیر اب بتاؤ تم ابوبکرؓ و عمرؓ کے بارے میں کیا کہتے ہو؟" عبداللہ نے کہا "دونوں کی خوبی کے معترف اور اُن کے مدح خواں ہیں۔" پوچھا "اور عثمانؓ کی نسبت کیا کہتے ہو؟ وہ آغازِ خلافت میں کیسے تھے اور آخر عہدِ خلافت میں کیسے؟" کہا "آغاز میں بھی اچھے تھے اور آخر میں بھی اچھے۔" سب نے کہا "اور علیؓ کو کیسا سمجھتے ہو؟ پنچوں کے مقرر کرنے سے پہلے وہ کیسے تھے اور اس کے بعد کیسے ہو گئے؟" عبداللہ نے کہا "وہ خدا کو تم سے زیادہ جانتے ہیں۔ دین داری میں نہایت سخت ہیں۔ اور علمِ دین میں اچھی معرفت و بصیرت رکھتے ہیں۔" عبداللہ کا یہ آخری جواب سُن کر وہ لوگ کہنے لگے "معلوم ہوا کہ تم اپنے نفس کے بندے ہو۔ اور فقط ظاہر نام دیکھ کر لوگوں کی عزت و تعظیم کرنے لگتے ہو۔ حرکات و سکنات کو نہیں دیکھتے۔ خدا کی قسم ہم تم کو اس طرح ماریں گے کہ کسی کو نہ مارا ہوگا۔" پھر اُن کو گرفتار کر لیا۔ مشکیں باندھ دیں اور انھیں اور اُن کی بیوی کو جنھیں پورے دنوں کا حمل تھا کھینچتے ہوئے لے چلے۔ راستہ میں ایک کھجور کے باغ میں گزر ہوا جس میں خوشے پکے ہوئے تیار تھے اتفاقاً ایک تازہ کھجور گر پڑی اور اُن کے رفیقوں میں سے کسی نے اُٹھا کر منھ میں رکھ لی۔ دوسرے نے کہا "یہ تمھیں حلال نہیں ہے۔" فوراً اُس نے کھجور کو منھ سے نکال کے پھینک دیا۔ آگے بڑھے تو کسی عیسائی کا پالا ہوا سور گزرا۔ ساتھ والوں میں سے کسی نے سور کو تلوار مار دی۔ سب معترض ہوئے کہ "یہ تم نے دنیا میں فساد پیدا کیا۔" اور اس شخص نے سور والے کے پاس جا کر اُسے راضی کر لیا تب اطمینان ہوا۔ اُن کی یہ پرہیزگاری دیکھ کر عبداللہ بن خباب نے کہا "تمھاری جو باتیں میں دیکھ رہا ہوں اُن میں اگر تم سچے ہو تو مجھے کوئی اندیشہ نہیں ہو سکتا۔ اس لیے کہ میں مسلمان ہوں۔ کبھی کوئی بدعت کا کام نہیں کیا ہے۔ اور پھر مجھے تم امان بھی دے چکے ہو کہ

صاف الفاظ میں کہہ چکے ہو کہ تمہارے لیے کوئی خوف نہیں"! اس اُمید کا یہ جواب تھا کہ سب نے عبد اللہ کو زمین پر گرا کے کروٹ لٹایا اور ذبح کر ڈالا۔ جب اُن کو قتل کر چکے تو اُن کی بیوی کی طرف متوجہ ہوئے۔ اُس نیک خاتون نے کہا میں تو عورت ہوں۔ اور عورت کی جان لیتے کیا تم خدا سے نہیں ڈرتے؟ مگر ان سنگدل ظالموں نے مطلق شنوائی نہ کی۔ اُس پاکدامن مومنہ کا پیٹ پھاڑ کے اس کی جان لی۔ پھر اُن بیوی کے ساتھ نبی طے کی اور تین عورتیں بھی قتل کیں۔ اور اُم سنان صیداویہ کو بھی قتل کر دیا۔

ان کی بیوی پر مظالم

حضرت علیؓ نے اس واقعہ کو سُنا تو حرث بن مرہ عبدی کو بھیجا کہ ان لوگوں میں جا کر رہیں اُنکی حالت دیکھیں۔ اور جو کچھ حالت نظر آئے بجنسہ لکھ بھیجیں۔ اور بتائیں کہ ان لوگوں نے ملک کی کیا حالت کر رکھی ہے۔ حرث گئے تو ان کو بھی اُن ظالموں نے قتل کر ڈالا۔ اور وہ حضرت علیؓ کو کسی بات کی اطلاع نہ دے سکے۔

جس وقت اُن کے مارے جانے کی خبر کوفہ میں آئی ہے اُس وقت حضرت علیؓ کے گرد معززین کوفہ کا مجمع تھا کل حاضرین نے متفق اللفظ کہا امیر المومنین آپ ان لوگوں کی طرف سے کیوں درگزر فرماتے ہیں۔ ان کی یہی حالت رہی تو ہمارے شام جانے کے بعد یہ لوگ کوفہ پر حملہ کر کے ہمارے گھروں کو لوٹ لیں گے اور ہمارے بال بچوں کو پکڑ لے جائیں گے۔ پہلے انھیں شریروں کے مقابلے پر تشریف لے چلیے اور جب اُن سے فراغت ہو لے تب آپ دشمنان شام کی طرف کوچ کریں۔" اشعث بن قیس نے بھی اُٹھ کر اس خیال کی تائید کی۔ سب لوگوں کا خیال تھا کہ اشعث خوارج کے ہم خیال ہیں۔ اس لیے کہ صفین کے موقع پر اُن کی زبان سے یہ مقولہ سنا گیا تھا کہ "مخالفین نے انصاف کی بات کی کہ ہمیں کتاب اللہ کی طرف بلاتے ہیں"!

حضرت علیؓ نے سب کا مشورہ قبول فرمالیا۔ اور کوفہ سے کوچ کر کے نہروان کے پل پر پہونچے راستے میں مسافر بن عفیف ازدی ملا جو اس عہد کا ایک مشہور نجومی تھا۔ اُس نے کہا آپ فلاں گھڑی میں کوچ کریں۔ اس کے خلاف ہوا تو آپ کو اور آپ کے ہمراہیوں کو سخت نقصان پہونچے گا۔ آپ نے اُس کے کہنے کا مطلق خیال نہ فرمایا اور بغیر اس کے کہ اس کی بتائی ہوئی گھڑی کا انتظار کریں روانہ ہو گئے۔ پھر جب کامیاب و فتحیاب ہو کر واپس آئے تو ایک تقریر میں حمد و ثنائے الٰہی کے بعد فرمایا "جس گھڑی روانہ ہونے کو اس نجومی نے کہا تھا اگر ہم اسی ساعت میں

نہروان کی طرف کوچ۔ ایک نجومی کی پیشین گوئی

اسکی بات نہ ماننا

کوچ کرتے تو نادان جہلا کہتے کہ اُس گھڑی میں روانہ ہوئے ہی کے سبب سے ہم کامیاب ہوئے"

خوارج کو آپ کا پیام

جب آپ اہل نہروان کے مقابلے پر پہونچے تو اُن لوگوں کے پاس کہلا بھیجا "ہمارے جن بھائیوں کو تم نے قتل کیا ہے اُن کے قاتلوں کو ہمارے پاس بھیجدو تاکہ اُن پر حکم قصاص جاری کریں۔ اگر تم نے اس حکم پر عمل کیا تو میں تم کو تمہارے حال پر چھوڑ کے چلا جاؤنگا۔ اور تاوقتیکہ مغرب کے مخالفین کا استیصال نہ ہو جائے مناسب سمجھا جائے گا کہ تمھیں تمھارے حال پر چھوڑ دیا جائے۔ شاید خدائے عزوجل تمھارے دلوں کو ہماری طرف پھیر دے۔ اور اُن میں نیکی ڈال دے"۔

اس کا جواب

اس کا جواب اُن لوگوں سے یہ ملا کہ "اُن مقتولین کو ہم سب نے قتل کیا ہے۔ اور ہم تمھارا اور اُن کا دونوں کا خون گرانا حلال جانتے ہیں"۔

قیس کا اُن کو سمجھانا

اب قیس بن سعد بن عبادہ گئے کہ انھیں سمجھائیں اور کہا "خدا کے بندو۔ جن لوگوں کو ہم مانگتے ہیں انھیں ہمارے حوالے کیوں نہیں کر دیتے؟ جس عقیدے کو تم نے چھوڑ دیا ہے پھر اس کو اختیار کرو۔ اور ہمارے ساتھ چل کے ہمارے اور اپنے دشمنوں کا مقابلہ کرو۔ تم نے یہ نہایت برا اور سخت خطرناک طریقہ اختیار کیا ہے کہ ہم کو کافر اور مشرک بتاتے اور مسلمانوں کے قتل کرنے کو مباح سمجھتے ہو۔ یہ بھی کوئی بات ہے؟" خوارج میں سے عبداللہ بن شجرہ سلمی نے اس کا یہ جواب دیا کہ "حق ہم پر روشن ہو گیا۔ اس لیے ہم تمھاری پیروی نہیں کر سکتے۔ تم پیرو حق بننا چاہتے ہو تو عمرؓ فاروق کا سا کوئی شخص ہمارے سامنے لا کر پیش کرو"۔ قیس نے کہا "بجز ہمارے آقا علیؓ کے اور تو کوئی ہمیں ایسا نظر نہیں آتا۔ تم ہی کوئی ایسا شخص رکھتے ہو تو اس کو پیش کرو"۔ انھوں نے کہا "ہم تو ایسا کسی کو نہیں پاتے"۔ قیس نے کہا "تو میں تمھیں قسم دلاتا ہوں کہ اپنے آپ کو ہلاک نہ کرو۔ بڑے افسوس کی بات ہے کہ تم فتنہ میں پڑ گئے"۔

ابو ایوب انصاری کا سمجھانا

قیس کے بعد حضرت ابو ایوب انصاری نے ان لوگوں کے سامنے جا کر تقریر کی۔ اور کہا "خدا کے بندو۔ ہم تم اُسی حالت پر ہیں جس پر کہ تھے۔ اور ہم میں تم میں کوئی اختلاف نہیں ہے پھر کیوں لڑتے ہو؟" ان لوگوں نے کہا "اگر آج ہم نے تمھارا کہنا مان لیا تو کل تم پھر تحکیم قائم کر دوگے"۔ ابو ایوب نے کہا "اچھا تو میں خدا کا واسطہ دلا کے تم سے کہتا ہوں کہ آئندہ فتنہ کے اندیشہ سے موجودہ فتنہ کو نہ بڑھاؤ"۔

خود حضرت علیؓ کا سمجھانا

اب خود حضرت علیؓ تشریف لے گئے اور فرمایا "اے وہ گروہ جس کو ریاکاری و سخن پروری نے ابھار کے کھڑا کر دیا ہے۔ خواہش نفس نے حق سے روکا۔ حماقت نے لالچ لایا۔ اور

انجام یہ ہوا کہ تم لوگ سخت فتنے میں مبتلا ہو گئے۔ میں تم کو اس سے ڈراتا ہوں کہ کل اُمت محمدی تم پر لعنت کرے گی اس وادی کے درمیان اور ان نشیبی زمینوں میں تم مرے پڑے ہو گے اور اپنے پروردگار کے سامنے پیش کرنے کے لیے تمہارے پاس کوئی حجت اور کوئی روشن دلیل نہ ہوگی۔ کیا تم نہیں جانتے کہ میں پنچایت مقرر کرنے سے تم کو روک رہا تھا؟ اور صاف کہہ رہا تھا کہ یہ سب فریب ہے۔ اور جن لوگوں نے اس کو پیش کیا ہے وہ دیندار اور نیک نیت لوگ نہیں ہیں۔ مگر تم ہی تھے جنہوں نے میرا کہنا نہ مانا۔ پھر ان کے کہنے کو اگر میں نے منظور بھی کیا تو یہ شرط لگا دی اور عہد لے لیا کہ دونوں پنچ اسی حکم کو جاری کریں جو خدا نے جاری کیا ہو اور اس حکم کو مٹائیں جسے قرآن نے مٹایا ہو۔ بعد ازاں دونوں پنچوں میں اختلاف پڑا۔ اور دونوں نے کتاب اللہ و سنت رسول اللہ کے خلاف فیصلہ کر دیا۔ اسی بنا پر ہم نے دونوں کے معاملے کو الگ ڈال دیا۔ اور اب اسی شان پر ہیں جس پر کہ پہلے تھے۔ تم آخر کس بنیاد پر اڑے ہوئے ہو؟ ان لوگوں نے جواب دیا کہ "بیشک ہم نے پنچوں کو مقرر کیا تھا۔ اور ہم نے ایک گناہ کا فعل کیا تھا جس کے باعث ہم سب کافر ہو گئے۔ اور بعد ازاں توبہ کی۔ اسی طرح آپ بھی اس گناہ سے توبہ کریں تو ہم آپ کے ساتھ ہیں۔ اور آپ ہی کے گروہ میں ہیں لیکن اگر آپ کو توبہ کرنے سے انکار ہے تو ہم آپ سے اسی طرح لڑیں گے جس طرح کہ آپ کے مخالفوں سے لڑنے کو تیار ہیں۔"

آخر تھک کر حضرت علیؓ نے فرمایا "کمبختو تم پر پتھر پڑیں۔ اور تم میں سے کوئی زندہ نہ بچے تم چاہتے ہو کہ رسول خدا صلعم پر ایمان لانے، آپ کے ساتھ ہجرت کرنے، اور خدا کی راہ میں جہاد کرنے کے بعد اپنے آپ کو کافر تسلیم کروں؟ ایسا کروں تو میں گمراہ ہوں، اور میرا شمار ہدایت پانے والوں میں نہیں ہے۔" یہ کہہ کر آپ واپس چلے آئے۔

بعض راویان اخبار کا بیان ہے کہ اس موقع پر آپ نے یہ تقریر فرمائی "اے وہ لوگو جو کہ نفس مجھ سے جدا ہونے پر آمادہ ہو گئے اگرچہ اس جھگڑے کے شروع کرنے والے تمہیں تھے۔ میں اس سے متنفر تھا مگر تم نے اصرار کیا۔ اور گو میں نے تم کو بتا دیا تھا کہ یہ تحریک دشمنوں نے محض فریب اور دین سے بے پروا ہونے کی بنا پر پیش کی ہے مگر تم نے نہ مانا۔ سخت مخالفوں کی طرح اختلاف کرتے رہے اور گنہگاروں کی سی ضد ظاہر کی۔ یہاں تک کہ میں نے اپنی رائے بدل کر تمہاری خوشی منظور کر لی۔" یہ بہت لمبی چوڑی تقریر تھی جس میں آپ نے ہدایت و فہمائش کی

ان کی ضد۔

آپکی مجبوری۔

آپکی مدلل تقریر

کوئی بات اٹھا نہیں رکھی۔ مگر خوارج پر کچھ اثر نہ ہوا۔ سن کر سبھوں نے غل مچایا "اب نہ
ان کی طرف رخ کرو۔ نہ ان سے کوئی بات کرو۔ اور خدا سے ملنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔ بس
کوچ کوچ! اور جنت کی طرف کوچ!"

خوارج کا لڑنے پر مستعد ہونا

حضرت علیؓ مجبور ہو کر واپس آئے اور خوارج دجلے کے پل کی طرف بڑھے کیونکہ آپ اور وہ دونوں دریا کے مغربی کنارے پر تھے۔ اور اندیشہ تھا کہ وہ پار اتر کے چلے نہ جائیں۔ آپ کے ہمراہیوں نے کہا کہ "خوارج اُس پار اتر گئے" آپ نے فرمایا "نہیں ابھی نہیں اترے"۔ مگر احتیاطاً ایک گرد آوری کرنے والی فوج بھیجدی۔ کہ اُن کے اس پار اُترنے کی خبر لائے۔ یہ لوگ دور ہی سے دیکھ کر واپس آئے اور بے تحقیق کیے کہدیا کہ "ہاں اُتر گئے"۔ مگر یہ غلط تھا اور ان لوگوں سے غلطی کا باعث یہ ہوا کہ لشکر مرتضوی کے اور خوارج کے درمیان ایک دھار حائل تھا جو دریا سے کٹ کے ادھر نکل آیا تھا۔ گرد آوری کرنے والے اُسی کے اس کنارے سے دیکھ کر پلٹ آئے اور کہدیا کہ خوارج پار اُتر گئے۔ حضرت علیؓ کو اب بھی اطمینان نہ ہوا اور فرمایا "خدا کی قسم وہ لوگ پار نہیں اُترے۔ کیونکہ اُن کی قتل گاہ پل کے اسی طرف ہے۔ خدا کی قسم نہ تمہارے دس آدمی کام آئیں گے اور نہ اُس کے دس آدمی بچیں گے"۔

آپ کی ایک غیب دانی

اب حضرت علیؓ نے لشکر کو اُن کی طرف بڑھایا اور دیکھا کہ وہ لوگ پل کے اسی طرف ہیں۔ آپ کی یہ غیب دانی کی کرامت دیکھ کر سارے لشکر نے تکبیروں کے نعرے بلند کیے۔ اور پھر اپنے شکوک و شبہات کو آپ پر ظاہر کر دیا۔ آپ نے فرمایا "خدا کی قسم نہ میں نے جھوٹ کہا تھا اور نہ مجھے جھوٹی خبر ملی تھی"۔

فوج مرتضوی کی ترتیب

جب دونوں لشکر آمنے سامنے صف آرا ہوئے تو حضرت علیؓ نے میمنہ پر حجر بن عدی کو میسرہ پر شبث بن ربعی یا بعض کے نزدیک معقل بن قیس ریاحی کو۔ سواروں پر ابو ایوب انصاری کو پیدلوں پر ابو قتادہ انصاری کو۔ اور گروہ اہل مدینہ پر جن کی تعداد سات آٹھ سو بہادروں کی تھی قیس بن سعد بن عبادہ کو افسر مقرر فرمایا۔

خوارج کی فوجی ترتیب

خوارج نے اپنے لشکر کو یوں مرتب کیا کہ میمنہ پر زید بن حصین طائی۔ میسرہ پر شریح بن اوفیٰ عبسی۔ سواروں پر حمزہ بن سنان اسدی۔ اور پیدلوں پر حرقوص بن زہیر سعدی سردار تھے۔

حضرت علیؓ کا علم امان

حضرت علیؓ نے امان کا علم ابو ایوب انصاری کو دے کر آگے بڑھایا۔ انہوں نے وہ جھنڈا بلند کیا۔ اور نعرہ لگایا کہ "جو کوئی اس جھنڈے کے نیچے چلا آئے اس کو امان ہے۔ اور جو

نہ لڑے نہ ہمارا مزاحم ہو یا جو شخص کوفہ میں واپس چلا جائے اور اس گروہ خوارج کو چھوڑ دے اُسے بھی امان ہے۔ ہم اپنے مظلوم بھائیوں کا قصاص چاہتے ہیں۔ اُن کے قاتلوں کے مل جانے کے بعد ہم کو تمہارا خون گرانے کی ضرورت نہیں ہے"۔

اُس کا اچھا اثر

یہ نعرہ سن کر سرداران خوارج میں سے فروہ بن نوفل اشجعی نے ساتھ والوں سے کہا "خدا! میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہم کس مقصد کے لیے علیؓ سے لڑتے ہیں۔ میرا جی چاہتا ہے کہ ان لوگوں (خوارج) سے جدا ہو جاؤں تا آنکہ مجھ پر روشن ہو جائے کہ علیؓ سے لڑنا چاہیے یا اُن کا ساتھ دینا چاہیے"۔ یہ کہہ کر وہ مع اپنے پانچ سو ہمراہیوں کے خوارج سے جدا ہو گیا۔ اور یہ لوگ یہاں سے جا کر علاقہ بندنجین اور دسکرہ میں مقیم ہو گئے۔ ایک اور گروہ بھی متفرق طور پر خوارج سے علیحدہ ہو کر کوفہ میں چلا گیا۔ سو آدمیوں کے قریب خوارج کی صفوں سے نکل کے حضرت علیؓ کے لشکر میں چلے آئے۔ چنانچہ پہلے خوارج کی مجموعی تعداد چار ہزار لڑنے والوں کی تھی اب فقط ایک ہزار آٹھ سو آدمی باقی رہ گئے جو اپنی اسی ضد پر قائم اور عبداللہ بن وہب کے جھنڈے کے نیچے جمے ہوئے تھے۔

خوارج نے حملہ کیا

حملہ میں ابھی حضرت علیؓ کی طرف سے سبقت نہیں ہوئی۔ ابن وہب نے مذکورہ چھوٹے سے گروہ کو للکار کے لشکر مرتضوی پر حملہ کر دیا۔ آپ نے اپنے بہادروں کو حکم دے رکھا تھا کہ جب تک دشمنوں کی طرف سے لڑائی کی چھیڑ چھاڑ نہ ہو تم حملہ نہ کرنا۔ مگر جب وہ لوگ "جنت کو چلو! جنت کو چلو!" کے نعرے لگاتے ہوئے خود ہی آ پڑے تو اُدھر سے بھی حرب و ضرب کی کارروائی شروع ہو گئی۔

اور تھوڑی دیر لڑ کر فنا ہو گئے

خوارج کے سوار دو حصوں میں بٹ گئے۔ ایک نے میمنہ پر حملہ کیا۔ اور دوسرے نے میسرہ پر۔ اور ساتھ ہی اُن کے کماندار تیر برسانے لگے۔ فوراً اس طرف کے سواروں نے میمنہ اور میسرہ میں سواران خوارج کی طرف رُخ کیا۔ اور بہادران مرتضوی اپنے نیزوں اور تلواروں سے اُن کے حملے کو روکنے لگے۔ اور چونکہ تھوڑے ہی آدمی تھے اس لیے دم بھر میں میدان اُن سے صاف تھا۔

دم بھر میں خاتمہ

حمزہ بن سنان نے جب موت کو سر پر دیکھا تو ہمراہیوں سے پکار کے کہا "گھوڑوں پر سے اتر پڑو"۔ اس کے رفقا اترنے کا ارادہ کر ہی رہے تھے کہ اسعد بن قیس مرادی قضائے مبرم کی طرح زور و شور سے اُن پر جا پڑے۔ ساتھ ہی سواران عسکر مرتضوی بھی اُن کے سر پر جا پہنچے اور تھوڑی ہی دیر میں اُن کا خاتمہ کر دیا۔ یہ جنگی کارروائی اس قدر جلد ہوئی کہ گویا دشمنوں سے کہا گیا "مر جاؤ"، اور سب مر گئے۔

زید بن حصین خارجی کا قتل

ابوایوب انصاریؓ اس موقع پر حضرت علیؓ کے سامنے آئے اور کہا "امیرالمومنین میں نے زید بن حصین کو قتل کر ڈالا اس کے سینے پر ایسا زبردست نیزہ مارا کہ پیٹھ توڑ کے نکل گیا! اور اس سے کہا" او دشمن خدا تجھے دوزخ مبارک! اس نے مرتے مرتے جواب دیا" کل تمھیں معلوم ہو جائیگا کہ ہم دوزخ میں گئے یا تم" حضرت علیؓ نے فرمایا "وہی دوزخ میں جانے کا سزاوار ہے"

ابن وہب کا قتل ہونا

اس کے بعد ہانی بن خطاب ازدی اور زیاد بن خصفہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے دونوں کو سردار خوارج عبداللہ بن وہب کے قتل کرنے کا دعویٰ تھا۔ آپ نے اُن کی سرگذشت پوچھی۔ انھوں نے کہا ہم نے اس کو دیکھتے ہی پہچان لیا۔ اس پر جھپٹے اور ہم دونوں نے ساتھ ہی نیزے مارے" فرمایا تو اُسے تم دونوں نے قتل کیا۔

دیگر سرداران خوارج کا مارا جانا

حرقوص بن زہیر حبش بن ربیعہ کنانی کے ہاتھ سے مارا گیا عبداللہ بن شجرہ سلمی کو عبداللہ بن زہیر خولانی نے قتل کیا۔ شریح بن اوفی اتفاق سے ایک دیوار کے پاس پہونچ گیا اور اس کی آڑ لیکر لڑنے لگا۔ یہ دیکھ کر سارے گروہ بنی ہمدان نے اُس پر یورش کی۔ شریح فخر کے طور پر رجز خوانی کرنے لگا۔ یہاں تک کہ قیس بن معاویہ کی تلوار نے اُس کی ایک ٹانگ اڑادی۔ مگر وہ اب بھی لڑے جاتا تھا اور رجز خواں تھا کہ قیس کے دوسرے وار نے اس کا کام تمام کر دیا۔

ذی الثدیہ

انھیں خوارج میں ذی الثدیہ تھا اس کی لاش بہت ڈھونڈھنے سے ملی۔ ثدی عورت کی چھاتی کو کہتے ہیں "ذوالثدیہ" کے معنی چھاتی والا۔ اس شخص کو اہمیت یہ حاصل تھی کہ اس لڑائی بلکہ خوارج کے ظہور سے بھی پہلے حضرت علیؓ اکثر اپنے رفقا سے بیان فرمایا کرتے تھے کہ یہ ایک گروہ بغاوت کرے گا۔ وہ دین سے اسی طرح دور ہو جائے گا جس طرح تیر کمان سے دور ہو جاتا ان لوگوں کی پہچان یہ ہے کہ اُن کے گروہ میں ایک شخص ہو گا جس کا ایک ہاتھ نہ ہو گا" جب آپ اس لڑائی میں فتحیاب ہوئے تو ہمراہیوں کو حکم دیا کہ اس ناقص الفطرت شخص کو ڈھونڈیں۔ لوگ لاشوں کو الٹ پلٹ کے دیکھنے لگے مگر سراغ نہ لگا۔ بعض نے تھک کے کہدیا "ہیں تو وہ نہیں ملتا" اور بعض کو اپنی جستجو پر اس قدر دعویٰ تھا کہ واپس آکر کہنے لگے "ایسا کوئی شخص مقتولین میں ہی نہیں ہے" مگر حضرت علیؓ کو اُس کے ہونے کا اس درجہ یقین تھا کہ بار بار فرماتے "وہ خدا کی قسم انھیں لوگوں میں ہے

اس کی لاش کا ملنا

نہ میں نے جھوٹ کہا اور نہ مجھے غلط بتایا گیا ہے" اتنے میں ایک شخص خوش خوش دوڑتا ہوا آیا اور کہا "امیرالمومنین وہ ناقص الفطرت شخص مل گیا"

بعض راویوں کا بیان ہے کہ جب اس کا پتہ نہ لگا تو آپ بنفس نفیس اس کی تلاش میں

روانہ ہوئے۔ سلیم بن ثمامہ حنفی اور ریان بن صبرہ ہمراہ تھے۔ ایک گڑھے میں ایک لاش پڑی دیکھی جو پچاس لاشوں میں ملی ہوئی تھی۔ خود آپ ہی نے اس کو نکال کے دیکھا تو ایک ہاتھ غائب تھا۔ اور اس کی جگہ شانے پر عورتوں کی چھاتیوں کی شکل کا نرم ڈھلڈھلے گوشت کا لوتھڑا تھا۔ اور اس کی نوک پر جو بعینہ عورتوں کی بھٹنی معلوم ہوتی سیاہ بال تھے لیکن اس لوتھڑے کو پکڑ کے کھینچو تو ربڑ کی طرح کھنچکر دوسرے ہاتھ کے برابر تک پھیل آتا تھا"

اس کی کیفیت وحالت

اس لاش کو دیکھتے ہی حضرت علیؓ نے نعرۂ "اللہ اکبر" بلند فرمایا۔ پھر کہا نہ میں نے جھوٹ کہا اور نہ مجھے غلط بتایا گیا تھا اگر اس کا اندیشہ نہ ہوتا کہ تم لوگ اسی کام پر بھروسہ کر کے اعمال حسنہ کو چھوڑ دو گے تو بتاتا کہ رسول خدا صلعم کی زبان مبارک سے اس سفر کے بہادروں اور ان لوگوں سے لڑنے والوں کا میں کیا ثواب سن چکا ہوں"

اس کے ملنے پر آپکی خوشی

جس وقت آپ ان خوارج کی لاشوں میں سے ہو کر گزر رہے تھے ان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا تمہارے لیے خوف ہے جس نے تمہیں دھوکا دیا اسی نے تم کو نقصان پہونچایا" ہمراہیوں نے پوچھا "امیرالمومنین! ان لوگوں کو کس نے دھوکا دیا؟" ارشاد ہوا "شیطان نے نفس ہی بری باتوں کا حکم دیا کرتا ہے۔ ان لوگوں کی ہوسوں نے انہیں فریب دیا۔ گناہوں کو ان کی نظر میں خوبصورت بنا دیا۔ اور انہیں باور کرا دیا کہ وہ پاک وصاف ہیں"

آپکا مقتولین خوارج سے خطاب۔

خوارج کی لشکر گاہ میں جو کچھ مال غنیمت ملا اس پر حضرت علیؓ نے قبضہ کیا اس میں سے ہتھیاروں، گھوڑوں اور دوسرے لڑائی کے سامانوں کو تو مسلمانوں میں تقسیم فرما دیا۔ باقی جو کچھ سامان تھا اس کو انھیں مقتولین کے ورثہ کو واپس کر دیا۔

مال غنیمت۔

عدی بن حاتم نے تمام لاشوں کو الٹ پلٹ کے اپنے بیٹے طرفہ کی لاش نکالی اور اس کو دفن کر دیا۔ اسی طرح چند اور مسلمانوں نے اپنے عزیز مقتولین کی تجہیز وتکفین کی۔ حضرت علیؓ کو یہ حال معلوم ہوا تو فرمایا "کیا تم ہی لوگ ان کو قتل کرو گے۔ اور تم ہی ان کو دفن بھی کرو گے؟"

دشمنوں کی لاشیں دفن کرنے پر آپکا اعتراض

اس لڑائی میں حضرت علیؓ کے ہمراہیوں میں سے فقط سات آدمی مارے گئے جن میں ممتاز نام یزید بن نویرہ انصاری کا تھا یہ بزرگ صحابی رسول اللہ تھے۔ ایک مدت تک حضرت کی صحبت فیض میں حاضر ہوتے رہے اور آپ نے ان کو جنتی ہونے کی بشارت دی تھی۔ یہی بزرگ اس معرکے میں سب سے پہلے مارے گئے۔

یہ واقعہ دراصل ۳۷ھ میں پیش آیا۔ مگر بعض اہل تاریخ اس کو ۳۸ھ میں بتاتے ہیں۔

آپ کا یہیں سے شام کا ارادہ

فتح کے بعد حضرت علیؓ نے ارادہ کیا کہ نہروان ہی سے جناب معاویہ کے مقابلے پر چل کھڑے ہوں۔ چنانچہ ہمراہیوں کے مجمع عام میں کھڑے ہو کر ایک موثر و پرجوش تقریر فرمائی جس میں حمد و ثنائے الٰہی کے بعد ارشاد ہوا "لوگو خدا نے تمہارے ساتھ بھلائی کی۔ اور تمہاری فتح کو معزز و ذی شان کر دیا۔ اب تمہارا فرض ہے کہ اپنے اصلی دشمنوں کے مقابلے پر چلو"۔ حاضرین نے خصوصاً ان میں سے اشعث بن قیس نے عرض کیا "امیر المومنین۔ ہمارے ترکش تیروں سے خالی ہیں۔ تلواریں کند ہو گئی ہیں۔ نیزوں کے پھلوں پر باڑھ رکھوانا ہے۔ اور اکثروں کی چھڑیں ٹوٹ گئی ہیں۔ پہلے کوفہ میں چلیے کہ اپنے ہتھیاروں کی درستی کر کے ہم مغرب کی طرف کوچ کریں اور وہاں چلنے میں یہ بھی امید ہے کہ شاید ہماری تعداد میں کچھ اضافہ ہو جائے جو ہماری قوت کا باعث ہوگا۔"

ہمراہیوں کا جائز عذر

فوج والوں کا یہ عذر آپ کو قرین مصلحت نظر آیا۔ کوچ کر کے کوفے پہونچے اور وہاں کی لشکر گاہ نخیلہ میں پڑاؤ ڈال کے ہمراہیوں کو حکم فرمایا کہ سب لشکر گاہ ہی میں رہیں۔ بیوی بچوں سے ملنے کو بہت کم جائیں۔ اسلحہ کی درستی کریں۔ اور جہاد کے لیے تیار ہو جائیں" اس حکم کی پابندی میں لوگ دو چار روز تو نخیلہ میں حاضر رہے اور بعد ازاں بجز سرداروں اور معززین کے سب آہستہ آہستہ کھسک کے اپنے گھروں میں ہو رہے۔ اور حضرت علیؓ نے جو دیکھا تو پڑاؤ سپاہیوں سے بالکل خالی تھا۔ یہ دیکھ کر کہ لوگوں کے ارادے سست پڑ گئے ہیں آپ کوفے کی آبادی میں تشریف لائے۔ اور سب کو جامع مسجد میں جمع کر کے یہ تقریر فرمائی:۔

کوفہ میں سب کو پڑاؤ میں رہنے کا حکم

ان کی نافرمانی

"لوگو۔ دشمن کے مقابلے پر روانہ ہونے کے لیے تیار ہو جاؤ۔ اس شخص سے لڑنے کے لیے جس پر جہاد کرنے میں خدائے عزوجل کی قربت ہے۔ اس وحدہٗ لاشریک تک پہونچنے کا ذریعہ یہی لوگ ہیں جو حق سے دور، کتاب اللہ سے منحرف۔ اور اپنی ضلالت کی ظلمت میں بھٹکتے پھرتے ہیں۔ جھٹ پٹ ان کے مقابلے کی تیاریاں کرو۔ اپنی قوت کو بڑھاؤ۔ گھوڑے فراہم کرو۔ اور خدا پر بھروسہ کرو۔ وہی تمہارا وکیل و کفیل ہے۔"

آپ کا انہیں جوش دلانا

اس تقریر اور ایسی تاکید پر بھی لوگ نہ جمع ہوئے۔ اور نہ سامان جنگ فراہم کیا۔ آپ نے چند روز تک ان کو ان کے حال پر چھوڑ دیا۔ مگر جب ان کی بے پروائی سے یاس ہونے لگی تو ایک روز فوج کے سرداروں اور شیعہ سرغناؤں کو بلوا کے پوچھا "ان لوگوں کی یہ کیا حالت ہے؟

اور ان کا سناٹا

کس خیال میں ہیں ؟ اور کیوں دیر لگا رہے ہیں ؟ سب عذرات بار وپیش کرنے لگے۔ کسی نے کوئی بہانہ کر دیا۔ کسی نے لڑائی سے ناگواری ظاہر کی۔ اور چند لوگ خوشی سے کوچ کرنے پر مستعد بھی نظر آئے۔

آپ کی پُر ملامت تقریر

ان کی یہ حالت ملاحظہ فرما کے آپ منبر پر کھڑے ہوئے اور فرمایا "۔ خدا کے بندو! تمہاری یہ کیا حالت ہو رہی ہے کہ میں تو تمھیں جمع ہونے کا حکم دیتا ہوں اور تم ہو کہ گویا زمین نے تمہارے پاؤں پکڑ لیے ہیں ؟ کیا آخرت کے بدلے دنیا کو۔ عزت کے عوض ذلت و خواری کو۔ تم نے اختیار کر لیا۔ ؟ جس وقت میں تمھیں جہاد کے لیے بلاتا ہوں تمہاری آنکھیں پتھرا جاتی ہیں بس جیسے تم پر سکرات کا عالم طاری ہے۔ بدحواس ہو رہے ہو۔ اتنا ہوش نہیں کہ جو کہا جائے اس کو سمجھو۔ آنکھوں میں اتنی روشنی نہیں کہ سجھائی دے۔ خدا کی قسم تم لوگ جب دعویٰ کرنے لگتے ہو تو غضب ناک شیر نظر آتے ہو۔ اور جب لڑائی کی طرف بلائے جاتے ہو تو مکار لومڑیاں بنجاتے ہو۔ ایسی حالت میں مجھے تم پر بھروسہ نہیں۔ اور تم وہ سوار نہیں ہو جن کو ہمراہ لے کر حملہ کیا جا سکے واللہ تم آتش جنگ کے لیے بہت برے ایندھن ہو۔ آخر کب تک ٹال مٹول کرو گے ؟ اور تمہاری تیاری میں کتنی دیر لگے گی ؟ کیا نہیں تمہارے اعضا بجائے تیار ہونے کے کمزور ہوتے چلے جائیں گے۔ تمہاری آنکھوں میں یہ نیند نہیں بلکہ تم غفلت میں پڑے ہوئے ہو "!

پھر ان شکایات و تنبیہ کے جملوں کے بعد ارشاد ہوا "سنو تمہارا مجھ پر ایک حق ہے۔ اور میرا تم پر ایک حق ہے۔ مجھ پر تمہارا یہ حق ہے کہ جب تک تمہارے ساتھ ہوں تمھیں نصیحت کروں۔ نیک باتیں بتاؤں۔ تمہارے مال غنیمت کو ترقی دوں۔ اور تم کو ایسی تعلیم دوں کہ جاہل نہ رہو۔ ایسا ادب سکھاؤں کہ مہذب و شائستہ بن جاؤ۔ اس کے مقابل تم پر میرا یہ حق ہے کہ میری بیعت کو نبھاؤ۔ اور حاضر و غائب مجھے نیک مشورہ دو۔ جب میں بلاؤں آ جاؤ۔ اور جس بات کا حکم دوں اس پر عمل کرو اگر خدا کو تمہارے حق میں بھلائی منظور ہو گی تو جس چیز سے میں منع کروں گا اس سے باز رہو گے اور جس کا حکم دوں گا اسے بجا لاؤ گے اور اس کا انجام یہ ہو گا کہ جو چاہو گے پاؤ گے مقصد میں بہرہ یاب ہو گے۔ اور جس فکر میں ہو گے وہ پوری ہو گی "!

اس پر بھی جنبش نہ ہوئی

مگر اس زجر و توبیخ پر بھی لوگ متنبہ نہ ہوئے۔ ۳۷ھ ان کی اسی لیت و لعل میں ختم ہو گیا جس سال کہ خود حضرت علیؓ تو اپنے عہد کے دیگر گذشتہ برسوں کی طرح انھیں افکار کی وجہ سے حج کو نہ جا سکے مگر آپ کی جانب سے آپ کے والی یمن عبید اللہ بن عباس نے حرم ربانی میں حاضر ہو کر

مسلمانوں کو حج کرایا۔

۳۷ھ میں آپ کے والیانِ ملک

اس سال آپ کی جانب سے طائف اور مکہ کے حاکم قثم بن عباس۔ مدینے کے حاکم سہل بن حنیف (مگر بعض مورخین تمام بن عباس کو بتاتے ہیں) بصرے کے حاکم عبداللہ بن عباس تھے۔ سارا ایران وخراسان اور تمام مشرقی ممالک آپ کے زیر فرمان تھے۔ چنانچہ خراسان کے والی خلید بن قرہ یربوعی تھے اور دیگر مقامات میں بھی آپ ہی کے مقرر کیے ہوئے والی حکومت کر رہے تھے۔ ملک مصر بھی ابھی تک آپ کے زیر فرمان تھا۔ اور وہاں کی عنان حکومت محمد بن ابی بکر صدیقؓ کے ہاتھ میں تھی۔ اور جس وقت آپ میدان صفین میں تشریف لے گئے ہیں کوفہ میں ابومسعود انصاری کو اپنا نائب مقرر فرما کے چھوڑ گئے تھے۔ فقط شام وفلسطین کا علاقہ جناب معٰویہ کے زیر حکومت تھا جو نہایت چالاکی اور ہوشیاری کے ساتھ اپنی حکومت بڑھانا چاہتے تھے۔

ابن ابی سرح کی وفات۔

عبداللہ بن سعد بن ابی سرح نے جو حضرت عثمانؓ کے عہد میں حاکم مصر تھے۔ اسی ۳۷ھ میں شہر عسقلان میں وفات پائی۔ انھیں صحبت رسالت کا شرف حاصل تھا بڑے نامور سپہ سالار ان اسلام میں تھے۔ اور اسلام میں پہلے شخص ہیں جنھوں نے بحری قوت بڑھائی۔ کچھ زیادہ بیمار نہ تھے۔ ایک دن نماز پڑھ رہے تھے کہ ناگہاں عبادت الٰہی میں روح پرواز کر گئی۔ انھوں نے جناب معٰویہ کے ساتھ میدان صفین میں آنا پسند نہیں کیا تھا۔ اور بعض لوگ جو کہتے ہیں کہ وہ معرکہ صفین میں موجود تھے غلط اور بے اصل ہے۔

# بارہویں فصل

## محمد بن ابی بکرؓ کا مصر میں مارا جانا اور بصرے میں ابن حضرمی کا ہنگامہ

۳۸ھ کا سب سے اہم واقعہ۔ محمد بن ابی بکرؓ مصر میں۔ مصر میں شیعیان عثمانؓ کا زور۔ حضرت علیؓ کو اطلاع۔ اشتر کا حکومت مصر پر تقرر۔ معاویہ کو اسکی اطلاع۔ پُرفریب تدبیر۔ اشتر کا زہر دیکر مارا جانا۔ اس پر اہل شام کی مسرت۔ حضرت علیؓ کو صدمہ۔ اشتر کے تقرر پر ابن ابی بکرؓ کا ملال۔ حضرت علیؓ کا فہمایش نامہ۔ محمد کا نامۂ اطاعت۔ حکومت معاویہ کی حالت۔ ان کو مصر لینے کی فکر۔ اس بارے میں مشورہ۔ ابن عاص کی نکتہ رسی۔ فوج کشی کا مشورہ۔ معاویہ کی حکمت عملی۔ مصر کے دشمنان علیؓ کے نام ان کا خط۔ ان کا جواب۔ مصر پر فوج شام کی روانگی۔ عمرو بن عاص سپہ سالار۔ ابن عاص مصر میں۔ ان کا خط محمد کو۔ معاویہ کا خط محمد کو۔ محمد کی مراسلت حضرت علیؓ سے۔ کمک پہونچنے میں علیؓ کی کوشش۔ لوگوں کی شرمناک بے پروائی۔ آپ کی پُرملال تقریر۔ بے وقت کمک۔ مقابلے کے لیے محمد کی کوشش۔ کنانہ عمرو کے مقابلے پر۔ ان کی بہادری۔ شیعیان عثمانؓ کا نرغہ۔ کنانہ کا مع ساتھیوں کے مارا جانا۔ محمد بن ابی بکرؓ کی بیکسی۔ ایک ویرانے میں پناہ لینا۔ مصر پر عمرو کا قبضہ۔ محمد کی گرفتاری۔ ان کے بھائی کی ناکام کوشش۔ ابن خدیج کا جوش انتقام۔ اس زمانہ کا باہمی تعصب۔ محمد کا نہایت مظلومی سے مارا جانا۔ اس پر حضرت عائشہؓ کا ملال۔ محمد کے قتل ہونے کی دوسری روایت۔ کوفہ کی کمک نہ پہونچ سکی۔ حضرت علیؓ کو اس واقعہ کی خبر۔ آپ کو صدمہ۔ آپکی حسرت ناک تقریر۔ اپنی برأت۔ بیوفا اہل کوفہ پر عتاب۔ آپ کے ملک پر شامیوں کی تاختیں۔ ابن حضرمی کا بصرے میں آنا۔ ان کو معاویہ کی ہدایتیں۔ انھیں میدان صاف ملا۔ ان کی تقریر بصرے میں۔ ضحاک کا سخت جواب۔ ضحاک کی مخالفت۔ اور ابن حضرمی کی تائید۔ معاویہ کا خط اہل بصرہ کے نام۔ احنف کا اُٹھ آنا۔ لوگوں میں ردوقدح۔ زیاد حضرت علیؓ کا طرفدار۔ اپنے بچاؤ کی تدبیر۔ اپنے ساتھ خزانہ کو بھی بچانا۔ اپنے کفیلوں کی حالت کا اندازہ۔ ان کا اطمینان دلانا۔ حضرت علیؓ نے چن کر اعین کو بھیجا۔ اعین کی مخالفت۔ ان کا مارا جانا۔ زیاد کو لڑنے کی

کوشش میں ناکامی۔ اب حضرت علیؓ کا جاریہ کو بھیجنا۔ جاریہ کی کوشش۔ حضرت علیؓ کا خط۔
جاریہ کی تائید۔ جاریہ اور ابن حضرمی کا سامنا۔ خونریزی۔ ابن حضرمی کو شکست۔
قصر سنبیل میں اُن کا جل مرنا۔ قصر سنبیل۔

سنہ ۳۸ھ کا سب سے اہم واقعہ

اب سنہ ۳۸ھ شروع ہوا۔ اور اس سال کے اہم ترین اور افسوس ناک واقعات میں محمد بن ابی بکرؓ کا کمال بے رحمی سے مارا جانا ہے۔

محمد بن ابی بکرؓ مصر میں

یہ ہم بیان کر آئے ہیں کہ حضرت علیؓ نے جناب معاویہؓ ہی کی ایک پولیٹکل چالاکی کے نتیجے میں قیس بن سعد کو معزول کر کے محمد بن ابی بکر کو والی مصر مقرر فرمایا تھا۔ اور انھوں نے وہاں پہونچتے ہی مقام خربتا کے شیعیان عثمانؓ سے مخالفت کی تھی۔ چنانچہ انھوں نے جاتے ہی ابن مضاہم کلبی کو اہل خربتا کی تنبیہ کے لیے بھیجا۔ اور اُن لوگوں نے ابن مضاہم کو مار ڈالا ساتھ ہی معاویہ بن خدیج سکونی نے جو شیعیان عثمانؓ میں نہایت ہی صاحب اثر تھے اعلانیہ علم مخالفت بلند کر کے انتقام خون عثمانؓ کا دعویٰ کیا۔ اور بہت سے اہل مصر اُن کے ساتھ ہو گئے۔

شیعیان عثمانؓ

معلوم یہ ہوتا ہے کہ مصر میں حضرت عثمانؓ کی جو مخالفت کرائی گئی تھی وہ فقط انھیں چند لوگوں تک محدود تھی جو جوش و خروش کے ساتھ غدر کر کے مدینہ طیبہ میں پہونچے اور حضرت ذی النورینؓ کے گھر پر چڑھ گئے تھے۔ عام اہل مصر حضرت عثمانؓ کے طرفدار تھے۔ چنانچہ علم انتقام بلند ہوتے ہی کثرت سے لوگ اُس کے نیچے جمع ہو گئے۔ اور محمد بن ابی بکرؓ نے اپنے آپ کو بالکل بے دست و پا پایا۔

حضرت علیؓ کا انتظام

ان واقعات کی خبر حضرت علیؓ کو ہوئی تو آپ نے فرمایا "مصر کے لیے بجز دو شخصوں کے اور کوئی موزوں نہیں ہو سکتا۔ یا تو قیس بن سعد جن کو ہم نے معزول کر دیا اور یا مالک اشتر" صفین سے واپس آنے کے بعد اشتر اپنے علاقۂ الجزیرہ میں چلے گئے تھے۔ اور قیس کو اُسی زمانے میں آپ اپنا صاحب شرطہ کوتوال مقرر کر کے فرمایا تھا کہ "اب تم میرے آخر عہد حکومت تک اسی خدمت پر رہنا۔ اور جب میں نہ رہوں تو آذربائجان کی حکومت پر چلے جانا۔" اب مصر کے واقعات کی خبر آئی تو اسی وقت خط بھیج کر اشتر کو علاقۂ الجزیرہ کے شہر نصیبین سے طلب فرمایا۔ اور جب وہ حاضر ہوئے تو اُن سے مصر کی حالت بیان کر کے ارشاد فرمایا "تمھارے سوا کوئی شخص یہاں کے انتظام کے لیے موزوں نہیں ہے۔ لہٰذا فوراً روانہ ہو جاؤ۔" اور رخصت کرتے وقت انھیں

اشترؓ مصر کو مقرر

نصیحتیں فرمائیں کہ "اگر تم کو مجھ سے کوئی ہدایتیں نہ ملیں تو بھی مضائقہ نہیں، میں تمھاری رائے پر مطمئن رہوں گا۔ تم کو چاہیے کہ ہمیشہ خدا سے مدد مانگو اور اپنی سختی میں نرمی کو ملاؤ۔ یہی نہیں، جہاں تک نرمی سے کام چلے چلاؤ۔ مگر ہاں جب بغیر سختی کے کام نہ چل سکے تو مجبوراً سختی کرنا"

معاویہ کو اس کی اطلاع

اشتر نے ان ہدایتوں کو حرزِ جان بنا کر مصر کی راہ لی۔ معاویہ کے جاسوس لگے ہی ہوئے تھے۔ انھیں فوراً خبر پہونچ گئی کہ اشتر کا ایسا بہادر، ہوشیار اور سخت دشمن مصر کا انتظام کرنے کے لیے کوفہ سے روانہ ہوا۔ مصر پر اُن کا دانت تھا، یہ خبر سنتے ہی دل میں کہا "اشتر کا وہاں ہونا محمد بن ابی بکر کے ہونے سے بھی زیادہ میرے مقاصد کے لیے مضر ہوگا۔" عراق سے مصر جانے والے کو بحرِ قلزم کے شمالی ساحل سے ہو کر گزرنا پڑتا ہے جس علاقہ پر معاویہ کی حکومت تھی۔ انھوں نے ساحل علاقۂ بحرِ قلزم کے عامل یعنی کلکٹر مال کو لکھا "اشتر کو علیؑ نے حاکم مصر بنایا ہے اور وہ تمھارے ہی علاقہ سے ہو کر گزریں گے۔ تم اس موقع پر اگر حسنِ کارگزاری سے راستے ہی میں ان کے فتنے کو دور کر دو تو جس قدر رقم خراج تمھارے ذمے واجب الادا ہے معاف کر دی جائے گی اور اس خدمت پر مدت تک برقرار رکھے جاؤ گے"۔ بنا بریں

پر فریب تدبیر

اشتر کا زہر دیکے مارا جانا

کلکٹر خراج کو یہ حکم پہونچا تو اپنی فوج کو لے کر عین سرِ راہ خیمہ زن ہو گیا اور جیسے ہی اشتر پہونچے بڑی گرم جوشی سے اُن کا استقبال کیا۔ شان و شوکت سے اُن کی دعوت کی اور الوانِ نعمت کے بعد مذاقِ عرب کے مطابق شہد کا شربت پیش کیا جس میں زہر ہلاہل ملا ہوا تھا اشتر کو کیا خبر تھی؟ پیا اور پیتے ہی سفرِ آخرت کیا۔

اہلِ شام کی مسرت

معاویہ نے ادھر تو یہ کارروائی کی اور اُدھر شام میں یہ کیا کہ تمام معززین کو جمع کر کے کہا "صاحبو! علیؑ نے اشتر کو مصر کی حکومت پر بھیجا ہے۔ دعا کرو کہ خدائے تعالیٰ مصر کو ان کے ہاتھ میں جانے سے بچائے رکھے"۔ یہ اشارہ ہوتے ہی سب لوگ اشتر کے لیے بد دعا کرنے لگے۔ دعائیں مانگی ہی جا رہی تھیں کہ ساحلِ قلزم کے کلکٹر کے پاس سے اشتر کے راہ میں مرنے کی خبر آئی۔ اور معاویہ نے یہ مژدہ سنتے ہی مجمعِ عام میں کھڑے ہو کر یہ تقریر کی۔ "لوگو علیؑ کے دو داہنے بازو تھے۔ ایک صفین میں کٹ چکا تھا جس سے میری مراد عمار بن یاسر ہیں۔ اور دوسرا بازو آج اشتر کے مرنے سے کٹ گیا"۱

---

۱ یہ روایت طبری و ابن اثیر کی ہے محققین کو اسکی صحت میں شک ہے۔ مرآۃ الجنان میں امام یافعی نے اتنا ہی لکھا ہے کہ اشتر نے مصر جاتے ہوئے راستے میں انتقال کیا۔ جناب معاویہ کی سازش کا بالکل ذکر نہیں کیا۔

**حضرت علیؓ کو صدمہ**

حضرت علیؓ کو اشتر کے مرنے کی خبر پہونچی تو آپ کو بیحد صدمہ ہوا "انا للہ وانا الیہ راجعون" کہہ کے مجمع عام میں اُن کی خوبیاں بیان کیں۔ اور سب کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا "ایسا کوئی اور ہو تو میرے سامنے پیش کرو"۔

**اشتر کے تقرر پر محمد بن ابی بکرؓ کا ملال**

محمد بن ابی بکرؓ کو جب اشتر کے حاکم مصر مقرر ہونے کی خبر پہونچی تھی تو انھیں سخت ملال ہوا تھا۔ اتفاقاً حضرت علیؓ کو بھی اُن کے اس ملال کا حال معلوم ہو گیا تھا اور ساتھ ہی اشتر کی وفات کی خبر آئی۔ آپ نے محمد کو تحریر فرمایا "اشتر کے روانہ کرنے پر تمھارے ملول ہونے کا

**حضرت علیؓ کا فہمایشی نامہ**

حال میں نے سنا۔ یہ کارروائی فقط اس لیے کی گئی ہے کہ تم کو جہاد کے لیے بھیجنے میں تاخیر کی جائے تاکہ تم کچھ آرام لے لو اور نیز اس لیے کہ میری جانب سے تم کو زیادہ کوشش کرنے پر مجبور نہ کیا جائے اس لیے یہ مناسب جانا کہ تمھاری جگہ ایک مستعد آدمی کو بھیج دوں اور تمھیں وہاں سے ہٹایا بھی تھا تو یہ خیال کر لیا تھا کہ تم کو کسی اور علاقہ میں بھیج دوں گا جس کی حکومت مصر کی بہ نسبت زیادہ آسان اور تمھیں پسند ہوگی جس شخص کو میں نے مصر کا حاکم مقرر کر کے بھیجا تھا وہ ہمارے لیے اچھا مشیر اور ہمارے دشمنوں کے لیے سخت گیر تھا۔ مگر افسوس اسکی زندگی نے وفا نہ کی۔ اور عالم آخرت کو سدھار گیا۔ ہم اُس سے راضی تھے خدا بھی اُس سے راضی ہو اور اُس کے اجر کو دونا کرے۔ اب تم کو چاہیئے کہ دشمن کے مقابلے پر صبر و استقلال سے کام لو۔ لڑائی کے لیے تیار ہو جاؤ۔ اور لوگوں کو عقلمندی اور موعظت حسنہ سے خدا کی طرف بلاؤ۔ بس خدا سے ڈرنا اور اُسی سے مدد مانگنا۔ انھیں باتوں کو اپنا شعار رکھو۔ تم کو جو مصیبتیں پیش آنیوالی ہیں اُن کے مقابلے کے لیے بس یہی تدبیر کافی ہے۔ اور انھیں تدبیروں سے تمھارے علاقہ کی حفاظت ہوگی"۔

**محمد کا نامۂ اطاعت**

اس خط کے جواب میں محمد بن ابی بکرؓ نے لکھا "آپ کا خط آیا میں نے اُس کے مضمون کو پڑھا اور سمجھا۔ اور یقین دلاتا ہوں کہ امیر المومنین مجھ سے زیادہ کسی کو اپنا فرماں بردار، دشمنوں سے لڑنے والا۔ اور اپنے آقا کا وفادار خادم نہ پائیں گے۔ میں شہر سے نکلا۔ فوج مرتب کی۔ اور سب لوگوں کو امان دی۔ بجز اُن لوگوں کے جو ہم سے لڑیں یا عداوت ظاہر کریں۔ الغرض میں امیر المومنین کے حکم کا پابند اور اُن کے علم کا محافظ ہوں۔ والسلام۔

**حکومت معاویہؓ کی حالت**

پنچوں کے فیصلے کا جو حال بیان ہو چکا ہے اُس کے بعد ہی اہل شام نے جناب معاویہؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی اور انھوں نے خلافت کا دعویٰ کر دیا تھا۔ یہ تقدیری معاملہ تھا کہ

اسی زمانے سے معٰویہ کی قوت روز بروز ترقی کرتی جاتی تھی۔ اور حضرت علیؓ کی قوت کم ہو رہی تھی۔
اس لیے کہ یہاں پھوٹ پڑی ہوئی تھی۔ اور اہل کوفہ و عراق اسی میں مختلف تھے کہ حضرت علیؓ
کو خلیفہ مانیں یا نہ مانیں۔

ان کو مصر لینے کی فکر

ادھر دعوائے خلافت کے ساتھ ہی معٰویہ کو مصر پر قبضہ کرنے کی فکر ہوئی۔ اول تو اس لیے کہ
ملک شام جا لگا مصر و عراق کے درمیان میں واقع تھا۔ اور مصر پر حضرت علیؓ کا قبضہ رہنے
سے حاکم شام کو آگے پیچھے دونوں طرف سے دشمنوں کا دھڑکا لگا رہتا تھا۔ علاوہ بریں اُس
سرزمین میں شیعیان عثمانؓ بھی کثرت سے موجود تھے۔ اور ان کی قوت تھوڑی نہ تھی۔ ان
وجوہ سے جناب معاویہ کو امید تھی کہ اگر کوشش کی گئی تو میں ملک مصر پر قابض ہو جاؤں گا۔
اور اس پر قبضہ ہو گیا تو علیؓ کے مقابلے میں بھی غالب آجاؤں گا۔ کیونکہ اس ملک سے خراج بھی
بہت زیادہ وصول ہوتا تھا۔ اور اُن کے طرفدار بھی وہاں زیادہ تھے۔

اس بارے میں مشورہ۔

انھیں خیالات کے جوش میں ایک دن انھوں نے اپنے مشیروں عمروؓ بن عاص حبیب
بن مسلمہ، بسر بن ارطاۃ، ضحاک بن قیس، عبدالرحمن بن خالد بن الولید۔ اور شرحبیل بن سمط کندی
کو جمع کیا اور ان کی نکتہ رسی کا اندازہ کرنے کے لیے پوچھا "بتاؤ میں نے تمھیں کس کام کے لیے
بلایا ہے؟" سب نے کہا "دلوں کا حال بجز خدا کے کوئی نہیں جانتا۔ جب تک آپ نہ بتائیں

ابن عاص کی نکتہ رسی

کوئی کیسے بیان کر سکتا ہے کہ آپ کے دل میں کیا ہے؟" مگر عمرو بن عاص کمال فراست سے بات
کی تہ کو پہونچ گئے اور کہا "آپ نے غالباً ہمیں مصر کے معاملے میں مشورہ کرنے کے لیے بلایا ہے۔"
معاویہ عمروؓ بن عاص کے اس جواب پر دنگ تھے کہ انھوں نے کہا "اسی مقصد کے لیے بلایا ہے
تو اس مسئلہ پر متانت و استقلال سے بحث کیجیے۔ آپ نے اچھی بحث چھیڑی۔ کیونکہ اسی میں
آپ کی اور آپ کے دوستوں دونوں کی فلاح اور آپ کے دشمنوں کی نکبت و ذلت ہے۔"
معاویہ بولے "ہاں میرے نزدیک بھی یہی چیز اہم ہے جو تمھارے نزدیک اہم ہے۔ جناب معٰویہ نے حضرت عمرو بن عاص
سے اتفاق کرتے وقت وعدہ کر لیا تھا کہ مصر میری زندگی بھر تمھارے ہی قبضے میں رہے گا۔"
اسی وعدے کی طرف دونوں کا اس گفتگو میں اشارہ تھا۔
اس معنے خیز گفتگو کے بعد جناب معاویہ نے اور سب مشیروں کی طرف متوجہ ہو کر کہا۔
"عمروؓ نے ٹھیک رائے دی۔ مگر آپ سب صاحب کیا فرماتے ہیں؟" سب نے کہا "وہی جو
عمرو کی رائے ہے ہماری بھی رائے ہے۔" معٰویہ نے پوچھا "اچھا تو اب مصر پر قبضہ

فوج کشی کا مشورہ

کرنے کے لیے کیا تدبیریں اختیار کی جائیں؟" کسی نے کوئی تدبیر نہیں بتائی۔ اور پھر انھیں عمرو بن عاص نے زبان کھولی اور کہا میرے نزدیک آپ وہاں ایک زبردست لشکر بھیجیں جس کا سردار نہایت ہی محتاط و آزمودہ کار شخص ہو اور آپ کو اس پر اطمینان ہو۔ وہ فوج لے کر مصر میں جائے امید ہے کہ اس کے پہونچتے ہی جتنے ہمارے ہم خیال وہاں موجود ہیں ہم سے آملیں گے۔ اور دشمن کے مقابلے پر ہماری مدد کریں گے۔"

معاویہ کی حکمت عملی

حضرت معٰویہ نے کہا "اگر میں یہ چاہتا ہوں کہ لشکر بھیجنے سے پیشتر وہاں کے شیعیان عثمانؓ سے خط وکتابت کی جائے جو ہمارے ہم خیال ہیں اُن کو امیدیں دلائی جائیں اور لکھا جائے کہ صبر وتحمل سے مخالفتوں کو برداشت کریں اور ہماری مدد کے منتظر رہیں۔ ساتھ ہی وہاں کے مخالفوں سے بھی مراسلت کرکے ہم انھیں صلح کا پیام دیں شکر گزاری کے بدلے میں ان سے اچھے سلوک کا وعدہ کریں۔ اور مخالفت کی صورت میں ان کو لڑائی اور اس کے خوفناک نتیجے یاد دلائیں۔ ان تدبیروں سے اگر بغیر لڑے کام نکل جائے تو سبحان اللہ ورنہ لڑنا تو پڑے ہی گا اے ابن عاص تم کو خدا نے عجلت اور سخت گیری کی نعمت عطا کی ہے اور مجھے تاخیر و سستی کی برکت ملی ہے۔"

عمرو نے کہا "خیر وہی کارروائی کیجیے جو آپ کے نزدیک مناسب ہو مگر میرا تو یہ خیال ہے کہ بغیر حملہ آوری اور لڑائی کے کام نہ چلے گا۔"

مصر کے عثمانیوں کے نام ان کا خط

اس مشورے کے بعد جناب معٰویہ نے مسلمہ بن مخلد اور معٰویہ بن خدیج سکونی کو جو مصر کے شیعیان عثمانؓ کے سرگروہ تھے خطوط بھیجے جن میں پہلے تو اس امر پر اُن کا شکریہ ادا کیا کہ آپ لوگ عثمانؓ مظلوم کا انتقام لینے کے لیے میرا ساتھ دینے کو تیار ہیں۔ پھر اسی کوشش کی طرف ان کو اور زیادہ توجہ دلائی اور وعدہ کیا کہ اپنی حکومت میں میں آپ کے ساتھ اچھا برتاؤ کروں گا۔

اس خط کو خود حضرت معٰویہ کا غلام سُبیع لے گیا۔ اور ان دونوں صاحبوں کے پاس سے

اُن کا جواب

یہ جواب لایا کہ ہم نے جس کوشش میں اپنی جانیں صرف کیں وہ خدا کے حکم کی تعمیل اور محض ثواب آخرت کے لیے ہے۔ ہمارا مقصد بس اتنا ہے کہ جس کسی نے ہمارے امام مظلوم سے دشمنی کی اسے اس کے کیفر کردار کو پہونچائیں۔ اور یہ جو آپ نے لکھا ہے کہ اپنی حکومت میں ہمارے ساتھ اچھا سلوک کریں گے تو ہمارا مقصد یہ نہیں ہے۔ ہم نے خدا کی قسم اس کے لیے مخالفت کا جھنڈا نہیں بلند کیا ہے کہ آپ سے یا کسی سے کوئی دنیوی معاوضہ چاہیں۔ بہرحال آپ اپنے

سواروں اور سپہگروں کو روانہ کیجیے۔ ہم نے دشمنوں کو پہلے ہی سے پریشان کر رکھا ہے۔ آپ کی مدد پہونچ جائے تو اُمید ہے کہ خدا آپ کو فتحیاب اور کامیاب کرے گا۔ والسلام۔

مصر پر فوج شام کی روانگی عمرو بن عاص سپہ سالار

ارض فلسطین میں معاویہ کو یہ خط ملا۔ فوراً مشیروں کو بلا کے سُنایا اور مشورہ کیا۔ سب کی یہی رائے قرار پائی کہ اب مصر پر فوج روانہ کر دی جائے۔ چنانچہ جناب معاویہ نے عمرو بن عاص ہی کو اس کام کے لیے منتخب کیا جن کے ہاتھ سے حضرت عمرؓ کے عہد ہمایوں میں یہ ملک فتح ہو چکا تھا مدتوں وہاں کے والی و حاکم رہے تھے۔ وہاں کے حالات اور وہاں کے لوگوں کے مزاج و مذاق سے خوب واقف تھے۔ چھ ہزار فوج جناب معاویہ نے اُن کے ہمراہ کی اور جاتے وقت فرمایا کہ "دیکھیے جلدی نہ کیجیے گا۔ بلکہ سہولت کے ساتھ تھم تھم کے کارروائی ہو۔"

ابن عاص سرحد مصر میں

عمرو بن عاص کوچ کرتے ہوئے گئے اور مصر کی سرحد میں داخل ہوتے ہی پڑاؤ ڈال دیا۔ ان کے آنے کی خبر مشہور ہوئی تو ملک کے تمام شیعیان عثمانؓ میں جوش و خروش پیدا ہو گیا اور اکثر لوگ آ کر عمرو کے جھنڈے کے نیچے جمع ہو گئے۔

ان کا خط محمد کو

اب عمرو نے محمد بن ابی بکرؓ کو اس مضمون کی تحریر بھیجی "ابو بکر صدیقؓ کے بیٹے اپنی جان کو بچانا چاہتے ہو تو میرے سامنے سے ہٹ جاؤ۔ مجھے پسند نہیں ہے کہ میرے ہاتھ سے تم کو ضرر پہنچے۔ اس سرزمین کے سب لوگ تمھاری مخالفت پر آمادہ ہیں اور تم نے میری نصیحت نہ مانی تو تم کو پکڑ کے میرے حوالے کر دیں گے۔ اس لیے خیریت اسی میں ہے کہ چلے جاؤ۔ میں تم کو نیک صلاح دیتا ہوں۔"

معاویہ کا خط محمد کو

اسی مضمون کا ایک خط خود جناب معاویہ نے بھی اُن کو بھیجا تھا جس میں اُن کو اس پر بھی دھمکایا تھا کہ تم نے حضرت عثمانؓ کے گھر کا محاصرہ کیا تھا۔

محمد کی درخواست حضرت علی سے

محمد بن ابی بکرؓ نے یہ دونوں خط حضرت علیؓ کی خدمت میں بھیج دیے۔ اور اطلاع کی کہ عمرو بن عاص لشکر لیے کر سرحد مصر میں گھس آئے۔ ساتھ ہی لکھا کہ "جو لوگ میرے ساتھ ہیں لڑائی میں سستی اور بے پروائی کرتے ہیں۔ لہٰذا فوراً میری مدد کیجیے۔" حضرت علیؓ نے فوراً جواب دیا کہ "تمہارے شیعوں کو اپنے جھنڈے کے نیچے جمع کرو اور دشمن کے مقابلے پر صبر و تحمل اور شجاعت و ایثار نفس سے کام لو۔ میں عنقریب تمھاری کمک کے لیے فوج کو بھی روانہ کرتا ہوں۔"

کمک بھیجنے میں علیؓ کی کوشش

یہ خط بھیجتے ہی آپ اپنے تمام دوستوں اور معزز شیعیان علیؓ کو جمع فرما کے منبر پر تشریف لے گئے اور ایک موثر تقریر فرمائی جس میں مصر کی حالت بیان کی۔ عمرو بن عاص کا ارادہ ظاہر کیا۔ اور سب کو جہاد پر آمادہ کر کے حکم فرمایا کہ سب لوگ میرے ساتھ چل کے مقام جرعہ میں

لوگوں کی انتہائی بے پروائی

جمع ہوں"۔ یہ شہر کوفہ کے قریب حیرہ کے راستے پر واقع تھا۔ دوسرے روز آپ سویرے ہی حیرہ میں پہونچ گئے۔ مگر وہاں کسی کو نہ پایا۔ دوپہر تک انتظار کر کے کوفہ میں واپس آئے۔ مگر نہایت ہی شکستہ خاطر تھے۔ خود آپ کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے بعد مسلسل پچاس دن گزر گئے اور آپ بار بار تاکید فرماتے تھے کہ فوراً محمد بن ابی بکر کی مدد کے لیے جاؤ۔ مگر کسی کے کان پر جوں تک نہ رینگتی تھی۔ آخر ایک شام کو آپ نے پھر شرفائے شہر کو جمع کیا اور یہ تقریر فرمائی:۔

آپ کی پر ملال تقریر

"خدا کا شکر اس بات پر جو قسمت میں لکھ دی گئی ہے اور مقدر رہے! اور اس پر کہ مجھے تم لوگوں میں مبتلا کیا! اے شہر کوفہ والو! کون کوفہ؟ جو حاکم کی اطاعت نہیں کرتا! اور بار بار پکارا جاتا ہے نہیں سنتا! تم لوگ اپنے شہر میں پڑے ہوئے کس بات کا انتظار کر رہے ہو؟ تم پر جہاد فرض ہے۔ میری یہ حالت ہے کہ اگر موت جو ضرور آئے گی وہ بھی مجھے تم سے چھڑانا چاہے تو میں تمہارا ساتھ دینا ہی پسند کروں گا۔ مگر تم مدد دینے میں کس درجہ کوتاہی کرتے ہو! افسوس! نہ دین کا جوش تمہیں جمع کرتا ہے۔ نہ قومی حمیت تمہیں غیرت دلاتی ہے۔ سن رہے ہو کہ دشمن تمہاری قلمرو کو گھٹاتا اور تم پر تاخت کر رہا ہے۔ مگر تمہیں ہمت نہیں ہوتی۔ کیا یہ تعجب کی بات نہیں ہے کہ معاویہ ظالم سرکشوں کو بلاتے ہیں تو وہ سب ان کی اطاعت کرتے ہیں۔ بغیر اس کے کہ ان کو سال میں ایک یا دو تین بار کچھ دیا جاتا ہو اور ان کی کفالت ہوتی ہو۔ وہ جدھر چاہتے ہیں ان کو لیے جاتے ہیں۔ اور یہاں میں تم کو بلاتا ہوں۔ کون تم؟ جو صاحبان عقل و ہوش اور انبیائے سلف کی یادگار ہو۔ تمہیں انعام دیتا اور تمہاری کفالت کرتا ہوں مگر تم مجھ سے دور بھاگتے۔ نافرمانی کرتے۔ بلکہ میری مخالفت کرتے ہو"۔

کعب کی وقت شناسی [illegible]

جب آپ نے خطبہ ختم کیا تو کعب بن مالک ارحبی نے اٹھ کر کہا "امیر المومنین! آپ لوگوں کو آج ہی روانہ فرمائیں۔ اور میں اپنی ذات سے حاضر ہوں"۔ یہ کہہ کر انھوں نے اور لوگوں کی طرف رخ کیا اور کہا "لوگو! خدا سے ڈرو۔ اور اپنے امام کا حکم بجا لاؤ۔ اس دعوت میں ان کی مدد کرو۔ اور ان کے دشمنوں سے لڑو۔ میں تو آج ہی دشمنوں کے مقابلے پر جاتا ہوں"۔ غرض کعب یہ کہہ کر چل کھڑے ہوئے اور ان کے ہمراہ تقریباً دو ہزار آدمیوں کا گروہ تھا۔ یہ لوگ جب روانہ ہو گئے تو حضرت علیؓ نے ان سے کہا "جانے میں جلدی کرو۔ اور مجھے معلوم ہوتا ہے کہ تم نہ پہنچنے پاؤ گے کہ دشمن اپنا کام کر لیں گے"۔

مقابلے کیلئے محمد کی کوشش

مصر میں محمد نے مقابلے کی تیاریاں کیں۔ پہلے مجمع عام میں کھڑے ہو کر پُرجوش تقریر کی۔ سب کو حکم دیا کہ جوش و خروش کے ساتھ دشمن کے مقابلے پر روانہ ہوں۔ اور شجاعت و مردانگی سے مقابلہ کریں۔ پھر اُسی وقت کنانہ بن بشر کو دو ہزار سپاہیوں کے ساتھ بھیجدیا۔ اور اُن کے

کنانہ عمرو کے مقابلے پر

پیچھے پیچھے دو ہزار لشکر لے کر خود روانہ ہوئے۔ عمرو بن عاص نے ان لشکروں کی روانگی کا حال سُنا تو کنانہ کے مقابلے کے لیے بڑھے۔ اور جب قریب پہونچ گئے تو فوج کے چھوٹے چھوٹے حصے یکے بعد دیگرے روانہ کرنے لگے۔ کنانہ کی یہ حالت تھی کہ جب شام کا کوئی نیا لشکر پہونچتا

ان کی بہادری

اس پر جوش سے ایسا بہادرانہ حملہ کرتے کہ اُسے شکست دیکر عمرو کے پاس واپس پہونچا دیتے۔

شیعیان عثمانؓ کا نرغہ

عمرو نے کنانہ کی شجاعت کا یہ رنگ دیکھا تو فوراً معاویہ بن خدیج کے پاس جو مصر میں شیعیان عثمانؓ کے سرغنا تھے آدمی دوڑایا کہ آئیے اور ہماری مدد کیجیے۔ اس خط کا پہونچنا تھا کہ سارے ملک میں ایک آگ سی لگ گئی۔ اور دو ہی تین روز کے اندر ایک خلقت عمرو کی مدد کے لیے اُمنڈ آئی۔ اور ان لوگوں نے آتے ہی کنانہ اور اُن کی فوج کو گھیر لیا۔ کنانہ پر اُن کا ایسا نرغہ ہوا

کنانہ کا مع ساتھیوں کے مارا جانا

کہ اُن سے بجز اس کے کوئی بات نہ بن پڑی کہ اپنے سر بکف رفقا کے ساتھ گھوڑوں سے اُتر پڑے تلواریں کھینچ لیں۔ دشمنوں کے ناپیداکنار سمندر میں گھس پڑے۔ اور کمال شجاعت سے بہتوں کو مار کے مر گئے۔

اس ناکامی اور کنانہ کے مارے جانے کی خبر محمد بن ابی بکر کے لشکر میں پہونچی تو لوگ ساتھ چھوڑ کے بھاگنے لگے۔ یہاں تک کہ ایک شخص بھی اُن کے پاس نہ باقی رہا۔ عین اس نازک حالت میں عمرو بن عاص کا لشکر سر پر آ پہونچا۔ پا پیادہ فسطاط کی طرف بھاگے اور جب دیکھا کہ

ایک ویرانے میں پناہ لینا۔ مصر پر عمرو کا قبضہ

دشمن پہونچا ہی چاہتے ہیں تو سڑک چھوڑ کے ایک ویران بستی میں جا چھپے۔ عمرو نے بڑھ کے بغیر کسی مزاحمت کے دارالامارت فسطاط پر قبضہ کر لیا۔ اور آناً فاناً میں سارا ملک مصر اُن کے زیر فرمان تھا۔

اب مصر کے ستائے ہوئے غضب آلود شیعیان عثمانؓ کو محمد بن ابی بکر کی تلاش ہوئی اس لیے کہ وہ اُن کے جانی دشمن ہو رہے تھے۔ چنانچہ اُن کے سردار معاویہ بن خدیج محمد کی تلاش میں روانہ ہوئے۔ سرراہ ایک گروہ ملا۔ اس سے پتہ پوچھا۔ سب نے لاعلمی ظاہر کی۔ مگر اُن میں سے ایک شخص بولا "میں ابھی اُس اجاڑ کھنڈر میں گیا تھا۔ وہاں ایک شخص بیٹھا نظر آیا تھا۔ شاید وہی ہوں"۔

محمد کی گرفتاری

ابن خدیج نے کہا "وہی ہوں گے"۔ وہ اور اُن کے ہمراہی اُس ویرانے میں گھس پڑے۔ محمد وہاں ایک کھنڈر میں بیٹھے ملے اور پکڑ لائے گئے۔ مگر پریشان مصیبت زدہ۔ اور تشنہ لبی سے

نیم جان تھے۔ اس حالت سے بھوکے پیاسے اُسی شہر میں لائے گئے۔ جہاں چند گھنٹے پیشتر سیاہ وسفید کے مالک وہی تھے۔

اُن کے بھائی کی ناکام کوشش

عمرو بن عاص کے ہمراہ شام سے جو لشکر گیا تھا اُس میں عبدالرحمٰن بن ابی بکر بھی تھے۔ انہیں بھائی کے حال پر ترس آیا۔ وہ ڈرتے ہوئے عمرو بن عاص کے پاس آئے اور کہا "کیا میرے بھائی کو آپ قتل کریں گے؟ آدمی بھیج کر ابن خدیج کو روکیے کہ اُن پر ظلم نہ کریں"۔ عمرو نے فوراً ابن خدیج کے پاس کہلا بھیجا کہ محمد بن ابی بکر کو یہاں میرے پاس لے آؤ۔ ابن خدیج سمجھ گئے کہ یہ محمد بن ابی بکر کی جان بچانے کی کوشش ہے۔ جواب میں کہا کہ "واہ! کنانہ بن بشر کو تو قتل کر ڈالا اور محمد بن ابی بکر کو میں چھوڑ دوں! کیا تمہارے کافر ان سب سے اچھے ہیں؟ یا تمہارے پاس لکھی ہوئی کوئی سند ہے؟ یہ ہرگز نہ ہوگا"۔

ابن خدیج کا جوش انتقام

اُس زمانہ کا باہمی تعصب

تعصب نے اُن دنوں یہ حالت کر دی تھی کہ شیعیان علیؓ شیعیان عثمانؓ کو اور شیعیان عثمانؓ شیعیان علیؓ کو کافر سمجھتے تھے۔

محمد کا نہایت مظلومی سے مارا جانا

محمد تشنگی سے اس قدر جاں بلب ہو رہے تھے کہ اپنے اسیر کرنے والوں سے کہا "اور جو چاہنا کرنا مگر مجھے ذرا سا پانی تو پلا دو۔ ابن خدیج نے کہا "اگر تم کو ایک قطرہ آب بھی دوں تو خدا مجھے پانی سے محروم رکھے۔ تم وہ ہو جس نے عثمانؓ پر پانی بند کیا تھا۔ واللہ میں تم کو پیاسا ماروں گا تاکہ خداوند عالم اسی تشنہ لبی میں تم کو حمیم و غساق پلائے"۔ محمد اگرچہ پیاس سے نیم جان ہو رہے تھے مگر طیش آگیا اور کہا "او یہودن جولاہن کے بیٹے۔ اس عالم میں تیرا زور نہیں چل سکتا وہاں اللہ تعالیٰ اپنے دوستوں کو سیراب کرے گا اور تجھ سے دشمن پانی سے محروم رکھے جائیں گے۔ تلوار ہاتھ میں ہوتی تو دکھا دیتا کہ مجھ پر تیرا زور چل سکتا ہے یا نہیں"۔ ابن خدیج نے کہا "اور یہ بھی جانتے ہو کہ میں تمہارے ساتھ کیا سلوک کروں گا؟ تمہیں گدھے کے پیٹ میں بند کرکے آگ میں جلاؤں گا"۔ محمد نے کہا "میرے ساتھ اگر تو ایسا کرے تو کوئی تعجب کی بات نہیں۔ خدا کے دوستوں کے ساتھ اکثر ایسا سلوک ہوتا رہا ہے۔ مگر انجام میں مجھے امید ہے کہ خدائے تعالیٰ تجھے اور تیرے دوستوں معاویہ اور عمرو کو آگ میں ڈالے گا اور جب وہ آگ دھیمی ہونے لگے گی تو اُسے اور تیز کر دے گا"۔ یہ جواب سن کر ابن خدیج کو ایسا غصہ آیا کہ گفتگو کی تاب نہ رہی۔ طیش میں آکر مظلوم محمد بن ابی بکرؓ کو مار ڈالا۔ اور پھر اپنے کہنے کے مطابق اُن کی لاش کو گدھے کی لاش میں رکھ کے جلا دیا۔

اس پر حضرت عائشہؓ کا ملال

اس واقعہ کی اطلاع حضرت عائشہؓ کو ہوئی تو اگرچہ محمد جنگ جمل میں حضرت علیؓ کے ساتھ تھے اور اُن کے دشمن تھے مگر خون کے جوش نے بیقرار کر دیا۔ نہایت اندوہگیں ہوئیں۔ اور نماز کے آخر میں قنوت پڑھتی اور اس میں معاویہ اور عمرو بن عاص کے حق میں بددعا کرتی تھیں۔ مظلوم بھائی کے یتیم بچوں کو بلوا کے اپنی کفالت میں لے لیا۔ انھیں بچوں میں ایک قاسم محمد بن ابی بکر تھے جو عہد تابعین کے بہت بڑے نامور محدث فقیہ مجتہد اور گراں پایہ عالم دین گزرے ہیں۔ جناب صدیقہؓ کے دل کو بھائی کی اس مظلومانہ موت کا اس قدر غم تھا کہ اس واقعہ کے بعد سے پھر کبھی زندگی بھر بھنا ہوا گوشت نہ کھایا۔

محمد کے قتل کی دوسری روایت

بعض راویان تاریخ نے محمد بن ابی بکرؓ کے مارے جانے کے واقعہ کو اس عنوان سے بیان کیا ہے کہ انھوں نے عمرو بن عاص سے سخت مقابلہ کیا جس میں کنانہ مارے گئے اور وہ بھاگ کر جبلہ بن مسروق کے گھر میں روپوش ہو گئے۔ ابن خدیج کو پتہ لگ گیا آکے اُس کا محاصرہ کر لیا۔ محمد نے جب کوئی مفر نہ دیکھا تو تلوار کھینچ کے نکل پڑے اور لڑتے ہوئے مارے گئے۔ مگر پہلی روایت زیادہ مستند ہے۔

کعب کو واپس بلا لیا اور حضرت علیؓ کو اس واقعہ کی خبر

محمد بن ابی بکر کی مدد کو کعب بن مالک ارحبی جو دو ہزار آدمیوں کے ساتھ روانہ ہوئے تھے انھوں نے پانچ ہی منزلیں طے کی تھیں کہ حجاج بن غزیہ انصاری حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے جو محمد بن ابی بکرؓ کے رفقا میں تھے۔ انھوں نے مصر کے ہاتھ سے نکل جانے اور محمد بن ابی بکرؓ کے مارے جانے کی کیفیت بیان کی۔

اسی اثناء میں عبدالرحمن بن شبیب فزاری شام سے آئے۔ جنھیں حضرت علیؓ نے ملک شام میں ٹھہرا کے یہ خدمت اُن کے ذمے کی تھی کہ آپ کو وہاں کے حالات سے مطلع کرتے رہیں۔ انھوں نے آکر یہ خبر دی کہ "عمرو بن عاص کے پاس سے محمد کے مارے جانے اور سارے مصر پر قبضہ ہو جانے کی خوشخبری شام میں آئی جس پر وہاں خوب خوشیاں منائی گئیں۔" یہ حالات سن کر حضرت علیؓ نے فرمایا "محمد کے مارے جانے پر ہمارا غم اتنا ہی ہے جتنی کہ ان لوگوں کو خوشی ہے نہیں بلکہ اس سے بدرجہا زیادہ ہے۔" یہ فرمانے کے بعد آپ نے آدمی دوڑا کے کعب بن مالک ارحبی کو واپس بلوا لیا۔

آپ کو صدمہ

آپ کی حسرتناک تقریر

پھر آپ نے مجمع عام کے سامنے منبر پر کھڑے ہو کر یہ تقریر فرمائی:- "آگاہ ہو جاؤ کہ مصر کو ان فاجروں نے فتح کر لیا جو ظالم ہیں ظلمت میں پڑے ہوئے ہیں۔ خدا کے راستے سے

برگشتہ ہیں۔ اور کجروی سے باغی ہو گئے ہیں۔ آگاہ ہو کہ محمد بن ابی بکر شہید ہوئے۔ اور اُن کی مصیبت کا ثواب ہم خدا سے چاہتے ہیں۔ خدا کی قسم میرے علم میں وہ ایسے ہی تھے جو تقدیر الٰہی کے منتظر، جزائے خیر کی اُمید میں عمل کرنے والے۔ فاجر کی صورت سے بغض رکھنے والے۔ اور مومن کی ہدایت کو دوست رکھنے والے ہیں۔ میں واللہ اپنے نفس کو کسی ادنے کوتاہی کا بھی الزام نہیں دے سکتا۔ میں لڑائیوں کی حالت کا اندازہ کرنے میں ہوشیار اور باخبر ہوں۔ ضرورت کے موقع پر سبقت کرتا ہوں۔ احتیاط کے طریقوں سے واقف ہوں۔ اور تمھارے درمیان رائے صائب کے ساتھ کھڑا ہوتا ہوں۔ میدان میں جانے کے لیے تمھیں علی الاعلان بلاتا ہوں۔ اور تمھارے بیچ میں کھڑے ہو کر فریادیوں کی طرح پکارتا ہوں۔ مگر تم میری نہیں سنتے۔ میرے کہنے پر نہیں چلتے۔ یہاں تک کہ معاملات دگرگوں ہو جاتے ہیں اور برا انجام صورت دکھاتا ہے۔ تم وہ لوگ ہو کہ نہ تم میں انتقام لینے کا جوش ہے۔ نہ کینہ خواہی کا مادہ ہے۔ تمھارے بھائیوں کی مدد کے لیے میں تمھیں پچاس دن تک بلاتا رہا۔ مگر تم شور کرنے والے اونٹ کی طرح بلبلاتے رہے۔ اور ایسی زمین پکڑی کہ گویا دشمنوں پر جہاد کرنے اور ثواب حاصل کرنے کا ارادہ ہی نہ تھا۔ مدت کے بعد تمھارا ایک چھوٹا سا لشکر میرے پاس آیا۔ جن لوگوں کے پاؤں پیچھے پڑتے تھے۔ گویا وہ موت کے منہ میں جا رہے تھے۔ غرض افسوس ہے تمھاری حالت پر۔

اپنی برأت

بیوفا اہل کوفہ پر عتاب

مصر پر قابض ہو جانے سے جناب معٰویہ کا حوصلہ بڑھ گیا۔ اِدھر حضرت علیؓ کو اپنے رفیقوں اور شیعیان عراق کی سُستی سے مقابلے پر کوچ کرنے کی نوبت نہ آئی چنانچہ حضرت معاویہ نے خود ہی چھیڑ چھاڑ شروع کر دی۔ اور شام سے لشکر آ آ کر حضرت علیؓ کے مقابلے پر تاختیں کرنے لگے۔ اور سب سے بڑی کارروائی اب معاویہ نے یہ کی کہ عبداللہ بن حضرمی کو بصرے میں بھیجا۔ کہ وہاں کے لوگوں کو حضرت علیؓ کی طرف سے برگشتہ کریں۔ اور اس میں اُن کو کامیابی کی اُمید اس لیے تھی کہ جمل کی لڑائی میں بصرے والے حضرت عائشہؓ کی رفاقت میں حضرت علیؓ سے لڑے تھے۔ اور ان لوگوں نے بہت بڑا نقصان اُٹھانے کے بعد مجبور ہو کر حضرت علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔

آپ پر شامیوں کی تاختیں

ابن حضرمی کا بصرے میں آنا

چنانچہ عبداللہ بن حضرمی کو روانہ کرتے وقت معاویہ نے اُن سے کہا بصرے کے تمام لوگ حضرت عثمانؓ کے معاملے میں ہمارے ہم خیال ہیں۔ اور اُن کے خون کا انتقام

معٰویہ کی اُن کو ہدایتیں

لینے کی غرض سے لڑ چکے ہیں۔ آل میں وہ مجبور ہیں۔ اور چاہتے ہیں کہ کوئی اُن کو اپنے جھنڈے
کے نیچے جمع کرے اور اُن کے امام اور اُن کے مقتولین کے خون کا انتقام لینے کے لئے
اُٹھے۔ لہٰذا تم وہاں جا کر مضری قبائل میں اُترنا اور بنی ازد کو اپنا دوست بنانا۔ وہ سب
تمھارا ساتھ دینے کو تیار ہو جائیں گے۔ بنی ربیعہ کو بھی تم اپنی طرف بلانا۔ مگر وہی لوگ ہیں
جو وہاں تمھارے خلاف ہیں۔ اس لیے کہ وہ سب ترابی ہیں (شیعیان عثمانؓ شیعیان علیؓ کو
تحقیر کی غرض سے ترابی کہا کرتے تھے۔ اس لیے کہ ابوتراب حضرت علیؓ کا وہ لقب تھا جو آپ کو
دربارِ رسالت سے ملا تھا) لہٰذا اُن لوگوں سے ڈرا دھمکا کے کام نکالنا۔

اُنھیں بہت سے لوگوں کا ساتھ دینا۔

اتفاق سے جس وقت ابن حضرمی بصرہ میں پہنچے ہیں تو حضرت عبداللہ بن عباس
جو وہاں کے والی تھے حضرت علیؓ کے حسب الطلب کوفے میں گئے ہوئے تھے۔ ابن حضرمی
موقع پا کر بنی تمیم میں اُترے اور فوراً تمام شیعیان عثمانؓ اُن کی رفاقت کو تیار ہو گئے۔ اور
جب بہت سے طرفدار جمع کر لیے تو اُن میں کھڑے ہو کر ابن حضرمی نے یہ تقریر کی :۔

انکی تقریر بصرہ میں۔

عثمانؓ تمھارے امام و ہادی تھے جو مظلوم مارے گئے۔ علیؓ نے اُن کو مارا۔ اور تم نے
اپنے امام کے خون کا انتقام لینا چاہا جس کی بابت خدائے تعالیٰ تمھیں جزائے خیر دے گا۔

ضحاک کی مخالفت جواب سے۔

حضرت ابن عباس کے مقرر کیے ہوئے کوتوال شہر ضحاک اس مجمع میں موجود تھے انھوں نے
عوام کا بُرا رنگ دیکھا تو اُٹھ کر ابن حضرمی سے کہا خدا غارت کرے اس شے کو جسے تم لائے ہو
اور جس کی طرف تم لوگوں کو بلا رہے ہو۔ خدا کی قسم تمھارا آنا بھی ویسا ہی ہے جیسا کہ طلحہؓ و زبیرؓ کا
آنا تھا۔ ہم علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کر چکے تھے اور ہمارے سب معاملات سدھر گئے تھے کہ وہ
دونوں آ گئے اور باہمی مخالفت کو ہمارے درمیان میں اُبھارا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ہم ایک دوسرے
کے دشمن ہو گئے۔ خود اپنے دوستوں کے خون سے ہاتھ رنگنے لگے۔ اور جو کچھ انجام ہوا ظاہر
ہے۔ اب ہم سب نے علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی ہے اور وہ سب خرابیاں دور ہو گئیں ایسی
امن و امان کی حالت میں اب تم آئے ہو اور صلاح دیتے ہو کہ ہم پھر ایک دوسرے پر تلواریں کھینچیں
اور اپنے دوستوں کو قتل کرنے لگیں تاکہ معویہ موقع پا کر بادشاہ بن جائیں۔ حالانکہ خدا کی قسم علیؓ کی
زندگی کا ایک ایک دن معویہ اور اُن کے سب خاندان والوں کی ساری زندگیوں سے افضل ہے۔

ضحاک کی منافقت اور ابن حضرمی کی تائید۔

ضحاک سمجھتے تھے کہ اپنی اس تقریر سے میں فتنہ کو مٹا دوں گا۔ مگر عبداللہ بن خازم سلمی نے
انھیں اُٹھ کر ڈانٹا اور کہا بس چپ رہو۔ تم گفتگو کرنے کے قابل نہیں ہو۔ پھر ابن حضرمی کی طرف

رخ کرکے کہا "ہم آپ کے مددگار اور آپ کے دست و بازو ہیں جو بات آپ کہیں وہی بات ہے اور آپ جس خط کو لائے ہیں اُسے پڑھ کر سنا دیجئے!" یہ ارشاد پاتے ہی ابن حضرمی نے معاویہ کا خط سُنانا شروع کیا جس میں حضرت عثمانؓ کے فضائل اُن کی امن پسندی، اور عہدِ خلافت کی نگہبانی کرنے کا ذکر تھا۔ آخر میں اُن کی شہادت کا تذکرہ کرکے سب سے خواہش کی گئی تھی کہ اُن کا انتقام لیں، اور اپنی طرف سے وعدہ کیا تھا کہ میں تمام مسلمانوں کو اطمینان دلاتا ہوں کہ سنت رسول اللہ پر عمل کروں گا۔ اور سال میں دوبار انعام و اکرام سے تمہاری خبر گیری کیا کروں گا۔"

معاویہ کا خط اہل بصرہ کے نام

یہ رنگ دیکھ کر احنف بن قیس اُٹھے کہا "میرا نہ کوئی اونٹ اس کام کے لیئے ہے اور نہ کوئی اونٹنی کہ تمہاری مدد کروں۔" اتنا کہا اور اس صحبت سے اُٹھ کے چلے گئے۔ اُن کے جانے کے بعد عمرو بن مرحوم عبدی نے اُٹھ کر کہا "لوگو جس کے مطیع فرمان ہو اُس کی اطاعت نہ چھوڑو۔ اپنے جتھے اور اپنی بیعت کو نہ توڑو۔ اگر تم سے ایسی غلطی ہوئی تو مصیبت میں پڑ جاؤ گے۔" عباس بن صحار عبدی اسی قبیلے والے تو حضرت علیؓ کے طرفدار تھے مگر وہ خود خلاف تھے اُٹھے اور ابن حضرمی سے کہا "ہم اپنے ہاتھوں اور اپنی زبانوں سے تمہاری مدد کریں گے۔" عباس کی زبان سے یہ کلمہ سُن کر مثنیٰ بن مخرمہ عبدی نے کہا "خدا کی قسم تم جہاں سے آئے ہو وہیں پلٹ جاؤ، ورنہ ہم اپنی تلواروں اور نیزوں سے تم پر جہاد کریں گے! اور ابن صحار کی باتوں سے دھوکا نہ کھاؤ۔" اسی ابن حضرمی نے صبرہ بن شیمان سے کہا "تم عرب کے دانتوں میں سے ایک دانت ہو۔ اس لیئے میری مدد کرو۔" انھوں نے کہا "اگر تم میرے گھر میں اُترے ہوتے تو میں بیشک تمہاری مدد کرتا!"

احنف کا اُٹھ آنا۔ لوگوں میں ردوقدح۔

زیاد بن ابیہ[عہ] ان دنوں حضرت ابن عباس کے پیش دست اور اس زمانے کے بڑے منتظم و مدبر تھے۔ انھوں نے جو بصرے والوں کی یہ حالت دیکھی تو اندیشہ ہوا کہ فساد نہ پیدا ہو جائے فوراً حضین بن منذر اور مالک بن مسمع کو بلا کے کہا "آپ لوگ بنی بکر بن وائل کے سردار اور شیوخ ہیں

حضرت زیاد علی کے طرفدار۔

عہ زیاد کا تذکرہ حضرت عمرؓ کے عہدِ خلافت میں بھی آچکا ہے اور آئندہ اُن کا حال تفصیل سے بیان کیا جائیگا وہ باوجود قاعدین میں ہونے کے حضرت علیؓ کے طرفدار تھے اور وہی اکیلے تھے جنھوں نے اُنکی خلافت کو اپنے حسن تدبیر سے مدد دیکر قوی کر دیا اور جو ملک اُن کے ہاتھ میں دیا گیا اس کا بہت اچھا انتظام کیا۔ مگر افسوس ان کی اولاد کے ہاتھ سے حضرت حسین رضی اللہ عنہ پر ایسا ظلم ہوا کہ مسلمانوں کو اُن سے اور اُن کے خاندان سے وحشت ہونے لگی۔

اور آپ ہی امیر المومنین علیؓ کے انصار و مددگار ہیں جن پر انہیں بھروسہ اور ناز ہے۔ ابن حضرمی نے آکر جو فساد پیدا کر دیا ہے اُسے آپ دیکھ رہے ہیں اور پھر کچھ نہیں کرتے! بہت سے لوگ دشمنوں کے طرفدار ہو گئے ہیں۔ اس لیئے امیر المومنین کا حکم آنے تک آپ مہربانی کر کے مجھے ان لوگوں کے ہاتھ سے بچائیں" حصین نے وعدہ کر لیا مگر مالک چونکہ بنی اُمیہ کی طرف مائل تھے کہنے لگے "میں اپنی قوم کے سفر زین سے پوچھ لوں اور غور کر لوں تو وعدہ کروں"

اپنے بچاؤ کی تدبیر

مالک کا یہ جواب سن کر زیاد کو اندیشہ ہوا کہ ایسا نہ ہو بنی ربیعہ ہمارے خلاف ہو جائیں۔ لہذا فوراً صبرہ بن شیبان حدانی کے پاس آدمی بھیج کر درخواست کی کہ "میری اور بیت المال کی حفاظت کا کام آپ اپنے ذمہ لے لیں"۔ انھوں نے کہلا بھیجا "اگر خزانہ خلافت کو آپ میرے گھر میں منتقل کر دیں تو میں آپ کی اور اس کی حفاظت کا ذمہ دار ہوں"۔ زیاد نے فوراً خزانہ اُن کے گھر میں بھیج دیا اور منبر کو بھی جامع مسجد سے اٹھا کر اُن کے گھر میں پہونچا دیا۔ اس کے بعد سے زیاد نماز بھی مسجد بنی حدان ہی میں پڑھا کرتے اور وہیں اہتمام کر کے لوگوں کو کھانا کھلواتے۔

اپنے ساتھ خزانے کو بھی بچانا۔

یہ انتظامات کرنے کے بعد زیاد نے جابر بن وہب راسبی سے کہا "اے ابو محمد میں دیکھتا ہوں کہ ابن حضرمی یہاں ٹھہر کے فساد پیدا کر رہا ہے اور عنقریب وہ آپ سے لڑائی چھیڑ دے گا۔ ذرا اس کا تو پتہ لگائیے کہ آپ کے لوگوں کا کیا خیال ہے"؟ اسی فکر میں زیاد ایک دن نماز کے بعد مسجد حدان میں بیٹھ گئے۔ لوگ ان کے گرد جمع تھے۔ جابر نے اٹھ کر کہا "اے گروہ بنی ازد! بنی تمیم کو دعویٰ اور غرہ ہے کہ وہی بہادر ہیں اور میدان جنگ میں تم سے زیادہ صبر و ثبات دکھا سکتے ہیں۔ اسی قدر نہیں میں نے تو یہاں تک سنا ہے کہ وہ لوگ چاہتے ہیں تم پر حملہ کر کے اس شخص کو پکڑ لے جائیں جس کو تم نے اپنی حفاظت میں لے لیا ہے اگر یہ خبر صحیح نکلی تو تم کیا کرو گے؟ یاد رکھو کہ اس شخص کو اور نیز خزانہ خلافت کو تم اپنی کفالت میں لے چکے ہو"

اپنے کفیلوں کی حالت کا اندازہ۔

اس کے جواب میں صبرہ بن شیبان نے کہا "اگر احنف یہاں آئے تو میں بھی آ پہونچوں گا۔ اگر اُن کے گروہ کا کوئی شخص یا اُن کا کوئی طرفدار آیا تو بھی آپ مجھے یہاں موجود پائیں گے۔ اگر اُن کے نوجوان آئے تو آپ ہمارے نوجوانوں کو یہاں حاضر پائیں گے"

ان سے اطمینان دلانا

اس کارروائی کے بعد زیاد نے تمام حالات حضرت علیؓ کو لکھے۔ آپ نے اعین بن ضبیعہ مجاشعی تمیمی کو روانہ فرمایا کہ بہت جلد بصرے میں پہونچ کر اپنی قوم والوں کو ابن حضرمی سے توڑ لیں اور اگر وہ لوگ نہ مانیں تو جو لوگ اطاعت کرنے کو تیار ہوں اُن کو ہمراہ لے کر مخالفوں اور

حضرت علیؓ نے اعین کو بھیجا۔

اور سرکشوں سے مقابلہ کریں۔ ساتھ ہی اس کارروائی کی اطلاع زیاد کو فرمائی۔

*اعین کی ناکامی*

اعین آکر زیاد کے پاس اترے بہت سے لوگوں کو جمع کرکے اپنی قوم والوں سے ملے بعد ازاں ابن حضرمی اور اُن کے ہمراہیوں کے پاس گئے اور سب کو اپنی طرف بلایا مگر لوگ بجائے موافقت کرنے کے انہیں گالیاں دینے لگے۔ باوجود مخالفین کی اس درشتی و بداخلاقی کے اعین شام تک انہیں میں رہے اور اُن کو سمجھاتے رہے۔

*اُن کا مارا جانا*

شام کو جب وہ واپس آئے تو ایک نیا گروہ آ کے اُن سے ملا جن لوگوں کی نسبت بعض ناقلان اخبار کا یہ خیال ہے کہ خوارج تھے اور بعض کہتے ہیں کہ اُن کو ابن حضرمی نے بھیجا تھا اور خود بھی اُن کے ساتھ تھے ان لوگوں نے یکبارگی زغہ کرکے اعین کو مار ڈالا۔

*زیاد کی کوششوں میں ناکامی*

اعین کے مارے جانے پر زیاد نے دل میں لڑائی ٹھان لی مگر بنی تمیم نے بنی ازد کے پاس کہلا بھیجا ہم اس شخص سے تعرض نہ کریں گے جو تمہاری کفالت میں ہیں ان کی نسبت تمہارا کیا ارادہ ہے؟ بنی ازد نے لڑنا نہیں پسند کیا اور کہلا بھیجا "اگر تم لوگ ہمارے مکفول کے فراہم ہوگئے تب البتہ ہم روکیں گے یوں نہ لڑیں گے"۔

*اس پر حضرت علیؓ نے جاریہ کو بھیجا*

اب زیاد نے حضرت علیؓ کو اعین کے مار ڈالے جانے اور واقعات مابعد کی اطلاع کی آپ نے فوراً جاریہ بن قدامہ سعدی کو بھیجا جو بنی سعد سے اور ان میں بنی تمیم میں سے تھے اُن کے ساتھ حضرت علیؓ نے علی اختلاف الروایات پچاس یا پانچ سو آدمی بھی روانہ کئے جو سب تمیمی تھے اور زیاد کو حکم بھیجا کہ جاریہ کی مدد کرو اور انہیں ٹھیک مشورہ دو۔

*جاریہ کی کوشش*

جاریہ جیسے ہی بصرے میں پہونچے زیاد نے ان کو ان تمام واقعات سے آگاہ کر دیا جو اعین کو پیش آئے تھے۔ اب جاریہ بنی ازد میں گئے اُن سے مصالحت کی گفتگو کی اور کہا "تم نے حق کو اس وقت پہچان لیا تھا جب کہ اور لوگ اس سے بےخبر تھے"۔ اتنا کہہ کر حضرت علیؓ کا خط نکال کر سنایا

*حضرت علیؓ کا خط*

جو تمام اہل بصرہ کے نام تھا۔ اس میں زجر و توبیخ تھی۔ ڈرانا دھمکانا تھا۔ مخالفوں سے مقابلہ کرنے اور ایسی معرکہ آرائی کی تاکید تھی کہ واقعۂ جمل بھی اس کے آگے گرد ہو جائے۔

*جاریہ کی تائید*

یہ خط سُن کر صبرہ بن شیمان نے کہا امیر المومنین کا حکم ہمیں بسر و چشم قبول ہے جو اُن سے لڑے گا اُس سے ہم لڑیں گے اور جو ان سے صلح رکھے اُس کے ہم سے صلح ہے"۔ اس موقع پر مہلب کے باپ ابو صفرہ نے زیاد کی طرف رخ کرکے کہا اگر میں واقعۂ جمل کے وقت موجود ہوتا تو مجھے یقین ہے کہ میری قوم امیر المومنین سے ہرگز نہ لڑتی"۔ بعض اہل روایت کہتے ہیں کہ

ابو صفرہ اس زمانے میں زندہ موجود نہ تھے بلکہ حضرت علیؓ کے صفین جاتے وقت راستے ہی میں ان کا انتقال ہوا تھا۔ واللہ اعلم بالصواب۔

بعد ازاں جاریہ اپنی قوم میں گئے اور انھیں حضرت علیؓ کا خط سنا کر ان سے طرح طرح کے وعدے کیے۔ اکثر نے ان کا کہنا مان لیا۔ اب جاریہ بنی ازد اور اپنے تمام پیرووں کو ساتھ لیے ہوئے ابن حضرمی کے پاس گئے۔ ابن حضرمی کے سوار مزاحمت کے لیے تیار کھڑے تھے جن کے سپہ سالار عبداللہ بن خازم سلمی تھے۔ جاریہ کے پہونچتے ہی دونوں فریقوں میں تلوار چلنے لگی۔

تھوڑی ہی دیر خونریزی ہوئی تھی کہ شریک بن اعور حارثی جاریہ کی کمک پر آ گئے اور اس تائید غیبی کا یہ اثر ہوا کہ ابن حضرمی کے لوگوں کو شکست ہو گئی۔ اور وہ مع اپنے ہمراہیوں کے بھاگ کر قصر سنبیل میں قلعہ بند ہو گئے۔ ابن خازم کی ماں عجلی نام ایک حبشن تھی۔ اس نے قصر کی دیوار کے نیچے آ کر بیٹے سے کہا "تم قصر کے باہر نکل آؤ"۔ اور ابن خازم نے نہ مانا تو عجلی نے پکار کے کہا "نکلتے ہو تو نکلو ورنہ میں خدا کی قسم اپنے کپڑے اتار کے پھینک دوں گی۔ اور برہنہ ہو جاؤں گی۔ اور یہ شرم کی بات ہمیشہ کے لیے تمھارے خاندان کے دامن میں دھبہ لگا دیگی" مجبوراً ابن خازم باہر نکل آئے۔

باقی لوگ جب کسی طرح نہ نکلے تو جاریہ نے قصر میں آگ لگا دی اور ابن حضرمی مع اپنے ستر ہمراہیوں کے جل مرے۔ اس کے بعد زیاد قصر امارت میں آئے اور پھر بصرہ میں حضرت علیؓ کی حکومت قائم ہوئی۔

مذکورۂ قصر سنبیل کی اصلیت یہ ہے کہ وہ اصل میں ایرانیوں کا ایک قلعہ تھا۔ ایران کے فتح ہونے کے بعد سنبیل سعدی کے قبضہ میں آیا اس کے اطراف خندق تھی اور قصر سنبیل کے نام سے مشہور ہو گیا۔

# تیرہویں فصل

## خریت اور خوارج سے لڑائیاں اور معاویہ کے حملے علیؓ کی قلمرو پر

خریت بن راشد۔ حضرت علیؓ سے اس کی گفتگو۔ وہ کوفے سے چلا گیا۔ اس کے تعاقب کی ضرورت۔ زیاد بن خصفہ اس کے تعاقب میں۔ علیؓ کا پرجوش قاصد۔ زیاد و خریت کا سامنا۔ زیاد کی ہوشیاری۔ زیاد میدان میں۔ زیاد و خریت میں گفتگو۔ لڑائی۔ زیاد زخمی ہوئے۔ خریت بھاگ گیا۔ حضرت علیؓ کو اطلاع۔ معقل خریت کے مقابلے پر۔ لشکر بصرہ کمک پر۔ خریت کی قوت۔ اس کی بغاوت کا اثر۔ معقل کو حضرت علیؓ کی ہدایتیں۔ سامنا۔ دونوں فوجوں کی ترتیب۔ معرکۂ جنگ۔ دشمنوں کو شکست۔ خریت ساحل خلیج فارس پر۔ حضرت علیؓ کو مژدۂ فتح۔ خریت کے تعاقب کا حکم۔ اس کی شورش۔ اس کی فتنہ انگیزی کے اندازے۔ سامنا اور اعلان لڑائی۔ خریت کا کردار۔ معقل کی للکار۔ خریت کا مارا جانا۔ اسیران جنگ۔ مصقلہ والی اردشیر خرہ۔ ان کی رحم دلی اور فیاضی۔ اس فیاضی پر علیؓ کا خیال۔ زرفدیہ کا تقاضا۔ مصقلہ کی ناجائز امید۔ اور معاویہ کے پاس بھاگ جانا! اپنے بھائی کو بھی بلانا۔ اس میں ناکامی۔ خوارج کی شورش۔ اشرس کا ہنگامہ۔ ہلال کا ہنگامہ۔ اشہب کا ہنگامہ۔ سعید کا ہنگامہ۔ ابو مریم کا ہنگامہ۔ مخالفت میں اس کی ضد۔ حضرت علیؓ کے لشکر کو شکست۔ خود حضرت علیؓ اس کے مقابلے پر۔ ان دشمنوں کا خاتمہ۔ ان کی نجاست۔ سنہ ۳۸ھ کا حج۔ علیؓ کی مجبوری اور معاویہ کے حملے۔ نعمان کا حملہ عین التمر پر۔ اہل کوفہ کی پست ہمتی۔ مالک کا بہادرانہ مقابلہ اور اہل شام کو شکست۔ کوفے والوں کو ملامت۔ سفیان کی تاخت ہیت پر اور کامیابی۔ انبار کی چھاؤنی پر حملہ اور کامیابی۔ ابن مسعدہ تیمار میں۔ حرمین کو زیر اثر کرنا۔ مسیب ان کے مقابلے پر۔ عبداللہ اور مسیب میں لڑائی۔ مسیب اپنی قوم کی جنبہ داری۔ عبداللہ قلعہ تیمار میں۔ قلعہ میں آگ لگائی گئی۔ مسیب نے دشمنوں کو چھوڑ دیا۔ ضحاک شام سے شیعیان علیؓ پر۔ حجر ان کے مقابلے پر۔ حجر کی فتح۔ خود معاویہ کی گرد آوری۔

اسی سال یعنی سنہ ۳۸ھ میں ایک نیا فتنہ جو سرکش حضرت علیؓ کی مخالفت پر اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کا نام خریت بن راشد تھا اور قبیلہ بنی ناجیہ میں سے تھا۔ اس سے بیشتر یہ شخص مخصوص شیعیان علیؓ

خریت بن راشد

اور آپ کے پُرجوش جاں نثاروں میں تھا۔ جمل و صفین کے معرکوں میں ہمراہ رہا تھا اور نہروان کے سانحے میں بھی آپ کا ساتھ دیا تھا۔ یہ اپنے قبیلے کے تین سو آدمیوں کو ساتھ لے کر حضرت علیؓ کے ہمراہ بصرے سے نکلا تھا اور اب تک یہ لوگ آپ کے ساتھ کوفہ میں مقیم تھے۔ اب جو شامت سر پر سوار ہوئی تو تیس سواروں کے ساتھ آپ کے سامنے آیا اور روبرو آپ کی صورت دیکھتے ہی چلایا "علیؓ! میں خدا کی قسم نہ تمہارا حکم مانوں گا، نہ تمہارے پیچھے نماز پڑھوں گا اور کل ہی تمہاری رفاقت چھوڑ کے چلا جاؤں گا۔" بے ساختہ آپ کی زبان سے نکلا "کمبخت تو ایسا کرے گا تو خود ہی خراب ہو گا۔ اپنا عہد بیعت توڑنے کے بعد تو بجز اپنے نفس کے اور کسی کو ضرر نہیں پہنچا سکتا۔ لیکن بتا تو سہی کہ آخر تجھے کیا سوجھی ہے؟ اور یہ کیوں کرے گا؟" بولا "اس لئے کہ تم نے انسانوں کو پنچ بنایا۔ امر حق میں کمزوری دکھائی۔ اور اُن لوگوں پر بھروسہ کیا جو ظالم ہیں۔ لہٰذا ہم تمھیں اور اُن کو دونوں کو برا سمجھتے اور تم دونوں سے علٰحدہ ہوئے جاتے ہیں۔"

حضرت علیؓ نے فرمایا "آ میں تجھ کو کتاب اللہ کا مطلب سمجھاؤں۔ سنت نبی صلعم کے متعلق غور سے بحث کروں۔ اور جو اصلی مسائل شرع ہیں اُن کی حقیقت سے تجھے آگاہ کروں۔ ان چیزوں کو میں تجھ سے زیادہ جانتا ہوں جن باتوں کے ماننے سے تو انکار کر رہا ہے وہ شاید تیری سمجھ میں آ جائیں۔" بولا "خیر اُن کے سمجھنے کے لیے میں کسی اور وقت تمہارے پاس آ جاؤں گا۔" آپ نے فرمایا "ایسا نہ ہو کہ شیطان تجھے بہکائے۔ اور جہلا تجھے بیوقوف بنا دیں۔ اگر تو میرے پاس آیا اور ہدایت کا خواستگار ہوا تو خدا کی قسم تجھے نجات کا سیدھا راستہ بتا دوں گا۔"





اِس گفتگو کے بعد خریت اپنے رفیقوں میں واپس آ گیا۔ اور صبح کو حضرت علیؓ نے سنا کہ وہ اور اس کے ہمراہی کوفے سے چلے گئے اور آپ کی اطاعت سے برگشتہ ہیں۔ فرمایا "بُعداً لھم کما بعدت ثمود" (یہ ویسے ہی مردود ہیں جیسے کہ قوم ثمود والے مردود ہو گئے تھے) پھر ارشاد ہوا "شیطان نے آج انھیں بہکا دیا اور گمراہ کیا ہے اور کل انھیں چھوڑ کے الگ ہو جائے گا۔"



اس موقع پر زیاد بن خصفہ بکری نے عرض کیا "اس وقت تو امیر المومنین ان لوگوں کا نکل جانا گراں نہیں معلوم ہوتا۔ نہ ان کے ہونے سے ہماری قوت میں کوئی معتدبہ زیادتی ہوئی اور نہ ان کے چلے جانے سے کچھ نقصان ہوا لیکن اندیشہ ہے کہ آپ کے مطیع و منقاد لوگوں میں سے بہتوں کو بہکا کے گمراہ نہ کر دیں۔ اور ایسا نہ ہو کہ اُن کے ساتھ ایک بڑی جماعت ہماری مخالفت میں اٹھ کھڑی ہو۔ لہٰذا اجازت ہو تو میں ان لوگوں کا تعاقب کروں۔" ارشاد ہوا "جاؤ خدا تمھارے

حال پر رحم کرے۔ لیکن ابھی تم دیر ابو موسیٰ میں جا کر ٹھہرو۔ وہاں جب تم کو میری جانب سے کوئی حکم ملے تو اس پر عمل کرنا۔ ان لوگوں نے اگر فتنہ انگیزی کی وضع اختیار کی تو مجھے امید ہے کہ میرے عامل اُن کے حالات سے اطلاع دیں گے۔"

زیاد بن خصفہ اُن کے تعاقب میں (?)

اس حکم مرتضوی کے مطابق زیاد نے اپنے گھر جا کر بنی بکر بن وائل کے ایک سو تیس آدمی جمع کیے اور اُن کے ساتھ کوفہ سے روانہ ہو کر دیر ابو موسیٰ میں پڑاؤ ڈال دیا۔ ان لوگوں کے جانے کے بعد حضرت علیؓ کے پاس آپ کے ایک عامل قرظہ بن کعب انصاری کا خط آیا کہ "خریت اور اس کے رفقا شہر نفر کی طرف گئے اور وہاں کے زمینداروں میں سے ایک نومسلم شخص کو مار ڈالا۔" حضرت علیؓ نے فوراً یہ حال زیاد کو لکھا اور حکم دیا کہ "ان لوگوں کو میرے پاس لا کے حاضر کرو۔ اور آنے سے انکار کریں تو مقابلہ کرو۔"

علی کا پرجوش قاصد

آپ کے اس خط کو عبداللہ بن وائل نامی ایک شخص زیاد کے پاس لے گیا۔ اور چلتے وقت حضرت علیؓ سے اجازت مانگی کہ خود بھی زیاد کے ساتھ میدان میں جا کر دشمنوں کی سرکوبی کرے۔ آپ نے اُسے اجازت دی اور اجازت دیتے وقت یہ کلمات زبان مبارک سے نکلے: "اُمید ہے کہ ظالموں کے مقابلے میں تم امر حق میں میرے مدد و معاون رہو گے۔" چنانچہ ان الفاظ کو وہ زندگی بھر اپنا سرمایۂ ناز سمجھتا اور یہ کہتا رہا کہ "آپ کا یہ فرمانا مجھے دنیا کی بڑی سے بڑی دولت سے زیادہ عزیز ہے۔"

زیاد و خریت کا مقابلہ (?)

زیاد اس خط کو پاتے ہی دیر ابو موسیٰ سے کوچ کر کے مقام نفر میں پہونچے۔ یہاں کے لوگوں سے پتہ لگا کہ خریت مقام جرجرایا کی طرف گیا ہے۔ اُدھر کی راہ لی۔ اور آخر مقام مذار میں ان لوگوں کو جا لیا۔ دشمن یہاں اُتر کے ایک شب و روز آرام لے چکے تھے۔ اور زیاد کے ہمراہی تھکے ماندے تھے۔ ان لوگوں کی صورت دیکھتے ہی خریت کے ہمراہی گھوڑوں پر سوار ہو کر لڑائی کے لیے تیار ہو گئے۔

زیاد کی ہوشیاری (?)

اور خود اُس نے قریب آ کر پوچھا "کیا چاہتے ہو؟ اور کس ارادے سے آئے ہو؟" زیاد آزمودہ کار سپہ سالار تھا۔ جواب دیا کہ "تم دیکھ ہی رہے ہو کہ ہم لوگ تھکن سے خستہ ہو رہے ہیں۔ اور جس مقصد کے لیے آئے ہیں اُس کا ظاہر کرنا ابھی خلاف مصلحت معلوم ہوتا ہے۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت ٹھہر کے آرام لیں۔ اور آرام لے چکنے کے بعد اطمینان سے گفتگو کریں۔ اُس وقت اگر آپ ہماری بات کو پسند کریں تو قبول کریں۔ یا اگر ہم آپ کی شرطوں میں امن و صلاحیت کی صورت دیکھیں تو ہم اُن کو قبول کر لیں گے۔" اُن لوگوں نے اس کو منظور کیا۔ اور دونوں گروہ آمنے سامنے اُتر پڑے۔

زیاد دریا کنارے اُترے۔ کھایا پیا۔ گھوڑوں کو دانہ چارہ دیا۔ خوب اچھی طرح ستا لینے کے بعد پانچ رفیقوں کو ساتھ لیا اور دونوں لشکروں کے بیچ میں جا کے ٹھہرے۔ اور اپنے لشکر والوں سے کہتے گئے کہ ہماری اُن کی تعداد برابر ہی ہے اور میرا گمان غالب یہ ہے کہ انجام میں لڑائی ہی کی ٹھہرے گی اس لیے تم حملے کے لیے مستعد رہنا۔ ایسا نہ ہو کہ وہ لوگ آپڑیں اور تم اپنی جگہ پر سوچتے رہ جاؤ۔" یہ کہہ کر زیاد دشمنوں کی صفوں کے قریب پہونچے تو اُن کے بعض لوگوں کو آپس میں یہ باتیں کرتے سنا کہ "یہ لوگ بالکل تھکے ماندے تھے ہم نے ستانے کی مہلت تو دیدی۔ مگر واللہ یہ بڑی غلطی تھی۔"

اب زیاد نے خریت کو آواز دے کر اپنے قریب بلایا اور پوچھا "تم نے امیر المومنین کی اور ہماری مخالفت کیوں اختیار کی؟ اور کیوں ہمارا ساتھ چھوڑ کے چلے آئے؟" اُس نے کہا "اس لیے کہ میں تمھارے آقا کو امام نہیں مانتا۔ اور نہ مجھے تمھاری خصلتیں اچھی نظر آتی ہیں بس یہی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تم سے الگ ہو جاؤں۔ اور اُن لوگوں کا ساتھ دوں جو چاہتے ہیں کہ باہم مشورہ کر کے کوئی خلیفہ اور امام منتخب کیا جائے۔"

زیاد نے کہا "بھلا کوئی اور ایسا شخص مل سکے گا جو خداشناس، قرآن و حدیث کے سمجھنے، قرابت رسول اور سبقت اسلام میں اُن بزرگ کے پاسنگ بھی ہو جن کو تم نے چھوڑ دیا؟ بھلا اُن کے سوا کسی اور کی امامت پر لوگوں کا اتفاق ہو سکتا ہے؟" خریت بولا "جو فضائل تم نے بیان کیے وہ تمھارے آقا میں بیشک ہیں۔ نہ مجھے اس سے انکار ہے۔ مگر میں اُن کو امام نہ مانوں گا۔"

اب زیاد نے کہا "اچھا یہ تو بتاؤ کہ تم نے ایک نو مسلم شخص کو کیوں مار ڈالا؟" خریت نے کہا "اُس کو میں نے نہیں مارا۔ بلکہ میرے ہمراہیوں کے ایک گروہ نے اُس کو قتل کیا۔" زیاد نے کہا "تو پھر اُس کے قاتلوں کو ہمارے حوالے کر دو۔" بولا "یہ میرے امکان سے باہر ہے۔"

اب زیاد نے اپنے لوگوں کو اور خریت نے اپنے لوگوں کو آواز دی۔ تھوڑا دیر بعد لوگ آ کے حملہ ہو گیا۔ اور خونریزی ہونے لگی۔ دونوں طرف کے بہادر بڑی بہادری سے لڑے۔ نیزے ٹوٹ گئے تلواریں دوہری ہو گئیں۔ تمام گھوڑوں کی کونچیں کٹ گئیں۔ اور دونوں طرف کے لوگ کثرت سے زخمی ہوئے جن میں خود زیاد بھی تھے اور اُس دار و گیر میں زیاد کی طرف کے دو اور دشمنوں کے پانچ آدمی جان سے مارے گئے۔ آخر لڑتے لڑتے شام ہو گئی اور اندھیرے نے دونوں لشکروں کو جدا کر دیا۔

زیاد و سپاہ خریت

زیاد و خریت میں گفتگو

لڑائی۔

زیاد زخمی ہو۔

خریت بھاگ گیا

رات کی تاریکی میں خریت چپ کے سے چل دیا۔ اس کو غائب دیکھ کر زیاد بصرے میں پلٹ آئے۔ اور وہاں سنا کہ خریت اہواز میں پہونچا جہاں اس نے شہر کے ایک گوشے میں پڑاؤ ڈالا ہے۔ کچھ اور لوگ بھی اس کے ساتھ شریک ہو گئے ہیں۔ اور اب اس کے ہمراہیوں کی تعداد دو سو آدمیوں کی ہے۔

حضرت علی کو خریت کی اطلاع

ان تمام واقعات کی زیاد نے حضرت علیؓ کو اطلاع کی اور لکھا "میں یہاں بصرے میں ٹھہرا ہوں۔ زخمیوں کا علاج کرا رہا ہوں اور امیر المومنین کے حکم کا منتظر ہوں"۔ حضرت علیؓ نے اس خط کو بآواز بلند پڑھا۔ سن کر معقل بن قیس اٹھ کھڑے ہوئے اور عرض کیا "امیر المومنین۔ ضرورت تھی کہ جو شخص ان لوگوں کے تعاقب میں جاتا اس کے ہمراہ دشمنوں کے ایک ایک شخص کے مقابل دس آدمی ہوتے تاکہ مقابلہ ہوتے ہی ان کی بیخ کنی کر دیتے اور ان کا نام تک مٹا دیتے۔ اگر ان کی تعداد کے برابر لشکر جائے گا تو یہ لوگ مقابلے میں بھی ثبات دکھائیں گے اس لیے کہ دو برابر کی قوت والے لشکر ہمیشہ ایک دوسرے کے مقابلے میں استقلال دکھایا کرتے ہیں"۔

معقل خریت کے مقابلے پر

ارشاد ہوا "تو معقل تم ہی ان لوگوں کے مقابلے پر جاؤ"۔ یہ فرما کے اہل کوفہ میں سے دو ہزار آدمی معقل کے ہمراہ کیے جن میں یزید بن معقل اسدی بھی تھے۔

لشکر بصرہ کمک پر

معقل کے روانہ ہوتے ہی حضرت علیؓ نے ابن عباس کو حکم بھیجا کہ "اہل بصرہ میں سے کسی بہادر شخص کو جو جنگ کاری میں شہرت رکھتا ہو دو ہزار آدمیوں کے ساتھ معقل کی کمک پر روانہ کرو۔ معقل کے پاس پہونچنے تک اس لشکر کا سردار وہی ہوگا جو بصرے سے جائے۔ بعد ازاں اعلیٰ سپہ سالار معقل رہیں گے"۔ اسی وقت آپ نے ایک خط زیاد بن خصفہ کو بھی بھیجا جس میں ان کی گذشتہ کوشش و جانبازی پر اظہار شکرگزاری تھا اور اس کے بعد یہ حکم کہ "تم بھی فوراً اس لشکر میں جا ملو جو خریت کے مقابلے پر گیا ہے"۔

خریت کی قوت

جب تک یہ لشکر پہونچے پہونچے خریت کا گروہ بہت بڑھ گیا تھا۔ غیر مذہب و ملتی لوگوں کا ایک بڑا انبوہ اس مقصد سے جمع ہو گیا تھا کہ عربوں کو خراج ادا کرنے سے جان بچے۔ بہت سے ڈاکو اکٹھا ہو گئے تھے جن کو لوٹ مار میں خاص دلچسپی تھی۔ ان کے علاوہ بہت سے خریت کے ہم عقیدہ وہم خیال بھی دور دور سے آ کر اس کے ساتھ شریک ہو گئے تھے۔ اور اس شورش کا یہ اثر پڑا کہ اس

اس کی بغاوت کا اثر

علاقے کے تمام لوگوں نے خراج دینے سے ہاتھ روک لیا۔ اسی قدر نہیں حضرت علیؓ کے عامل سہل بن حنیف کو علاقۂ فارس سے نکال دیا۔ مگر یہ ان لوگوں کا بیان ہے جو کہتے ہیں کہ

سہیل کی وفات ۳۷ھ میں نہیں ہوئی۔

معقل کو حضرت علیؓ کی ہدایتیں

معقل بن قیس جس وقت خریت کی سرکوبی کے لیے کوفے سے روانہ ہونے لگے حضرت علیؓ نے اُن کو فہمائش کی کہ "جہاں تک ہو سکے خدا سے ڈرنا۔ نہ اہل قبلہ پر دست درازی کرنا۔ اور نہ ذمی رعایا پر ظلم کرنا۔ غرور و نخوت سے بچتے رہنا۔ کیونکہ خدا متکبروں کو نہیں پسند کرتا۔"

چند ہی روز میں معقل اہواز میں پہونچ گئے۔ اور بصرے کی کمک کا انتظار کرنے لگے۔ مگر اُن لوگوں کے آنے میں دیر ہوئی اور انھوں نے تنہا ہی خریت کا تعاقب شروع کر دیا۔ ایک ہی دن کی راہ طے کی تھی کہ خالد بن معدان طائی کے زیر علم بصرے کا لشکر آ گیا اور دونوں لشکر ساتھ مل کر خریت کی سراغ رسانی کرنے لگے۔ آخر علاقہ رام ہرمز کے ایک پہاڑ کے دامن میں اُس کے سر پر جا پہونچے۔

سامنا۔

دونوں فوجوں کی ترتیب۔

سامنے ہوتے ہی معقل نے اپنے لشکر کو اصول جنگ سے مرتب کیا۔ میمنہ پر اپنے بیٹے کو۔ میسرہ پر منجاب بن راشد ضبی کو سردار مقرر کیا۔ دوسری طرف خریت نے اپنے لشکر کو یوں مرتب کیا کہ ہمراہی عربوں کو میمنہ پر رکھا۔ دیگر شہروں کے مسلمانوں اور کافروں کو میسرہ پر ٹھہرایا۔ اور اسی گروہ میں کرد لوگ بھی تھے۔ ترتیب کے ساتھ ہی دونوں طرف کے سردار اپنے سپاہیوں کو للکار للکار کے جوش دلانے اور خونریزی پر آمادہ کرنے لگے۔

معرکۂ جنگ

معقل نے حملے کی یہ نشانی قرار دی تھی کہ تین بار میں اپنے سر کو حرکت دوں گا۔ جیسے ہی تیسری بار سر ہلے سب لوگ دشمنوں پر جا پڑیں۔ چنانچہ ان کا سر تیسری بار ہلا۔ اور بہادران مرتضوی جوش و خروش کے ساتھ دشمنوں پر جا پڑے۔ تھوڑی دیر تک خریت کے لوگوں نے نہایت استقلال دکھایا۔ اور پامردی سے لڑتے رہے لیکن آخر میں شکست کھائی اور بھاگے۔ معقل کے جوانمردوں نے بہت سے دشمنوں کو فرشتۂ موت کے حوالے کیا۔ باغی عربوں خصوصاً بنی ناجیہ میں سے ستر آدمی مارے گئے۔ اور غیر مسلم فارسیوں اور کردوں سے مقتولین کا شمار تین سو تھا۔

دشمنوں کو شکست۔

خریت ساحل خلیج فارس پر۔

خود خریت نے جب رنگ بگڑا دیکھا تو بھاگ کے خلیج فارس کے ساحلی مقاموں میں ہو رہا جہاں اُس کی قوم کا ایک بڑا بھاری گروہ موجود تھا۔ وہاں پہونچتے ہی اُن لوگوں میں گشت لگانے اور انھیں حضرت علیؓ کی مخالفت پر اُبھارنے لگا۔ ہر ایک کے پاس جاتا اور کہتا "ہدایت و نجات تم علیؓ سے لڑنے میں ہے"۔ ان کوششوں کا نتیجہ ہوا کہ پھر ایک بڑا بھاری گروہ اُس کے جھنڈے کے نیچے جمع ہو گیا۔ اور بہت سے لوگ اُس کے پیرو تھے۔

حضرت علیؓ کو مژدۂ فتح۔

معقل فتح کے بعد اہواز ہی میں ٹھہرے رہے اور حضرت علیؓ کو مژدۂ فتح لکھا۔ اُن کا خط

حضرت امیر المومنین نے مسلمانوں کو سُنا کے مسرور کیا۔ اور اپنے مشیروں سے اس معاملہ میں مشورہ کیا۔ سب کی رائے ہوئی کہ معقل کو ہدایت کی جائے کہ اس فاسق باغی کا تعاقب کریں اور جب تک اسے قتل کرلیں یا ملک سے نکال نہ دیں دم نہ لیں اگر اسی حال پر اُسے چھوڑ دیا گیا تو پھر لوگوں کو بہکا کے آپ کے خلاف کھڑا کر دے گا۔“ چنانچہ آپ نے معقل کو خط لکھا جس میں پہلے اُن کی اور اُن کے ہمراہیوں کی دلاوری و جوانمردی کی تعریف کی پھر حکم فرمایا کہ ”خریت کا پیچھا نہ چھوڑو۔ اور تاوقتیکہ وہ مارا نہ جائے یا ملک سے نکل نہ جائے اس کا تعاقب کرتے رہو۔“

خریت کے تعاقب کا حکم

اُس کی شورش

یہ حکم پاتے ہی معقل نے پتہ لگا لیا کہ خریت بلاد سواحل پر گشت لگا رہا ہے۔ اپنی قوم کے بہت سے لوگوں کو حضرت علیؓ کی اطاعت سے برگشتہ کر دیا ہے۔ اور قبائل بنی عبد القیس کے بہت سے عربوں کو بھی بہکا دیا ہے۔ یہ وہ لوگ تھے جنھوں نے سال جنگ صفین میں اور نیز سال حال میں زکوٰۃ ادا کرنے سے انکار کیا تھا۔ معقل فوراً اُن لوگوں کی طرف روانہ ہو گئے۔ سرزمین فارس میں داخل ہوئے اور ساحل خلیج فارس پر جا کے دم لیا۔

اُس فتنہ انگیزی کے انداز

خریت نے ان لوگوں کی روانگی کی خبر سُنی تو ساتھ والے باغیوں اور خارجیوں سے کہا ”میں تو تمھارے ساتھ ہوں اور تمھاری مرضی پہ چلنے کو تیار ہوں مگر یاد رکھو کہ علیؓ کے لیے ہرگز نہ جائز تھا کہ کسی انسان کو پنچ بناتے۔“ ہمراہیوں کے ایک دوسرے گروہ سے اُس کے خیال کے مطابق یہ کہا کہ ”علیؓ نے ایک شخص کو پنچ قرار دیا اور پنچ کے فیصلے پر راضی ہو گئے مگر اسی پنچ نے جس کو انھوں نے منتخب کیا تھا اُن کے خلاف فیصلہ کیا اور انھیں خلافت سے محروم کر دیا“ اسی عقیدے کی دُھن میں وہ کوفے سے نکلا تھا۔ اور یہی اس کا اصلی مذہب تھا۔ مگر حضرت علیؓ کی دشمنی میں مختلف الخیال لوگوں سے انھیں کے مذاق کے مطابق باتیں کیا کرتا۔ چنانچہ شیعیان عثمانؓ سے پوشیدہ طور پہ یہ ظاہر کیا کہ ”میں واللہ تمھارا ہم خیال ہوں۔ اور خدا کی قسم عثمانؓ مظلوم مارے گئے۔“ غرض ہر گروہ کے سامنے اُس کی سی کہہ کر اُس کو خوش کر دیا کرتا۔ زکوٰۃ دینے والوں سے کہا ”خبردار زکوٰۃ نہ دینا علیؓ کو دینے سے کیا فائدہ؟ خود اپنے عزیزوں کی خبرگیری کرو۔“ اُس کے جھنڈے کے نیچے بہت سے نو مسلم نصرانی تھے ان لوگوں نے جو مسلمانوں میں یہ پھوٹ اور باہمی خونریزی دیکھی تو کہنے لگے ”اپنا تو خدا کی قسم وہی دین اچھا ہے جس کو ہم نے چھوڑ دیا تھا۔ اس لیے کہ مسلمانوں کا دین انھیں خونریزی سے نہیں روکتا“ ان لوگوں کا یہ خیال دیکھ کر خریت نے کہا ”تمھارے حال پر بڑا افسوس ہے۔ کہا جائے گا کہ

تم مرتد ہو گئے اور مرتد کی سزا علیؓ کے نزدیک قتل کے سوا اور کچھ ہی نہیں ہے۔ مرتد کی توبہ کو بھی وہ نہیں قبول کرتے اس لیے تمہارا تو فرض ہے کہ ان سے لڑو اور صبر و پامردی سے مقابلہ کرو"۔ بہر حال اس نے سب کو فریب دے رکھا تھا اور ان باتوں کا انجام یہ ہوا کہ پھر ایک بڑا بھاری گروہ اس کے ساتھ تھا۔

سامنا اور علم امان۔

اب جو معقل کا اس کا سامنا ہوا معقل نے اپنی طرف امان کا جھنڈا بلند کیا اور پکڑوا دیا کہ "بجز خود خریت اور اس کے ہمراہیوں کے جو ہم سے لڑ چکے ہیں اور جو کوئی اس جھنڈے کے نیچے آئے گا اس کو امان ہے"۔ اس کا بہت اچھا نتیجہ ہوا بجز بنی ناجیہ کے اور جتنے گروہ اس کے ساتھ جمع ہوئے تھے سب ساتھ چھوڑ کے چلے گئے۔

لڑائی۔

اس کے بعد معقل نے فوج کو باقاعدہ طور پر آراستہ کر کے دھاوا کر دیا۔ خریت کے لشکر میں مسلم اور غیر مسلم دونوں طرح کے لوگ تھے اور مسلمان منکرین زکوٰۃ بھی۔ جس وقت میدان جنگ گرم تھا خریت نے للکار کے اپنے ہمراہیوں سے کہا "اپنے بیوی بچوں کو بچانا ہو تو لڑو۔ یہ لوگ غالب آ گئے تو خدا کی قسم تم کو قتل کر ہی دیں گے اور تمہاری عورتوں اور بال بچوں کو لونڈی غلام بنا لیں گے"۔ یہ سن کر بنی ناجیہ کے کسی شخص نے پکار کے کہا "تیرے ہی تو ہم کو تیرے ہاتھوں اور تیری زبان سے ملا ہے"۔ اس فقرے کو سن کر وہ چلایا "کیا کروں تلوار عقل پر غالب آ گئی"۔

خریت کا للکارنا۔

معقل کی للکار۔

معقل نے لڑائی شروع ہوتے ہی اپنے لوگوں کے مختلف گروہوں میں چکر لگایا اور للکار کر کہا "لوگو! جو اجر عظیم تمہیں ملنے والا ہے بھلا اس سے اچھی کوئی اور چیز بھی ہے جس کا کسی کو شوق ہو۔ خدا نے تمہیں ایسے لوگوں کے مقابلے پر لایا ہے جو زکوٰۃ دینے سے انکار کرتے ہیں دین حق کو چھوڑ کے مرتد ہو گئے ہیں بیعت کی اور پھر ظالمانہ طریقے سے توڑ دی۔ لہذا میں گواہی دیتا ہوں کہ تم میں سے جو مارا جائے گا شہید ہو گا اور جنت میں جائے گا اور جو زندہ بچے گا اس کی آنکھوں کو خدا فتح کی مسرت سے ٹھنڈا کرے گا"۔ یہ کہتے ہی سارے لشکر کے ساتھ دشمنوں پر جا پڑے۔

خریت کا مارا جانا۔

بڑی خونریز لڑائی ہوئی اور حملہ آوروں نے بڑا صبر دکھایا۔ اثنائے جنگ میں نعمان بن صہبان راسبی کی نظر خریت پر پڑ گئی۔ فوراً جھپٹ پڑے اور ایک ہی نیزے میں اسے گھوڑے کے نیچے گرا دیا۔ خریت زمین پر گرتے ہی سنبھلا اور اس نے نعمان پر اور نعمان نے اس پر ایک ساتھ

وار کیے۔ مگر نعمان کا ایسا ہاتھ بھرپور پڑا کہ خریت کا کام تمام ہو گیا۔ اسی جوش و خروش کی لڑائی میں اس کے ہمراہیوں میں سے ایک سو ستر آدمی مارے گئے۔ باقی بہت ہار کے داہنے بائیں بھاگ گئے۔ اُن کے بال بچوں اور اہل و عیال میں سے جس کو معقل نے پایا گرفتار کر لیا۔ اور اس دار و گیر میں بہت سے لڑنے والے بھی اسیر ہو گئے۔

اسیران جنگ

لڑنے والے اسیروں میں سے جتنے مسلمان تھے اُن کو معقل نے مع اُن کے اہل و عیال کے چھوڑ دیا۔ انھیں میں ایک بوڑھا نصرانی بھی تھا اُس نے اسلام سے انکار کیا اور مار ڈالا گیا یہ مسلمان ہو چکا تھا اور اس موقع پر مرتد کی حیثیت سے قتل ہوا۔ بعد ازاں معقل نے ان سب لوگوں کو جمع کیا جنھوں نے زکوٰۃ نہیں دی تھی اُن سے دو دو سال کی زکوٰۃ وصول کر کے انھیں بھی رہائی دی۔ باقی ماندہ اسیروں یعنے نصرانیوں اور اُن کے اہل و عیال کو گرفتار کر کے ساتھ لیا اور کوفے کی راہ لی۔ مگر مسلم و غیر مسلم اسیروں میں ہم وطنی اور دوستی کی محبت ایسی بڑھی ہوئی تھی کہ جو مسلمان آزاد کر دیے گئے تھے وہ بھی اپنے گھر بار کو بھول کر دور تک اُن اسیروں کے ساتھ چلے آئے اور جب مایوس ہو کر واپس جانے لگے تو رخصت ہوتے وقت تمام زن و مرد پھوٹ پھوٹ کے روئے۔ اور یہ لوگ کچھ ایسی بے کسی سے روئے کہ دیکھنے والوں کو اُن کے حال پر بڑا ترس آیا۔

مصقلہ والی اردشیر خرہ

اب معقل نے حضرت علیؓ کو فتح کی خوشخبری لکھی اور تمام مذکورہ اسیروں کو ہمراہ لے کر روانہ ہوئے۔ راہ میں مصقلہ بن ہبیرہ شیبانی سے ملاقات ہوئی جو حضرت علیؓ کی طرف سے اردشیر خرہ کے عامل تھے۔ معقل کے ہمراہی جو قیدی تھے اُن کا شمار پانچ سو تھا۔ مصقلہ کی صورت دیکھتے ہی ان اسیروں عورتوں اور بچوں نے زار و قطار رونا شروع کیا۔ اور اُن کے اسیر مردوں نے دردناک آوازوں میں غل مچا مچا کے مصقلہ سے کہا "اے ابو الفضل اے بہادروں کے حامی بیکسوں کے فریاد رس۔ اور اسیروں کے چھڑانے والے۔ ہمارے حال پر ترس کھایئے ہم پر احسان کیجیے۔ اور ہمیں مول لے کے آزاد کرا دیجیے۔"

انکی رحمدلی

ان لوگوں کے رونے دھونے کا مصقلہ پر ایسا اثر پڑا کہ جوش میں آ کر اُن سے کہا "میں خدا کی قسم اپنی خیرات کے سرمایے کو تمھاری مدد میں صرف کروں گا۔ خدا صدقہ دینے والوں کو جزائے خیر دیتا ہے"۔ مصقلہ کے یہ الفاظ معقل کے گوش زد ہوئے تو غصہ کے لہجے میں کہا "اگر مجھے اس کا ثبوت مل جاتا کہ اس شخص نے یہ فقرہ ان لوگوں کی ہمدردی اور ہماری تحقیر میں کہا ہے تو

بلا تامل اس کی گردن مار دیتا۔ چاہے بنی تمیم اپنے گروہ میں سے مجھے نکال ہی کیوں نہ دیتے۔"

اور فیاضی۔

ابن مصقلہ نے پانچ لاکھ درہم پر ان سب قیدیوں کو معقل سے خرید لیا اور قیمت کی نسبت معقل نے کہا کہ براہ راست امیر المومنین علیؑ کی خدمت میں بھیج دینا۔ مصقلہ نے وعدہ کیا کہ "اس میں سے کچھ رقم تو میں ابھی بھیج دوں گا اور جو باقی رہے گی اس کو تھوڑے تھوڑے زمانے کے بعد بہ اقساط ادا کروں گا۔"

امیر المومنین علیؑ کا خیال۔

اس معاملت کے بعد معقل بارگاہ مرتضوی میں حاضر ہوئے اور ساری سرگذشت عرض کی۔ آپ نے ان کی کارروائی کو پسند فرمایا۔ چند روز میں آپ کو اطلاع ہوئی کہ مصقلہ نے ان تمام زر خرید اسیروں کو آزاد کر دیا اور ان سے اس کی بھی خواہش نہ کی کہ اپنی قیمت کی رقم ادا کرنے میں میری مدد کرنا۔ فرمایا "مجھے نظر آتا ہے کہ مصقلہ نے بہت ہی بڑا بار اپنی گردن پر لے لیا اور اس کا انجام یہ ہونے والا ہے کہ عنقریب تم اس کو پریشان و متردد پاؤ گے۔"

روپیہ کا تقاضا

بعد ازاں آپ نے مصقلہ کو تحریر فرمایا کہ "وہ رقم بھیجو یا خود حاضر ہو۔" یہ خط پاتے ہی وہ حاضر ہو گئے۔ موعودہ رقم میں سے دو لاکھ ہمراہ لائے اور باقی کی نسبت حیلہ حوالہ کر دیا۔ پھر ایک اتفاق

مصقلہ کا بہانہ۔

مصقلہ نے ذہل بن حارث کو اپنے ہاں دعوت دی اور کھانے کے بعد کہا "امیر المومنین باقی رقم بھی مجھ سے طلب کرتے ہیں اور مجھ میں اس کے ادا کرنے کی استطاعت نہیں ہے۔" ذہل نے کہا "اگر آپ کے لیے کوئی مشکل معاملہ نہیں ہے۔ اپنے قبیلے والوں کو ارشاد کر دیں تو ایک ہی ہفتہ کے اندر ساری رقم ادا ہو جائے۔" مصقلہ نے کہا "مگر میں اس کا بار اپنی قوم پر نہیں ڈالنا چاہتا۔ اس موقع پر ہند کے بیٹے (معاویہ) ہوتے تو مجھ سے ہرگز مطالبہ نہ کرتے اور اگر ابن عفان ہوتے تو وہ بھی مجھے معاف کر دیتے۔ کیا تم نے نہیں دیکھا کہ اشعث بن قیس کو وہ آذربائیجان کا خراج ہر سال چھوڑ دیا کرتے تھے۔" ذہل نے جواب دیا "مگر یہ علیؑ ہیں ان کی وہ حالت نہیں یہ تو ایک حبہ بھی نہ چھوڑیں گے۔"

اور معاویہ کے پاس بھاگ جانا۔

اس گفتگو کا انجام یہ ہوا کہ مصقلہ اسی رات کو بھاگ کر ملک شام میں ہو رہے اور معاویہ سے مل گئے۔ حضرت علیؑ نے ان کے بھاگنے کا حال سنا تو فرمایا "خدا نے اس کو کیسا خراب کیا۔ شریفوں کا سا کام کیا غلاموں کی طرح بھاگا اور بدکاروں کی سی خیانت کی۔ اگر وہ یہاں رہتا اور مطلوبہ رقم نہ ادا کر سکتا تو ہم خدا کی قسم اسے قید سے زیادہ کوئی سزا نہ دیتے۔ اس کے پاس کچھ پاتے تو لے لیتے۔ اور نہ پاتے تو چھوڑ دیتے۔" پھر آپ مصقلہ کے گھر پر تشریف لے گئے

اور اس کے گھر کو ڈھا دیا۔ مگر جن لوگوں کو مصقلہ نے آزاد کرایا تھا اُن کی آزادی کو آپ نے جائز رکھا۔ اور فرمایا "اُن سب کو مول لینے والے نے آزاد کر دیا۔ اور اُن کی قیمت آزاد کرنے والے کے ذمے قرض رہی"۔

اپنے بھائی کو بلانا

مصقلہ کے بھائی نعیم بن ہبیرہ مخصوص شیعیان علیؓ میں تھے۔ چنانچہ مصقلہ نے شام سے ایک تغلبی نصرانی کو اُن کے پاس بھیجا کہ "معاویہ تمھیں حکومت دینے اور نہایت بزرگ داشت کا وعدہ کرتے ہیں۔ تم میرا خط پاتے ہی یہاں چلے آؤ"۔ مالک بن کعب ارحبی کو پیام کا پتہ لگ گیا فوراً اس نصرانی کو پکڑ کے حضرت علیؓ کے سامنے پیش کر دیا۔ آپ نے اُس کا ہاتھ کاٹ ڈالا جس کے صدمے سے وہ مر گیا۔ اور نعیم نے مصقلہ کو چند شعر لکھ بھیجے جن میں اُن کو اس حرکت پر ملامت کی اور اُن سے بھیجے ہوئے شخص کے انجام کی طرف بھی اشارہ کیا۔ ان اشعار کے شام میں پہونچتے ہی اس تغلبی کے مارے جانے کی خبر مشہور ہوگئی اور بنی تغلب نے مصقلہ پر زور دیا کہ "ہماری قوم کے اُس شخص کی خون بہا ادا کرو"۔ چنانچہ انھیں وہ رقم دینا پڑی

اس مینا کاٹی

خوارج کی شورش

لیکن عراق میں حضرت علیؓ کی یہ حالت تھی کہ خریت کے مارے جانے اور اُس کا ہنگامہ مٹ جانے کے بعد بھی خوارج کی شورش کسی طرح چین سے نہ بیٹھنے دیتی۔ اہل نہروان جب مارے جا چکے تو اُن کے ایک فتنہ انگیز سرغنا اشرس بن عوف شیبانی نے شہر دسکرہ میں پہونچکر دو سو آدمی کا ایک گروہ تیار کیا جو حضرت علیؓ کی دشمنی میں جان دینے کو ثواب و ذریعہ نجات تصور کرتے تھے۔ اشرس مخالفوں کے اس غول کو لے کر شہر انبار کی طرف چلا جہاں خریت نے بہت سے مخالف پیدا کر دیے تھے۔ حضرت علیؓ نے اُس کے مقابلے پر ابرش بن حسان کو تین سو جوانمردوں کے ساتھ روانہ کیا۔ ابرش نے اس باغی کے مقابلے پر پہونچ کے ربیع الآخر ۳۸ھ میں میدان قتال گرم کیا۔ بہادران مرتضوی نے دم بھر میں اُن خارجیوں کا فیصلہ کر دیا۔ اور اشرس مارا گیا۔

اشرس کا ہنگامہ

ہلال کا ہنگامہ

اشرس کا ہنگامہ فرو ہوتے ہی ہلال بن علفہ اور اُن کا بھائی مجالد جو قبیلہ بنی تیم الرباب میں سے تھے اٹھ کھڑے ہوئے۔ وہ دو سو خارجیوں کی جماعت سے شہر ماسبذان میں پہونچا۔ اس کی سرکوبی کے لیے حضرت علیؓ نے معقل بن قیس ریاحی کو بھیجا جنھوں نے جمادی الاول سنہ ۳۸ھ میں مقابلہ کر کے ان باغیوں کا استیصال کیا۔

اشہب کا ہنگامہ

جب یہ خارجی مارا گیا تو اشہب بن بشر (بعض لوگ اس کا نام اشعب بتاتے ہیں) جو

بنی بجیلہ میں سے تھا ایک سو اسی آدمیوں کو بہکا کے حضرت علیؓ کی مخالفت پر اٹھ کھڑا ہوا۔ اور اُسی میدان میں آیا جہاں ہلال اور اس کے رفقا مارے جا چکے تھے"۔ اُن کے مدفن پر کھڑے ہو کر سب نے نماز جنازہ پڑھی جن خوارج کی لاشیں کھلی پڑی تھیں انہیں دفن کیا۔ اور حضرت علیؓ کے مقابلے کے لیے بڑھے۔ اس کے مقابلے پر آپ نے جاریہ بن قدامہ اسدی کو اور بعض اہل روایت کے بیان کے مطابق حُجر بن عدی کو روانہ فرمایا۔ اشہب خود ان لوگوں کے مقابلے پر آ پہونچا اور مقام جرجرایا میں میدان کارزار گرم ہوا۔ یہ لڑائی جمادی الاخری ۳۹ھ میں ہوئی جس میں اشہب اور اُس کے تمام ساتھی مارے گئے۔

سعید کا ہنگامہ

ان مفسدوں کی یاد لوگوں کو تازہ ہی تھی کہ سعید بن قفل تیمی اٹھ کھڑا ہوا۔ یہ بنی تیم اللہ بن ثعلبہ میں سے تھا۔ اور رجب ۳۹ھ میں مقام بندنیجین میں اُس نے علم بغاوت بلند کیا۔ دو سو آدمی اس کے بھی ہمراہ تھے۔ وہ کوچ کر کے شہر از زنجان میں پہونچا جو مدائن سے دو فرسخ کی مسافت پر تھا۔ اس کے مقابلے پر حضرت علیؓ نے سعد بن مسعود کو بھیجا جنہوں نے رجب ۳۹ھ میں ان لوگوں کا خاتمہ کر دیا۔

ابو مریم کا ہنگامہ

یہ جھگڑا ابھی ہٹ گیا تو ابو مریم سعدی نے علم خروج بلند کیا۔ اس کے ہمراہ دو سو یا چار سو آدمی تھے۔ جن میں علی العموم غلام اور غیر عربی لوگ تھے۔ کہتے ہیں کہ اس کے رفیقوں میں سے فقط پانچ عرب تھے۔ اور چھٹا عرب وہ خود تھا۔ باقی سب عجمی الاصل تھے۔ مگر حوصلہ ایسا بڑھا ہوا تھا کہ کوچ کرتا ہوا کوفے سے بالکل قریب آگیا۔ حضرت علیؓ کا یہ دارالخلافت پانچ فرسخ رہ گیا تھا کہ لوگوں کو اس جری و بیباک دشمن کے آ پہونچنے کی خبر ہوئی۔

مخالفت میں اُنکی ضد

حضرت علیؓ نے اُس کو پیام بھیجا کہ "میری اطاعت قبول کرو اور کوفے میں حاضر ہو کر میرے ہاتھ پر بیعت کرو"۔ اُس نے نامنظور کیا اور کہلا بھیجا "ہم میں آپ میں بجز لڑائی کے تصفیہ کی اور کوئی صورت نہیں ہے"۔ تب آپ نے شریح بن ہانی کو سات سو سپاہیوں کے ساتھ مقابلے پر روانہ فرمایا۔

حضرت علیؓ کے لشکر کو شکست

شریح دشمنوں کے مقابلے پر پہونچ کے دم بھی نہ لینے پائے تھے کہ ابو مریم کے اشارے سے سارے خوارج اُن پر ایسے جوش و خروش سے ٹوٹ پڑے کہ باوجود تعداد اور قوت زیادہ ہونے کے حامیانِ خلافت کے قدم اکھڑ گئے۔ شریح کے بہت سے ہمراہی بھاگ کھڑے ہوئے۔ فقط دو سو آدمی شریح کے جھنڈے کے نیچے باقی تھے۔ اُن کو لے کر انھوں نے ایک گاؤں میں پناہ لی۔ مفرورین میں سے اکثر نے تو کوفے میں جا کر دم لیا۔ اور کچھ پھر شریح کے

پاس واپس آ گئے۔

خود حضرت علیؓ ان کے مقابلے پر: اس شکست کا حال سُن کر حضرت علیؓ بہ نفس نفیس ان خارجیوں کے مقابلے پر چل کھڑے ہوئے۔ اور جاریہ بن قدامہ اپنی جماعت کے ساتھ مقدمۃ الجیش کی صورت میں آگے آگے چلے دشمنوں سے پہلے انھیں کا سامنا ہوا۔ انھوں نے لڑنے سے پہلے ان لوگوں کو پیام دیا کہ "امیر المومنین علیؓ کی اطاعت قبول کرو، ورنہ سب کے سب مارے جاؤ گے" مگر اُن سرکشوں کے دماغ پر ایسی خودی طاری تھی کہ نہ مانا۔ اور اتنے میں خود حضرت علیؓ بھی پہنچ گئے ان لوگوں کو دوبارہ پیام صلح و اطاعت دیا گیا۔ اب بھی سماعت نہ کی تو لڑائی چھڑ گئی اور تھوڑی ہی دیر میں سب کے سب بہادرانِ مرتضوی کے ہاتھ سے مارے گئے۔ فقط پچاس آدمیوں نے

ان دشمنوں کا خاتمہ: پناہ مانگی۔ آپ نے انھیں امان دیدی چالیس زخمی جو میدان میں پڑے تھے حضرت علیؓ اُن کو کوفے میں لے آئے۔ اور اُن کے علاج کا حکم دیا چنانچہ وہ اچھے ہو گئے۔

ان کی شجاعت: اتو مریم کی یہ لڑائی ماہ مبارک رمضان ۳۸ھ میں ہوئی تھی اور اُس کے ساتھی تمام خوارج سے زیادہ جری، بیباک اور ہتھیلیوں پر سر لیے ہوئے تھے۔ یہی سبب تھا کہ کوفہ کے بالکل قریب پہونچ گئے اور پہلے حملے میں شریح کے لوگوں کو جو تعداد میں اُن سے دونے تھے شکست دے دی۔

۳۸ھ کا حج: اب ۳۸ھ قریب الاختتام تھا قثم بن عباس نے جو مکۂ معظمہ میں حضرت علیؓ کی طرف سے والی تھے حج کرایا۔

علیؓ کی مجبوری اور معاویہ کے حملے: ۳۹ھ میں اپنے دوستوں کی سستی و کاہلی اور خوارج کی پے در پے یورشوں کے باعث حضرت علیؓ شام پر فوج کشی کا ارادہ کرتے ہی کرتے رہ گئے مگر جناب معاویہ کی طرف سے آپ کی قلمرو پر تاختیں شروع ہو گئیں۔

نعمان کا حملہ عین التمر پر: چنانچہ معاویہ نے ایک ہزار فوج کے ساتھ نعمان بن بشیر انصاری کو بھیجا کہ علاقۂ الجزیرہ کے شہر عین التمر پر حملہ کریں۔ عین التمر میں حضرت علیؓ کی طرف سے مالک بن کعب ایک ہزار لشکر کے ساتھ پڑے ہوئے تھے۔ مگر کسی خطرے کا اندیشہ نہ کر کے فوج والوں کو کوفہ میں جانے کی اجازت دے دی تھی۔ اور سب اپنے گھروں میں چلے آئے تھے۔ فقط دو سو آدمی باقی تھے۔ نعمان کے پہونچنے سے پہلے ہی مالک کو خبر ہو گئی اور فوراً حضرت علیؓ کو اس کی اطلاع دے کر مدد مانگی۔

اہل کوفہ کی پست ہمتی

آپ نے یہ خط پاتے ہی اہل کوفہ کے مجمع میں کھڑے ہو کر ایک پُرجوش تقریر فرمائی اور تاکید کی کہ فوراً جا کر مالک کی مدد کرو۔ مگر ان بزرگوں نے اپنے معمول کے مطابق سستی و کاہلی ظاہر کی۔ اور کوئی لشکر یہاں سے نہ گیا۔ یہاں تک کہ نعمان عین التمر میں پہونچ گئے اور مالک نے

مالک کا بہادرانہ حملہ

شہر کی دیوار کی آڑ پکڑ لے انھیں سو آدمیوں کو ساتھ لے کر مقابلہ شروع کیا۔ مگر اتنی ہوشیاری کی کہ مخنف بن سلیم کے پاس جو قریب ہی کسی شہر میں پڑے ہوئے تھے آدمی دوڑا دیا کہ فوراً میری مدد کرو۔ مخنف نے اپنے بیٹے عبد الرحمٰن کی سرداری میں پچاس آدمی بھیج دیئے۔

اور اہل شام کو شکست

مالک اور نعمان میں سخت معرکہ ہو رہا تھا اور مالک کے ہمراہیوں کے میان تک ٹوٹ چکے تھے کہ عبد الرحمٰن پہونچ گئے ان لوگوں نے جو زور و شور سے ناگہاں حملہ کیا تو لشکر شام کو شکست ہو گئی کیونکہ وہ لوگ سمجھے کہ مالک کی زبردست کمک آگئی۔ اب مالک نے ان کا تعاقب کیا اور بھاگتے میں اُن کے تین آدمی مار ڈالے۔

کوفہ والوں کو ملامت

کوفے والے جب پست ہمتی اور کاہلی سے گھر میں پڑے رہے اور مالک کی مدد کو کوئی لشکر نہ روانہ ہوا تو حضرت علیؓ پھر منبر پر چڑھے اور فرمایا "اے اہل کوفہ! تم جب سنتے ہو کہ شام والوں کا کوئی لشکر آیا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ جیسے تمہیں کوئی تھپڑ آ لگا۔ ہر شخص گھر میں جا چھپتا اور دروازہ بند کر کے بیٹھ رہتا ہے۔ جیسے گوہ اپنے سوراخ میں اور چرغ اپنے بھٹ میں بھاگ کے پناہ لیتا ہے۔ دھوکے میں پڑا ہوا ہے وہ جسے تم نے دھوکے میں رکھا اور جسے تم ملے ہو اُسے تیج تو یہ ہے کہ نہایت زیاں کاری کا حصّہ ملا ہے مصیبت کے وقت بلائے جاؤ تو تم شریف بہادر نہیں ہو۔ اور کسی کی جان بچانے کا وقت ہو تو تم بھائی نہیں ہو۔ اناللہ وانا الیہ راجعون! تم سے میں کیا اُمید رکھوں تم اندھے ہو جنھیں کچھ سوجھ نہیں پڑتا۔ گونگے ہو جنھیں بات نہیں کرآتی! اور بہرے ہو جو نہیں سنتے انا للہ وانا الیہ راجعون!" اس سے صاف نظر آرہا ہے کہ حضرت علیؓ کو جو کچھ آزار پہونچا اپنے ساتھیوں، رفیقوں، اور شیعوں سے۔ اور ساری ناکامیوں کے باعث یہی بزرگ تھے۔ جو ہمیشہ موقع پر جان چرایا کرتے۔

سفیان کی تاخت ہیت پر اور کامیابی انبار کی چھاؤنی پر حملہ

الجزیرہ کا دوسرا مشہور شہر ہیت تھا اُس پر تاخت کرنے کے لیے حضرت معویہ نے سفیان بن عوف کو چھ ہزار فوج کے ساتھ بھیجا اور حکم دیا کہ تم تاخت کرتے ہوئے مدائن اور انبار تک چلے جاؤ۔ وہ جب ہیت پر پہونچے تو کوئی مزاحمت کرنے والا نہ تھا۔ اُس پر قبضہ کیا اور انبار پر جا پہونچے۔ اس جگہ حضرت علیؓ کے لشکر کی ایک چھاؤنی تھی جس میں پانچ سو سپاہی رہا کرتے تھے مگر سب اِدھر اُدھر منتشر تھے فقط دو سو آدمی چھاؤنی میں موجود تھے۔

اس چھاؤنی کے فوج سے خالی ہونے کا باعث یہ ہوا کہ یہاں کے سردار فوج کمیل بن زیاد تھے۔ اُن کو ایکا ایک خبر ملی کہ قرقیسیا کا ایک گروہ ہمارے شہر ہیت پر تاخت کرنے والا ہے۔ اس لیے بغیر اس کے کہ حضرت علیؓ سے اجازت حاصل کریں اہل قرقیسیا پر چڑھ گئے۔ ادھر وہ قرقیسیا میں گئے۔ اور ادھر سفیان بن عوف نے آکے ہیت کو لوٹنا شروع کیا۔ جو تھوڑے سے حضرت علیؓ کے طرفدار موجود تھے۔ انھوں نے نعمان بن کمیل کے مقابلہ کیا۔ اور نہایت ثابت قدمی دکھائی۔ اور آخر ان کا سردار اشرف بن حسان بکری مع تیرہ رفقا کے اہل شام کے ہاتھ سے مارا گیا۔ بعد ازاں معاویہ کے لوگوں نے شہر میں جو کچھ پایا بے دریغ لوٹ لیا۔ اور سالم و غانم دمشق میں واپس گئے۔ حضرت علیؓ کو ان واقعات کی اطلاع ہوئی تو کمیل پر سخت غصہ فرمایا۔ عتاب آلود خط لکھا۔ اور فوراً لوگوں کو شام والوں کے تعاقب میں دوڑایا۔ مگر کسی نے اُن کی گرد بھی نہ پائی۔

اور کامیابی۔

ابن مسعدہ تیماء میں۔

تیسری کارروائی حضرت معاویہ نے یہ کی کہ عبداللہ بن مسعدہ فزاری کو سترہ سو آدمیوں کے ساتھ ارض عرب کے شہر تیماء کی طرف روانہ کیا جو مدینہ سے ذرا ادھر واقع ہے۔ اور حکم دیا کہ تم بادیۂ عرب میں چکر لگاؤ۔ اور جن قبائل میں سے ہو کر گزرو اُن کو ہمارا دوست اور مطیع بناؤ۔ اور جو انکار کرے اُسے بے دریغ تہ تیغ کرو۔ عبداللہ اس ہدایت پر عمل کرتے ہوئے صحرائے عرب میں گزرے۔ راہ میں مدینہ طیبہ اور مکہ معظمہ میں بھی اُن کا گزر ہوا۔ جو ملا اس کو بہ جبر و قہر معاویہ کے زیر اثر کیا۔ اور خود اُن کے قبیلے کی ایک خلقت عظیم اُن کے ساتھ ہو گئی۔

حجاز مدینہ کو زیر اثر کرنا۔

یہ حال حضرت علیؓ نے سُنا تو فوراً مسیّب بن نجبہ فزاری کو جو عبداللہ ہی کے قبیلے کے نامور اور محترم سردار تھے دو ہزار لشکر کے ساتھ عبداللہ کی روک تھام کے لیے بھیجا۔ عبداللہ خاص تیماء یعنے منزل مقصود تک پہونچ چکے تھے کہ مسیّب جا پہونچے۔ اور دوپہر ڈھلے لڑائی شروع ہو گئی۔ یہ لڑائی عربوں میں اور خاص عرب کی سرزمین پر تھی۔ لہٰذا نہایت سخت تھی۔ مسیّب نے جوش سے حملہ کر کے عبداللہ پر تلوار کے تین وار کیے مگر کچھ قومی کے خیال سے ایسے اوچھے وار کیے کہ کارگر نہ ہوئے۔ شمشیر زنی کے ساتھ وہ نعرے مارتے جاتے تھے کہ "نجات! نجات!" جس سے اُن کا مقصد مخالفوں کا بھگانا تھا نہ کہ انھیں قتل کرنا۔ عبداللہ بن مسعدہ نے جو اپنے کو کمزور دیکھا تو کچھ رفیقوں کے ساتھ بھاگ کر قلعۂ تیماء میں پناہ لی۔ اور باقی ہمراہی سیدھے شام کی طرف بھاگے۔ زکوٰۃ کے اونٹ جو جابجا لوگوں سے وصول کیے گئے تھے وہ انھیں لوگوں کے ساتھ تھے اُن کو راستے میں لٹیرے بدویوں نے چھین لیا۔

مسیّب کا آنا مقابلے پر۔

عبداللہ اور مسیّب کی لڑائی۔

مسیّب اور اپنی قوم کی جنبہ داری۔

عبداللہ کا تیماء میں۔

قلعہ میں آگ لگائی گئی۔

ابن مسعدہ قلعہ تیما میں داخل ہوئے تو مسیب نے بڑھ کے قلعہ کا محاصرہ کر لیا۔ اور تین روز تک جب کوئی زور نہ چلا تو قلعہ کے پھاٹک پر بہت سی لکڑیاں جمع کر کے اُن میں آگ لگا دی۔ اور وہ آگ مشتعل ہونے کے بعد قلعہ کے اندر پھیل گئی۔ محصورین کو جب نظر آیا کہ آگ سے بچنے کی کوئی تدبیر نہیں ہے تو گھبرا کے نکل پڑے اور پکار کے کہا "مسیب یاد رکھو کہ ہم تمہاری ہی قوم کے لوگ ہیں"۔ اس فریاد پر سب کو ترس آ گیا۔ فوراً آگ بجھوائی۔ اور ہمراہیوں سے پوچھا "کیوں کیا کوئی شامی لشکر یہاں موجود ہے؟" عبدالرحمٰن بن شبیب نے کہا "جی ہاں ہے۔ شام کی طرف جو لوگ بھاگے ہیں مجھے اُن کے تعاقب میں روانہ فرمایئے"۔ مسیب نے اس سے انکار کیا۔ اور عبدالرحمٰن نے بگڑ کے کہا "آپ نے امیرالمومنین کو دھوکا دیا۔ اور اُن کا حکم بجا لانے میں سستی کی۔"

مسیب نے دشمنوں کو چھوڑ دیا۔

ضحاک شام کے شیعیان علیؑ پر۔

چوتھی کارروائی جناب معٰویہ کی یہ تھی کہ ضحاک بن قیس کو تین ہزار آدمیوں کے ساتھ یہ حکم دیا کہ مملکت شام و فلسطین ہی کے اطراف میں گشت لگاؤ اور نہر واقصہ کے نشیبی علاقہ میں جو عرب علیؑ کے طرفدار اور اُن کے مطیع فرمان ملیں اُن پر تاخت کرو۔ ضحاک لوٹتے مارتے اور تاختیں کرتے ہوئے ثعلبیہ کی طرف گزرے۔ وہاں جو حضرت علیؑ کی چھاؤنی تھی اس میں لوٹ مچا دی خوب قتل و غارت کیا۔ اور قطقطانہ میں جا پہونچے۔ حضرت علیؑ کو خبر ہوئی تو فوراً حجر بن عدی کو چار ہزار فوج کے ساتھ روانہ فرمایا۔ اور اُن کے ہمراہیوں میں سے ہر ایک کو پچاس پچاس درہم بطریق انعام یا بد و خرچ کے مرحمت فرمائے۔ ضحاک تدمر میں تھے کہ حجر اُن پر جا پڑے۔ اُن کے ہمراہیوں میں سے انیس آدمیوں کو قتل کیا۔ اور خود حجر کے آدمیوں میں سے فقط دو آدمی مارے گئے۔ لڑائی ہو ہی رہی تھی کہ رات ہو گئی۔ رات کے اندھیرے میں ضحاک نے راہ فرار اختیار کی۔ اور حجر میدان صاف دیکھ کر کوفے میں واپس آئے۔

حجر اُن کے مقابلے پر۔

حجر کی فتح۔

خود معٰویہ کی گرد آوری۔

اسی سنہ ۳۹ھ میں جناب معٰویہ نے اپنی مستعدی و سرگرمی ظاہر کرنے کے لیے بذات خود ایک گرد آوری کی اور حضرت علیؑ کی قلمرو کے اندر دجلہ کے کنارے تک آ کے پلٹ گئے۔

# چودھویں فصل

## عہد مرتضوی کے آخری ایام اور آپکی شہادت

معاویہ کے نائب حج ابن شجرہ قشیری کی کارروائی اہل مکہ کی بے پروائی۔ قثم کا مکہ میں ٹھہرنا۔ حضرت علیؓ کا کمک بھیجنا۔ ابن شجرہ کا پہلے پہونچنا۔ اُن کی کارروائی شیبہ نے حج کرایا۔ یزید بن شجرہ کا تعاقب۔ چند شامی اسیر ہوئے۔ ابن قباث کا حملہ شام پر۔ کمیل کی کارگزاری۔ حضرت علیؓ کا کمیل سے خوش ہونا شبیب کا حملہ قلمرو شام پر کمیل نے اُس کو نہ پایا۔ اُن کی تاخت رقہ پر۔ عدالت مرتضوی۔ حرث بن نمر کا حملہ الجزیرہ پر۔ چند تغلبیوں کا معاویہ سے جاملنا۔ تجفیر بکر کے سرحل میں چلا آنا۔ قیدیوں کا مبادلہ تغلبیوں نے علیؓ کے عامل کو مار ڈالا مصلحۃً اُس سے درگزر۔ معاویہ کے نائب زہیر سماوہ میں۔ علیؓ کے لوگوں کی ناکامی۔ اور اُن کا معاویہ سے جاملنا اُن پر حضرت علیؓ کی بدگمانیاں مسلم معاویہ کی طرف سے دومۃ الجندل میں۔ مالک حضرت علیؓ کی طرف سے۔ مالک کی فتح مگر شہر والے مطیع ہو جانا کا موقوف ہو جانا۔ حرث کا حملہ سندھ پر اُن کی شہادت۔ بغاوت فارس و کرمان۔ اُس کی اصلاح پر زیاد کا تقرر۔ اُس کی روانگی۔ زیاد کا تدبر۔ کرمان کی اصلاح ہر جگہ امن و امان۔ بُسر معاویہ کی طرف سے عرب میں۔ ابو ایوب انصاری کا بھاگنا بُسر مسجد نبوی میں۔ لوگوں سے جبراً بیعت لینا بُسر مکے میں۔ ابو موسیٰ کا بھاگنا جبراً بیعت لینا۔ عبید اللہ والی یمن کا بھاگ آنا۔ بُسر کے مظالم یمن میں۔ عبید اللہ کے دو ننھے بچوں کو قتل کرنا۔ جاریہ بُسر کے مقابلے پر۔ بُسر کا بھاگنا۔ جاریہ مکہ میں اور جبری بیعت۔ جاریہ مدینہ میں۔ حضرت حسنؓ کی بیعت۔ بچوں کے غم میں ماں کی دیوانگی اُن کے اشعار حسرت۔ حضرت علیؓ کی بد دعا۔ عبید اللہ اور بُسر کا سامنا۔ حلم معاویہ۔ بُسر کا دوسرا سفر حجاز۔ التوائے جنگ۔ ابن عباس اور ابو الاسود کی رنجش۔ ابو الاسود کا خط حضرت علیؓ کو۔ آپ کا جواب۔ ابن عباسؓ سے محاسبہ۔ اُن کی ناراضی۔ رقم بیت المال لے کے چلا جانا۔ اُن کے طرفداروں اور عوام بصرہ میں جھگڑا۔ اور ابن عباس کا نکل جانا۔ حضرت علیؓ کی شہادت۔ حضرت علیؓ کی پیشین گوئی۔ خود آپ اپنے انجام سے آگاہ تھے۔ ماہ شہادت میں آپ کا معمول۔ شب شہادت

بلطجون کا روکنا۔ ابن ملجم تینوں سازشی۔ تینوں کے سفاکانہ فرائض۔ ابن ملجم کوفہ میں۔ قطام۔ ابن ملجم کے معین و یاور۔ شبیب بن بجرہ۔ قاتلانہ حربہ۔ ابن ملجم پکڑا گیا۔ اس میں اور حضرت علیؓ میں سوال و جواب۔ آپ کی وصیتیں۔ ابن ملجم اور حضرت ام کلثوم کی گفتگو۔ انتخاب جانشین کے بارے میں آپ کا ارشاد۔ فرزندوں کو وصیت۔ حالت نازک ہوتی گئی۔ وفات۔ آپ کا دفن۔ قتل ابن ملجم۔ برک کا حملہ معاویہ پر۔ ان کے زخم کا علاج۔ معاویہ کے انتظامات حفاظت۔ برک کا انجام۔ ابن عاص کا خوش قسمتی سے بچ جانا۔

معاویہ کے نائب یزید ابن شجرہ

اسی سنہ ۳۹ھ میں حج کے متعلق ایک جھگڑا پیش آیا۔ جناب معاویہ نے یزید بن شجرہ رہاوی کو بلا کے تین ہزار سوار ان کے ہمراہ کیے اور کہا "میں تم کو مکے بھیجتا ہوں تاکہ وہاں جا کر لوگوں کو حج کراؤ، اہل مکہ سے میری بیعت لو اور علیؓ کے عامل کو وہاں سے نکال دو۔" یزید نے ان حکموں کے بجالانے کا وعدہ کیا اور مکے کی راہ لی۔

قثم کی کارروائی

مکہ معظمہ میں حضرت علیؓ کے عامل قثم بن عباس تھے۔ انھوں نے جو سنا کہ یزید بن شجرہ کو معاویہ نے بھیجا ہے اور عنقریب وہ مکے میں داخل ہونے والے ہیں تو اہل مکہ کو جمع کر کے سب کے سامنے ایک تقریر کی اور ظاہر کیا کہ "شام والے چل چکے اور آج ہی کل میں یہاں پہنچا چاہتے ہیں۔ ایسے موقع پر تمھارا فرض ہے کہ حق کی حمایت میں ان کا مقابلہ کرو۔" مگر کسی نے بھی لڑائی پر آمادگی نہ ظاہر کی۔ ہاں ایک شیبہ بن عثمان عبدری نے تو البتہ یہ کہا کہ "مجھے حضرت علیؓ کی طرف سے لڑنا منظور ہے۔" باقی اور کسی نے حامی نہ بھری۔

اہل مکہ کی بے پروائی

قثم نے مکے والوں کا یہ رنگ دیکھا تو ارادہ کیا کہ مکہ چھوڑ کے بیرونی گھاٹیوں میں چلے جائیں وہاں سے حضرت علیؓ کو ان حالات کی اطلاع دیں اور اگر کوئی فوج کمک کو آجائے تو یزید بن شجرہ کا مقابلہ کریں۔ مگر حضرت ابو سعید خدری نے جو مکہ میں موجود تھے انھیں اس ارادے سے روکا اور کہا "آپ یہیں ٹھہریں۔ اگر جی چاہے اور اپنے میں قوت پائیے گا تو ان لوگوں سے لڑیے گا۔ ورنہ چلے جانے کا آپ کو ہر وقت اختیار ہے۔" محترم صحابی رسول اللہ کے کہنے سے وہ ٹھہر گئے اور حضرت علیؓ کو ان واقعات کی خبر کی۔ اتنے میں اہل شام کا لشکر آگیا۔ اور کسی کو ان لوگوں سے لڑنے کا حوصلہ نہ ہوا۔

قثم کا مکہ میں ٹھہرنا۔

حضرت علی کا کمک بھیجنا۔

حضرت علیؓ کو جو قثم کا خط ملا تو فوراً ان کی مدد پر فوج بھیجی جس میں ریان ابن ضمرہ

**ابن شجرہ کا پہلے پہونچ جانا**

بن علی حنفی اور ابو الطفیل تھے۔ یہ لشکر آپ نے کوفے سے آغاز ذی الحجہ میں روانہ کیا، اور ابن شجرہ حج سے دو روز پہلے پہونچ چکے تھے مکے کے اندر قدم رکھتے ہی انھوں نے اعلان کر دیا کہ "سب لوگوں کو امان ہے بجز ان کے جو ہم سے لڑیں یا مقابلہ کریں"۔

**انکی کارروائی**

اس کے بعد ابن شجرہ نے ابو سعید خدری کو بلا بھیجا اور ان سے کہا "میں حرم محترم کے معاملات میں جیسا دو بدل چاہوں کر سکتا ہوں اس لیے کہ آپ پر جو شخص حاکم ہے وہ کمزور ہے مگر آپ اس سے میری جانب سے فقط اتنا کہہ دیجیے کہ وہ نماز نہ پڑھائے اور وعدہ کرتا ہوں کہ میں بھی نہ پڑھاؤں گا۔ لوگوں کو اختیار ہے جس کسی کو چاہیں اپنا امام منتخب کر لیں"۔ ابو سعید نے اس کی یہ خواہش قثم کے پاس کہلا بھیجی اور وہ خود بھی نماز پڑھانے سے رک گئے۔ پھر لوگوں نے

**شیبہ نے حج کرایا**

شیبہ بن عثمان کو اپنا امام منتخب کیا انھیں نے نماز پڑھائی اور حج کرایا اور جب لوگ حج سے فارغ ہو چکے تو یزید بن شجرہ نے دمشق کی راہ لی۔

**یزید بن شجرہ کا تعاقب**

یزید کے چلے جانے کے بعد حضرت علیؓ کا لشکر مکے میں پہونچا جس کے سردار و سپہ سالار معقل بن قیس تھے۔ ان لوگوں نے یزید کے چلے جانے کا حال سنا تو ان کے تعاقب میں روانہ ہوئے۔

**چند شامی اسیر ہوئے**

شامی لشکر وادی القریٰ سے کوچ کر رہا تھا کہ یہ لوگ اس کے مقابلے پر جا پہونچے۔ اور فوراً حملہ کر کے ان کے چند آدمی اسیر کر لیے۔ پھر ان اسیروں اور مال غنیمت کو لے کر حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ نے ان قیدیوں کے عوض میں اپنے چند آدمیوں کو جو جناب معاویہ کے پاس قید تھے چھڑوا لیا۔

**ابن قباث کا حملہ**

پھر اسی سنہ ۳۹ھ میں جناب معاویہ نے عبد الرحمٰن بن قباث بن اشیم کو تھوڑے لشکر کے ساتھ بلاد الجزیرہ پر تاختیں کرنے کے لیے روانہ کیا۔ اس علاقے کے حاکم حضرت علیؓ کی طرف سے شبیب بن عامر تھے۔ مگر وہ نصیبین میں گئے ہوئے تھے انھیں وہیں دشمنوں کے اس حملے کی سن گن

**کمیل کی کارگزاری**

ملی فوراً شہر سے تین آدمی دوڑا کے کمیل بن زیاد کو اطلاع کی کمیل فوراً چھ سو سواروں کے ساتھ چل کھڑے ہوئے اور اس علاقے میں پہونچ کر دیکھا کہ عبد الرحمٰن اور ان کے ساتھ معن بن یزید سلمی بھی لوگوں پر حملہ کر رہے ہیں۔ بلا تامل ان پر جا پڑے۔ اور ایسی بہادری سے لڑے کہ دم بھر میں مار کے بھگا دیا بہت سے سپہگران شام کو قتل کیا اور ہمراہیوں کو حکم دیا کہ نہ مفرورین کا تعاقب

**حضرت علیؓ کا کمیل سے خوش نہ ہونا**

ہو اور نہ ان کے زخمیوں کو قتل کیا جائے کمیل کے ہمراہیوں میں سے فقط دو آدمی مارے گئے اور بڑی مسرت کے ساتھ انھوں نے حضرت علیؓ کو اس فتح کی اطلاع دی۔ آپ اگرچہ کمیل سے

ان کی گذشتہ غفلت کے باعث ناراض تھے مگر یہ کارگزاری سُن کر بہت خوش ہوئے۔

شبیب کا حملہ قلمرو شام پر

اب خود شبیب نصیبین سے روانہ ہو کر جو ہنگاہ کے مقام میں پہونچے تو دیکھا کہ کمیل نے دشمنوں کو بھگا دیا ہے۔ بے انتہا محظوظ و مسرور ہوئے کمیل کو فتح کی مبارک باد دی، اور خود سفرورین شام کے تعاقب میں روانہ ہو گئے۔ مگر انھیں کہیں نہ پایا تب جوش میں آ کر فرات کے اُس پار اتر گئے جہاں جناب معاویہ کی قلمرو تھی۔ یہاں پہونچتے ہی اپنے سواروں کو بھیج بھیج کر شام کے شہروں پر تاختیں شروع کر دیں اور لوٹتے مارتے شہر بعلبک تک چلے گئے۔

کسی نے اُن کو نہ پایا۔

ان تاختوں کی خبر معاویہ نے سُنی تو حبیب بن مسلمہ کو شبیب کی روک تھام کے لیے بھیجا۔ حبیب اپنے لشکر کے ساتھ آئے مگر شبیب کو نہ پایا۔ اس لیے کہ وہ اپنا کام کر کے واپس جا چکے تھے

اُنکی تاخت رقہ پر

اور اب نواح رقہ میں پہونچ کر وہاں لوٹ مار کر رہے تھے وہاں انھوں نے شیعیان عثمانؓ میں سے جس کسی کے پاس کوئی جانور پایا اُس کو ہنکا لے گئے اور جتنے گھوڑے اور اسلحہ ملے سب اپنے قبضے میں کیے۔ یہ کارروائی انھوں نے نہایت پھرتی سے کی۔ اور جھٹ پٹ نصیبین

عدالت [illegible]

میں پہونچ کر حضرت علیؓ کو اپنی کارگزاریاں لکھیں۔ آپ نے جواب میں ہدایت فرمائی کہ "اُن لوگوں کی اور کوئی چیز بجز گھوڑوں اور ہتھیاروں کے جن کی مدد سے وہ مقابلہ کیا کرتے ہیں نہ لیا کرو۔" پھر ارشاد ہوا "خدا رحم کرے شبیب کے حال پر کہ وہ لوٹ مار سے رُک گیا۔ اور مدد حاصل کرنے میں جلدی کی۔"

حرث بن نمر کا حملہ الجزیرہ پر

یزید بن شجرہ جب ارض عرب سے واپس آ گئے تو جناب معاویہ نے حرث بن نمر تنوخی کو الجزیرہ میں بھیجا کہ وہاں جو لوگ علیؓ کے مطیع ملیں اُن کو پکڑے جائیں۔ انھوں نے اُس سرزمین میں قدم رکھتے ہی شہر دارا پر حملہ کیا۔ اور وہاں سے بنی تغلب کے سات آدمیوں کو پکڑ لے گئے۔

چند تغلبیوں کا معاویہ سے جا ملنا۔

بنی تغلب کا زیادہ گروہ تو حضرت علیؓ کا مطیع تھا۔ مگر اُن میں کی ایک جماعت آپ کی رفاقت چھوڑ کے جناب معاویہ کے پاس چلی آئی تھی، اُن لوگوں نے درخواست کی کہ وہ سات تغلبی جن کو ابن شجرہ پکڑ لائے ہیں چھوڑ دیے جائیں۔ مگر حضرت معاویہ نے اُن کی سماعت نہ کی۔

پھر بگڑ کے موصل چلا آنا۔

انجام یہ ہوا کہ وہ تغلبی جنھوں نے حضرت علیؓ کا ساتھ چھوڑا تھا معاویہ کے بھی خلاف ہو گئے اور شہر موصل میں واپس چلے گئے۔

قیدیوں کا مبادلہ۔

اُن کے چلے جانے کے بعد جناب معاویہ نے حضرت علیؓ کو لکھا کہ "یزید بن شجرہ کے ہمراہیوں میں سے جن لوگوں کو معقل بن یزید اسیر کر لے گئے ہیں وہ ان تغلبی اسیروں کے

معاوضے میں چھوڑ دیے جائیں۔ حضرت علیؓ نے اس پیام کو قبول فرمایا چنانچہ آپ نے شامی اسیروں کو چھوڑا اور ان کے دمشق میں پہونچتے ہی جناب معاویہ نے اُن آقلیبوں کو رہا کر دیا۔

تغلبیوں نے علیؓ کے عامل کو مار ڈالا

اب حضرت علیؓ نے عبدالرحمن نام بنی خثعم کے ایک بہادر شخص کو موصل کی طرف روانہ فرمایا تاکہ وہاں امن وامان قائم رکھیں۔ عبدالرحمن وہاں پہونچے تو اُن تغلبیوں سے سابقہ پڑا جو جناب معاویہ کو چھوڑ کے وہاں پہونچے تھے۔ اُن لوگوں کا سردار قریع بن حارث تغلبی تھا عبدالرحمن اور اُس میں سخت کلامی ہوئی۔ پھر گالی گلوج کی نوبت آئی۔ اور آخر لڑائی چھڑ گئی تغلبی زبردست تھے۔ حضرت علیؓ کے فرستادہ عبدالرحمن کو مار ڈالا۔ حضرت علیؓ کو اس کی اطلاع ہوئی تو آپ ایک لشکر بھیجنے کو تیار ہو گئے۔ مگر رفقا میں سے ربیعہ نے عرض کیا "یہ تغلبی آپ کے دشمن کو چھوڑ کے آپ کی قلمرو میں آئے اور آپ کے مطیع ہو گئے ہیں۔ رہا عبدالرحمن کا مارا جانا تو یہ کسی غلطی کا نتیجہ معلوم ہوتا ہے۔ مناسب نہیں نظر آتا کہ ان لوگوں سے چھیڑ کی جائے۔" اس مشورے کو سن کر آپ نے اُس لشکر کا بھیجنا ملتوی کر دیا۔

مصالحۃً اس سے درگزر

معاویہ کے نائب کی تدبیر ساوہ میں

ایک اور کارروائی جناب معاویہ نے یہ کی کہ زہیر بن مکحول عامری کو سماوہ کی طرف بھیجا تاکہ وہاں کے لوگوں سے زکوٰۃ کی رقم وصول کرائیں۔ حضرت علیؓ نے یہ حال سنا تو جعفر بن عبداللہ اشجعی۔ عروہ بن عشبہ کلبی اور جلاس بن عمیر کلبی کو روانہ فرمایا کہ جا کے اس بات کی تحقیق کریں کہ بنی کلب اور بنی بکر بن وائل میں سے کون کون لوگ آپ کے مطیع فرمان ہیں۔ یہ تینوں صاحب وہاں پہونچے تو زہیر کا ان کا سامنا ہو گیا جس کا یہ ضروری نتیجہ تھا کہ لڑائی ہوئی۔ لڑائی پر حضرت علیؓ کے طرفداروں کو شکست ہوئی اور جعفر بن عبداللہ قتل ہو گئے۔ عروہ بن عشبہ جان بچا کر حضرت علی کی خدمت میں حاضر ہوا آپ نے اُس کو ڈانٹا اور مارنے کے لیے دُرّہ اٹھایا اس پر وہ ناراض ہوا اور بھاگ کر جناب معاویہ سے جا ملا۔ اس بزدلی کے علاوہ سازش کا بھی گمان تھا کیونکہ عروہ کو زہیر نے ایک گھوڑا دیا تھا جو ایسی بدگمانی کے لیے کافی تھا۔ تیسرے صاحب جلاس اُن کی سرگذشت یہ تھی کہ بھاگتے وقت انھیں ایک چرواہا ملا۔ اُس کا کرتا لے کر خود پہن لیا اور اپنا گاڑھے کا کرتا اُس کے حوالے کیا تاکہ پہچانے نہ جائیں۔ آگے بڑھے تو چند سوار ملے جنھوں نے سوال کیا کہ "یہ ترابی (ابوتراب والے) کہاں پکڑے گئے؟" انھوں نے انھیں کی طرف اشارہ کیا یعنے آپ ہی کے یہاں پکڑے گئے اور جان بچا کے کوفے میں آ گئے۔

تعاقب کرنے والوں کو نکالا

عروہ ناراض ہو کر معاویہ سے جا ملا

اُن کی نسبت حضرت علی کی بدگمانی

مسلم معاویہ کی طرف سے دومۃ الجندل میں بھیجا

ایک کارروائی معاویہ کی یہ تھی کہ مسلم بن عقبہ مری کو دومۃ الجندل میں بھیجا۔ وہاں کے لوگ

نیوٹرل یعنے غیرجانبدار تھے۔ نہ حضرت علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی نہ معاویہ کے ہاتھ پر۔ لہذا معاویہ نے مسلم کو بھیجکر انھیں اپنی اطاعت وبیعت کی طرف بلایا جس سے ان لوگوں نے قطعًا انکار کیا۔ حضرت علیؓ کو خبر ہوئی تو فورًا مالک بن کعب ہمدانی کو تھوڑے لشکر کے ساتھ وہاں بھیجدیا۔ مسلم بالکل غافل تھے کہ مالک ان کے سر پر جا پہونچے اور لڑائی چھیڑدی سخت لڑائی ہوئی جو دن بھر ہوتی رہی اور انجام میں مسلم نے شکست کھاکے راہ فرار اختیار کی۔ مسلم سے میدان خالی کرکے مالک چند روز تک وہیں مقیم رہے۔ مگر کسی نے قبول نہ کیا اور صاف کہدیا کہ "جب تک ہماری دنیائے اسلام کے لوگ ایک امام کے پیرو نہ ہوجائیں گے ہم علیحدہ رہیں گے اور کسی کے ہاتھ پر بیعت نہ کریں گے"۔ آخر مالک ناامید ہوئے اور اس غیرجانبدار گروہ کو اسی کے حال پر چھوڑ کے واپس چلے آئے۔

مالک بہ حضرت علیؓ کی طرف سے

مالک کی فتح۔

اس زمانے میں ان باہمی جھگڑوں کے باعث غیرمسلموں اور غیرملکوں پر جہاد کرنے کا سلسلہ بالکل موقوف ہوگیا تھا۔ اور حضرات شیخین یعنے حضرت صدیقؓ وحضرت فاروقؓ کی فراہم کی ہوئی شوکت وقوت ایک دوسرے کے مقابلے میں غارت ہورہی تھی۔ مگر حضرت علیؓ کے یہاں اس مجبوری کی حالت میں بھی کچھ نہ کچھ ہوا۔ چنانچہ حریث بن مرہ عبدی خود اپنے شوق سے فرض جہاد کے ادا کرنے پر آمادہ ہوئے تو حضرت علیؓ نے ان کو اجازت دیدی۔ اور وہ بلاد سندھ کی طرف روانہ ہوئے۔ درمیان کے ممالک فارس، مکران وکرمان فتح ہوچکے تھے۔ بلوچستان کا زیادہ تر مشرقی حصہ قلمرو سندھ میں داخل تھا۔ حریث نے پہونچتے ہی حملے شروع کردیے۔ بہت کچھ مال غنیمت حاصل کیا۔ لونڈی غلام اسیر کیے۔ اور اس کثرت سے دولت ہاتھ لگی کہ فقط ایک روز میں ایکہزار لونڈی غلام تقسیم کردیے۔ وہ اس کے بعد بھی اس سرزمین میں برابر جہاد کرتے رہے۔ یہاں تک کہ بلاد قیقان کے ایک معرکے میں شہید ہوئے۔ اور ان کے تمام ہمراہیوں نے بھی ان کے ساتھ جام شہادت پیا۔ مگر ان کی شہادت کا واقعہ سنہ ۴۲ھ یعنے خلافت معاویہ کے عہد میں پیش آیا۔

جہاد کا موقوف ہوجانا۔

حریث کا حملہ سندھ پر۔

ان کی شہادت۔

جناب معاویہ کی طرف سے ابن حضرمی کے بصرے میں آکر فساد ڈالنے اور مارے جانے کا حال ہم بیان کرچکے ہیں۔ مگر ابن حضرمی نے فتنہ کی جو آگ لگادی تھی وہ بہت غور کے بجھائے نہ بجھی۔ اس لیے کہ بصرے کے بہت سے لوگ معاویہ کے طرفدار ہوگئے اور خاص عراق وممالک مشرق کے لوگوں میں حضرت علیؓ کے متعلق اختلاف پڑگیا۔ اس کا انجام یہ ہوا کہ مقبوضۂ اسلام ممالک فارس وکرمان کے لوگوں میں سرکشی کا خیال پیدا ہوا۔ اور حریت کی شورشیں

بغاوت فارس وکرمان۔

اس آگ پر تیل ڈال دیا۔ پھر علاقے کی رعایا علانیہ باغی ہوگئی۔ خراج ادا کرنے سے انکار کیا۔ لڑنے کو تیار ہوگئے۔ اور اہل فارس نے اپنے والی سہیل بن حنیف کو نکال باہر کیا۔

اس مشکل کے دور کرنے کے لیے حضرت علیؓ نے اپنے مشیروں سے مشورہ فرمایا تو جاریہ بن قدامہ نے عرض کیا "امیر المومنین۔ میں ایک ایسے شخص کا نام بتا سکتا ہوں جو اپنی رائے میں بہت مضبوط۔ اور سیاست میں نہایت ہوشیار ہے اس کے ذمے جو خدمت کی جائے گی اس کو بوجہ احسن انجام دے گا۔" آپ نے پوچھا "کون؟" کہا "زیاد" زیاد کے واقعات آپ کو پیشتر سے معلوم تھے اور اس کی خوش تدبیری سے آپ بخوبی آگاہ تھے۔ اسی وقت حضرت ابن عباس کو لکھا کہ "زیاد کو والی فارس مقرر کر کے فوراً روانہ کرو۔" ابن عباس زیاد کی قابلیت سے خود بھی آگاہ تھے اور اس پر بھروسہ رکھتے تھے بلکہ بعض روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ انہیں نے بارگاہ مرتضوی میں زیاد کے تقرر کی سفارش کی تھی۔ فوراً انھوں نے اس کو ایک زبردست لشکر کے ساتھ ارض فارس کی طرف روانہ کر دیا۔

اس کی اصلاح پر زیاد کا تقرر

اس کی روانگی

زیاد نے سرزمین فارس میں پہونچکر دیکھا تو ہر طرف بدنظمی پھیلی ہوئی تھی مختلف گروہوں نے شورش مچا رکھی تھی۔ نہ کوئی خراج ادا کرتا تھا اور نہ کوئی کسی کی حکومت کو مانتا تھا۔ اس نے پہونچتے ہی اعلان کرا دیا۔ اور تمام سرغناؤں مرزبانوں اور دہقانوں کے پاس کہلا بھیجا کہ "جو حاضر ہو کر میری مدد کرے گا اور میرا ساتھ دے گا اس کے حال پر میں مہربان ہوں گا اور جو مخالفت کرے گا اسے سخت سزا دی جائے گی۔" اس اعلان کا یہ فوری نتیجہ ظاہر ہوا کہ بہت سے لوگ زیاد سے آملے پھر انہیں لوگوں کو اس نے مخالفوں کے استیصال پر مامور کر کے امن و امان قائم کرنے کا ذمہ دار بنا دیا۔ اس تدبیر سے فقط یہی نہیں ہوا کہ بغیر اس کے کہ عربی فوجیں زحمت اٹھائیں مخالفوں کی قوت ٹوٹ گئی۔ بلکہ ہر گروہ کے خیالات اور منصوبے دوسرے گروہوں کے ذریعے سے معلوم ہو گئے۔ آخر مخالف گروہ بھاگ کھڑے ہوئے۔ اور زیاد نے ان کے تعاقب میں ہر طرف فوجیں بھیجکر سارے ملک کو فتنہ انگیزوں سے پاک کر دیا۔ اور کسی لڑائی یا معرکہ آرائی کی ضرورت نہ پیش آئی۔

زیاد کا تدبیر

اس کے بعد یہی کارروائی زیاد نے کرمان میں کی۔ اور وہاں کا انتظام بھی درست کر کے فارس میں واپس آگیا جب کہ سب شہروں میں خاموشی تھی۔ اور سارے ایران میں امن و امان قائم تھا۔ یوں اطمینان حاصل کر کے زیاد قدیم شہر اصطخر میں فروکش ہو گیا۔ اور اصطخر کے قریب ہی ایک قلعہ تعمیر کرایا جو قلعۂ زیاد کے نام سے مشہور رہا۔ پھر اس کے بعد اسی میں منصور الیشکری نے پناہ لی اور اسی وجہ سے

کرمان کی اصلاح

ہر جگہ امن وامان

بعد میں اس قلعہ کا نام قلعۂ منصور ہو گیا۔

۴۰ھ شروع ہو گیا اور اس کے آغاز ہی میں جناب معاویہ نے بسر بن ارطاۃ کو جس کا اصلی نام عامر بن لوی ہے تین ہزار فوج کے ساتھ سرزمین عرب میں بھیجا کہ عرب سے حضرت علیؓ کا اثر مٹا کے ان کی سلطنت قائم کرے۔ بسر مختلف شہروں میں ہوتا ہوا مدینہ طیبہ میں پہونچا۔ حضرت علیؓ کی طرف سے یہاں کے عامل ابو ایوب انصاری تھے۔ ان میں مقابلہ کی تاب نہ تھی۔ بسر کی آمد سنتے ہی بھاگے اور کوفہ میں حضرت علیؓ کے پاس حاضر ہو گئے۔

بسر بغیر کسی مزاحمت کے مدینے میں داخل ہوا۔ سیدھا مسجد نبوی میں پہونچا اور منبر پر کھڑے ہو کر جوش حسرت کے ساتھ نعرہ مارا "اے بنی نجار! اے بنی زریق! (یہ انصار کے قبائل تھے) وہ میرے محترم بوڑھے بزرگ جنہیں کل میں نے یہاں دیکھا تھا کہاں ہیں؟ (اس کا مطلب یہ تھا کہ حضرت عثمانؓ کہاں ہیں؟) پھر کہا "معاویہ نے مجھ سے عہد نہ لیا ہوتا تو تم لوگوں میں سے ایک بالغ شخص کو بھی زندہ نہ چھوڑتا۔" یہ کہہ کر منبر سے اتر آیا۔

بعد ازاں بنی سلمہ کو کہلا بھیجا "جب تک تم لوگ جابر بن عبداللہ کو نہ حاضر کرو گے تمہارے لئے خدا کی قسم امان نہیں ہے۔" حضرت جابر نے جو اپنی طلبی سنی تو حضرت ام المومنین ام سلمہ کے پاس دوڑے آئے اور پوچھا اب آپ کیا فرماتی ہیں۔ اس شخص کے ہاتھ پر بیعت کرنا گمراہی ہے اور اندیشہ ہے کہ میں ان لوگوں کے ہاتھ سے مار ڈالا جاؤں گا۔" انھوں نے فرمایا "میری رائے تو یہ ہے کہ تم بیعت کر لو۔ یہ مشورہ میں اپنے فرزند عمر اور اپنے داماد زمعہ کو بھی دے چکی ہوں۔" (آپ کی صاحبزادی زینب زمعہ کے عقد میں تھیں) اس حکم کے مطابق حضرت جابر نے بسر کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ بعد ازاں رعب قائم کرنے کے لئے بسر نے مدینے کے چند مکان منہدم کرا دیے۔

اب بسر مدینے سے آگے بڑھ کے مکہ معظمہ میں پہونچا۔ وہاں ابو موسیٰ اشعری تھے۔ ان کے اہل شام سخت دشمن ہو رہے تھے۔ بیچارے اپنی جان کے ڈر سے اور شہر چھوڑ کے بھاگ گئے۔ بسر نے مکے کے اندر قدم رکھتے ہی لوگوں کو مجبور کیا کہ اس کے ہاتھ پر جناب معاویہ کی بیعت کریں۔ سب لوگ جبراً و قہراً اس پر مجبور ہو گئے اور یہاں سے بسر نے یمن کی راہ لی۔

یمن میں حضرت علیؓ کی طرف سے عبیداللہ بن عباس والی ملک تھے۔ ان کے پاس اتنی فوج نہ تھی کہ مقابلہ کا ارادہ کریں۔ بسر کی آمد سنتے ہی بھاگ کھڑے ہوئے اور کوفہ میں پہنچ کر حضرت علیؓ کے پاس پناہ لی۔ حضرت علیؓ نے ان کی جگہ عبداللہ بن عبدالمدان حارثی کو حاکم مقرر فرمایا۔ بسر کے پہونچنے سے وہ تھے

جناب معاویہ کی طرف سے حملے شروع ہونا۔

ابو ایوب انصاری کا بھاگ جانا۔

بسر کا مسجد نبوی میں خطبہ۔

لوگوں سے جبراً بیعت لینا۔

بسر کا مکہ میں پہونچنا اور ابو موسیٰ کا بھاگ جانا۔

جبراً بیعت لینا۔

عبیداللہ کا بھاگ جانا۔

وہاں موجود تھے۔
بُسر شان و شکوہ سے یمن میں پہونچا۔ فوراً آنے والی اور اُن کے بیٹے کو پکڑ کے قتل کر ڈالا
اور یہی پر قناعت نہ کی بلکہ یمن کے والی عبیداللہ بن عباس کے دو ننھے بچے عبدالرحمن اور قثم جو
قبیلہ بنی کنانہ کے ایک بدوی شخص کی کفالت میں تھے ان کو زبردستی منگوایا اور اُن کی ماں کے
آغوش سے چھین کر قتل کر ڈالا۔ جس وقت بسر نے ان بچوں کے قتل کرنے کا ارادہ کیا وہ
کنانی بدوی سامنے آیا اور کہا اُن بچوں کو نہ قتل کرو۔ اور انہیں قتل کرنا ہی ہے تو پہلے مجھے
قتل کرو کیونکہ یہ میری کفالت میں ہیں۔ بسر نے پہلے اُس بدوی کو اور پھر اُن دونوں بچوں کو
قتل کیا۔ بعض راویوں کا یہ بیان ہے کہ اُس کنانی بدوی نے تلوار کھینچکر بسر پر حملہ کیا۔ لڑتا ہوا
مارا گیا۔ اور اُس کے مرنے کے بعد عبیداللہ کے دونوں بچے زندہ دفن کر دیے گئے۔ واللہ اعلم بالصواب
بسر کی یہ سفاکی دیکھ کر بنی کنانہ کی عورتوں نے ہجوم کیا اور اُن میں سے ایک نے بڑھ کے
بسر سے کہا او شخص۔ تو نے مرد تو مار ڈالے مگر ان بیگناہ بچوں کو کیوں قتل کرتا ہے؟ ایسے
ننھے بچوں کو خدا کی قسم لوگ نہ جاہلیت میں قتل کرتے تھے نہ عہد اسلام میں آج تک کسی نے ایسا
کیا۔ او ابن ابی ارطاۃ۔ جو سلطنت بغیر معصوم بچوں اور ناتواں بوڑھوں کے قتل کیے اور بغیر رحم
دست بردار ہوئے اور قطع قرابت کیے نہ قائم ہو وہ بری سلطنت ہے۔ مگر بسر کا دل نہ پسیجا۔
اور اپنے اس سفر یمن میں اُس نے بہت سے شیعیان علیؓ کو قتل کیا۔
حضرت علیؓ کو ان واقعات کی اطلاع ہوئی تو جاریہ بن قدامہ سعدی کو دو ہزار بہادروں
کے ساتھ اور وہب بن مسعود کو دو ہزار آدمیوں کے ساتھ حجاز روانہ فرمایا۔ وہب کی نسبت
تو نہیں معلوم کہ انہوں نے کیا کارروائی کی مگر جاریہ نے نجران پہونچکر بسر کے افعال کے انتقام
میں بہت سے شیعیان عثمانؓ کو تہ تیغ کیا۔ بسر اور اس کے ہمراہی لشکر مرتضوی کی آمد سنتے ہی
بھاگ کھڑے ہوئے۔ اور جاریہ ان کا تعاقب کرتے ہوئے مکے تک چلے گئے۔ وہاں پہونچ کر
انہوں نے اہل مکہ سے بیعت لینا چاہی مگر اب حضرت علیؓ شہید ہو چکے تھے اور اس سانحہ ہوش ربا
کی خبر مکے میں پہونچ چکی تھی۔ اہل مکہ نے کہا امیرالمومنین تو مار ڈالے گئے اب ہم کس کی بیعت
کریں؟ کہا اُس کے ہاتھ پر جس کے ہاتھ پر اصحاب علیؓ نے بیعت کی ہو۔ اب بھی تو لوگ بیعت
نہ کرتے تھے مگر جبر کیا گیا اور ان کو خوف ہوا تب سب نے جاریہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔
اس کے بعد جاریہ مدینہ طیبہ میں آئے یہاں ان دنوں حضرت ابوہریرہ لوگوں کو نماز

بُسر کے مظالم کمسن بچوں عبیداللہ کے ننھے بچوں کا قتل کرنا

جاریہ بن قدامہ اور وہب بن مسعود

بُسر کا بھاگ جانا

جاریہ مکہ میں اور جبر کی بیعت

جاریہ مدینے میں

پڑھایا کرتے تھے جاریہ کی آمد سنتے ہی وہ بھاگ گئے اور جاریہ نے شہر میں داخل ہو کر کہا "اگر میں ابو سنور (ابوہریرہ) کو پاتا تو زندہ نہ چھوڑتا"۔ پھر مدینے والوں سے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی بیعت لی۔ اور کوفہ میں واپس گئے۔ اور جب وہ چلے گئے تو ابوہریرہ پھر واپس آگئے اور نماز پڑھانے لگے۔

حضرت حسنؓ کی بیعت۔

عبید اللہ بن عباس کے جو دونوں بیٹے بسر کے ہاتھ سے مارے گئے ان کی والدہ ام حکیم جویریہ بنت خویلد بن قارظ تھیں۔ اور بعض اہل تاریخ ان کا نام عائشہ اور ان کو مقتول والی یمن عبد اللہ بن عبد المدان کی بیٹی بتاتے ہیں۔ ان کو اپنے کلیجے کے ٹکڑوں سے بے حد محبت تھی۔ اور ماتا کا اس قدر جوش تھا۔ کہ ان کے مارے جانے کے بعد دیوانی ہو گئیں۔ نہ عقل ٹھکانے تھی۔ نہ ہوش و حواس بجا تھے جوش جنوں میں گھر چھوڑ کے نکل کھڑی ہوئیں صحرائے عرب میں ماری ماری پھرتیں۔ اور حج کے موقع پر اور دوسرے مجمعوں میں لوگوں کے سامنے کھڑی ہو کر اپنے چند اشعار سناتیں جن کا مضمون یہ تھا کہ

عبید اللہ کے بچوں کی ماں دیوانی

"کسی نے میرے دونوں بچوں کو دیکھا ہے جو موتی تھے کہ صدف سے بچھڑا دیئے گئے"

"کسی نے میرے دونوں بچوں کو دیکھا ہے جو میری ہڈیوں کا گودا تھے۔ اور بغیر ان کے میری ہڈیاں بے گودے کی ہیں"

"کسی نے میرے دونوں بچوں کو دیکھا ہے جو میرے دل تھے اور بغیر ان کے میں بے دل کی ہوں"

اُن کے اشعار حسرت

ان اشعار کی عرب میں بے انتہا شہرت ہوئی۔ یہاں تک کہ وہ ادبی کتابوں میں درج کیے گئے۔ اور عربی مغنیوں نے اُن میں نغمہ سرائی کی۔

حضرت علیؓ نے ان بچوں کی مظلومانہ موت سنی تو بے حد صدمہ ہوا۔ اور بسر کے حق میں بد دعا فرمائی کہ خداوندا اس کی عقل اور سمجھ چھین لے۔ چنانچہ اس کا یہی انجام ہوا۔ آخر عمر میں وہ مجنون و فاتر العقل تھا ہمیشہ لوگوں سے تلوار مانگا کرتا اور اگر کسی سے تلوار مل جاتی تو اس کے ہاتھ سودائیوں کی طرح پھینکنے لگتا آخر لوگوں نے یہ طریقہ اختیار کیا کہ ایک لکڑی کی تلوار اس کے ہاتھ میں دے دیتے اور ایک مشک پھونک کر سامنے رکھ دیتے۔ اس چوبی تلوار سے وہ مشک پر وار کرنا شروع کرتا یہاں تک کہ تھک کے بے دم ہو جاتا۔ اور آخر اسی جنون کے عالم میں مرا۔ اس کا ایک یہ واقعہ بھی لوگ بیان کرتے ہیں کہ جناب معاویہ کے مستقل خلیفہ ہو جانے

حضرت علیؓ کی بد دعا۔

عبید اللہ اور بسر کا سامنا۔

کے بعد ایک بار عبید اللہ بن عباس اُن سے ملنے کو شام میں گئے۔ وہاں بسر بھی موجود تھا
عبید اللہ نے اُس کی صورت دیکھ کر کہا جس وقت تو نے میرے دونوں بیٹوں کو قتل کیا ہے
کاش اس وقت زمین کی ہلا میں تو پہنچتا وہیں وہاں ہو پہنچ جاتا۔ بسر نے اپنی تلوار اُن کی طرف بڑھائی اور
کہا تو یہ پیچ تلوار لو اور میرا انتقام لیا ہو جائے۔ عبید اللہ نے تلوار لینے کا ارادہ کیا تھا کہ جناب معاویہ نے
ہاتھ بڑھا کے تلوار لے لی اور بسر سے کہا خدا غارت کرے تو کیا بے عقل بڈھا ہے؟ اگر ان کے ہاتھ میں
تلوار آ جاتی تو خونریزی کی ابتدا مجھی سے کریں۔ اس پر عبید اللہ بولے بیشک میں یہی کرتا"

بعض لوگوں کا بیان ہے کہ بسر دوبارہ ۴۲ھ میں ارض حجاز میں گیا تھا۔ ایک مہینے تک
مدینہ طیبہ میں مقیم رہا۔ جو ملتا اُس سے بازپرس کرتا اور جس کی نسبت سنتا کہ حضرت عثمانؓ پر نرغہ
کرنے میں شریک تھا اُسے زندہ نہ چھوڑتا۔

۴۰ھ میں حضرت علیؓ اور معاویہ کے درمیان طولانی مراسلتوں کے بعد التوائے جنگ
کا اقرار ہو گیا۔ اور قرار پایا کہ ملک عراق حضرت علیؓ کے قبضے میں رہے۔ شام جناب معاویہ
کے قبضے میں۔ اور دونوں میں سے کوئی دوسرے پر حملہ نہ کرے۔

اسی دوران میں حضرت علیؓ کے یہاں ایک بہت افسوسناک واقعہ پیش آیا۔ وہ یہ کہ
حضرت عبد اللہ بن عباس ناگواری کے ساتھ حکومت بصرہ چھوڑ کے مکہ معظمہ میں چلے گئے
جس کا باعث یہ ہوا کہ حضرت ابن عباس ایک دن ابوالاسود کی طرف سے گزرے جو حضرت
علیؓ کے شاگرد رشید مجتہد علیہ اور اکابر تابعین میں سے تھے۔ ابن عباس کو شاید اُن سے
کچھ ملال تھا کہ اُن کی صورت دیکھتے ہی بولے تم اگر چوپائے ہوتے تو اونٹ ہوتے اور
چرواہے ہوتے تو چراگاہ تک نہ پہونچتے۔ یہ الفاظ ابوالاسود کو گراں گزرے۔ اور حضرت علیؓ
کی خدمت میں اُن کی شکایت کا خط بھیجا جس میں لکھا تھا خدائے عزوجل نے آپ کو حاکم امانت دار
اور رعایا پر سلطنت نگہبان بنایا ہے۔ ہم نے آپ کو آزمائش میں ڈالا اور نہایت امانت دار
پایا۔ آپ رعایا کے حق میں ناصح خیر ہیں۔ اُن کی غنیمت کی آمدنی کو ترقی دیتے ہیں۔ اور اپنے
نفس کو اُن کی دنیا سے روکتے ہیں۔ ان پر احکام جاری کرنے میں اُن سے رشوت
نہیں لیتے۔ مگر آپ کے ابن عم (عبد اللہ بن عباس) نے وہ رقم جو آپ کی اقتداری ہے بغیر
آپ کو خبر کیے تصرف کر لی۔ اور مجھ سے چھپاتے نہیں بنتا۔ خدا آپ پر رحمت کرے توجہ فرمایئے
اور اس بارے میں جو حضرت کی رائے ہو اُس سے مجھے بھی آگاہ فرمایا جائے۔ والسلام۔"

آپ کا جواب۔

جواب میں حضرت علیؓ نے تحریر فرمایا "تم سے لوگ امام اور امت دونوں کے حق میں بشیر خیر اور حق کی طرف لے جانے والے ہیں۔ جو کچھ تم نے لکھا میں نے اس بارے میں ابن عباس کو لکھا ہے۔ مگر اس کی اطلاع نہیں دی کہ تم نے مجھے اس واقعہ سے آگاہ کیا۔ تم کو چاہیے کہ وہاں جو کچھ واقعات تمہارے سامنے گزریں اُن سے مجھ کو اطلاع دیتے رہو۔ اس لیے کہ اس میں امت کی فلاح ہے۔ تم اس خدمت کے اہل ہو اور اس حق کو ادا کرنا تم پر واجب ہے۔ والسلام۔"

ابن عباس کا جواب۔

ساتھ ہی آپ نے ابن عباس سے جواب طلب کیا۔ انھوں نے لکھا "آپ کو جو اطلاع ملی ہے غلط ہے۔ اور جو کچھ میرے ہاتھ میں دیا گیا ہے اس کا میں محافظ ہوں۔ بدگمانی کرنے والوں کے بیان کو آپ سچ نہ جانیں۔ والسلام۔" یہ خط ملاحظہ فرما کے حضرت علیؓ نے پھر لکھا "مجھے تو بتا کہ تم نے کس قدر جزیہ وصول کیا۔ اور اُس کو کن کن امور اور کن کن کاموں میں صرف کیا۔"

ان کا ناراضی۔

یہ تحریر ابن عباس کو ناگوار گزری۔ لکھا "میں سمجھتا ہوں کہ میری نسبت جو کچھ آپ کو لکھا گیا اور جو الزام مجھ پر عائد کیے گئے اُن کو آپ نے اہم تصور کر لیا۔ لہٰذا جس کسی کو مناسب جانیے اس خدمت پر بھیجیے۔ میں اب یہاں نہ رہوں گا۔ والسلام۔"

رقم بیت المال لے کے چلا جانا۔

یہ خط بھیجتے ہی عبداللہ بن عباس نے اپنے ننہالی رشتہ داروں بنی ہلال بن عامر کو بلوا کے جمع کیا۔ اُن کے سامنے خزانے میں جو کچھ نقد رقم موجود تھی اونٹوں پر لدوا لی۔ اور اُن سب سے کہا "یہ خاص ہمارا مال ہے جس کو ہم نے اس مدت میں جمع کیا۔" یہ کہہ کے اسی وقت چل کھڑے ہوئے۔ عام اہل بصرہ کو اس کی خبر ہوئی تو اُن کے تعاقب میں چلے کہ خزانے کی رقم کو اُن سے واپس لے آئیں۔ مقام طف تک ابن عباس گئے تھے کہ یہ تعاقب کرنے والے جا پہنچے۔ یہ دیکھ کر حضرت ابن عباس کے طرفداروں یعنی بنی ہلال نے کہا "جب تک ہم میں سے ایک بھی زندہ ہے کوئی اس روپیہ کو نہیں چھین سکتا۔" ان لوگوں کو فساد پر آمادہ دیکھ کر

ان کے طرفداروں اور عوام بصرہ میں جھگڑا۔

بنی ازد کے سردار صبرہ بن شیمان حدانی نے اپنے لوگوں سے کہا "اے بنی ازد۔ بنی ہلال ہمارے بھائی اور پڑوسی ہیں اور دشمنوں کے مقابلے میں ہمارے یار و مددگار۔ اس رقم میں سے تم کو جو کچھ ملے گا تھوڑا ہی ہے۔ تمہارے حق میں اس مال سے زیادہ مفید خود تمہارے بھائی ہیں۔ لہٰذا اتنی سی ذلیل بات کے لیے جھگڑا نہ مول لو۔" صبرہ کی اس تقریر کا یہ اثر ہوا کہ سب اہل بصرہ واپس چلے آئے۔ مگر بنی تمیم اڑے رہے۔ احنف نے اُن کو بھی روکا۔ اور انھوں نے نہ مانا۔ مگر انجام یہ ہوا کہ اور لوگ بیچ میں آ گئے اور ابن عباس وہ ساری رقم لے کر بہ اطمینان

اور ابن عباس کا مکہ جانا۔

کمینگاہ میں پہونچ گئے۔
مگر افسوس قبل اس کے کہ حضرت علیؓ اس بارے میں کوئی کارروائی کریں، ۱۷ رمضان المبارک سنہ ۴۰ھ کو عبدالرحمٰن ابن ملجم کے حربے نے آپ کی زندگی کی منور شمع ہی گل کر دی۔ اور سارا عالم اسلام تیرہ و تار ہو گیا۔

حضرت علیؓ کی شہادت۔

حضرت انس بن مالک کہتے ہیں کہ حضرت سرور عالم محمد مصطفےٰ صلعم کی زندگی میں ایک بار حضرت علیؓ ایسے بیمار ہوئے کہ حالت نازک ہو گئی۔ ابوبکرؓ و عمرؓ ان کے پاس بیٹھے ہوئے تھے میں بھی جا بیٹھا۔ اتنے میں خود حضرت رسول اللہ صلعم تشریف لائے اور آپ کے چہرے کے دیکھنے لگے۔ ابوبکرؓ و عمرؓ نے کہا یا رسول اللہ یہ تو بچتے نہیں نظر آتے۔ کہا نہیں یہ ابھی نہ مریں گے جب تک رنج و غصے سے بھر نہ جائیں گے وفات نہ ہوگی۔ اور بیمار ہو کے نہیں مریں گے بلکہ مارے جائیں گے۔ چنانچہ خدا نے اس مرض سے شفا دیدی۔

حضرت علیؓ کی پیشین گوئی رسولؐ کی۔

آپ کو بھی اپنے مارے جانے کی اطلاع تھی اپنی ڈاڑھی اور اپنے سر مبارک کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کرتے تھے میں جو شقی ترین شخص ہے اس کو اس سے کون روک سکتا ہے کہ ان دونوں کو خون آلود کرے۔ آخر مسلمانوں کی بدنصیبی کی وہ ناقابل برداشت گھڑی جس کی طرف اشارے ہوتے رہتے تھے سر پر آ گئی۔

خود آپ کو اپنے انجام سے آگاہی تھی۔

اس مرتبہ رمضان میں آپ کا معمول تھا کہ ایک رات آپ حضرت حسنؓ کے ساتھ کھانا تناول فرماتے ایک رات حضرت حسینؓ کے ساتھ اور ایک رات ابن جعفر طیار کے ساتھ تین لقموں سے زیادہ نوش نہ فرماتے اور جب کوئی زیادہ کھانے پر اصرار کرتا تو ارشاد ہوتا۔ چاہتا ہوں کہ جس وقت مرنے کا حکم آئے میرا پیٹ پچکا ہوا ہو اور اس کے لیے اب دو ہی ایک راتیں تو رہ گئی ہیں چنانچہ اسی ارشاد کے بعد ایک شب کو رات ختم ہونے سے پہلے ہی آپ پردۂ سفاکانہ حربہ ہو گیا۔

شب شہادت۔

حضرت حسنؓ اس روز تڑکے اٹھے پدر بزرگوار کو دیکھا کہ گھر کے اندر والی مسجد میں نماز پڑھ رہے ہیں۔ سلام پھیر کر آپ نے صاحبزادے کی صورت دیکھی تو فرمایا بیٹا میں نے آج کی رات گھر والوں کو جگاتے بسر کی ہے اس لیے کہ شب جمعہ ہے اور چاندنی کی روشن صبح۔ اسی درمیان میں ایک بار میری آنکھ لگ گئی تو کیا دیکھتا ہوں حضرت رسول خدا صلعم تشریف لائے ہیں۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ کی امت میرے ساتھ کیسی کجرویوں اور

دشمنوں سے پیش آئی فرمایا "تو پھر اُن لوگوں کے حق میں بد دعا کرو"۔ میں نے فوراً بد دعا کے لیے ہاتھ اُٹھائے اور یہ دعا مانگی کہ "خداوندا مجھے ان لوگوں سے اچھے آدمی دے۔ اور ان کو مجھ سے بدتر حاکم دے۔ دعا مانگتے ہی آنکھ کھل گئی"۔ یہ فرما ہی رہے تھے کہ مؤذن ابن نباج نے آکر مسجد میں صبح کی اذان دی اور آپ فوراً اُٹھ کے مسجد کی طرف چلے اور حضرت حسنؓ آپ کے پیچھے ہو لیے۔

بطخوں کا روکنا

ابھی گھر کے صحن ہی میں تھے کہ بطخوں نے جو پلی ہوئی تھیں آپ کو گھیر لیا اور شور مچانے لگیں۔ لوگ ان کو مار مار کے ہنکانے لگے مگر آپ نے فرمایا "رہنے دو یہ تو رونے والیاں ہیں"۔ یہ فرمانے کے بعد آگے بڑھے اور دروازے سے قدم نکالا ہی تھا کہ سر مبارک پر ابن ملجم کی سم آلود تلوار پڑی۔

ابن ملجم

ابن ملجم کا واقعہ یہ ہے کہ اُن دنوں جبکہ حضرت علیؓ کے ہمراہیوں میں تفرقہ پڑا ہوا تھا کوئی آپ کا طرفدار تھا اور کوئی آپ کا دشمن۔ خوارج آپ اور معاویہ دونوں کو برا سمجھتے تھے۔ جان پر کھیل کھیل کے آپ سے لڑتے اور مارے جاتے تھے۔ اور کوفے والوں میں اندر ہی اندر روز کھچڑیاں پکا کرتی تھیں۔

تینوں سازشی

تین شخص موسم حج میں حطیم کعبہ کے اندر ایک صحبت میں جمع ہوئے۔ ان میں سے ایک عبدالرحمن ابن ملجم تھا جو مصر کا رہنے والا تھا۔ دوسرا برک بن عبداللہ تمیمی صریمی تھا۔ اس شخص کا نام بعض راویوں کے نزدیک حجاج تھا۔ اور تیسرا عمرو بن بکر تمیمی سعدی۔ یہ تینوں خارجی العقیدہ اور حضرت علیؓ و معاویہ دونوں کے جانی دشمن تھے۔ یہ تینوں آپس میں ملتے ہی اپنے ہم خیالوں کے مارے جانے پر افسوس، لوگوں کی حالت پر تاسف، اور والیوں اور حاکموں کے طرز عمل پر اعتراض کرنے لگے۔ پھر کشتگان نہروان کا ذکر چھیڑا جن کے لیے تینوں نے دعائے رحمت و مغفرت کی۔ اور حسرت کے ساتھ کہا "ایسے لوگوں کے بعد ہم جی کے کیا کریں گے؟ کاش ہم اپنی جانوں کو خدا کی راہ میں بیچ ڈالتے۔ اور اس عہد کے گمراہ اماموں کو قتل کر کے بلاد اسلام کو ان کے شر اور اُن کی آفت و مصیبت سے نجات دلا دیتے"۔

تینوں کے سپرد سفاکانہ فرائض

یہ سنتے ہی ابن ملجم بولا "تو علیؓ کا کام تمام کر دینے کو میں اپنے ذمے لیتا ہوں"۔ برک نے کہا "اور میں معاویہ کے قتل کرنے کا ذمہ دار ہوں"۔ عمرو بن بکر نے کہا "تو پھر عمرو بن عاص کا قتل کرنا میرے ذمے ہے"۔ یہ سفاکانہ تجویزیں اسی صحبت میں قرار پا گئیں اور سب نے باہم عہد و پیمان کیا کہ "عہد شکنی نہ کریں گے۔ جس کا قتل کرنا اپنے ذمے لیا ہے اُسے

کیے چین نہ لیں گے۔ اور اپنی جانیں اسی کوشش کی نذر کردیں گے۔

بعد ازاں تینوں نے اپنی تلواروں کو زہر میں بجھایا۔ اپنا کام پورا کرنے کے لیے رمضان کی ۱۷ تاریخ مقرر کی۔ اور اپنی اپنی خوفناک خدمت انجام دینے کے لیے چل کھڑے ہوئے۔

ابن ملجم کوفے میں

ابن ملجم اسی مقصد سے کوفے میں آیا جہاں اور بھی اس کے بہت سے ہم خیال موجود تھے لیکن ان احباب سے ملا مگر اپنے ارادے کو کسی پر ظاہر نہ کیا۔

قطام

ایک دن بنی تیم الرباب کے چند دوستوں میں بیٹھا ہوا تھا جس قبیلے کے کئی شخص حضرت علیؓ کے مقابلے میں نہروان میں مارے گئے تھے۔ ان لوگوں نے حسرت کے لہجے میں ان مقتولین کا تذکرہ کیا۔ اتفاقاً قطام نامی ایک عورت بھی وہاں تھی جس کے باپ اور بھائی دونوں نہروان میں مارے گئے تھے۔ قطام شکل و صورت کی اچھی تھی اور جوان تھی۔ ابن ملجم اس پر فریفتہ ہوگیا۔ اور اسی وقت نکاح کا پیام دیا۔ اس نے کہا "جب تک میرا کلیجہ ٹھنڈا نہ کروگے تم سے نکاح نہ کروں گی۔" پوچھا "تمھارا کلیجہ کیسے ٹھنڈا ہوگا؟" کہا "تین ہزار کا مہر دو۔ ایک غلام دو۔ ایک خوش گلو لونڈی دو۔ اور علیؓ کو قتل کرو"۔ ابن ملجم نے کہا "امید ہے کہ تم علیؓ کے قتل کرنے کی شرط نکال ڈالوگی"۔ قطام بولی "نہیں۔ یہ شرط تو سب سے مقدم ہے۔ اس کا موقع تو ڈھونڈھ کے پیدا کرو۔ اگر کامیاب ہوگئے تو اپنے اور میرے دونوں دلوں کو ٹھنڈا کرکے میرے ساتھ مزے اڑاؤ گے۔ اور اگر اس کوشش میں مارے گئے تو خدا کے پاس جا کر جو ملے گا وہ دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔"

ابن ملجم کے معین و مددگار

اب ابن ملجم نے اس سیہ روزگار و سنگدل عورت پر اپنا راز کھولا۔ اور کہا "میں تو خدا کی قسم علیؓ کے قتل کرنے ہی کا ارادہ کرکے یہاں آیا ہوں۔ تمھارا سوال پورا کرنا تو میرا ذاتی فرض ہے" قطام نے اس پر خوش ہوکر کہا "تو پھر میں چند ایسے لوگوں کو بلواتی ہوں جو اس کام میں تم کو مدد دیں اور تمھاری پشت پناہی کریں"۔ یہ کہہ کر اس نے وردان نامی اپنے قبیلے کے ایک شخص کو بلایا اور ابن ملجم کا ساتھ دینے پر ابھارا۔ اس نے فوراً ابن ملجم کی رفاقت قبول کرلی۔

اس کے بعد ابن ملجم بنی اشجع کے ایک شخص شبیب بن بجرہ سے ملا اور پوچھا "تمہیں شرف دنیا و آخرت حاصل کرنے کا شوق ہے؟" اس نے کہا "کیوں نہیں؟ مگر کس طرح؟" کہا "علیؓ کو قتل کرکے"۔ شبیب بولا "تجھ پر تیری ماں بین کرے۔ یہ بھلا کیسے بن پڑے گا؟ تو نے تو بڑی سخت اور اہم بات کہی"۔ ابن ملجم بولا "ہم مسجد میں جا کر چھپ رہیں گے۔ اور جیسے علیؓ صبح کی نماز

کے لیے نکلیں گے فوراً حملہ کر کے ان کا کام تمام کر دیں گے۔ اگر زندہ بچ گئے تو اپنے دل ٹھنڈے کریں گے اور مارے گئے تو ثواب آخرت پائیں گے۔" شبیب نے کہا "علیؓ کے سوا اور کسی کی نسبت یہ ارادہ ہوتا تو آسان ہوتا۔ مگر ان کے متعلق یہ کام مجھے دشوار نظر آتا ہے تم جانتے ہو کہ علیؓ ہی پہلے ایمان لائے۔ ان کے فضائل کیسے کیسے ہیں اور اسلام میں کیسی کیسی مصیبتیں جھیل کر انہوں نے کتنے کتنے بڑے کام کیے ہیں۔ میرا دل تو ان کے قتل کرنے کو نہیں قبول کرتا۔" ابن ملجم بولا "اور کیا تم یہ نہیں جانتے کہ نہروان کے دن انہوں نے خدا کے کیسے کیسے بندوں کو قتل کیا ہے؟" شبیب بولا "ہاں جانتا ہوں۔" ابن ملجم نے کہا "تو اپنے انہیں دوستوں کے انتقام میں ہم علیؓ کو قتل کریں گے۔" یہ آخری خیال سن کر شبیب نے ابن ملجم کی رفاقت قبول کر لی۔

**شب مقررہ۔**

اسی دن یعنی ۱۷ رمضان کی مقررہ رات آئی۔ صبح کو جمعہ تھا جس وقت تینوں ہم عہدوں نے علیؓ، معاویہ اور ابن عاص کے قتل کرنے کا عہد و پیمان کیا تھا۔ ابن ملجم نے اپنی زہر آلود تلوار لی۔ شبیب اور وردان بھی تلواریں باندھ کر اس کے ساتھ ہوئے۔ اور تڑکے منہ اندھیرے اس دہلیز کے سامنے جا کر بیٹھ گئے جس میں سے حضرت علیؓ برآمد ہونے والے تھے۔ اتنے میں حضرت علیؓ یہ فرماتے ہوئے نکلے "لوگو نماز نماز۔" ساتھ ہی شبیب نے بڑھ کے

**حملہ اور حربہ۔**

تلوار ماری جو دروازے کے بازو پر پڑی۔ اس کے بعد ہی ابن ملجم کی تلوار آپ کی پیشانی پر پڑی جو دماغ کے اندر تک کاٹ گئی۔ حربہ کرتے ہی ابن ملجم نے چلا کے کہا "علی! حکم خدا کے لیے ہے نہ تمہارے اور تمہارے دوستوں کے لیے۔" وردان کو حربہ کرنے کی ہمت نہ پڑی بھاگا اور سیدھا اپنے گھر میں جا کے دم لیا۔ مگر وہاں اس کا کوئی عزیز آ گیا۔ اس نے گھبراہٹ کا سبب پوچھا تو وردان نے اصل حقیقت بیان کر دی۔ اس کی اس حرکت پر اس عزیز کو ایسا طیش آیا کہ اسی وقت گھر جا کے اپنی تلوار لایا اور اسے مار ڈالا۔

شبیب بھی تڑکے کے اندھیرے میں بھاگا ساتھ ہی لوگوں نے غل مچایا کہ "لینا! لینا!" عویمر نام ایک حضرمی شخص اس کے پیچھے دوڑا اور دو قدم میں اس کے سر پر جا پہنچا۔ تلوار چھین لی اور اسے نیچے پچھاڑا۔ اتنے میں اور لوگ قریب پہنچ گئے۔ حضرمی نے اس اندیشے سے کہ قاتل کی تلوار میرے ہاتھ میں ہے علیؓ پر حملہ کرنے کا شبہ مجھی پر نہ عائد ہو جائے تلوار پھینک دی اور اسے چھوڑ کے بھاگا اور شبیب نہتے ہونے کے باعث اندھیرے میں

وہ اس میں لوگوں کے ہجوم میں سے ہو کر نکل گیا۔

ابن ملجم کی تلوار حضرت علیؓ پر پڑی تو آپ نے فرمایا "دیکھو یہ شخص بچ کے نکل جائے"
حکم پاتے ہی لوگوں نے اسے گھیر کے پکڑ لیا اس کے گرفتار ہو جانے کے بعد حضرت علیؓ
گھر میں واپس تشریف لے گئے اور آپ کے بھانجے یعنی آپ کی ہمشیر ام ہانی کے فرزند جعدہ
ابن ہبیرہ نے مسجد میں نماز پڑھائی۔

ابن ملجم پکڑا گیا۔

بعد ازاں حضرت علیؓ نے فرمایا کہ "اس شخص (ابن ملجم) کو میرے سامنے لاؤ" جب وہ
آپ کے سامنے کھڑا کیا گیا تو اس سے فرمایا "او دشمن خدا کیا میں نے تیرے ساتھ بھلائی نہیں کی تھی؟"
اس نے قبول کیا کہ "ہاں کی تھی" پوچھا "تو پھر تو نے یہ حرکت کیوں کی؟" کہا "میں نے اپنی
تلوار پر برابر چالیس دن تک باڑھ رکھی اور خدا سے دعا کی کہ اس کی مخلوق کا بدترین شخص اس سے
مارا جائے" ارشاد ہوا "تو معلوم ہوتا ہے تو اسی تلوار سے مارا جائے گا کیونکہ بدترین مخلوق اللہ
تو ہی ہے"

ابن ملجم اور حضرت علیؓ میں سوال و جواب

اب آپ نے فرمایا "ایک جان کے عوض میں ایک ہی جان لی جائے اگر میں جاؤں
تو اس شخص کو قتل کرنا اور اسی طرح جس طرح اس نے مجھے مارا ہے اور اگر میں زندہ بچا تو جو
مناسب نظر آئے گا کروں گا" پھر ارشاد ہوا "اے عبدالمطلب کے گھرانے والو یہ نہ ہو کہ
امیر المومنین کے مارے جانے کے خیال سے تم مسلمانوں میں خونریزی کرنے لگو
بجز میرے قاتل کے اور کسی کو نہ قتل کرنا۔ اے حسنؓ دیکھو اگر میں اسی ضرب کے اثر سے
مر جاؤں تو اس شخص کو بھی ایک ہی وار سے قتل کرنا اور اسی وار سے جو اس نے مجھ پر کیا ہے
اس کی ناک کان نہ کاٹنا میں نے رسول خدا صلعم کو یہ فرماتے سنا ہے کہ چاہے باؤلا کتا ہی کیوں
نہ ہو اس کو مثلہ نہ کرو"

آپ کی وصیتیں۔

آپ یہ وصیتیں فرما رہے تھے ابن ملجم سامنے بندھا کھڑا تھا اور اس کی مشکیں کسی ہوئی تھیں
آپ کی صاحبزادی حضرت ام کلثوم نے غصہ کے ساتھ اس سے کہا "او دشمن خدا!
امید ہے کہ ابا جان اچھے ہو جائیں گے اور کمبخت تو ہی رہے گا" بولا "تو پھر
رو کیوں رہی ہو؟ میری تلوار خدا کی قسم وہ ہے جو میں نے ہزار درہم کو مول لی تھی۔ اور اس کو
ہزار درہم خرچ کر کے زہر میں بجھوایا ہے یہ وار اگر کسی شہر کے سارے آدمیوں پر پڑتا تو سب
کو ٹھنڈا کر دیتا۔ اور ان میں سے ایک بھی نہ بچتا"

ابن ملجم اور حضرت ام کلثوم میں گفتگو

جانشینی کے بارے میں آپ کا ارشاد۔

اتنے میں جندب بن عبداللہ حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا "خدا نہ کرے کہ آپ ہمارے ہاتھ سے جائیں لیکن اگر آپ نہ ہوئے تو ہم آپ کے صاحبزادے حضرت حسنؓ کے ہاتھ پر بیعت کریں گے"۔ فرمایا "نہ میں تمھیں اس کا حکم دیتا ہوں اور نہ تمھیں اس سے منع کرتا ہوں۔ تم خود صاحب عقل ہو"۔

فرزندوں کو وصیت۔

اب آپ نے دونوں فرزندوں حسنؓ اور حسینؓ کو سامنے بلایا اور فرمایا "تم کو میں وصیت کرتا ہوں کہ خدا سے ڈرتے رہنا۔ دنیا کی ہوس نہ کرنا چاہے وہ تم کو ملی ہی کیوں نہ جائے۔ ایسی چیز پر رونا جو تمھارے پاس سے چلی گئی۔ سچ بولنا۔ یتیم پر ترس کھانا۔ نقصان اٹھانے والے کی مدد کرنا۔ شکستہ حال کی کاربرآری کرنا۔ ظالم کے دشمن رہنا اور مظلوم کے مددگار۔ جو کچھ کتاب اللہ میں ہے اس پر عمل کرنا اور خدا کے معاملے میں کسی کے برا کہنے کی پروا نہ کرنا۔"

پھر آپ نے اپنے فرزند محمد بن حنفیہ کی طرف دیکھا اور فرمایا "تمھارے دونوں بھائیوں کو جو میں نے نصیحتیں کی ہیں اُن کو تم نے بھی یاد کر لیا؟" عرض کیا "میں نے یاد کر لیا"۔ ارشاد ہوا "ہاں تمھیں کو انھی نصیحتوں کی تم کو بھی وصیت کرتا ہوں۔ اور یاد رکھو کہ تم اپنے دونوں بڑے بھائیوں کا بہت زیادہ احترام کرنا۔ تم پر اُن دونوں کا حق ہے۔ تم اُن کے معاملے کو رونق دینا۔ اور کوئی امر اُن کے خلاف نہ کرنا"۔ اسی سلسلے میں حضرات حسنینؓ سے فرمایا "میں تم کو بھی اپنے اس فرزند کے ساتھ اچھا برتاؤ کرنے کی وصیت کرتا ہوں۔ یہ تمھارا بھائی اور تمھارے باپ کا بیٹا ہے اور تم جانتے ہو کہ تمھارے باپ کو اس سے محبت تھی"۔

اس کے بعد آپ نے پھر حضرت حسنؓ کی طرف توجہ فرمائی اور کہا "بیٹا! تمھیں وصیت کرتا ہوں کہ گناہوں سے بچنا۔ نماز کو وقت پر اور زکوٰۃ کو اس کے محل پر ادا کرنا۔ وضو اچھی طرح کرنا کیونکہ بغیر طہارت کے نماز نہیں ہوتی۔ یہ بھی میری وصیت ہے کہ لوگوں کے قصور کو معاف کرنا۔ غصہ کو مارنا۔ تعلقات قرابت کو مستحکم کرنا۔ جاہل کے مقابلے میں بردباری ظاہر کرنا۔ دین میں سمجھ کے کام کرنا۔ معاملات میں استقلال دکھانا۔ تلاوت قرآن کی پابندی کرنا۔ پڑوسی کے ساتھ اچھا سلوک کرنا۔ اچھی باتوں کا لوگوں کو حکم دینا۔ بری باتوں سے روکنا اور فحش سے احتراز کرنا"۔
پھر اس کے بعد آپ نے اپنی وصیتوں کو قلمبند بھی فرما دیا۔

حالت نازک ہو گئی۔

مگر ساعت بساعت حالت نازک ہوتی گئی اور زہر دماغ و قلب پر اثر کرتا جاتا تھا۔ ابتداءً لوگوں کو امید تھی کہ آپ اچھے ہو جائیں گے مگر آخر میں یاس ہو گئی۔ ۲۱ رمضان ۴۰ھ شب جمعہ کی

**وفات۔**

صبح کو وار ہوا تھا اُس دن اُس کے بعد ہفتہ کی رات اور دن میں آپ زندہ رہے۔ اتوار یعنی ۱۹ رمضان کی شب کو روحِ پُرفتوح قفسِ عنصری سے پرواز کر گئی اور دم نکلنے کی گھڑی تک برابر کلمہ لا الٰہ الا اللہ زبان پر تھا۔ اور جس خدائے ذو الجلال کے پاس تشریف لیے جاتے تھے اُس کی یاد میں تر زبان تھے۔ بعض لوگ انتقال کی تاریخ ۲۱ رمضان کی شب بتاتے ہیں جیسا کہ فی الحال مشہور ہے۔

**تجہیز و تکفین**

وفات کے بعد حضرات حسنؓ اور حسینؓ اور عبداللہ بن جعفر نے آپ کو غسل دیا۔ کفن میں تین کپڑے دیے جن میں قمیص نہ تھا۔ حضرت حسنؓ نے نماز جنازہ پڑھائی اور اس میں سات تکبیریں کہیں۔

شہادت کے بعد آپ مسجد جامع میں دفن کیے گئے۔ بعض اربابِ سیر نے یہ بھی کہا ہے کہ آپ قصرِ امارت میں دفن کیے گئے۔ بعضوں نے اس کے علاوہ اور کچھ بیان کیا ہے مگر زیادہ صحیح یہی ہے کہ آپ کی تربت اُسی جگہ (نجف اشرف) ہے جہاں لوگ زیارت کے لیے جاتے ہیں اور اس سے برکت کے طالب ہوتے ہیں۔

**قتل ابن ملجم۔**

آپ کی وفات کے بعد حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے ابن ملجم کو سامنے بلوایا تاکہ پدر بزرگوار کی وصیت کے مطابق اُس پر قصاص جاری کریں اُس نے کہا میں نے خدا کی قسم حطیم کعبہ کے پاس کھڑے ہو کر عہد کیا تھا کہ جب تک علیؓ اور معاویہ کو قتل کر لوں گا اور کوئی کام نہ کروں گا۔ اس سے آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ میں اپنے قول کا کتنا سچا ہوں۔ میری اس خصلت کا لحاظ کر کے اگر آپ پسند کریں تو مجھے معاویہ کے قتل کرنے کے لیے چھوڑ دیں۔ اور میں خدا کو درمیان دے کر آپ سے عہد کرتا ہوں کہ اگر معاویہ کو قتل نہ کر سکا تو واپس آ کر اپنا ہاتھ آپ کے ہاتھ میں دے دوں گا آپ نے فرمایا خدا کی قسم تو جب تک آتشِ دوزخ کو نہ دیکھ لے گا نہ چھوٹے گا۔ یہ فرما کے آپ نے اُس کو آگے بڑھوایا اور ایک ہی وار میں قتل کر ڈالا جس کے بعد لوگوں نے اُس کی لاش کو چٹائیوں میں لپیٹ کے جلا دیا۔

**مرثیے۔**

ابوالاسود دؤلی اور بکر بن حسان باہری نے حضرت علیؓ کے مرثیے میں پُراثر نظمیں کہیں اور خوارج بنی مراد کو ابن ملجم کے کام پر فخر و ناز تھا۔ اور اُس کے اس کام کو اپنے قبیلے کے فضائل اور کارناموں میں شامل کرتے۔

اسی سلسلہ میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ پھر ان دونوں عہد کرنے والوں کا حال بھی بیان کر دیں جنھوں نے معاویہ اور عمرو بن عاص کے قتل کرنے کو اپنے ذمے لیا تھا۔

برک کا حملہ معاویہ پر۔

اسی ۱۷ رمضان کو برک بن عبداللہ معاویہ کے قتل کرنے کے لیے اُن کی تاک میں جا بیٹھا۔ اور جیسے ہی وہ صبح کی نماز کے لیے گھر سے نکلے تلوار ماری جو اُن کے سُرین پر پڑی اور وہ فوراً گرفتار کر لیا گیا۔ برک بولا "میرے پاس آپ کے لیے ایک خوشخبری بھی ہے۔ اگر وہ مژدہ سناؤں تو مجھے کچھ نفع ہو سکتا ہے؟" حضرت معاویہ نے کہا "ہاں مل سکتا ہے۔" برک بولا "تو سنیے میرے ایک بھائی نے آج ہی رات کو اسی وقت علیؓ کو مار ڈالا۔" معاویہ نے کہا "ممکن ہے کہ اس سے نہ بن پڑا ہو۔" کہا "یہ ممکن نہیں۔ اس لیے کہ علیؓ کے دروازے پر کوئی دربان نہیں ہے کہ انھیں بچائے۔"

اُن کے زخم کا علاج۔

پھر جناب معاویہ نے اپنے طبیب ساعدی کو بلوا کے زخم دکھایا۔ اُس نے کہا "دو باتوں میں سے ایک کو اختیار کیجیے۔ یا تو میں لوہا گرم کر کے آپ کے زخم کو داغوں یا آپ کو ایک ایسی دوا پلاؤں جس سے آپ میں آیندہ اولاد پیدا ہونے کی صلاحیت نہ باقی رہے گی۔ مگر ہاں آپ اچھے ضرور ہو جائیں گے۔ وجہ یہ ہے کہ زخم زہر آلود تلوار کا ہے۔" معاویہ نے کہا "داغنا تو مجھ سے برداشت نہ ہو سکے گا۔ رہا اولاد نہ ہونا تو یہ دو بیٹے یزید اور عبداللہ میرا کلیجا ٹھنڈا کرنے کے لیے کافی ہیں۔" طبیب نے وہ دوا پلائی جس سے زخم اچھا ہو گیا۔ مگر جیسا طبیب نے کہہ دیا تھا پھر آپ کے کوئی اولاد نہیں پیدا ہوئی۔

معاویہ کے انتظامات حفاظت۔

اس واقعہ کے بعد سے جناب معاویہ نے حکم دیا کہ مسجدوں میں مقصورے[۵] بنائے جائیں اور راتوں کو مکان پر پہرہ رہے۔ اور جس وقت وہ نماز پڑھیں اور سجدے میں ہوں کوتوال اوپر تلوار

---

[۵] صدر اول میں نماز کی امامت خود خلیفۂ وقت اپنی ذات سے کرتا تھا اور مختلف ممالک اسلامیہ میں اس کے نائبین جو حکام مقامی ہوتے تھے امامت کرتے تھے۔ جناب معاویہ نے مسجد میں اُن کے لیے مقام مخصوص مقصور کر دیا جس میں بغیر انکی اجازت کے دوسرا شخص داخل نہیں ہو سکتا تھا اور اس کو مقصورہ کہتے۔ خلیفہ ولید بن عبدالملک کے زمانہ میں جب عمر بن عبدالعزیز امیر مدینہ منورہ نے خلیفہ کے حکم سے مسجد نبوی از سر نو تعمیر کرائی تو قبلہ کی جہت میں امام کے لیے محراب بنوائی اور اُسی وقت سے آج تک مسجدوں میں محراب بنانے کا رواج ہو گیا جیسا کہ شیخ جلال الدین سیوطی نے اپنی کتاب الاوائل وغیرہ میں لکھا ہے۔ عربی لغات میں مقصورہ اور محراب دونوں کا ترجمہ مقام امام کہا گیا ہے لیکن دونوں میں فرق ہے۔ مقصورہ وہ مقام ہے جہاں حاکم یا امام مسجد میں ٹھہرا کرتا ہے۔ محراب وہ مقام ہے جہاں امام جماعت کے وقت آگے ہو کر نماز پڑھاتا ہے۔

کھینچے کھڑا رہے چنانچہ کہتے ہیں کہ دول اسلام میں ان چیزوں کو پہلے پہل معاویہ ہی نے ایجاد کیا۔ آپ پر حملہ کرنے والے برک کے انجام کے متعلق بعض لوگ کہتے ہیں کہ آپ کے حکم سے قتل کیا گیا۔ اور بعض اہل روایت کا یہ بیان ہے کہ آپ نے اس کے ہاتھ پاؤں کٹوا زندہ چھوڑ دیا تھا تاکہ عبرت روزگار رہے چنانچہ وہ بصرے میں ایک مدت دراز تک زندہ رہا۔ اور اس سے اولاد بھی ہوئی۔ مگر زیاد نے انہیں کی خلافت کے زمانہ میں اس کی یہ حالت دیکھ کر ایکدن اس سے کہا "مجھ سے یہ نہیں دیکھا جاتا کہ تیرے اولاد ہو اور امیر المومنین اس نعمت سے محروم رہیں۔" اور یہ کہتے ہی اُسے مصلوب کرا کے مار ڈالا۔

برک کا انجام

ابن عاص کا خوش قسمتی سے بچ جانا

عمرو بن عاص کو یہ واقعہ پیش آیا کہ اسی ۱۷ رمضان کو عمرو بن بکر ان کی تاک میں بیٹھا۔ اتفاق سے اس رات کو انہیں کچھ سوء ہضم کی شکایت تھی خود نماز کے لیے نہیں برآمد ہوئے بلکہ کوتوال مصر خارجہ بن ابی حبیبہ کو حکم دیا کہ آج تم نماز پڑھا دو۔ خارجہ جیسے ہی نکلے ابن بکر نے تلوار سے ایک ہی وار سے ان کا کام تمام کر دیا۔ فوراً لوگوں نے اُسے گھیر کے پکڑ لیا اور عمرو بن عاص کے سامنے لائے۔ سب نے اُن سے یا امیر کہہ کے خطاب کیا تو ابن بکر چونک پڑا اور پوچھا یہ کون صاحب ہیں؟" لوگوں نے کہا "امیر مصر عمرو بن عاص۔" پریشان ہو کر پوچھنے لگا تو پھر میں نے کسے قتل کیا؟" کہا گیا کہ "یہاں کے کوتوال خارجہ کو۔" یہ سنتے ہی ابن بکر نے نہایت غصے اور طیش کے ساتھ جناب عمرو بن عاص سے کہا "او فاسق میں نے تو اُسے یہ سمجھ کے قتل کیا تھا کہ تو ہے۔" ابن عاص نے ہاں۔ تو نے میرے قتل کرنے کا ارادہ کیا تھا مگر خدا کو منظور یہ تھا کہ خارجہ مارا جائے۔ یہ کہنے کے بعد عمرو بن عاص نے اس خارجی کو قتل کرا ڈالا۔

# پندرہویں فصل

## حضرت علیؓ کے حالات اور خصائل و فضائل

نسب اور خاندان۔ خانۂ کعبہ اور ولادت۔ ابوطالب کے ایمان لانے میں اختلاف۔ تاریخ ولادت۔ سب سے پہلے ایمان لائے کبھی بت پرستی نہ کی۔ بستر رسالت پر لیٹنا۔ ورود مدینہ۔ حضرت فاطمہ کے ساتھ نکاح۔ پہلی کنیت ابوالحسن۔ دربار نبوت کا خطاب ابوتراب۔ دوسرے نکاح کا ارادہ۔ اور حضور رسالت کی ناراضی۔ آپ عشرہ مبشرہ میں ہیں۔ رسالت کی رفاقت اور شجاعت۔ غازیان تبوک میں نہ تھے۔ فتح خیبر۔ حضرت رسول کے بھائی۔ اہل عبا اہل بیت سے کون لوگ مراد ہیں۔ واقعہ غدیر۔ حضور رسالت کو آپ سے بے حد محبت تھی۔ آپ کی افضلیت۔ باب علم جبلی باب۔ آپ کی شان میں آیتیں اور حدیثیں۔ آپ کا علم دعائے نبوی کی برکت تھا۔ سنہ ہجری آپ ہی کے مشورہ سے جاری ہوا۔ علم نحو کی ایجاد۔ آپ کی شاعری۔ آپکی فصاحت۔ مواعظ اور نصائح۔ زہد و عبادت اور جمع قرآن۔ علم۔ اتقا۔ صاحبزادی سے محاسبہ۔ تقسیم مال میں عدالت۔ بیت المال میں سے کچھ نہ لیتے تھے۔ حیرت انگیز اتقا۔ سفر ایران۔ علالت۔ گستری۔ اپنے لیے کوئی مکان نہیں بنایا۔ غذا و لباس میں احتیاط۔ اپنا بوجھ کسی پر نہ ڈالنا۔ بیت المال کی حفاظت۔ ساری دنیا سے بڑے متقی۔ حضرت عمرؓ کا خیال آپکی نسبت۔ آپ کیسے رفقا چاہتے تھے۔ شب شہادت کی فضیلتیں۔ جہاد میں فرشتے دونوں بازوؤں پر رہتے۔ بیت المال میں کچھ نہ چھوڑا۔ آپ کی رجعت کی تردید۔ سن شریف و زمانۂ خلافت۔ حلیۂ مبارک۔ بیویاں اور اولاد۔ ازواج و اولاد کا شمار۔ انگشتری کا نقش۔

نسب اور خاندان — آپ محترم خاندان بنی ہاشم کے نامور رکن اور حضرت رسول خدا صلعم کے چچا کے بیٹے تھے آپ کے والد ابوطالب جن کا اصلی نام عبد مناف تھا اور حضور رسالت مآب کے والد ماجد عبداللہ دونوں عبدالمطلب کے بیٹے اور سگے بھائی تھے آپ کی والدۂ محترمہ فاطمہ بی خاص ہاشمیہ اور اسد بن ہاشم کی بیٹی تھیں چنانچہ کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلے ہاشمی خلیفہ جو ماں باپ دونوں طرف سے ہاشمی تھے حضرت علیؓ ہی تھے۔ ابوطالب نے عبدالمطلب کی وفات کے بعد حضرت

رسول خدا صلعم کی کفالت اپنے ذمے لی تھی۔ اور آغاز عہد نبوت میں وہی آپ کے مربی و کفیل اور کفار کے مقابلے میں سینہ سپر رہے۔ اسی طرح حضرت علیؓ کو رسول اللہ صلعم نے بچپن ہی میں ابو طالب کی بعض مجبوریوں کے باعث اپنے آغوش میں لے لیا تھا۔ لہٰذا یوں کہنا چاہیے کہ جناب علی مرتضیٰ آپ کے بھائی بھی تھے اور فرزند بھی تھے۔

خانہ کعبہ میں ولادت۔

علامہ مسعودی کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ کی ولادت خاص خانہ کعبہ کے اندر ہوئی جس پر ایک فارسی شاعر نے خیال آفرینی کی اور خوب کہا ہے کہ

فرزند بخانۂ خدا شد    بادُختِ رسول کتخدا شد

یعنی "خدا کے گھر بیٹا ہوا۔ رسول کی بیٹی سے بیاہا گیا"

ابو طالب کے ایمان لانے میں اختلاف۔

ابو طالب اگرچہ ہر طرح حضرت رسول اکرم کے محافظ و معاون تھے۔ اور سچ یہ ہے کہ نبوت محمدی نے انھیں کے آغوش میں نشو و نما پایا۔ مگر اُن کے ایمان لانے میں اختلاف ہے۔ اہل سنت کے محققین علماء اور ان کا غالب گروہ قائل ہے کہ اگرچہ رسول اللہ صلعم نے بہت چاہا مگر وہ ایمان نہ لائے۔ اور آخر وقت تک یہی کہا کہ "میں اپنے آباو اجداد کے دین پر ہوں"۔ مگر شیعوں کا عموماً اور علمائے اہل سنت میں سے بھی بعض کا یہ اعتقاد ہے کہ انھوں نے نفس آپ ہی سے پیشتر دین اسلام قبول کر لیا تھا۔ لیکن اس پر سب کو اتفاق ہے کہ حضرت علیؓ کی والدہ محترمہ فاطمہ ایمان لائیں اور ہجرت مدینہ سے بھی شرفیاب ہوئیں۔

تاریخ ولادت۔

حضرت علیؓ کی تاریخ ولادت اہل سیر نے نہیں بتائی لیکن اس سے ایک حد تک عمر شریف کا اندازہ ہو سکتا ہے کہ بعثت محمدی کے وقت جبکہ حضرت رسالت کا سن چالیس برس کا تھا آپ بلحاظ اختلاف روایات آٹھ یا نو یا دس سال کے یا اس سے کم تھے۔ کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلے آپ ہی ایمان لائے۔

سب سے پہلے ایمان لانے والے۔

اکثر لوگ پہلا ایمان لانے والا حضرت صدیقؓ کو بتاتے ہیں۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ حضور رسالت پر چار شخص قریب قریب ایک ہی وقت ایمان لائے۔ آپ کی زوجہ محترمہ ام المومنین حضرت خدیجہؓ۔ آپ کے ابن عم حضرت علیؓ۔ آپ کے غلام زید بن حارثہؓ اور آپ کے دوست حضرت ابوبکر صدیقؓ۔ واقعات کے لحاظ سے یہ قیاس بہت صحیح معلوم ہوتا ہے کہ سب سے پہلے آپ کی بیوی ایمان لائیں۔ پھر زید بن حارثہؓ۔ اُن کے بعد حضرت علیؓ اور بعد ازاں حضرت صدیقؓ ایمان لائے۔ چونکہ غیروں اور سن رسیدہ صاحب رشد و شعور عمائد مکہ میں پہلے ایمان لانے والے صدیقؓ ہی تھے اور بیوی غلام اور نابالغ فرزند کا ایمان لانا معمولی امر تھا

اس لیے اکابر سلف نے اولیت کا تاج حضرت خلیفہ اوّل کو پہنا دیا۔ مگر یہ اولیت جناب رسول خدا صلعم کے مبعوث ہو جانے کے بعد ایمان لانے کے لحاظ سے ہے۔ ورنہ مختلف روایتیں بتا رہی ہیں کہ حضرت صدیقؓ آیندہ نبوت کے آثار دیکھ کر اس سے بہت پہلے مسلمان ہو چکے تھے۔

*کبھی بت پرستی نہ کی*

بچپن میں ایمان لانے کی یہ برکت تھی کہ حضرت علیؓ نے کبھی کسی بت کے آگے سر نہیں جھکایا اور نہ کسی بتکدے میں جا کے پوجا کی۔

*بستر رسالت پر لیٹنا*

جس وقت رسول اللہ صلعم نے اہل مکہ کے جور و تشدد سے عاجز آ کر مکہ کو خیرباد کہی ہے حضرت علیؓ کی عمر تقریباً اٹھارہ برس کی تھی۔ آپ اُن کو اپنے بچھونے پر سلا گئے جن جن لوگوں کی امانتیں آپ کے پاس تھیں اُن کو حضرت علیؓ کے سپرد کیا اور ہدایت فرمائی کہ وہ امانتیں جن کی ہیں اُن کو واپس فرما کے یا جس کسی کو کوئی پیام پہونچانا ہو اُسے وہ پیام پہونچا کے مدینے میں

*درود مدینہ*

چلے آئیں۔ رسول اللہ صلعم قبا ہی میں تھے کہ حضرت علیؓ نہایت تکلیف و مشقت کے ساتھ پاپیادہ سفر کر کے آپ سے آملے۔

*حضرت فاطمہ کے ساتھ نکاح*

ہجرت کے دوسرے سال ماہ مبارک رمضان میں آپ کا عقد رسول اللہ صلعم کی سب سے چھوٹی صاحبزادی جناب فاطمہ سیدۃ نساء العالمین کے ساتھ ہوا اور اسی سال ذی الحجہ کے مہینے میں رخصتی ہوئی۔ پھر جب بڑے فرزند حضرت حسنؓ پیدا ہوئے تو آپ نے اپنے لیے ابوالحسن کنیت اختیار فرمائی۔ ایک دن کسی بات پر حضرت سیدہ سے خفا ہوئے اور مسجد میں جا کے زمین پر

*پہلی کنیت ابوالحسن*

لیٹ رہے۔ حضور سرور عالم کو خبر ہوئی تو تشریف لائے اٹھایا اور دیکھا کہ زمین پر لیٹنے سے پنڈے میں مٹی بھر گئی ہے۔ دست مبارک سے مٹی جھاڑتے تھے اور فرماتے تھے اے ابوتراب! اس وقت سے یہ دوسری کنیت دربار نبوت سے ایک معزز خطاب کی شان سے عطا ہوئی جو آپ کو بہت عزیز تھی۔ اور جو کوئی آپ کو اس خطاب سے یاد کرتا خوش ہوتے۔[عہ]

*دربار نبوت کا خطاب ابوتراب*

*دوسرے نکاح کا ارادہ*

ایک بار حضرت علیؓ نے جناب سیدہ کی زندگی میں دوسرا عقد کرنے کا ارادہ کیا تھا اور ہشام بن مغیرہ کے خاندان میں نسبت بھی ٹھہر گئی تھی۔ مگر جناب سیدہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی شکایت کی اور ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علیؓ نے بھی آپ سے مشورہ چاہا۔ پھر لڑکی والوں نے جا کر آپ سے پوچھا آپ نے برہمی کے عنوان سے فرمایا۔

---

عہ تاریخ الخلفا صفحہ ۱۱۷ عہ صحیح بخاری مطبوعہ نظامی جلد ۲ صفحہ ۸۰۷

میں ہرگز اجازت نہ دوں گا بجز اس کے کہ اگر ابن ابی طالب کا ایسا ارادہ ہو تو میری بیٹی کو طلاق دیدیں اور تمہاری بیٹی سے نکاح کرلیں۔ فاطمہ میرے کلیجے کا ٹکڑا ہے جو چیز اُسے بُری لگتی ہے مجھے بھی بُری لگتی ہے اور جس چیز سے اس کو اذیت ہوتی ہے مجھے بھی ہوتی ہے[۵]" ایک معتبر روایت سے آپ کے یہ الفاظ بھی منقول ہیں "میں حلال کو حرام یا حرام کو حلال نہیں کرتا لیکن بخدا یہ نہ ہوگا کہ رسول خدا اور دشمن خدا کی بیٹیاں ایک گھر میں جمع ہوں۔" آپ کی اس ناراضی کا یہ نتیجہ ہوا کہ پھر حضرت علیؓ کو اس کی جرأت نہ ہوئی۔

*اور حضورِ رسالت کی ناراضی۔*

آپ کا شمار اُن دس بزرگانِ اُمت اور مخصوص صحابہ یا رفیقان رسول اکرم میں ہے جن پر آتشِ دوزخ حرام ہوگئی، اور عشرہ مبشرہ کہلاتے ہیں۔

*آپ عشرہ مبشرہ میں سے ہیں۔*

بدر۔ اُحد۔ خندق۔ خیبر اور تمام غزوات میں آپ حضرت رسالت کے ہمراہ رہے سب سے زیادہ شجاعت دکھائی۔ بڑے بڑے نامور دشمنانِ اسلام کو قتل کیا۔ خوفناک جنگ اُحد میں آپ کے جسم مبارک کو سولہ زخم پہونچے۔ بارہا آنحضرت نے علم آپ ہی کے ہاتھ میں دیا۔ اور کوئی مہم اور کوئی جہاد نہ تھا جس میں رسول اللہ صلعم آپ کو ہمراہ نہ لے گئے ہوں بجز غزوۂ تبوک کے جس میں حضرت رسالت بہت دور اور سب سے زبردست دشمن کے مقابلے پر تشریف لیے جاتے تھے۔ اس موقع پر آپ حضرت علیؓ کو مدینے میں اپنا قائم مقام اور نائب بنا کے تشریف لے چلے تو انھیں سخت ملال ہوا۔ آئے۔ اور عرض کیا "آپ مجھے عورتوں اور بچوں میں چھوڑے جاتے ہیں؟" جواب میں ارشاد ہوا "کیا تمھیں پسند نہیں کہ مجھ سے تم کو وہی نسبت ہو جو موسیٰ سے ہارون کو تھی یہ اور بات ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہ ہوگا۔"

*رسالت کی رفاقت اور شجاعت۔*

*غازیانِ تبوک میں نہ تھے۔*

فتح خیبر سے ایک روز پیشتر حضور سرور عالم نے فرمایا "کل میں ایک ایسے شخص کو جھنڈا دوں گا جو خدا اور رسول کو دوست رکھتا ہے اور خدا و رسول اُسے دوست رکھتے ہیں۔" لوگوں نے ساری رات اسی فکر میں کاٹی کہ کل دیکھیں کسے یہ فخر حاصل ہوتا ہے؟ صبح ہوتے ہی آپ نے حضرت علیؓ کو یاد فرمایا۔ عرض کیا گیا کہ "ان کی آنکھیں دکھتی ہیں۔" فرمایا "بلاؤ تو سہی۔" جیسے ہی حضرت علیؓ تشریف لائے اپنا لعاب دہن آنکھوں میں لگا کے دعائے صحت فرمائی۔ فوراً آنکھیں اچھی ہو گئیں اور آپ کو علم مرحمت ہوا۔

*فتح خیبر۔*

---

[۵] فتح الباری بشرح حدیث مذکور

حضرت عمرؓ فرمایا کرتے "علیؓ کو تین فضیلتیں ایسی حاصل ہوئیں کہ میری نظر میں اُن سے بڑھ کر کوئی دولت نہیں ہو سکتی۔ اول رسول خدا صلعم کی دامادی۔ دوسرے مسجد نبوی میں اُن کا رہنا۔ تیسرے خیبر کے روز انھیں جھنڈا ملنا۔"

رشتہ رسول سے بھائی۔

مدینہ طیبہ میں پہونچنے کے بعد جب رسول اللہ صلعم نے مہاجرین و انصار کے درمیان بھائی چارہ قائم کرایا تو حضرت علیؓ روتے ہوئے آئے اور عرض کیا آپ نے سب کا ایک نہ ایک بھائی قرار دیا مگر مجھے اس نعمت سے محروم رکھا فرمایا "تم تو دنیا و آخرت میں میرے بھائی ہو۔"

اہل عبا۔

آیت مباہلہ نازل ہوئی۔ اور قرار پایا کہ مخالف اپنے اہل و عیال اور آپ اپنے اہل و عیال کو لے کر نکلیں تو آنحضرت نے علیؓ و فاطمہ اور اُن کے دونوں فرزندوں حسنؓ و حسینؓ کو اپنی چادر میں لیا اور فرمایا "خداوندا یہ میرے اہل بیت یعنے گھر والے ہیں۔" اس روایت کی بنا پر شیعوں کا اعتقاد ہے کہ اہل بیت عبارت انھیں چاروں بزرگوں سے ہے۔" مگر محققین کا خیال یہ ہے کہ

اہل بیت سے قرآن کریم کی مراد بیبیاں ہیں۔

قرآن مجید میں اہل بیت سے مُراد بیویاں لی گئی ہیں۔ لہٰذا در اصل اہل بیت سے مراد ازواج مطہرات رسالت تھیں۔ مگر اس موقع پر ان چاروں بزرگوں کو بھی آپ نے اُن میں شامل فرمالیا۔

واقعۂ غدیر۔

حجۃ الوداع سے واپس ہوتے وقت رسولِ خدا صلعم کو غدیر نام ایک تالاب یا چشمہ پر معلوم ہوا کہ بعض منافقین مدینہ حضرت علیؓ کے خلاف ہیں۔ آپ نے فوراً خطبے کے طور پر فرمایا "جس کا میں دوست ہوں اُس کے علیؓ دوست ہیں۔ خداوندا جو اُن کا دوست ہو اُسے تو دوست رکھ اور جو اُن کا دشمن ہو اُسے تو دشمن رکھ۔"

حضور رسالت کو آپ سے بے حد محبت تھی۔

اصل حقیقت یہ ہے کہ بچپن سے آپ کے آغوش میں رہنے۔ ہمیشہ سعادت مندانہ اطاعت کرنے۔ بے نظیر شجاعت دکھانے اور سب سے زیادہ لاڈلی بیٹی کے شوہر ہونے کے باعث جناب رسول خدا صلعم کو حضرت علیؓ سے بے انتہا محبت تھی۔ چنانچہ ایک بار فرمایا "علیؓ مجھ سے ہیں اور میں علیؓ سے ہوں۔" اور اکثر فرمایا کرتے "جس نے علیؓ کو اذیت پہونچائی مجھے پہونچائی۔ جس نے علیؓ کو بُرا کہا مجھے برا کہا۔ جسے علیؓ سے محبت ہے مجھ سے ہے۔"

اسی محبت کا یہ بھی تقاضہ تھا کہ حضرت اُم المومنین اُم سلمہ فرماتی ہیں "جب رسول اللہ صلعم کو غصہ ہوتا تو بجز علیؓ کے کسی کو آپ سے بات کرنے کی جرأت نہ ہوتی۔"

حضرت عمار بن یاسر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا "دنیا میں شقی ترین دو شخص ہیں۔ ایک وہ جس نے ناقۂ صالح کی کوچیں کاٹی تھیں اور دوسرا وہ جو علیؓ کو قتل کرے گا۔"

آپ کی فضیلت

اسی بنیاد پر امام احمد بن حنبل کا یہ قول مشہور ہے کہ جتنی فضیلتیں حضرت علیؓ کی ثابت ہیں صحابہ میں سے کسی کو نہیں نصیب ہوئیں۔

صحیح احادیث کی رو سے علم میں دو بزرگ ممتاز ثابت ہوئے ہیں۔ ایک حضرت عمر فاروقؓ اور دوسرے علی مرتضیٰؓ۔ حضرت علیؓ کی نسبت ارشاد ہوا کہ "میں علم کا شہر ہوں اور علیؓ اس کا باب (دروازہ) ہیں۔ اگرچہ اس حدیث کے صحیح ہونے میں محدثین کو شک ہے مگر اس باب کے لفظ نے اسلام کی پہلی صدی میں بھی ایک جعلی باب پیدا کیا تھا اور آخری زمانے میں بھی ایک دوسرا باب پیدا ہو گیا جس کی طرف فرقہ بابی منسوب ہے۔ یہ دونوں اپنے آپ کو حضرت علیؓ کا مظہر بتاتے تھے۔

باب علم۔
جعلی باب

آپ کی شان میں آیتیں اور حدیثیں

حضرت ابن عباس نے ارشاد فرمایا کہ علیؓ کی شان میں تین سو آیتیں نازل ہوئیں۔ اور محدثین کا بیان ہے کہ آپ کے بارے میں پانچ سو چھیاسی حدیثیں مروی ہیں جن کو اکابر سلف میں سے حضرات حسنؓ حسینؓ۔ ابن مسعود۔ ابن عمر۔ ابن عباس۔ ابن زبیر۔ ابو موسیٰ اشعری۔ ابو سعید خدری۔ زید بن ارقم۔ جابر بن عبداللہ۔ ابو امامہ۔ ابو ہریرہ۔ اور محمد بن حنفیہ نے روایت کیا ہے۔

آپ کا علم دعائے نبوی کی برکت کا نتیجہ تھا۔

رسول خدا صلعم نے آپ کو والی یمن بنا کے روانہ فرمایا تو آپ نے اپنی نوعمری و ناتجربہ کاری کی شکایت کی۔ رسول اللہ صلعم نے یہ سنتے ہی آپ کے سینے پر ہاتھ مارا اور دعا کی "خداوندا! ان کے دل کی ہدایت کر۔ اور ان کی زبان میں استقامت پیدا کر۔" آپ کے علم کا باعث دراصل یہی معجزۂ نبوت تھا جس کے ذریعے سے خدا نے آپ کے دل کو روشن اور سینے کو محرم اسرار علوم بنا دیا۔ اس واقعے کے بعد آپ ہر امر کا بے تکلف فیصلہ کر دیتے۔ اور اپنے فیصلہ کا پورا وثوق اور یقین ہوتا۔

سنہ ہجری آپ ہی کے مشورے سے جاری ہوا۔

اسی کی برکت تھی کہ صحابہ علی العموم آپ کو سب سے اچھا قاضی تسلیم کرتے تھے۔ اور حضرت عمرؓ تک کو اعتراف تھا کہ دنیا میں بہترین قاضی آپ ہیں۔ حضرت عمرؓ کو جب ایک اسلامی حساب سنین قائم کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی تو حضرت علیؓ ہی کے مشورے سے ہجرت مدینہ کو آغاز ترقی اسلام قرار دے کر سنہ ہجری جاری فرمایا۔[1]

علم نحو کی ایجاد

علم کے بارے میں آپ کی اس قدر شہرت ہے کہ عوام میں تقریباً تمام علوم کی ایجاد آپ ہی کی جانب منسوب کر دی گئی ہے۔ یہ تعمیم اگرچہ قابل اعتبار نہیں لیکن اس میں شک نہیں کہ نحو زبان عرب کی

[1] انسائکلوپیڈیا آف اسلام۔ حالات حضرت علیؓ۔

بنیاد آپ ہی سے پڑی۔ آپ کے شاگرد رشید ابوالاسود دؤلی کہتے ہیں "ایک دن میں نے آپ کو متفکر پایا سبب دریافت کیا تو ارشاد ہوا میں دیکھتا ہوں کہ یہاں کے لوگ غلط زبان بولنے لگے ہیں۔ اس لیے چاہتا ہوں کہ چند اصول مدوّن کر دوں"۔ عرض کیا اس سے کیا بہتر ہو سکتا ہے، ہماری زبان غارت ہونے سے بچ جائے گی"۔ پھر تیسرے روز میں حاضر ہوا تو آپ نے چند لکھے ہوئے قواعد مرحمت فرمائے جو حسب ذیل تھے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ سارا کلام یا اسم ہے یا فعل یا حرف۔ اسم کسی مسمی سے خبر دیتا ہے فعل مسمی کی حرکت سے خبر دیتا ہے اور حرف ایسے مافی الضمیر سے خبر دیتا ہے جو نہ اسم ہو نہ فعل۔ یہ تحریر عطا فرما کے ارشاد ہوا کہ اس پر غور کرو اور اس کو بڑھاؤ"۔

ابوالاسود نے آپ کے حکم کے بموجب اس اصول کو غور و خوض سے بڑھانا شروع کیا جو کچھ خیال میں آتا اس کو قلمبند کرتے اور پھر آپ کو لے جا کے سناتے چنانچہ کہتے ہیں میں نے حروف نصب سنائے تو وہ صرف اِنَّ۔ اَنَّ۔ لیتَ۔ لعَلَّ۔ کَاَنَّ تھے۔ ارشاد ہوا تم نے لکِنَّ کو کیوں چھوڑ دیا؟ میں نے حسب الارشاد اس کو بھی شامل کر دیا"۔

آپ کی شاعری

آپ شعر بھی فرماتے تھے۔ اور آپ کی جانب بہت سے اشعار منسوب ہیں۔ امام شعبی کہتے ہیں۔ ابوبکرؓ شعر کہتے تھے۔ عمرؓ شعر کہتے تھے۔ عثمانؓ شعر کہتے تھے۔ اور سب سے بڑے شاعر علیؓ تھے۔ چنانچہ آپ کے اشعار کا ایک دیوان بھی مرتب ہو کے شائع ہو گیا۔ مگر ان میں سے ایک شعر کا بھی آپ سے بہ سند متصل صحیح ثابت کرنا غیر ممکن ہے۔ ان کو پڑھ کے فصاحت و بلاغت کا فائدہ جس قدر چاہے اٹھا لیا جائے۔ مگر ان سے کوئی فقہی شرعی استدلال نہیں کیا جا سکتا۔

آپ کی خطابت

یہی حال خطبوں کا ہے۔ آپ نہایت ہی فصیح البیان اور قادر الکلام تھے اور عالمانہ انداز سے منبر پر کھڑے ہو کر تقریر فرماتے تھے۔ مورخین نے آپ کے بہت سے خطبات نقل کیے ہیں جن کا شمارہ ۴۸ کو پہونچ گیا ہے۔ وہ سب فی البدیہہ اور برجستہ ادا کیے گئے ہیں اور رواۃ کی فصاحت و بلاغت کے بے نظیر نمونے ہیں۔ مگر جن لوگوں کی نظر احادیث میں وسیع ہے اور جنہوں نے عرب العرباء کے بے تکلف کلام کو بہ کثرت مطالعہ کیا ہے سمجھ سکتے ہیں کہ اُن میں بہ نسبت عہد رسالت کی سادگی کے عہد متاخرین کی وقت پسندی زیادہ ہے۔ محدثین کی تحقیق اور پرکھ میں وہ بھی پورے نہیں اتر سکتے مگر مجموعی طور پر اس امر کے تسلیم کرنے میں تامل نہیں ہو سکتا کہ آپ اس دور کے تمام لوگوں سے زیادہ فصیح اور ادبی کمال میں لاثانی تھے۔

مواعظ و نصائح

آپ کے مواعظ و نصائح کا بھی ایک ذخیرہ جمع کیا گیا ہے۔ وہ سب اخلاق حسنہ کے عدیم المثال سبق ہیں۔ کسی نے پوچھا۔ اچھے لوگ کون ہیں؟ ارشاد ہوا جو احسان کرتے وقت خندہ جبیں رہیں۔ غلطی ہو جائے تو معافی مانگیں۔ آزمائش میں پڑیں تو صبر کریں اور غصہ آئے تو معاف کریں۔[1] مگر یہ تمام مواعظ بھی اسناد صحیحہ سے نہیں ثابت ہو سکتے۔

زہد و عبادت اور جمع قرآن

ان علمی کمالات کے علاوہ آپ بہت بڑے عابد و زاہد۔ متقی و پرہیزگار اور خدا رس عالم تھے قرآن مجید کے جمع کرنے والوں میں بھی آپ شمار کئے گئے ہیں چنانچہ آپ نے قرآن مجید حضور رسالت کو سنایا۔ بعد ازاں ابوالاسود دؤلی۔ ابو عبدالرحمن سلمی۔ اور عبدالرحمن بن ابی لیلے نے وہی قرآن آپ کو سنایا۔

علم

ابن عباس کا قول تھا کہ دنیا کا سارا علم پانچ حصوں میں تقسیم کیا گیا ان میں سے چار حصے اکیلے علیؓ کو ملے۔ باقی ماندہ ایک حصہ سب لوگوں کو ملا۔ اور اس میں بھی حضرت علیؓ ان کے ساتھ شریک رہے۔

اتقا

آپ کے اتقا کی یہ حالت تھی کہ مجال نہ تھی بیت المال میں سے ایک حبہ بھی کسی غیر مستحق کو مل جائے۔ اس بارہ خاص میں لوگوں سے سخت محاسبہ فرماتے اور حضرت ابن عباسؓ سے اسی بات پر بگڑ گئی جیسا کہ پیشتر ذکر ہو چکا ہے۔

آپ کے عہد میں بیت المال کے داروغہ اور خزانچی رسول خدا صلعم کے غلام ابو رافع تھے۔

صاحبزادی سے محاسبہ

ایک روز حضرت علیؓ نے گھر میں دیکھا کہ آپ کی ایک صاحبزادی بنا چنا کے سنواری گئی ہیں۔ سارے زیور کے ساتھ آپ نے انھیں ایک موتی پہنے دیکھ لیا اور پہچان گئے کہ وہ بیت المال کی ملکیت ہے پوچھا یہ موتی اسے کیونکر ملا۔ معلوم ہوتا ہے اس نے بیت المال سے چرا لیا۔ اور چوری کی سزا دینے یعنی ہاتھ کاٹنے کو تیار ہو گئے۔ ابو رافع نے جب دیکھا کہ آپ اپنے ارادے سے باز نہیں آتے تو عرض کیا امیر المومنین یہ ان صاحبزادی کا نہیں بلکہ میرا قصور ہے۔ میں نے فقط زینت کے لئے لا کے پہنا دیا تھا۔ ارشاد ہوا۔ میں نے جب فاطمہؓ سے عقد کیا ہے تو بجز مینڈھے کی کھال کے ہمارے پاس کوئی بچھونا نہ تھا۔ اسی پر ہم سوتے۔ اسی پر اون کو پانی لانے والے

---

[1] مروج الذہب مسعودی۔ حالات حضرت علیؓ۔

[2] تاریخ الخلفاء سیوطی صفحہ ۱۱۷

اونٹوں کو دانہ چارہ دیتے اور بجز خود فاطمہؓ کے ہمارے پاس کوئی اور کام کرنے والا نہ تھا"۔

تقسیم مال میں عدالت۔

عاصم بن کلیب اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ اصفہان سے حضرت علیؓ کے پاس کچھ دولت آئی۔ آپ نے اس کو سات حصوں پر تقسیم فرمایا اگر اتفاق سے اس میں ایک روٹی بھی بچتی تو اس کے سات ٹکڑے کرواتے۔ پھر اپنی فوج کے افسروں کو بلا کے قرعہ ڈالا۔ اور جو حصہ جس کے نام نکلا اس کو عطا فرمایا۔

بیت المال سے کچھ نہ لیتے تھے۔

ہارون بن عنترہ بھی اپنے والد کی زبانی ایک نقل بیان کرتے تھے کہتے تھے کہ انھوں نے کہا "حضرت علیؓ قصر خورنق میں تھے۔ میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ جاڑوں کا موسم تھا۔ نہایت سخت سردی پڑ رہی تھی۔ آپ فقط ایک پرانی چادر اوڑھے تھے اور مارے سردی کے کانپ رہے تھے۔ میں نے عرض کیا "امیر المومنین یہ مال جو ملکوں سے آتا ہے اس میں آپ کا اور آپ کے خاندان کا بھی حق ہے مگر آپ اپنے نفس پر ایسا ظلم کر رہے ہیں"۔ فرمایا "میں نے خدا کی قسم تمھاری کوئی چیز نہیں لی۔ یہ میری وہی چادر ہے جس کو میں مدینے سے اوڑھے ہوئے آیا تھا"۔

حیرت انگیز اتقا۔

یحییٰ بن سلمہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے عمرو بن سلمہ کو حاکم اصفہان مقرر فرمایا تھا وہ وہاں سے آئے تو بیت المال میں داخل کرنے کے لیے کچھ مال ساتھ لائے اس میں شہد اور گھی سے بھری ہوئی چند مشکیں بھی تھیں۔ آپ کی صاحب زادی حضرت ام کلثوم نے ان کے پاس آدمی بھیج کر ان میں سے دو ایک مشکیں منگوا لیں۔ جب وہ مال خزانے میں داخل کیا گیا تو آپ نے مشکوں کو گنا اور فہرست کی رو سے کم پائیں۔ فوراً عمرو سے جواب طلب کیا۔ انھوں نے ٹالا اور عرض کیا "میں ان کو پھر حاضر کر دوں گا"۔ آپ نے اصرار کے ساتھ پوچھا کہ جب وہ تمھارے ساتھ آئی تھیں تو پھر آخر کیا ہوئیں؟" مجبوراً انھوں نے حقیقت حال عرض کی۔ اور آپ نے فوراً آدمی بھیج کر وہ مشکیں صاحب زادی کے پاس سے منگوائیں منگوانے کے بعد دیکھا تو ان میں کچھ گھی اور شہد کم تھا۔ اسی وقت تاجروں کو بلوا کے کمی کا اندازہ کرایا اور معلوم ہوا کہ تین درہم کی قیمت کا مال کم ہے فوراً آدمی بھیج کر تین درہم صاحب زادی سے منگوا کر اس مال میں شامل کیے۔ اس کے بعد اس کو مستحقین میں تقسیم فرمایا۔

سفر ایران۔

عدالت گستری۔

ایک بار آپ نے ایران کا سفر کیا۔ ہمدان سے روانہ ہوئے تو راہ میں دو شخصوں کو باہم لڑتے دیکھا۔ دونوں کو چھڑا دیا اور آگے بڑھے۔ یکایک کان میں آواز آئی کہ کوئی شخص فریاد کر رہا ہے۔ "خدا کے لیے کوئی میری مدد کرے"۔ جدھر سے آواز آئی تھی فوراً ادھر کا رخ کر دیا اور پکار پکار کے

فرماتے جاتے تھے "تمہاری مدد آگئی"۔ موقع واردات پر پہونچ کے دیکھا کہ ایک شخص دوسرے سے الجھا ہوا ہے۔ آپ کی صورت دیکھتے ہی کہنے لگا امیر المومنین میں نے اس شخص کے ہاتھ سات درہم کا کپڑا بیچا تھا اور شرط کرلی تھی کہ کھوٹے اور ٹوٹے درہم نہ لوں گا۔ اب یہ ناقص درہم دے رہا ہے میں نے ان کے لینے سے انکار کیا اور اس کا دامن پکڑ لیا اس پر بگڑ کے اُس نے مجھے ایک تھپڑ مارا۔ آپ نے دوسرے شخص سے پوچھا تو اُس نے بھی اس بیان کی تصدیق کی۔ آپ نے خریدار سے کہا "تم شرط پوری کرو"۔ حکم ہوتے ہی اُس نے رقم دیدی۔ تب آپ نے دوسرے سے کہا "اب تم اس سے تھپڑ کا قصاص (بدلہ) لو"۔ اس نے عرض کیا تو کیا امیر المومنین میں معاف نہیں کرسکتا؟ فرمایا "اس کا تمہیں اختیار ہے"۔ بعد ازاں آپ نے سپاہیوں کو حکم دیا کہ اس تھپڑ مارنے والے کو گرفتار کرلو۔ اور جب گرفتار کرلیا گیا تو اُسے ایک شخص کی پیٹھ پر چڑھوا کے آپ نے پندرہ دُرّے لگوائے۔ اور حاضرین کی طرف دیکھ کر فرمایا "یہ سزا اس کی ہے جو کسی کی آبروریزی کرے"۔

سفیان ثوری کا قول ہے کہ حضرت علیؓ نے عمارت کے لیے کوئی کچی یا پکی اینٹ اینٹ پر نہیں رکھی اور نہ کوئی نرکل نرکل پر رکھا۔ یعنے نہ کوئی کچا یا پکا مکان تعمیر کیا نہ کوئی چھپر بنایا۔

اور آپ کے کھانے کے لیے غلہ تھیلے میں بھر کے مدینے سے لایا جاتا تھا۔

آپ نے ایک بار اپنی ایک تلوار بیچنے کے لیے بازار میں بھیجی۔ اور فرمایا "اگر میرے پاس ازار کی قیمت کے لیے چار درہم موجود ہوتے تو میں اس تلوار کو نہ بیچتا"۔ بازار سے کرتا خرید کر پہنتے اگر آستینیں ہاتھ سے لانبی ہوتیں تو اُسے ہاتھ کے برابر رکھ کر باقی کو پھاڑ دیتے۔ جس تھیلے میں آپ کے کھانے کے جو رہتے تھے اس پر ہمیشہ مہر لگا دیا کرتے اور فرماتے "مجھے پسند نہیں ہے کہ جو چیز میرے پیٹ میں جاوے اس کی حالت کا پورا پورا علم مجھے نہ ہو"۔

ایک بار لوگوں نے دیکھا کہ آپ ایک درہم کے چھوہارے خرید کر خود ہی لادے لیے جاتے ہیں۔ عرض کیا امیر المومنین۔ اس بوجھ کو ہم لوگ نہ پہونچا دیں؟ فرمایا "عیال والے کو اپنا بوجھ خود ہی اٹھانا چاہیے"۔

بیت المال کے مکان میں آپ خود اپنے ہاتھ سے جھاڑو دیا کرتے اور وہیں اکثر نماز پڑھتے۔ مقصد یہ تھا کہ اگر کوئی گری پڑی چیز رہ گئی ہو تو آپ ہی کے ہاتھ پڑے۔ اور دوسرے یہ کہ مسلمان جان لیں کہ آپ نے اس میں کچھ بچا نہیں رکھا ہے۔

یہی واقعات تھے جن کی بنا پر خلیفہ عمر بن عبد العزیز کے سامنے ایک بار ذکر ہوا تو کہا

دنیا کے تمام لوگوں سے زیادہ متقی علیؓ بن ابی طالب تھے۔"

عمرو بن میمون کا بیان ہے کہ "جب حضرت عمرؓ پر کاری حربہ ہوا۔ آپ نے خلافت کو چھ بزرگوں میں دائر کر دیا۔ اور لوگ آپ کے پاس سے نکل کے گئے تو آپ فرمانے لگے "اگر لوگ اس شخص کو جس کا سر بالوں سے صاف ہے (حضرت علیؓ کو) خلیفہ بنائیں تو یہ انھیں ٹھیک راستے پر لے جائے گا۔" یہ الفاظ سن کر ان کے فرزند عبداللہ نے عرض کیا "تو پھر امیر المومنین آپ وصیت کر کے خلافت کو ان کے نامزد کیوں نہیں کر دیتے؟" ارشاد ہوا "مجھے یہ گوارا نہیں ہے کہ زندگی میں بھی ذمہ دار رہا اور مرنے کے بعد بھی ذمہ دار رہوں۔"

آپ کیسے رفقا چاہتے تھے۔

حضرت علیؓ ایک بار مدائن میں تھے۔ دروازے پر دیکھا کہ لوگوں کا ہجوم لگا ہوا ہے۔ اپنے غلام قنبر سے دریافت فرمایا "یہ کون لوگ ہیں؟" عرض کیا "امیر المومنین آپ کے شیعہ اور جاں نثار ہیں۔" ارشاد ہوا "مگر یہ کیا بات ہے کہ میں ان میں اپنے شیعوں کی علامتیں نہیں پاتا۔" پوچھا "وہ علامتیں کیا ہیں؟" فرمایا "یہ کہ پیٹ بھوک سے پچکے ہوں ہونٹ پیاس سے خشک ہوں اور آنکھیں رونے سے چندھی ہوئی ہوں۔"

شب شہادت کی فضیلتیں۔

جب ابن ملجم کاری وار آپ کا کام تمام کر چکا تو آپ کے بڑے فرزند حضرت حسنؓ نے منبر پر کھڑے ہو کر لوگوں سے کہا "تم نے ان بزرگ کو آج کی رات قتل کیا۔ یہ ایسی رات ہے جس میں قرآن اترا تھا۔ اسی رات کو مسیح آسمان پر گئے تھے۔ اسی رات کو یوشع بن نون مارے گئے تھے۔ بخدا کوئی شخص جو آپ سے پہلے تھا آپ پر سبقت نہیں لے گیا اور نہ آپ کے بعد کوئی شخص آپ کا درجہ پا سکتا ہے۔ خدا کی قسم رسول خدا صلعم علیؓ کو کسی جنگی مہم پر روانہ فرماتے تو جبریل داہنے بازو پر اور میکائیل بائیں بازو پر ان کے ہمراہ رہتے۔ خدا کی قسم علیؓ نے سونا یا چاندی کچھ نہیں چھوڑا بجز آٹھ سو یا سات سو دیناروں کے جو ایک غلام کی قیمت کی بابت ہیں۔"

چھ سو درہم ترکہ چھوڑا۔

آپ کی رجعت کی تردید۔

عمرو بن اصم کہتے ہیں "حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد میں نے حضرت حسنؓ سے پوچھا "شیعہ کہتے ہیں کہ قیامت آنے سے پیشتر آپ پھر زندہ ہوں گے۔" فرمایا "جھوٹے ہیں۔ اگر ہم ایسا جانتے تو نہ آپ کی بیویوں کا کسی کے ساتھ نکاح کرتے اور نہ آپ کا ترکہ تقسیم کرتے۔" اس وقت کے بعض شیعوں کا یہی اعتقاد تھا جس کی حضرت حسنؓ نے تردید فرمائی۔ جابر بن زید جعفی اسی گروہ اور اسی عقیدے کے بانیوں میں تھا۔

سن شریف بوقت وفات۔

آپ کی عمر میں اختلاف ہے بعض ۶۳ سال کی اور بعض ۵۸، ۵۹ یا ۶۵ سال کی بتاتے ہیں۔

خلافت کا زمانہ تین مہینے کم پانچ سال تھا۔

حلیہ مبارک

حلیہ مبارک یہ تھا کہ رنگت گندم گوں سانولہ پن لیے ہوئے۔ چندیا بالوں سے صاف۔ داڑھی نہایت سفید نورانی اور لمبی چوڑی جو دونوں شانوں تک پھیلی رہتی۔ سینے اور سارے بدن پر بالوں کی کثرت۔ موٹی موٹی کلائیوں اور پنڈلیوں کے پٹھے اور عضلات خوب گداز۔ کمر چوڑی اور توند نکلی ہوئی۔ قد جھکتے ہونے کے قریب یعنے پستہ قامتی سے کسی قدر نکلتا ہوا اور نہایت خوش رو تھے اور خضاب نہیں لگاتے تھے اور جب دیکھیے مسکراتے نظر آتے۔

بیویاں اور اولاد

حضرت علیؓ کی بیویوں حرموں اور اولاد کی تفصیل حسب ذیل ہے۔ بیویوں میں سب سے پہلی جناب رسول خدا صلعم کی چھوٹی صاحبزادی حضرت فاطمۃ الزہرا تھیں جن کی سب سے بڑی فضیلت یہ ہے کہ سارے عالم کی عورتوں کی سردار ہیں۔ جب تک وہ زندہ رہیں آپ نے کوئی دوسرا عقد نہیں کیا۔ اور ایک بار ارادہ کیا بھی تو جناب رسول اللہ صلعم نے اجازت نہ دی۔ اُن کے بطن سے تین صاحبزادے اور دو صاحبزادیاں پیدا ہوئیں۔ صاحبزادے حضرات حسنؓ حسینؓ اور محسنؓ تھے جناب محسن بچپنا ہی میں والدین کو داغ دے گئے۔ اور صاحبزادیاں حضرت زینب کبریٰ اور حضرت ام کلثوم کبریٰ تھیں۔ حضرت فاطمہؓ نے رسول خدا صلعم کی وفات کے تین یا چھ مہینے بعد سفر آخرت فرمایا۔ حضرت علیؓ تنہائی سے بہت پریشان ہوئے۔ اور اسی وقت سے آپ نے دوسری شادیوں کا ارادہ کیا۔

چنانچہ ام البنین بنت حرام کلبیہ سے عقد فرمایا اور اُن کے بطن سے عباس۔ جعفر۔ عبداللہ اور عثمان پیدا ہوئے۔ یہ سب حضرت حسینؓ کے ساتھ میدان کربلا میں مارے گئے اور اُن میں سے بجز عباس کے کسی کی نسل بھی باقی نہیں رہی۔

پھر آپ نے لیلیٰ بنت مسعود بن خالد نہشلیہ تمیمیہ سے عقد کیا۔ اُن کے بطن سے عبیداللہ اور ابوبکر پیدا ہوئے۔ یہ دونوں فرزند بھی میدان کربلا میں مارے گئے۔ بعض اہل روایت کا بیان ہے کہ ان میں سے عبیداللہ کو مختار نے مقام مذار میں قتل کیا۔ اور کہا جاتا ہے کہ ان دونوں فرزندان علیؓ کی نسل باقی نہیں رہی۔

بعد ازاں آپ نے اسماء بنت عمیس خثعمیہ سے نکاح کیا۔ یہ پہلے حضرت جعفر طیار کی بیوی تھیں۔ اور اُن سے اولاد بھی موجود تھی۔ پھر ان کو حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اپنے عقد میں لیا۔ اُن کے نطفے سے محمد بن ابی بکر صدیقؓ پیدا ہوئے۔ بعد ازاں حضرت علیؓ نے نکاح کیا اور

محمد بن ابی بکرؓ نے آپ ہی کے آغوش میں نشو و نما پایا۔ آپ سے بھی اُن کے دو فرزند ہوئے جن کے نام محمد اصغر اور یحییٰ ہیں۔ ان دونوں کی نسل منقطع ہو گئی۔ محمد اصغر کی نسبت بعض اہل سیر کا بیان ہے کہ ایک حرم کے بطن سے تھے۔ اور معرکہ کربلا میں مارے گئے۔ بعض کا بیان ہے کہ عون نام ایک اور صاحب زادے بھی اسماء بنت عمیس کے بطن سے پیدا ہوئے تھے۔

امامہ بنت ابی العاص بن ربیع بن عبد العزیٰ بن عبد شمس سے بھی آپ نے عقد کیا جن کی والدہ ماجدہ رسول خدا صلعم کی صاحب زادی زینب تھیں۔ اُن کے بطن سے محمد اوسط پیدا ہوئے۔

محیاۃ بنت امراء القیس بن عدی کلبیہ کے ساتھ بھی آپ کا عقد ہوا۔ ان کے بطن سے ایک صاحب زادی پیدا ہوئیں جو بچپن میں قضا کر گئیں۔ یہ ننھی بچی اکثر مسجد میں نکل کے آتی۔ لوگ پوچھتے تمھارے ماموں کون لوگ ہیں؟ اور وہ بچپن کی توتلی زبان سے جواب دیتی۔ وہ وہ یعنے کلب۔

ایک بیوی آپ کی اُم سعید بنت عروہ بن مسعود ثقفیہ تھیں۔ اُن کے بطن سے تین صاحبزادیاں اُم الحسن۔ رملہ کبریٰ۔ اور اُم کلثوم پیدا ہوئیں۔

آپ کے نامور فرزند محمد بن حنفیہ آپ کی ایک حرم خولہ بنت جعفر بن قیس کے بطن سے پیدا ہوئے تھے۔ کہتے ہیں کہ وہ ایک سیہ فام سندھی الاصل لونڈی تھیں جو پیشتر بنی حنیفہ کے قبضے میں تھیں یمامہ کی فتح میں جو غنیمت مسلمانوں کے ہاتھ آئی اُس میں وہ بھی آئیں اور خوش نصیبی سے حضرت علیؓ کی حرم بنیں۔ اور چونکہ وہ چند روز بنی حنیفہ میں رہی تھیں اس لیے حنفیہ مشہور ہو گئیں۔[1]

ایک حرم آپ کی صہبا بنت ربیعہ تغلبیہ تھیں۔ یہ بیوی اُن اسیروں میں سے تھیں جن کو خالد بن ولید عین التمر میں سے گرفتار کر لائے تھے۔ ان کے بطن سے عمر بن علیؓ اور رقیہ بنت علیؓ پیدا ہوئے۔ آپ کے یہ فرزند عمر ۸۵ برس کے ہو کر مرے جس کے باعث حضرت علیؓ کا آدھا ترکہ اُن کے قبضے میں آیا اور انھوں نے مقام ینبوع میں وفات پائی۔

آپ کی اور بہت سی صاحب زادیوں کے نام بھی بتائے گئے ہیں جو مختلف حرموں کے

---

[1] معارف ابن قتیبہ۔ حالات حضرت علیؓ۔

پیٹ سے پیدا ہوئیں۔ اور وہ یہ ہیں۔ اُم ہانی۔ میمونہ۔ زینب صغریٰ۔ رملہ صغریٰ۔ اُم کلثوم صغریٰ فاطمہ۔ امامہ۔ خدیجہ۔ اُم الکرام۔ اُم سلمہ۔ اُم جعفر۔ جمانہ۔ اور نفیسہ۔

ازواج و اولاد کا شمار۔

ازواج و اولاد کی جو تفصیل ہم نے اوپر بتائی اُس سے ظاہر ہوتا ہے کہ سات بیویوں سے آپ نے عقد کیا۔ اور متعدد حرمیں تھیں جن میں سے صرف دو کا نام معلوم ہے۔ اور ان سب کے بطن سے خدا نے آپ کو پندرہ بیٹے اور بیس بیٹیاں عطا فرمائی تھیں۔

انگشتری کا نقش

حضرت علیؓ ایک چاندی کی انگوٹھی پہنے رہتے جس پر کندہ تھا "نعم القادر اللہ"۔

# باب ہفتم

## خلافت حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ

## پہلی فصل

### مسند امامت پر جانشینی اور آپ کا خلافت سے دستبردار ہونا

حضرت حسنؓ کے ہاتھ پر بیعت۔ بیعت کے الفاظ۔ یہ بیعت کوفے میں ہوئی۔ آپ کی نہ
کی بزدلی۔ اہل شام کے مقابلے کا ارادہ۔ کوچ کرنے سے کہاج۔ مقدمۃ الجیش اور اس کے
سردار۔ مدائن میں ورود۔ لشکر میں لوٹ مار۔ خود آپ کے ساتھ گستاخی۔ مختار کا شوق تھا
خلافت سے آپ کی بیزاری۔ حضرت حسینؓ کا ترک خلافت سے اختلاف۔ معاویہ کے
سفیر حسنؓ کے پاس۔ حضرت حسنؓ کا طرز عمل۔ معاویہ کا طرز عمل۔ شرائط صلح۔ دیگر شرائط۔
خراج دارابگرد ملنے میں جھگڑا۔ تاریخ ترک خلافت۔ یہی واقعہ دوسری روایت سے۔
ترک خلافت میں اہل عراق سے مشورہ۔ خلافت چھوڑتے وقت آپ کی تقریر۔ دوسری
تقریر۔ معاہدے پر دستخط۔ معاویہ کوفے میں۔ آپ کی معاویہ کو نادم کرنے والی تقریر۔
آپ نے کیوں خلافت چھوڑ دی۔ ایک گستاخ معترض کا جواب۔ آپ کا مدینے تشریف
لے جانا۔ قیس بن سعد کا واقعہ۔ ان کا ارادہ جنگ۔ معاویہ کی حکمت عملی اور صلح اس
زمانے کے پانچ چالاک مدبر۔ سعد اور معاویہ۔ صلح کے بعد خوارج کی حالت۔ سردار
خوارج فروہ آمادہ جنگ۔ حضرت حسنؓ سے اس کے مقابلے کی خواہش اور آپ کا جواب۔
معاویہ کے لشکر کو خوارج سے شکست۔ کوفے والے کس طرح سیدھے کیے گئے۔
شیعیان علیؓ اور خوارج میں گفتگو۔ فروہ کو اس کے عزیزوں نے گرفتار کر لیا۔ دوسرا

سردار خوارج عبداللہ۔ خوارج کو شکست۔ خارجی سردار کی بہادری۔ حوثرہ سردار خوارج۔
جناب معاویہ کی حکمت عملی۔ اُس پر فوج کشی۔ باپ نے بیٹے کو مقابلے پر بلایا۔ خوارج کی پامالی۔
حوثرہ کا زہد و تقویٰ۔ عبداللہ بن عمر حاکم کوفہ۔ اُن کی جگہ مغیرہ کا تقرر۔ معین فروہ کی شورش۔
اور اُس کا قتل ہونا۔ شبیب خارجی کا ہنگامہ۔ اور اُس کا استیصال۔ معین خارجی کی گرفتاری۔ اور
قتل۔ قاتل سے انتقام۔ ابو مریم خارجی۔ اُس کا قتل ہونا۔ خوارج کی کثرت۔ اور اُن کا جوش۔
ابو العلا خارجی۔ اور اُس کا مارا جانا۔ حضرت علیؓ پر تبرا۔

حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد ہی خلافت کے ارکان دولت اور کوفے کے عمائد نے رمضان سنہ ۴۰ھ میں آپ کے فرزند اکبر حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اور رسول خدا صلعم کے نواسے اور جگر گوشۂ فاطمۃ الزہرا کو مسند خلافت پر بٹھایا۔ سب سے پہلے قیس بن سعد انصاری نے حضرت سبط اکبر کی خدمت میں عرض کیا "لائیے ہاتھ لائیے کہ ہم کتاب اللہ و سنت رسالت کی پیروی اور مخالف اندازان خلافت سے لڑنے کے اقرار پر بیعت کریں"۔ جناب حسنؓ نے ہاتھ بڑھایا اور فرمایا "کتاب اللہ و سنت رسالت کی پیروی ہی میں سب شرطیں اور ساری باتیں آگئیں۔ کچھ اور کہنے کی ضرورت نہیں"۔ چنانچہ قیس نے اور اُن کے بعد سب نے اسی اقرار پر بیعت کی۔ اور مسند نشینی کی کارروائی پوری ہو گئی۔ چونکہ یہ مسند نشینی کوفے میں ہوئی۔ لہٰذا اس میں اُن اہل مدینہ کو جو مدینے ہی میں تھے مطلق دخل نہ تھا۔

حضرت حسنؓ کا معمول تھا کہ بیعت لیتے وقت لوگوں سے اس بات کا اقرار کرایا کرتے کہ آپ کے مطیع فرمان رہیں گے جس سے آپ سے صلح ہو گی اُس کے دوست رہیں گے اور جس سے آپ لڑیں گے اس سے لڑیں گے۔ کوفے والے شیعیان علیؓ جو حضرت علیؓ ہی کے عہد میں پست ہمت بن کر لڑائی سے منہ چرانے لگے تھے۔ آپ کو یہ اقرار لیتے دیکھ کر مشوش ہوئے اور باہم کہنا شروع کیا "یہ ہمارے مذاق کے حاکم نہیں معلوم ہوتے۔ یہ تو فقط لڑائی چاہتے ہیں"۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سفر آخرت فرمانے سے پیشتر شام پر فوج کشی کرنے کا پورا بندوبست کر چکے تھے۔ چالیس ہزار سپاہیان عراق نے آپ کے ہاتھ پر لڑنے مرنے اور جان دینے کی بیعت کی تھی۔ مگر کوچ کی نوبت نہیں آنے پائی تھی کہ خداوند عزوجل نے اپنے پاس بلا لیا۔ لہٰذا حضرت حسن رضی اللہ عنہ عنان خلافت ہاتھ میں لیتے ہی تیار ہوئے کہ پدر بزرگوار کی اس مہم کو پورا فرمائیں۔ ساتھ ہی اہل شام کی سرکشیوں اور دست درازیوں کی خبریں آئیں اور اُن کے

حضرت حسنؓ کے ہاتھ پر بیعت۔

بیعت کے الفاظ۔

یہ بیعت کوفے میں ہوئی۔

اہل کوفہ کی بزدلی۔

اہل شام کے مقابلے کا ارادہ۔

کچھ ایسے حالات سُنے گئے کہ آپ کو حضرت علیؓ کی مجوزہ مہم کا جلد تر پورا کرنا ضروری معلوم ہوا۔ کوفے میں حملے کے ارادے ہو ہی رہے تھے کہ خبر آئی جناب معاویہ لشکر جمع کر کے آپ کے مقابلے کی غرض سے چل کھڑے ہوئے۔ یہ خبر پاتے ہی آپ نے ان تمام لوگوں کو جمع کیا جنھوں نے اس مہم کے لیے حضرت علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ اور فوراً لشکر جرار کے ساتھ کوفے سے روانہ ہو گئے۔

کوفے سے کوچ

مقدمۃ الجیش کی شان سے بارہ ہزار لشکر ایک منزل آگے تھا جس کے سپہ سالار قیس بن سعد انصاری تھے۔ باقی سارا لشکر خود آپ کے علم کے نیچے تھا بعض راویانِ تاریخ کہتے ہیں کہ مقدمۃ الجیش کے اصلی سردار عبیداللہ بن عباس تھے۔ انھوں نے اپنی طرف سے قیس کو گرد آوری کی فوج کا افسر بنا کے آگے بڑھا دیا تھا اور یہی صحیح معلوم ہوتا ہے۔

مقدمۃ الجیش کا آگے بڑھنا

حضرت حسنؓ نے مدائن میں پہونچ کر پڑاؤ ڈالا۔ وہاں اپنے خیمے میں مطمئن بیٹھے تھے کہ ناگہاں لشکر میں کسی نے غپ اڑا دی "قیس بن سعد مارڈالے گئے"! اس خبر کی شہرت کے ساتھ ہی سارے لشکر میں ہلڑ مچ گیا۔ تمام لوگ بے سوچے سمجھے ایک دوسرے کو لوٹنے لگے یہاں تک کہ چند بدمعاش خود حضرت حسنؓ کے خیمے میں گھس پڑے اور جو کچھ ملا لوٹ لیا۔ ایک شقی القلب نے آپ پر حملہ کیا اور ایک پر یہاں تک شقاوت سوار ہوئی کہ جس قالین پر آپ بیٹھے تھے اُسے بھی آپ کو ڈھکیل کر کھینچ لے گیا۔ یہ وہ شیعیانِ علیؓ تھے جو خارجی نہ ہوئے تھے بلکہ جاں نثاری کے دعویدار تھے۔ دشمنوں کے مقابلے پر چلے تھے۔ اور جان دینے کی قسم کھا کے گھر سے نکلے تھے۔ اس واقعہ کا آپ کے دل پر بڑا اثر پڑا۔ ان لوگوں کی طرف سے بالکل یاس ہو گئی چنانچہ آپ لشکر گاہ کو چھوڑ کے مدائن کے "مقصورۂ ابیضا"، (سفید محل) میں چلے گئے۔

مدائن میں پڑاؤ

لشکر میں لوٹ مار

خود حسنؓ پر حملہ

اس سے بھی بڑھ کر یہ شرمناک واقعہ پیش آیا کہ حاکم مدائن سعد بن مسعود ثقفی سے اُس کے نوجوان بھتیجے مختار بن عبید نے کہا "چچا آپ کو دولت و عزت کا شوق ہے"! سعد نے پوچھا "کیونکر؟" کہا "حسن بن علیؓ اس وقت آپ کے بس میں ہیں۔ انھیں پکڑ کے امیر معاویہ کے حوالے کر دیجیے"! یہ تجویز اس شخص نے پیش کی جو زمانہ مابعد میں شیعیانِ علیؓ کا بڑا زبردست سرغنہ ثابت ہوا۔ حضرت علیؓ کی نسبت اعتقاد رکھتا تھا کہ بادلوں میں بیٹھے ہوئے ہیں اور پھر دنیا میں آکر حکومت کریں گے۔ اور اسی نے بڑے جوش و خروش کے ساتھ قاتلین حسینؓ سے

مختار کا شرانگیزی

آپ کے خون کا انتقام لیا۔ سعد نے اس کی یہ تجویز سنی تو کمال برہمی و غیظ سے کہا "خدا تجھ پر لعنت کرے۔ رسول اللہ صلعم کے نواسے پر جور و تشدد کروں اور انہیں باندھوں!"

خلافت سے آپ کی بیزاری۔

حضرت حسنؓ نے جب شیعیان علیؓ اور اپنے ہمراہیوں کی یہ حالت دیکھی تو خلافت سے دل کھٹا ہو گیا۔ اسی وقت جناب معاویہ کو ایک خط بھیجا اس میں کچھ شرطیں پیش کیں۔ اور تحریر فرمایا کہ "یہ شرطیں اگر آپ کو منظور رہیں تو میں آپ کی حکومت قبول کر لینے کو تیار ہوں۔ اور وعدہ کرتا ہوں کہ آپ کا مطیع فرمان ہو جاؤں گا۔" بھیجنے سے پہلے اس خط کے مضمون سے اپنے چھوٹے بھائی حضرت حسینؓ اور عبداللہ بن جعفر کو آگاہ فرما دیا۔ حضرت حسینؓ نے فرمایا "میں آپ کو خدا کا واسطہ دلاتا ہوں کہ معاویہ کے فتنے کی تائید و موافقت نہ کیجیے۔ اور اپنے طرز عمل سے پدر بزرگوار کی کارروائیوں کو غلط اور کالعدم نہ کر دیجیے۔" جواب میں حضرت حسنؓ نے فرمایا "چپ رہو۔ میں اس معاملے کو تم سے زیادہ سمجھتا ہوں۔"

حضرت حسینؓ کا ترک خلافت سے اختلاف۔

غرض آپ کا یہ خط جناب معاویہ کے پاس پہونچا۔ مگر اس کے پہونچنے سے پیشتر ہی وہ عبداللہ بن عامر اور عبدالرحمٰن بن سمرہ کو آپ کی خدمت میں روانہ کر چکے تھے اور ان کے ساتھ ایک سادہ کاغذ بھیجا تھا جس کے نیچے اپنی مہر کر دی تھی اور اسی کے ساتھ اس مضمون کا دوسرا خط منسلک تھا کہ "آپ جو شرطیں چاہتے ہوں اس مہری کاغذ پر تحریر فرما دیں۔ مجھے سب قبول ہوں گی۔" لہذا جناب معاویہ نے حضرت حسنؓ کا خط دبا رکھا۔ اور انتظار کرنے لگے کہ دونوں قاصد کیا جواب لاتے ہیں۔

معاویہ کے سفیر حسنؓ کے پاس۔

وہ سفارت جب حضرت حسنؓ کے پاس پہونچی تو اس سادے مہری کاغذ پر آپ نے پہلی پیش کردہ شرطوں کی دو گنی شرطیں لکھ دیں۔ پھر اس دستاویز کی نقل دونوں سفیروں کو دی اور اصل دستاویز اپنے پاس رکھ لی۔ مگر جب صلح ہو جانے کے بعد حضرت حسنؓ نے عنان خلافت معاویہ کے ہاتھ میں دے دی اور اس دستاویز کا ایفا چاہا تو معاویہ نے تعمیل سے انکار کیا۔ وہی شرطیں منظور ہیں جو حضرت حسنؓ نے پیشتر لکھ بھیجی تھیں۔ اور کہا "آپ نے جو کچھ خود مانگا تھا وہی آپ کو دیا جائے گا۔"

حضرت حسنؓ کا طلب دو چند اور معاویہ کا انکار۔

مذکورہ بالا شرطیں حسب ذیل تھیں (۱) کوفے کے بیت المال یعنی خزانے میں جتنی نقد رقم موجود ہو سب حضرت حسنؓ کو دے دی جائے اور کہتے ہیں کہ یہ کل رقم پچاس لاکھ درہم یا دینار تھی (۲) ممالک فارس میں سے صوبہ داراب گرد کا سالانہ خراج پورا حضرت حسنؓ کو ملا کرے

شرائط صلح۔

(۳) حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان میں گستاخانہ الفاظ سب وشتم زبان پر نہ لائے جایا کریں یعنی تبرا موقوف ہو"

پہلی دو شرطیں معاویہ نے قبول کیں مگر تیسری شرط کے ماننے سے انکار کیا۔ حضرت حسنؓ نے فرمایا "اچھا اتنی احتیاط کی جائے کہ میرے منہ پر ایسے الفاظ نہ کہے جائیں۔ اس کو معاویہ نے قبول تو کر لیا مگر عملدرآمد اس پر بھی نہ ہوا۔

تنقیح شرائط۔

علامہ سیوطی لکھتے ہیں معاہدے میں یہ شرطیں بھی تھیں کہ (۴) جناب معاویہ کی وفات کے بعد خلافت حضرت حسنؓ کو ملے (۵) اہل مدینہ و حجاز و عراق نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے عہد مبارک میں جو کچھ کیا ہو اس کا ان سے مواخذہ نہ کیا جائے (۶) حضرت حسنؓ کا سارا قرض ادا کر دیا جائے اور ان سب شرطوں کو جناب معویہ نے قبول کر لیا۔[۵]

خراج دارابگرد [illegible]

دارابگرد ان ممالک میں شامل تھا جن کی آمدنی فتح کرنے کے حقوق کے لحاظ سے مال غنیمت کے طریقے پر اہل بصرہ کو ملا کرتی تھی۔ لہذا صلح ہونے کے چند ہی روز بعد یہ جھگڑا پیدا ہوا کہ بصرے والوں نے عذر کیا "ہم اپنے حق کو نہیں چھوڑ سکتے۔ اور نہ اس کو کوئی زبردستی ہم سے لے سکتا ہے"۔ کہتے ہیں یہ جھگڑا معاویہ ہی کے اشارے سے پیدا ہوا۔

تاریخ ترک خلافت۔

بہرحال ۲۵۔ ربیع الاول کو اور بعض اہل روایت کے نزدیک ربیع الآخر یا جمادی الاولی سنہ ۴۱ھ میں یہ معاہدہ ہوا۔ اور حضرت حسنؓ نے کمال بے نفسی کے ساتھ دنیا کو لات مار کے عنان حکمرانی جناب معاویہ کے ہاتھ میں دے دی۔

بعض اہل تاریخ کی روایت سے۔

بعض اہل تاریخ کا بیان ہے کہ جب معاویہ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ "خلافت کو آپ میرے حوالے کر دیں"۔ تو آپ نے سرزمین عراق و کوفہ کو جمع کیا۔ اور ان کے درمیان میں کھڑے ہو کر پہلے خدائے وحدہ لاشریک کی حمد و ثنا کی پھر فرمایا "ہم اہل شام کے مقابلے میں خدا کی قسم نہ کسی شک کی وجہ سے دبتے ہیں نہ کسی ندامت کے باعث۔ اصل وجہ یہ ہے کہ پہلے ہم شام والوں سے راست بازی و صبر کے ساتھ مقابلہ کرتے تھے اور اب یہ حال ہے کہ اس راست بازی نے کینہ و نفاق کی شان اختیار کر لی۔ اور صبر نے خروش کی۔ تم لوگ جب معرکہ صفین میں گئے ہو تو تمہارا دین آگے تھا اور دنیا پیچھے تھی۔ برخلاف اس کے

ترک خلافت بمقابل [illegible] مشورہ [illegible]

---

[۵] تاریخ الخلفا جلال الدین سیوطی۔ حالات حضرت حسن رضی اللہ عنہ۔

آج دنیا تمھارے سامنے ہے اور دین پیچھے۔ لوگو! تم دو طرح کے مقتولین کے درمیان میں ہو، ایک طرف صفین کے مقتولین ہیں جن کے لیے تمہیں رونا ہے اور دوسری طرف نہروان کے مقتولین جن کے لیے تم روتے اور اُن کے خون کا انتقام چاہتے ہو۔ جو لڑنا چاہتا ہے ذلیل و خوار ہے اور جو مقتولین پر روتا ہے غیظ و غضب میں مبتلا ہے۔ لوگو! معاویہ نے جس امر کی خواہش کی ہے اس میں نہ عزت ہے نہ انصاف۔ تم لوگ اگر مرنے کے لیے تیار ہو تو ہم صاف انکاری جواب دیدیں اور تلواروں کی دھار کے بھروسے پر فیصلے کو خداوند تعالیٰ پر چھوڑ دیں اور اگر تمہیں زندگی عزیز ہو تو ان کی درخواست قبول کرلیں اور تمھارے لیے امان کے طالب ہوں۔" آپ کے خاموش ہوتے ہی ہر طرف سے صدائیں آئیں کہ ہم زندگی چاہتے ہیں! ہم زندگی چاہتے ہیں! آپ صلح کرلیں۔"

خلافت چھوڑتے وقت آپ کی تقریر

پھر جب آپ نے مصمم ارادہ کرلیا کہ عنان خلافت معاویہ کے ہاتھ میں دیں تو شیعیان علیؑ کے گروہ میں کھڑے ہوئے اور حسرت و یاس کے ساتھ یہ کلمات ارشاد فرمائے: "لوگو! ہم تمھارے حاکم اور تمھارے مہمان ہیں۔ ہم تمھارے نبی کے گھرانے کے لوگ ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے طاہر اور نجاست سے پاک کر دیا ہے۔" آخری فقرے کو مکرر فرمایا اور حاضرین کی یہ حالت تھی کہ کوئی نہ تھا جو زار و قطار نہ رو رہا ہو۔ ان لوگوں کی رفاقت و جان نثاری بس اسی قدر تھی کہ روئیں اور آنسو بہائیں۔ اتنی ہمت کسی میں نہ تھی کہ تلوار لے کے اٹھے، جان دینے پر تیار ہو اور دشمنوں کا مقابلہ کرے۔

دوسری تقریر

اسی موقع پر ایک بار ان شیعوں کے گروہ میں کھڑے حضرت حسنؑ نے یہ بھی ارشاد فرمایا: "اے اہل عراق! تمھاری تین حرکتوں نے میرے دل کو جلا دیا۔ پہلی یہ کہ تم نے میرے پدر بزرگوار کو شہید کیا۔ دوسری یہ کہ تم نے میری ذات پر بھی حملہ کیا۔ اور تیسری یہ کہ تم نے میرے مال کو لوٹ لیا۔"

معاہدے پر دستخط

معاہدۂ صلح پر دستخط ہوتے ہی حضرت حسنؑ نے جناب معاویہ کے ہاتھ پر بیعت کرلی یعنی ان کو اپنا حاکم تسلیم کر لیا اور اہل بیت کو ہمراہ لے کر مدینے میں آ گئے۔

---

۱؎ اہل عراق میں دو گروہ تھے جو پیچھے رہ گئے تھے۔ ایک گروہ ان لوگوں کا تھا جو معرکۂ صفین کا بدلہ لینا چاہتے تھے، دوسرا گروہ ان خوارج کا تھا جو مقتولین نہروان کا انتقام خود حضرت حسنؑ اور آپ کے پیروؤں سے لینا چاہتے تھے۔ آپ نے دونوں کی حالت اور ان کے مآل و انجام کو بتا دیا۔

کوفے میں آنے کے بعد جب لوگ معاویہ کے ہاتھ پر بیعت کرنے کے لیے جمع تھے
عمرو بن عاص نے معاویہ سے کہا اس وقت موقع اچھا ہے حسنؓ سے کہیے کہ کھڑے ہو کر
کچھ بیان کریں تاکہ لوگوں پر ان کا عجز ظاہر ہو جائے۔ معاویہ نے پہلے خود کھڑے ہو کر تقریر
کی بعد ازاں حضرت حسنؓ سے کہا "آپ بھی کچھ فرمائیں" حضرت حسن رضی اللہ عنہ فوراً اٹھ کر کھڑے
ہوئے۔ پہلے اللہ جل شانہ کی حمد و ثنا کی پھر فرمایا "لوگو ہم میں سے جو پہلا تھا اس کے
ذریعے سے خدا نے تمہاری ہدایت کی اور ہم میں سے جو پچھلا ہے اس کے ذریعے سے
خدا نے تم میں خونریزی موقوف کرائی۔ خلافت کے لیے ایک محدود زمانہ مقرر ہے۔ اور
دنیا دگرگوں ہوتی رہتی ہے۔ خداوند جل و علا نے اپنے نبی صلعم سے فرمایا تھا کہ میرے
خیال میں شاید یہ تمہارے لئے فتنہ ہو جائے اور دولت دنیا ایک محدود زمانے کیلئے
ہوتی ہے" یہیں تک فرمانے پائے تھے کہ معاویہ نے گھبرا کے کہا "بس بیٹھ جائیے"۔ اور
عمرو بن عاص سے برہمی کے لہجے میں کہا "یہ تمہارے مشورے کا نتیجہ ہے"۔

اب حضرت حسنؓ نے ارادہ فرمایا کہ عراق چھوڑ کے مدینہ طیبہ میں تشریف لے جائیں۔ اور
حجاز و یثرب کی خاموشی میں زندگی بسر کریں۔ کسی نے پوچھا آپ کیوں خلافت چھوڑنے پر
آمادہ ہو گئے؟ فرمایا "مجھے دنیا سے نفرت معلوم ہوئی۔ اور کوفے والوں کی یہ حالت نظر آئی
کہ ان پر جو بھروسہ کرتا ہے خراب ہوتا ہے۔ ان میں باہم پھوٹ پڑی ہوئی ہے۔ کوئی کسی کے
موافق نہیں۔ ان میں نہ بھلائی کی نیت ہے نہ برائی کی۔ والد مرحوم کو ان سے نہایت سخت
واقعات پیش آئے۔ اور کاش معلوم ہوتا کہ میرے بعد یہ لوگ کس کے ساتھ اچھے رہیں گے
یہ شہر سب سے پہلے اجڑنے والا (یعنے مورد غضب الٰہی) ہے"۔

پھر جب آپ کوفے سے روانہ ہونے ہی کو تھے کسی نے سامنے آ کے کہا "او مسلمانوں
کو روسیاہ کرنے والے" فرمایا "مجھے برا نہ کہو۔ رسول خدا صلعم نے خواب میں دیکھا تھا کہ
بنی امیہ یکے بعد دیگرے آپ کے منبر پر کھڑے ہوئے ہیں۔ یہ چیز آپ کو ناگوار گزری تو اللہ جل شانہ
نے سورۂ کوثر اور سورہ انا انزلناہ نازل فرمائیں۔" آخر الذکر سورہ میں خیر من الف شہر ہے
اور الف شہر یعنے ہزار مہینے سے مراد بنی امیہ کا دور ہے جو اتنی ہی مدت تک رہا۔

اس کے بعد آپ مع اعزا و اقارب اور خدم و حشم کے مدینے میں تشریف لے گئے۔ آپ
کوچ کرتے وقت تمام اہل کوفہ رو رہے تھے اور سب کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔

کوفہ چھوڑنے سے پیشتر حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اپنے مقدمۃ الجیش
کے افسر قیس بن سعد کو ایک تحریر کے ذریعے سے اطلاع دی کہ "میں خلافت سے دستکش ہو گیا۔
لہٰذا اب تم معاویہ کی فرماں برداری کرو" قیس نے یہ خط پڑھا تو پاؤں کے نیچے سے زمین نکل گئی۔
اور کچھ کرتے دھرتے نہ بنتا تھا۔ فوراً اپنے تمام ہمراہیوں کو جمع کر کے وہ تحریر سنائی اور کہا
"لوگو! امام ضلالت کی اطاعت قبول کرو۔ ورنہ اگر تمہیں منظور ہے تو بغیر کسی امام کے مقابلہ کرو"۔ بہتوں نے
کہا "ہم امام ضلالت کی فرماں برداری و اطاعت قبول کریں گے"۔ اور معاویہ کے ہاتھ پر بیعت
کرنے کے لیے روانہ ہو گئے۔ جن لوگوں نے اس کو گوارا نہ کیا وہ قیس کے ہمراہ رہے۔ کو
عبیداللہ بن عباس نے جو اس لشکر کے سپہ سالار تھے مگر اس سے جدا اور دور تھے معاویہ کی خدمت
میں ایک خط بھیج کر اپنے لیے اور اس مال کے لیے جو ان کے ہاتھ میں تھا امان اور معافی مانگی۔
معاویہ نے ان کی درخواست قبول کر لی۔ مگر عبداللہ بن عامر کو ایک بڑے لشکر کے ساتھ
روانہ کیا کہ ان کے لشکر کا انتظام کریں۔

اسی اثنا میں ان سب لوگوں نے جو معاویہ کی اطاعت نہیں قبول کرتے تھے قیس کو
اپنا سردار بنایا اور باہم عہد و پیمان کیا کہ جب تک معاویہ سے اس امر کا اقرار نہ کرا لیں گے کہ
تمام شیعیان علیؓ اور ان کے ہمراہیوں کو جان و مال کی امان دی جائے گی برابر مقابلہ کرتے
رہیں گے۔ عبیداللہ بن عباس اپنے اس لشکر میں رات کے اندھیرے میں آئے۔ اور کچھ ایسے
گھبرائے ہوئے تھے کہ بے کچھ کہے سنے سب کو بے سردار چھوڑ کے بھاگ کھڑے ہوئے۔ تب
قیس کے ہمراہیوں نے ان کے ہاتھ پر لڑائی کی بیعت کی۔ اور جان دینے پر آمادہ ہو گئے۔

معاویہ نے یہ حال سنا تو قیس کے پاس ایک خط بھیج کر اپنی اطاعت کی طرف بلایا اور
ایک تحریری سند امان لکھ کے بھیج دی جس پر ان کی مہر بھی ثبت تھی۔ ساتھ ہی خط میں لکھا
"تم جو کچھ چاہتے ہو لکھ بھیجو۔ جو حقوق مانگو گے دیے جائیں گے"۔ یہ تحریر بھیجتے وقت عمرو بن عاص
نے کہا "ان لوگوں کو کوئی حقوق نہ دیجیے۔ ان سے مقابلہ کرنا چاہیے"۔ معاویہ نے کہا "بس
رہنے دو۔ یہ لوگ جب تک اپنے برابر اہل شام کی جانیں نہ لے لیں گے مقابلہ کیے جائیں گے
نہ اپنے حقوق سے دست بردار ہوں گے۔ اور لڑائی اور خونریزی کے بعد عیش نصیب بھی ہوا تو
کس کام کا؟ میں تو جب تک مجبور نہ ہو جاؤں گا۔ خدا کی قسم قیس سے نہ لڑوں گا" جب وہ سند
قیس کے پاس پہنچی تو انھوں نے اس شرط پر صلح کر لی چاہی کہ اس نے اور شیعیان علیؓ نے جس قدر

خون بہا یا ہے یا مال حاصل کیا ہے اس کے متعلق امان دیدی جائے اس کے علاوہ اس سند میں انھوں نے کسی قسم کا مال طلب نہیں کیا۔ جناب معاویہ نے اُن کی درخواست منظور کر لی۔ اور اس کے بعد قیس اور اُن کے تمام رفقا معاویہ کے مطیع و منقاد ہو گئے۔

گذشتہ فتنوں کے زمانے میں اہل عرب میں پانچ آدمی اپنی چالاکی تیز طبعی دقیقہ رسی اور حکمت عملی کے لحاظ سے نہایت ہی ہوشیار گہرے اور اعلیٰ درجے کے مدبر تسلیم کیے جاتے تھے (۱) معاویہ بن ابی سفیان (۲) عمرو بن عاص (۳) مغیرہ بن شعبہ (۴) قیس بن سعد (۵) عبداللہ بن بدیل خزاعی۔ ان میں سے قیس اور عبداللہ حضرت علیؓ کے ہمراہ تھے۔ مغیرہ طائف میں گوشہ گزیں ہو گئے تھے۔ اور عمرو اور معاویہ حضرت علیؓ کی مخالفت پر متفق تھے۔

معاویہ کو جب مستقل طور پر خلافت مل گئی تو سعد بن ابی وقاص اُن سے ملنے کو آئے اور سامنا ہوتے ہی کہا "اسلام علیک اے بادشاہ" معاویہ ہنسے اور کہا ابو اسحق اگر آپ مجھے امیر المومنین کہتے تو کیا مضائقہ تھا؟ سعد نے نہایت ہی متانت کے ساتھ جواب دیا "یہ فقرہ تم نے تو ہنس ہنس کے مسرت کے ساتھ کہا مگر یاد رکھو کہ جس عنوان سے تم نے خلافت حاصل کی ہے اس عنوان سے مجھے ملتی تو خدا کی قسم ہرگز نہ قبول کرتا۔"

حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے خلافت چھوڑ دینے سے یوں تو سارے شیعیان علیؓ کو مصیبت اور تباہی کا سامنا ہو گیا مگر شیعوں کا جو گروہ خود حضرت علیؓ کے خلاف ہو کر خارجی بن گیا تھا وہ لوگ نہایت پریشان ہوئے اس لیے کہ ابھی تک انھیں ایسے بزرگوں سے لڑنا پڑتا تھا جو کمال نیک نفسی صاف دلی اور سچی شجاعت سے ان کا مقابلہ کرتے تھے مگر اب ایسے لوگوں کا مقابلہ تھا جو بہادری و شوکت کے علاوہ تدبیر اور حیلہ گری کے اسلحے سے بھی کام لیتے تھے۔

فروہ بن نوفل اشجعی جو پانچ سو خارجیوں کے ساتھ حضرت علیؓ کے لشکر سے جدا ہوا تھا اور شہر زور میں مقیم تھا اس نے جب سنا کہ حضرت حسنؓ نے خلافت چھوڑ دی اور اب سارے دنیائے اسلام کے فرماں روا معاویہ بن ابی سفیان ہیں تو اپنے ہمراہیوں کو جمع کر کے ان سے کہا "اب تو وہ بات پیدا ہو گئی جس کے بُرے ہونے میں کسی قسم کا شک ہی نہیں بہتر ہے چلو معاویہ سے لڑیں اور اُن پر جہاد کریں۔" سب نے یہ تجویز منظور کی۔ وہ سب کوچ کر کے چلے۔ اور کوفے کے باہر نخیلہ نام جو لشکر گاہ تھی وہاں پڑاؤ ڈال دیا۔

حضرت حسنؓ اُس کے نخیلہ میں پہونچنے سے پیشتر ہی عازم مدینہ ہو چکے تھے مگر معاویہ نے ایک قاصد کے ہاتھ آپ کے پاس پیام بھیجا کہ "اپنے دشمن فروہ سے مقابلہ کیجیے"۔ قادسیہ میں آپ کو معاویہ کا یہ پیام ملا تو جواب میں تحریر فرمایا "اہل قبلہ میں سے کسی کے ساتھ لڑنا اگر مجھے گوارا ہوتا تو میں پہلے تم سے لڑتا۔ محض اُمت کی فلاح اور خونریزی سے بچنے کے لیے تو میں نے خلافت چھوڑ دی۔ اور تم سے متعرض نہ ہوا"۔ یہ جواب بھیج کر آپ آگے روانہ ہو گئے۔

جناب حسنؓ سے یہ جواب پاکر معاویہ نے اہل شام کا ایک لشکر فروہ اور اُس کے ہمراہی خوارج کے مقابلے پر بھیجا۔ خوارج نے ایسی بہادری و جاں بازی سے مقابلہ کیا کہ اس شامی لشکر کو شکست دیدی۔ اب معاویہ نے اہل کوفہ کی طرف توجہ کی۔ اُن میں حضرت علیؓ کی سی نرمی و پاسداری نہ تھی اور اہل عراق کے حال پر ویسے مہربان نہ تھے جیسے کہ حضرت علی مرتضیٰؓ تھے۔ چنانچہ معاویہ نے اہل کوفہ کو جمع کر کے کہا "تم لوگ جب تک ان خوارج کے شر اور فتنے کو نہ مٹا دو گے مجھ سے امان پانے کی امید نہ رکھو"۔ یہ خوف دلانا کافی تھا۔ وہی شیعیان علیؓ جو حضرت علیؓ کے بار بار فرمانے پر بغلیں جھانکنے اور منہ چرانے لگتے تھے۔ اور جنہوں نے حضرت حسنؓ سے صاف کہہ دیا تھا کہ آپ صلح کر لیجیے ہم کو زندگی مرنے سے زیادہ عزیز ہے۔ اتنی سی دھمکی میں لڑنے پر مجبور ہو گئے۔ جبراً و قہراً ایک لشکر میں مرتب ہو کر کوفے سے نکلے۔ اور خوارج سے مقابلہ شروع کر دیا۔

جب یہ بزرگان کوفہ خوارج کے مقابلہ پر صف آرا ہوئے تو خوارج نے اُن سے کہا "معاویہ تو ہمارے تمہارے دونوں کے دشمن ہیں۔ لہٰذا تم ہمارے سامنے سے ہٹ جاؤ کہ ہم بڑھ کے معاویہ سے مقابلہ کریں۔ ہم غالب آئے تو تمہیں بھی اپنے دشمنوں سے نجات مل جائے گی۔" کوفہ والوں نے ندامت و بے بسی کے ساتھ جواب دیا "مگر اس کو کیا کریں کہ ہم تم سے لڑنے پر مجبور ہیں"۔

اب کوفے کے بنی اشجع جو فروہ کے قبیلے والے تھے اُس سے ملے اور بہت سمجھایا کہ لڑائی سے باز آؤ۔ مگر اُس نے ایک نہ سنی تب بنی اشجع اُس کو زبردستی کوفے میں پکڑ لے گئے۔ فروہ کے پکڑے جانے کے بعد خوارج نے عبداللہ بن ابی حوساء کو اپنا سردار بنایا جو بنی طے میں سے تھا اور اُس کے زیر علم اہل کوفہ سے مقابلہ کیا۔ اہل کوفہ سے امید تو نہ تھی کہ ان کی پست ہمتی و بزدلی انہیں کامیاب کرے مگر معاویہ کی دھمکی پورا کام کر گئی۔ جان کے

حضرت حسنؓ سے اُنکے مقابلے کی خواہش اور آپ کا جواب

معاویہ کے مقابلہ کو خوارج سے شکست

کوفہ والے کس طرح [illegible]

شیعیان علیؓ اور خوارج میں معرکہ

فروہ کو اُسکے عزیزوں نے گرفتار کر لیا

دوسرا سردار خوارج عبداللہ

خوف سے وہ جان پچا کر کے لڑے۔ اور ربیع الاول یا ربیع الآخر ۴۱ھ میں ان تمام خوارج کا خاتمہ کر دیا۔ خوارج کا سردار ابن ابی الحوساء بھی مارا گیا۔ یہ بڑا بہادر سردار تھا۔ جس وقت اس نے خوارج کی سپہ سالاری قبول کی ہے کسی نے کہا۔ سلطنت کا مقابلہ ہے۔ انجام یہ ہوگا کہ مصلوب کیے جاؤ گے۔" جواب میں اس نے تین شعر پڑھے جن کا مضمون یہ تھا:۔

"جب ہم مار ڈالے گئے اور ہم میں جان نہ رہی تو کچھ پروا نہیں کہ
ہمارے جسم کے ساتھ تم کیا سلوک کرو گے۔ ورندے ہیں یا چاند
اور سورج سب اپنی اپنی وضع پر چلے جاتے ہیں۔ مگر تم جانتے ہو
کہ سب سے اچھا اور سب سے زیادہ سودمند کلمہ یہ ہے کہ خوش نصیب
وہ ہے جو دوزخ سے بچے۔"

ابن ابی الحوساء کے مارے جانے کے بعد خوارج نے جمع ہو کر حوثرہ بن وداع بن مسعود اسدی کو اپنا سردار بنایا۔ اس نے فروہ پر یہ الزام عائد کیا کہ اسے حضرت علیؓ سے لڑنے میں شک اور پس و پیش تھا۔" یہ شخص سقاوم برابر ززونہیں تھا۔ ڈیڑھ سو [illegible] آدمیوں کے ساتھ وہاں سے روانہ ہو کر لشکرگاہ کوفہ نخیلہ میں آگیا۔ اور یہاں ابن ابی الحوساء کا بھائی بیس [illegible] آدمیوں کے ساتھ اس سے ملا۔

جناب معاویہ نے ان لوگوں کے آنے کا حال سنا تو پہلی کارروائی یہ کی کہ حوثرہ کے باپ کو جو عراق میں موجود تھا بلوا کے حکم دیا کہ جا کے اپنے بیٹے سے ملو اور سمجھاؤ۔ شاید تمہاری صورت دیکھ کر اس کا دل نرم پڑ جائے اور راہ راست اختیار کرے۔" وہ گئے حوثرہ کو سمجھایا نشیب و فراز دکھائے قسمیں دلائیں اور جب یوں اس کے دل پر اثر نہ ہوا تو کہا "اچھا اگر نہیں مانتے تو تمہارے بچے کو لیے آتا ہوں۔ اس پر تو ترس آئے گا۔" اس نے کہا "اللہ کا نیزہ جو ایک وار میں میرا کام تمام کر دے مجھے فرزند کے دیدار سے زیادہ عزیز ہے۔" ناکام و نامراد باپ یہ جواب سن کر واپس گیا اور بیٹے کا یہی جواب معاویہ کے سامنے بیان کر دیا۔

آخر حضرت معاویہ نے عبداللہ بن عوف کو دو ہزار سواروں پر سردار مقرر کر کے حوثرہ کے مقابلے پر بھیجا۔ اور اس کے باپ کو اس لشکر کے ساتھ کیا۔ دونوں لشکروں کا سامنا ہوتے ہی حوثرہ کا باپ میدان میں نکلا اور مقابلے پر بیٹے کو بلایا۔ اس نے کہا "بابا جان! میں آپ کے مقابلے پر نہ آؤں گا۔ میرے سوا اور جس کسی سے چاہیے لڑ لیجیے۔"

خوارج کی پامالی۔

اب عبداللہ بن عوف نے حملہ کر دیا۔ اور تھوڑے سے خوارج پر سارا لشکر خلافت جا پڑا۔ خوارج نے بڑی بہادری اور ثابت قدمی سے مقابلہ کیا اور خود حوثرہ عبداللہ کے مقابلے پر آیا۔ مگر عبداللہ کے نیزے سے مارا گیا۔ اُس کے ساتھ اُس کے تمام ہمراہی بھی کٹ مرے۔ صرف پچاس آدمی بچے جو میدان چھوڑ کے کوفے میں بھاگ آئے۔ یہ واقعہ جمادی الاخری سنہ ۴۱ھ کا ہے۔

حوثرہ کا زہد و تقویٰ

یہ خارجیوں کا بہادر سردار حوثرہ بڑا عابد و زاہد شخص تھا۔ ماتھے پر سجدوں کے اثر سے گھٹا پڑ گیا تھا۔ چنانچہ پیشانی کے اُس نشان کو دیکھ کر عبداللہ بن عوف اس کے قتل کرنے پر نادم ہوئے اور پچھتائے جس کا اظہار انھوں نے اپنے بعض اشعار میں کیا ہے اور توبہ کی ہے۔

عبداللہ بن عمرو حاکم کوفہ

صلح کے بعد معاویہ نے عمرو بن عاص کے زاہد و پارسا فرزند عبداللہ کو حاکم عراق مقرر کیا۔ مگر وہیں تھے کہ مغیرہ بن شعبہ اُن سے آ کے ملے اور کہا "آپ نے کیا غضب کیا کہ عمرو بن عاص کے بیٹے کو یہاں کا حاکم مقرر کر دیا؟ آپ کے مغرب میں مصر پر خود عمرو بن عاص حاکم ہیں۔ اور مشرق کا حاکم اُن کا بیٹا ہو گیا۔ لہٰذا آپ شیر کے دو دانتوں کے درمیان میں ہیں۔ اُن کو حرکت ہوئی اور آپ کا پتہ نہیں۔" یہ بات معاویہ کے دل پر کھب گئی۔ اسی وقت عبداللہ کو موقوف کر کے مغیرہ کو حاکم عراق مقرر کر دیا۔ یہ خبر عمرو بن عاص کے گوش گزار ہوئی تو نہایت طیش آیا۔

اُن کی جگہ مغیرہ کا تقرر۔

چنانچہ چند روز بھلا اور دے کے شام میں معاویہ سے ملے اور کہا "آپ نے مغیرہ کو حاکم خراج مقرر کیا ہے۔ جاہلیت میں اُن کی جو کچھ حالت تھی چھپی نہیں۔ خراج کی ساری رقم خورد برد کر دیں گے۔ اور آپ کو کوڑی نہ وصول ہو گی۔ تحصیل خراج پر کسی ایسے کو مقرر کیجیے جس کے دل میں آپ کا خوف ہو۔ اور آپ کی ناراضی سے ڈرے۔" یہ بات بھی معاویہ کو سچی اور قرین مصلحت نظر آئی۔ اور مغیرہ کو خراج کی افسری سے ہٹا کے عراق کا حاکم نماز مقرر کر دیا۔ لیکن یہ بیان یقیناً غلط ہے۔ اس لیے کہ صحیح روایتوں کے مطابق مغیرہ بن شعبہ اپنی وفات کے وقت تک ہمیشہ کوفے کے حاکم رہے۔ اور حکومت کوفہ ہی کی حالت میں انھوں نے سفر آخرت کیا۔

فروہ کی شورش

معاویہ کے عراق سے واپس جاتے ہی نوفل اشجعی کے بیٹے فروہ نے جسے اُس کے قبیلے والے زبردستی پکڑ لائے تھے پھر شورش مچائی۔ اُس نے خوارج کے ایک گروہ کو جمع کیا اور مغیرہ پر حملہ کرنے کی تیاریاں کیں۔ مغیرہ نے اُس کی سرکوبی کے لیے سواروں کا ایک لشکر بھیجا جس کا سردار شبث بن ربعی یا معقل بن قیس تھا۔ مقام شہرزور میں مقابلہ ہوا جس میں فروہ مارا گیا اور دشمن بھاگ گئے۔

وہ مارا گیا

اب شبیب بن بجیرہ خارجی نے سر اٹھایا۔ اس کی نسبت ہم بیان کرتے ہیں کہ حضرت علیؓ کے شہید کرنے کے لیے ابن ملجم کے ساتھ آیا تھا۔ معاویہ جب کوفے میں تھے تو یہ ایک دن ان سے آ کے ملا۔ اور فخر و ناز کے ساتھ آ کے بیان کیا۔ علیؓ کے قتل کرنے میں میں ابن ملجم کے ساتھ تھا۔ اور ہم دونوں نے ان پر ایک ساتھ وار کیا تھا۔" اس کے یہ الفاظ سن کر معاویہ غیرت سے اٹھ کے مکان کے اندر چلے گئے اور کوتوال شہر اشجعی کے پاس کہلا بھیجا "اگر پھر کبھی میں نے شبیب کو دیکھا یا سنا کہ وہ میرے دروازے پر آیا تھا تو تمھاری خیریت نہیں ہے اسے فوراً شہر سے نکال دو۔" شبیب کی حالت یہ تھی کہ رات کے اندھیرے میں گھر سے نکلتا۔ اور جو سامنے آتا اُسے مار ڈالتا۔

مغیرہ کے حاکم کوفہ مقرر ہونے کے بعد اس نے کوفہ کے قریب مقام طف میں کچھ لوگ جمع کیے اور علم بغاوت بلند کر دیا۔ مغیرہ نے اس کے مقابلے پر خالد بن عرفطہ یا معقل بن قیس کی سرداری میں سواروں کا لشکر بھیجا جنھوں نے جا کے شبیب اور اس کے رفقا کو قتل کیا۔ اس سے پیشتر مغیرہ کو خبر پہنچی تھی کہ ایک خارجی معن بن عبداللہ محاربی لقب بہ بغاوت کی تیاریاں کر رہا ہے اُسے لشکر شیخ نے گرفتار کر لیا تھا اس کو قید خانے میں بند کر کے مغیرہ نے جناب معاویہ کو اس کا حال لکھا اور پوچھا کہ "اس کے ساتھ کیا سلوک کیا جائے؟" جواب آیا کہ "اگر اس کو میرے خلیفہ ہونے کا اقرار ہے تو چھوڑ دو۔" اس حکم کے مطابق مغیرہ نے اس کو اپنے سامنے بلوایا اور پوچھا "معاویہ کے خلیفہ اور امیر المومنین ہونے کا تمھیں اقرار ہے؟" اس نے کہا "مجھے بس انھی باتوں کا اقرار ہے کہ خدا برحق ہے۔ قیامت کا آنا برحق ہے جس روز خدا سب کو قبروں سے اٹھا کر کھڑا کر دے گا۔" یہ جواب پاتے ہی مغیرہ نے اس کے قتل کا حکم دیا اور قبیصہ ہلالی نے اس کی گردن ماری۔ مگر خارجیوں نے قبیصہ سے اس کا انتقام لے لیا۔ ایک خارجی قبیصہ کے دروازے پر آ بیٹھا اور جیسے ہی وہ گھر سے نکلا اسے قتل کر کے بھاگ گیا۔ اور کسی کو پتہ نہ لگا کہ کون تھا۔ جب شبیب قتل ہوا تو وہ جوش و خروش کے ساتھ سب لوگوں کے سامنے آ کے پکارا کہ "اے دشمنان خدا سن لو کہ قبیصہ کا قاتل میں ہوں۔"

اس کے چند ہی روز بعد ایک دوسرا خارجی ابو مریم جو حارث بن کعب کا غلام تھا اٹھ کھڑا ہوا اس کے ہمراہ دو عورتیں بھی تھیں جن میں سے ایک کا نام قطام اور دوسری کا نام کحیلہ تھا۔ یہ عورتیں اس کے زیر علم لڑتی اور لوگوں کو جان بازی پر ابھارتی تھیں۔ اور یہ پہلا موقع تھا کہ خوارج

کے ساتھ میدان میں عورتیں نمودار ہوئیں بعض لوگوں نے ابو مریم کو عورتوں کے ساتھ لانے کا الزام دیا تو اُس نے کہا عورتیں رسول اللہ صلعم کے ساتھ اور مجاہدین شام کے ہمراہ بھی لڑ چکی ہیں لیکن تمھیں پسند نہیں تو خیر میں ان کو واپس بھیجے دیتا ہوں۔ مغیرہ بن شعبہ نے اس خارجی کے مقابلے پر جابر بجلی کو بھیجا جنھوں نے ایسی قوت و شجاعت سے مقابلہ کیا کہ ابو مریم اور اس کے رفقا مارے گئے۔

اُس کا قتل ہونا۔

مگر عراق میں خوارج کی اس قدر کثرت تھی کہ اُن کی بغاوت کا سلسلہ کسی طرح ختم ہونے ہی کو نہ آتا تھا۔ وہ اس بغاوت کو دینی فرض اور نجات کا بہترین ذریعہ جانتے تھے۔ نہ اپنی کمی اور کمزوری کی پروا کرتے نہ دشمنوں کی کثرت سے خوف کھاتے۔ چنانچہ ابو مریم کے قتل ہونے کے بعد ایک روز ابو العلا نام ایک سیہ فام کشیدہ قامت شخص نے جامع کوفہ کے دروازے کے دونوں بازو پکڑ کے زور و شور سے نعرہ لگایا کہ "ان الحکم الا للہ" یہ آیت خوارج کا شعار تھی جس کو وہ اپنے جھنڈے کے پھریرے پر لکھا کرتے تھے۔ معززین کوفہ جو اس وقت مسجد میں تھے انھوں نے اس نعرے کا کچھ خیال نہ کیا۔ اور ابو العلا نے تیس غلاموں کو اپنی رفاقت میں جمع کر کے علم بغاوت بلند کر دیا۔ اور کوفے میں برہمی کے آثار نمودار ہوئے مغیرہ نے فوراً معقل بن قیس ریاحی کو ابو العلا کی سرکوبی کے لیے روانہ کر دیا۔ اور انھوں نے ۴۲ھ میں سواد کوفہ کے اندر ہی اس کا خاتمہ کر دیا۔

خوارج کی کثرت اور اُن کا جوش

ابو العلا خارجی۔

اور اس کا مارا جانا

مغیرہ بن شعبہ نے اسی زمانے میں کثیر بن شہاب کو رے کا حاکم مقرر کیا۔ یہ شخص حضرت علیؓ کا سخت ترین دشمن تھا۔ اور رے کی مسجد میں منبر پر کھڑے ہو کر آپ کی شان میں نہایت ہی مکروہ اور ناپاک الفاظ زبان پر لایا کرتا۔ مگر اس پر کیا موقوف ہے یہ ایسا عبرت ناک زمانہ تھا کہ ساری دنیائے اسلام میں ہر جگہ اور ہر ملک میں حتیٰ کہ خاص حرمین شریفین میں بھی جمعہ کے خطبوں میں علی العموم تبرا ہوتا۔ اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہدف سہام بنائے جاتے۔

حضرت علیؓ پر تبرا۔

# دوسری فصل

## زیاد کا بنی اُمیہ میں شامل ہونا اور خوارج کے بعض ہنگامے

*تکمیل عہد حضرت حسنؓ۔ زیاد اور معاویہ۔ زیاد کی اصلیت۔ اُن کی ماں سمیہ۔ زیاد کا بصرے میں آنا۔ اُن کی علمی ترقی اور دستبرداری پر تقرر۔ اُن کی فصیح البیانی۔ ابوسفیان کا بیٹا ہونے کا اعتراف کرتے ہیں۔ حضرت علیؓ نے حاکم فارس مقرر کیا۔ معاویہ سے زیاد کی بیزاری۔ حضرت علیؓ کی خوشنودی۔ آپ کے بعد بھی معاویہ کے خلاف رہنا۔ زیاد کے ساتھ ان کا برتاؤ۔ بصرے میں بُسر کا داخلہ اور اولاد زیاد کے ساتھ ان کا برتاؤ۔ ان کے قتل کی تیاریاں۔ ابوبکرہ کا معاویہ کے پاس جانا اور تحریری موقع سے معافی لانا۔ زیاد سے الگ رہنے کی کوشش اور اس میں ناکامی۔ معاویہ اور زیاد میں صفائی کی ابتدا۔ معاویہ و زیاد میں تبادلۂ خط۔ مغیرہ کا زیاد کو سمجھانا۔ زیاد کا معاویہ سے ملنے کو جانا۔ راستے کا جھگڑا۔ زیاد کی کوشش بنی اُمیہ کے نسب میں شامل ہوں۔ اس کی ابتدائی تحریک اور کامیابی۔ تبلیغ مخالفت شروع۔ حضرت عائشہؓ کا زیاد کے نقصے میں نہ آنا۔ تمام ناراضی۔ معاویہ کا صدر بندی۔ ان کی تغلیط۔ خود اپنے بھی معترض تھے۔ عبداللہ بن عامر حاکم بصرہ۔ قیس بن الہیثم حاکم خراسان۔ باغی ترکستان پر قبضہ۔ عبداللہ بن خازم حاکم ترکستان۔ خوارج۔ سہم بن غالب تمیمی۔ یزید بن مالک خارجی۔ وہ عبادہ کو قتل کرتے ہیں۔ ابن عامر کا ان پر حملہ۔ ان کا پھر شورش میں آنا۔ سہم مارا گیا۔ اور خطیم جلاوطن ہوا۔ علی بن عبداللہ کی ولادت۔ قیس بن الہیثم حاکم۔ آباد ہوا۔ [illegible] مرتضوی پر خوشی۔ حیان کا فتنہ۔ مغیرہ کی نرم پالیسی۔*

اگرچہ خلافت راشدہ کا زمانہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے سبکدوش ہوتے ہی ختم ہو گیا مگر مناسب ہے کہ آپ کی وفات تک کے واقعات بھی ہم بیان کر دیں تاکہ ناظرین کو وہ سب حالات معلوم ہو جائیں جو خلافت چھوڑ دینے کے بعد آپ کی زندگی میں پیش آئے۔ یہ واقعات ہم بتا سکتے ہیں کہ خلافت راشدہ کی برکتوں سے محروم ہوتے ہی دنیائے اسلام کی کیا حالت ہو گئی اور شیعیان علی کے

اُن دونوں گروہوں پر کیا گذری جن میں سے ایک حضرت علیؓ کی محبت کا دم بھرتا تھا اور دوسرا آپ کا اور آپ کے خاندان کا سخت ترین دشمن بن کے خوارج کے لقب سے مشہور ہوا تھا۔

زیاد اور معاویہ

اس موقع پر سب سے پہلے ہمیں زیاد کے حالات اور اُن کے اور معاویہ کے تعلقات کی مفصل کیفیت بیان کرنے کی ضرورت ہے۔

زیاد کی اہلیت

زیاد کی فصاحت اور انتظامی قابلیت کا ذکر اس سے پیشتر ہو چکا ہے لیکن اُن کی اصلیت سے بہت کم لوگ آگاہ ہیں۔ وہ آنحضرتؐ کی وفات کے وقت بارہ تیرہ برس کے تھے لہٰذا صحابہ میں شمار کیے جا سکتے ہیں مگر اُن کی ابتدا یہ تھی کہ جاہلیت میں ایران کے علاقہ کسکر کے شہر

اُن کی ماں سمیہ

زندرود کی رہنے والی ایک عورت تھی سمیہ جو طائف کے مشہور طبیب عرب حارث بن کلدہ کی لونڈی تھی بعض مورخین کہتے ہیں کہ زندرود کے ایک زمیندار نے اپنے علاج کے لیے حارث کو بلایا تھا۔ شفا پائی تو اپنی لونڈی اُن کی نذر کر دی لیکن کتاب معارف میں علامہ ابن قتیبہ کا بیان زیادہ صحیح معلوم ہوتا ہے کہ ابوالخیر نام یمن کا ایک بادشاہ کسریٰ پرویز کے دربار میں حاضر ہوا تھا اور کسریٰ نے خوش ہو کر زندرود کی ایک لونڈی سمیہ اسے انعام میں دی تھی۔ وہ ایران سے اپنے گھر جانے کے وقت طائف میں بیمار پڑ گیا حارث بن کلدہ نے علاج کیا۔ اور شفا پانے کے بعد اپنی وہ لونڈی حارث کی نذر کر دی۔ چند روز وہ حارث کی خدمت میں رہی اور اُس کے بطن سے ابوبکرہ جن کا نام نفیع تھا اور نافع پیدا ہوئے جن کو حارث نے اپنا بیٹا نہیں تسلیم کیا۔ بعد ازاں حارث نے غالباً سمیہ کی آوارگیاں دیکھ کر اپنے غلام عبید کے ساتھ اس کا نکاح کر دیا۔ اب وہ اگرچہ عبید کے نکاح میں تھی مگر معلوم ہوتا ہے فاحشہ بازاری عورتوں کی سی زندگی بسر کرتی تھی۔

اتفاقاً ان دنوں معاویہ کے والد ابوسفیان جو ہنوز ایمان نہیں لائے تھے کسی ضرورت سے طائف میں گئے اور وہاں کے ایک مے فروش ابومریم سلولی کے یہاں اُترے ایک دن شراب سے بدمست ہو کر ابو مریم سے کہا میرے لیے کوئی عورت لے آؤ" اُس نے کہا "اگر سمیہ پسند ہو تو حاضر ہے"۔ ابوسفیان نے جواب دیا "گو کہ اُس میں عیوب ہیں مگر خیر اسی کو لے آؤ"۔ یوں سمیہ ابوسفیان سے ہم بستر ہوئی اور اسی کے بعد اس کے بطن سے ہجرت کے پہلے سال میں زیاد پیدا ہوئے۔ خود ابوسفیان کو اور اور بہت سے لوگوں کو یقین تھا کہ زیاد انہی کے نطفے سے ہیں۔ مگر کسی کی اتنی مجال نہ تھی کہ اس خیال کو زبان سے ادا کرے کیونکہ اسلام نے قطعی فیصلہ کر دیا تھا کہ حرام سے نسب قائم نہیں ہو سکتا۔

فتح مکہ کے بعد حضور سرورِ عالم ﷺ نے جب طائف کا محاصرہ کیا تو اعلان فرما دیا کہ "جو غلام قلعہ سے نکل کے حاضر ہو جائے اُس کو آزادی دی جائے گی"۔ ابو بکرہ فوراً نکل کے بارگاہِ نبوی میں حاضر ہو گئے۔ اُن کے بھائی نافع نے بھی حاضری کا ارادہ کیا تو حارث نے جو ابھی مسلمان نہیں ہوئے تھے اُن سے کہا "تم میرے فرزند ہو اس لیے میرا ساتھ دو یہی وقت ہے" جب سے ابو بکرہ اور نافع دونوں نے اپنے آپ کو حارث کا بیٹا کہنا شروع کر دیا۔ حالانکہ حارث نے کبھی اس کو تسلیم نہیں کیا تھا بلکہ لوگ سمجھتے ہیں کہ کسی نقصان کی وجہ سے اُن میں اولاد ہونے کی صلاحیت ہی نہ تھی۔ ابو بکرہ اور نافع کے ساتھ اُن کی بہن ازدہ بنت سمیہ نے بھی اپنے آپ کو حارث کی اولاد بتایا۔

ازدہ کی شادی عتبہ بن غزوان کے ساتھ ہو گئی۔ عتبہ حضرت عمرؓ کے زمانہ میں والی بصرہ مقرر ہوئے۔ ایک شہر بصرہ اور جامع بصرہ کی بنیاد بھی انہیں کے ہاتھ سے پڑی۔ وہ اس حکومت کے زمانے میں اپنی بیوی ازدہ کو بصرے میں لے گئے۔ اور بیوی کے ساتھ اُن کے تینوں سالے ابو بکرہ۔ نافع اور زیاد بھی آ کے بصرے میں مقیم ہوئے۔ اگرچہ ابو بکرہ نے اسلام قبول کرنے کے بعد اپنے آپ کو حارث کا بیٹا بتانا موقوف کر دیا تھا۔ اور کہا کرتے تھے "میں رسول اللہ ﷺ کا غلام ہوں"۔ اور اسی اسلامی فیصلے کے مطابق حارث کے مرنے کے بعد اُن کا ترکہ ان تینوں بھائیوں میں سے کسی کو نہیں دلوایا گیا۔

زیاد نے بصرہ کے قیام میں علم و فضل حاصل کیا اور لکھنے پڑھنے میں ایسی نمایاں ترقی کی کہ ابو موسیٰ اشعری نے حکومت بصرہ کے زمانے میں انہیں اپنا منشی بلکہ معتمد علیہ مقرر کیا اور جب ان کی کارگزاریوں اور خوش تدبیریوں کا حال حضرت عمرؓ نے سنا تو آپ نے بھی اُن کی قدر کی اور اُن کا مرتبہ اور بڑھ گیا۔ اسی زمانے میں وہ ایک بار حضرت ابو موسیٰ کے بھیجے ہوئے مدینہ طیبہ میں آئے اور حضرت عمرؓ کے سامنے نفسِ واقعہ کو ایسی خوبی و فصاحت کے ساتھ بیان کیا کہ آپ کو حیرت ہو گئی اور فرمایا "یونہیں یہ حالات تم منبر پہ کھڑے ہو کر بیان کر سکتے ہو؟" عرض کیا "مجھ پر کسی کا رعب پڑ سکتا تھا تو آپ کا۔ جب آپ کے سامنے بیان کر دیا تو اور کسی کا کیا رعب پڑ سکتا ہے؟" آپ نے حکم دیا اور زیاد نے اسی خوبی سے سب حالات منبر پہ کھڑے ہو کر بیان کر دیے۔ اس وقت مسجد نبوی میں مہاجرین و انصار کا مجمع تھا۔ زیاد کی تقریر سن کر سب صاحب عش عش کر گئے۔ عمرو بن عاص نے کہا "اس نوجوان کا باپ اگر کوئی قریشی ہوتا تو یہ سارے عرب کو

ابوسفیان اپنا بیٹا ہونے کا اعتراف کرتے ہیں

لکڑی سے ہانکتا" ابوسفیان بھی اس صحبت میں موجود تھے بولے میں خوب جانتا ہوں کہ کس کے نطفے سے ہے" ان کے یہ الفاظ سُن کر حضرت علیؓ نے چپکے سے فرمایا "بس خاموش ہو جا ہیے آپ کا یہ فقرہ عمرؓ کے کان تک پہونچ گیا تو خیر نہیں ڈالیں گے"

حضرت علیؓ نے حاکم فارس مقرر کیا

بعد ازاں حضرت علیؓ نے زیاد کی انتظامی قابلیت دیکھ کر اُن کو حاکم فارس مقرر کر دیا جیسا کہ اس سے پیشتر تفصیل سے ہم بیان کر چکے ہیں معاویہ نے زیاد کی خوش انتظامی کا حال سُنا تو گراں گزرا۔ اور اُن کے پاس فارس میں ایک خط بھیجا جس میں دھمکیاں دیں اور آخر میں لکھا

معاویہ سے زیاد کی بیزاری

کیا تمھیں یاد نہیں رہا کہ ابوسفیان کے نطفے سے پیدا ہوئے ہو؟ زیاد نے فوراً مجمع عام میں ایک تقریر کی جس کا مضمون یہ تھا "بڑی حیرت کی بات ہے کہ کلیجہ کھانے والی ہند معاویہ کی والدہ اکا بیٹا اور تفرقہ اندازی کا سرغنا مجھے ڈراتا دھمکاتا ہے! حالانکہ میرے اُس کے درمیان رسول اللہ صلعم کے چچا کے بیٹے ہیں جن کے ساتھ مہاجرین و انصار کا گروہ ہے مجھ کو انھوں نے مقابلے کا حکم دیا تو خدا کی قسم یہ شخص مجھے ایک خوفناک انگارا اور زبردست دشمن پائے گا"

حضرت علیؓ کی خوشنودی

یہ واقعات حضرت علیؓ کے گوش گزار ہوئے تو زیاد کو تحریر فرمایا "تمھاری حکومت اور تمھارے عہدے کو میں مستقل کرتا ہوں۔ اس لیے کہ تم اس کے اہل ہو۔ ابوسفیان کی یہ ایک لغزش تھی جو باطل ہوس رانی کا نمونہ ہے جس سے نہ درثہ حلال ہوتا ہے نہ نسب قائم کیا جا سکتا ہے معاویہ کی یہ حالت ہے کہ انسان کے پاس بہکانے کے لیے آگے پیچھے داہنے بائیں ہر طرف سے آتے ہیں۔ لہٰذا خبردار تم ان سے ڈرتے رہنا۔ والسلام"

آپ کے بعد بھی معاویہ کے مخالف رہنا۔

حضرت علیؓ کے شہید ہونے پر معاویہ نے پھر زیاد کو دھمکی کا ایک خط بھیجا اور زیاد نے پھر علی الاعلان معاویہ کو برا بھلا کہا۔ اور ظاہر کیا کہ میرے اور معاویہ کے درمیان حضرت عبداللہ بن عباس اور حضرت حسینؓ ستر ہزار سواروں کے ساتھ تلواریں علم کیے کھڑے ہیں۔ ادھر بڑھنے کا نام بھی لیا تو خدا کی قسم تلوار سے جواب دوں گا"

اس کے بعد حضرت حسنؓ کے خلافت چھوڑنے تک زیاد فارس کے حاکم تھے مگر ان کے اہل و عیال بصرے میں رہتے تھے جس شہر کو انھوں نے اور ان کے بھائیوں نے اپنا وطن قرار دے لیا تھا۔ معاویہ کے ہاتھ میں جیسے ہی عنان خلافت آئی اور زیاد کو فارس میں ان سے اندیشہ ہوا تو ایک مضبوط قلعے میں پناہ گزیں ہو گئے جو مدتوں "قلعۂ زیاد" کے نام سے

مشہور رہا۔ اُدھر بصرے میں یہ واقعہ پیش آیا کہ حمران بن ابان نے شہر پر یورش کرکے قبضہ
کرلیا۔ معاویہ کوفے میں موجود تھے اس لیے شورش کا حال سنتے ہی بسر بن ارطاۃ کو روانہ کیا کہ بصرے
میں امن وامان قائم کرے۔ اور چلتے وقت اسے یہ بھی حکم دیا کہ "وہاں زیاد کا گھر ہے۔ اس کے
جتنے بیٹے ملیں سب کو پکڑ کر قتل کر ڈالنا"۔
بسر نے بصرے میں پہونچ کر پہلی یہ کاروائی کی کہ شہر پر قابض ہوتے ہی جامع مسجد میں منبر پر کھڑے
ہو کر تقریر کی جس میں حضرت علیؓ کی شان میں گستاخیاں کیں۔ گالیاں دیں۔ پھر کہا "میں تمام لوگوں
کو قسم دلاتا ہوں کہ میرے کہنے کو بجا و درست جانتے ہوں تو میری تصدیق کریں اور غلط جانتے
ہوں تو تکذیب کریں"۔ ابوبکرہ صحابی رسول اللہ تھے۔ نہ رہا گیا۔ اٹھ کھڑے ہوئے اور کہا "خدا [illegible]
و دانا ہے کہ ہم تمھیں جھوٹا جانتے ہیں"۔ ان کے اس جواب پر بسر برہم ہوا۔ اور قریب تھا کہ ان پر
حملہ ہو جائے مگر ابولولوہ ضبی اٹھ کر سینہ سپر ہو گیا"۔ اور کسی نے پکار کے ابوبکرہ سے کہا "بھلا ایسے
نازک موقع پر آپ کو اٹھ کھڑے ہونے کی کون ضرورت تھی؟" جواب دیا "کوئی خدا کی قسم دے کے
پوچھے اور ہم خاموش بیٹھے رہیں؟"
اس کے بعد بسر نے زیاد کے بڑے بیٹوں عبدالرحمن، عبیداللہ اور عباد کو گرفتار کر لیا اور
زیاد کو لکھا "فوراً امیرالمومنین معاویہ کی خدمت میں حاضر ہو جاؤ، ورنہ تمھارے سب بیٹوں کو قتل
کر ڈالوں گا"۔ زیاد کے پاس سے اس کا یہ جواب آیا کہ "جب تک اللہ جل شانہ میرے اور تمھارے
آقا معاویہ کے درمیان تصفیہ نہ کر دے گا اس وقت تک میں اپنی جگہ سے ہلنے والا نہیں ہوں
رہا یہ کہ تم میرے بیٹوں کے قتل کرنے کی دھمکی دیتے ہو تو اس کا محاسبہ خدا کے سامنے ہوگا۔
وَسَيَعْلَمُ الَّذِينَ ظَلَمُوا أَيَّ مُنْقَلَبٍ يَنْقَلِبُونَ"۔
یہ جواب پا کر بسر نے زیاد کے بیٹوں کے قتل کرنے کی تیاریاں کیں۔ ابوبکرہ جو ان
لڑکوں کے چچا تھے سنتے ہی دوڑے آئے اور کہا "تم نے میرے بھائی زیاد کے بیٹوں کو
بیگناہ قید کر لیا ہے۔ حالانکہ جب حسن رضی اللہ عنہ نے معاویہ سے اپنی صلح کی تو تمام اصحاب
علیؓ سے درگزر ہونے کا وعدہ ہو گیا تھا۔ اس معاہدے کی بنا پر [illegible] تعرض
کرنے کا حق حاصل ہے نہ ان کے باپ سے لیکن تم اس کو نہیں مانتے تو اتنا انتظار کرو کہ میں [illegible]
سے ان کی رہائی کی تحریر لے آؤں"۔ بسر نے منظور کیا اور ایک دن مقرر کر دیا [illegible]
ابوبکرہ معاویہ کی تحریر لے کر نہ آگئے تو زیاد کے تینوں بیٹے قتل کروا دئے جائیں گے۔

ابوبکرہ فوراً سوار ہو کے کوفے میں گئے معاویہ سے ملے اور کہا آپ کے ہاتھ پر
لوگوں نے اس لیے بیعت نہیں کی ہے کہ اُن کی اولاد قتل کی جائے معاویہ نے اصل حقیقت
پوچھی اور ابوبکرہ نے ساری سرگذشت بیان کر دی سُن کر فوراً معاویہ نے سند رہائی لکھ دی
مگر ابوبکرہ کو آنے جانے میں اتنی دیر ہوئی کہ قتل کا مقررہ دن آگیا اور بُسر نے صبح ہی سے
زیاد کے بیٹوں کو قتل گاہ میں لا کے بٹھا دیا کہ آفتاب غروب ہو اور اُن کے سر اڑا دیے جائیں
لوگ ٹکٹکی لگائے کھڑے تھے اور سب کی نظریں کوفے کی سڑک پر لگی ہوئی تھیں۔ جو جو دن ڈھلتا
تھا مایوسی بڑھتی جاتی تھی۔ یکایک دُور پر کوئی شخص آتا دکھائی دیا جو اپنے خچر کو مار مار کے بڑھا رہا تھا
قریب آیا تو معلوم ہوا کہ ابوبکرہ ہیں۔ مجمع کے پاس پہونچتے ہی وہ اُتر پڑے۔ رومال ہوا میں اڑایا
اور نعرہ لگایا کہ اللہ اکبر ساتھ ہی سارے مجمع نے تکبیر کے نعرے لگائے۔ اور ابوبکرہ نے
پیدل دوڑ کے بُسر کو جناب معاویہ کی تحریر دکھائی۔ اور اس نے اسی وقت زیاد کے بیٹوں کو چھوڑ دیا۔

ابوبکرہ کی مروت سے اگرچہ جناب معاویہ نے سند آزادی لکھ دی تھی مگر زیاد کی طرف
سے اُن کا دل صاف نہ تھا۔ انھیں خبر ملی کہ بصرے میں ابوبکرہ کے بیٹے عبدالرحمن کے
پاس زیاد کی دولت امانت رکھی ہے فوراً مغیرہ بن شعبہ کو [illegible] حاکم کوفہ [illegible] کہا تھا بصرہ جا کر
[illegible] زیاد کی دولت کو برآمد کریں۔ انھوں نے بصرے [illegible] عبدالرحمن کو بلایا اور
کہا اگر تمھارے باپ نے میرے ساتھ برائی کی تھی [illegible]
اور [illegible] جناب معاویہ کو لکھ بھیجا [illegible] عبدالرحمن کے
[illegible] ہوئی [illegible] جس کا لینا جائز ہو۔ معاویہ نے پھر لکھا کہ "عبدالرحمن پر
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]

---

[illegible] اس [illegible] مغیرہ کو زنا کی تہمت لگائی تھی ابوبکرہ نے اُن کے خلاف حضرت عمر کے
سامنے شہادت دی تھی۔ مگر زیاد کی ناکافی شہادت سے [illegible] بچا دیا تھا جیسا کہ ہم حضرت فاروق اعظم کے
عہد میں بیان کر آئے ہیں۔

چنانچہ معاویہ کے پاس کوفے میں گئے تو سامنا ہوتے ہی معاویہ نے دو شعر پڑھے جن میں اُن کے طرزِ عمل کی طرف اشارہ تھا۔ سن کر مغیرہ بولے "امیر المومنین۔ اشاروں میں باتیں نہ کیجیے۔ اگر کوئی راز کی بات آپ مجھ پر ظاہر فرمائیں گے تو مجھے رازدار اور سچا خیر خواہ پائیں گے"۔ معاویہ نے کہا "زیاد کا فارس پر قابض ہونا مجھے یاد آتا ہے تو راتوں کو نیند نہیں آتی"۔ مغیرہ نے کہا "بھلا زیاد کی بھی کوئی اصل و حقیقت ہے کہ آپ اس سے اندیشہ کریں"؟ معاویہ نے جواب دیا "وہ سرزمین عرب کا چالاک ترین شخص ہے۔ فارس کا خزانہ اس کے ہاتھ میں ہے اور ہر طرح کے مکر و فریب اُسے یاد ہیں۔ مجھے اس کی طرف سے اطمینان نہیں۔ ایسا نہ ہو کہ خاندان بنی ہاشم کے کسی شخص کے ہاتھ پر بیعت کر کے ہنگامہ مچا دے اور پھر میدان کارزار گرم ہو"۔ مغیرہ نے کہا "اچھا تو امیر المومنین مجھے اجازت دیتے ہیں کہ اُسے لا کے حاضر کر دوں"؟ کہا "ہاں میں خوشی سے اجازت دیتا ہوں"۔ یہ ایسی کارروائی تھی کہ معاویہ نے مغیرہ کی بہت کچھ خاطر داشت اور اُن کے حال پر بڑی مہربانی کی۔

اس سے پیشتر یہ واقعہ پیش آ چکا تھا کہ معاویہ نے زیاد کو لکھا "تمہارے سپرد فارس کی رقم اور خدا کی امانت ہے۔ لہٰذا اُس کو فوراً میرے پاس بھیج دو"۔ زیاد نے جواب دیا تھا "میرے پاس جو کچھ تھا اُس کو خدا کی راہ میں صرف کر چکا۔ کچھ حصہ البتہ محفوظ کر دیا ہے کہ کوئی فوری ضرورت پیش آئے تو اس میں صرف کیا جائے۔ اس سے جو بچ رہا اُس کو میں امیر المومنین جنت نشین کی خدمت میں بھیج چکا"۔ یہ تحریر پڑھ کے معاویہ نے لکھا "اچھا تو تم حساب لے کر میرے پاس حاضر ہو تاکہ تمہارے معاملے میں غور کروں۔ تصفیہ ہو جانے کے بعد تم اپنے علاقے پر واپس جانا"۔ اس حکم پر زیاد نے مطلق عمل نہیں کیا۔ اور یہی وجہ تھی کہ معاویہ کو ان کی طرف سے زیادہ اندیشہ تھا۔

اسی حالت میں مغیرہ کوفے سے کوچ کر کے زیاد کے پاس پہنچے اور کہا "معاویہ کو تمہاری طرف سے اس قدر دھڑکا ہے کہ مجھے تمہارے پاس بھیجا ہے۔ تم جانتے ہو کہ خاندانِ بنی ہاشم میں سوا حسنؓ کے اور کوئی نہیں ہے جو خلافت کے لیے ہاتھ بڑھائے۔ وہ خود ہی دست بردار ہو گئے اور معاویہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ پھر تم کس بھروسے پر اڑے بیٹھے ہو؟ لہٰذا قبل اس کے کہ تم پر حملہ ہو اپنے بچانے کی فکر کرو۔ اپنے قدموں کی خیر مناؤ۔ اور ایسا کرو کہ معاویہ کو تمہاری طرف سے اطمینان ہو جائے"۔ زیاد نے کہا "آپ جس مقصد کے لیے آئے ہیں

اس کو بتایئے اور مجھے صحیح مشورہ دیجیے کہ اس موقع پر کیا طرزِ عمل اختیار کروں"۔ مغیرہ نے کہا "میرا مشورہ تو یہ ہے کہ معاویہ سے مل جاؤ۔ تمھارا مقصد بھی وہی ہو جائے جو اُن کا ہے پھر خاموش بیٹھ کے دیکھو کہ خدا کیا کرتا ہے"۔

زیاد کا معاویہ سے ملنے کو جانا

الغرض مغیرہ بن شعبہ زیاد کو سمجھا بجھا کے اور راضی کر کے واپس گئے۔ اور اُن کے جاتے ہی معاویہ نے زیاد کو امان نامہ لکھ کے بھیج دیا۔ اس کے آتے ہی زیاد نے منجاب بن راشد ضبی۔ حارثہ بن بدر غدانی۔ اور بہادر سپہگروں کے ایک گروہ کو لے کر فارس سے کوچ کیا۔ اور چلے کہ معاویہ کے پاس حاضر ہو کر صفائی کر لیں۔

راستے میں جھگڑا

اتفاقاً اسی زمانے میں عبداللہ بن عامر والی بصرہ نے عبداللہ بن خازم کو زبردست لشکر کے ساتھ والی فارس بنا کے روانہ کیا تھا۔ ابن خازم اور زیاد میں راستے میں مڈبھیڑ ہوگئی ابن خازم زیاد ہی کے علاقے پر قبضہ کرنے کے لیے جاتے تھے۔ اور جانتے تھے کہ خلافت زیاد کے خلاف ہے۔ علاوہ بریں ابن عامر نے ہدایت کر دی تھی کہ راستے میں زیاد ملیں تو فوراً گرفتار کر لینا۔ چنانچہ زیاد کو دیکھتے ہی ابن خازم نے اپنے گھوڑے سے کود کے زیاد کے گھوڑے کا دہانہ پکڑ لیا۔ اور کہا "اُترو تم خلافت کے اسیر ہو"۔ منجاب اور ابن خازم میں پیشتر سے چشمک تھی اُس نے ڈانٹ کے ابن خازم سے کہا "او حبشن کے لڑکے۔ سامنے سے ہٹ ورنہ اسی باگ میں تیرے ہاتھ باندھ لوں گا"۔ لیکن زیاد نے منجاب کو درشتی سے روکا اور ابن خازم سے کہا "تم مجھے گرفتار نہیں کر سکتے امیرالمومنین معاویہ نے مجھے امان نامہ لکھ کے بھیج دیا ہے۔ لو دیکھ لو یہ اُن کی تحریر موجود ہے"۔ یہ سنتے ابن خازم نے اُن کے گھوڑے کا دہانہ چھوڑ دیا اور اپنی راہ لی۔

زیاد و معاویہ [illegible]

اور زیاد منازلِ سفر طے کر کے جناب معاویہ کے پاس پہنچے۔ انھوں نے صورت دیکھتے ہی [illegible] کا حساب پوچھا کہا اتنا میں حسن بن علی کے پاس بھیج چکا اتنا [illegible] [illegible] [illegible] مسلمانوں کی امانت [illegible] معاویہ [illegible] کو اطمینان دلانے کے لیے زیاد نے چند خطوط اُن لوگوں کے نام [illegible] پاس اُن کی رقوم امانت تھی۔ ان خطوط کا مضمون یہ تھا کہ تم کو معلوم ہے کہ میرا [illegible] مال تمھارے پاس امانت ہے پس خدا کی کتاب [illegible] حکم ہے انا عرضنا الامانۃ [illegible] الآیۃ اُس پر غور کرو اور

اور جو چیز تمہارے پاس ہے اس کی اچھی طرح حفاظت کرو۔ ہر شخص کے خط میں اس قسم کی عبارت
بھی کر دی تھی جس کا اُس نے معاویہ کے سامنے اقرار کیا تھا پھر اپنے قاصد سے کہا کہ جانے
سے پہلے ان خطوط کو کسی ایسے شخص کو دکھلا دینا جو معاویہ کو اس کی خبر کر دے۔ قاصد نے
بھی کیا اور یہ خبر مشہور ہو گئی۔ معاویہ نے ان تحریروں کو غور سے پڑھا اور زیاد سے کہا۔ مجھے
خوف ہے کہ تم نے مجھ سے کوئی چال چلی ہو [illegible]
چنانچہ دس لاکھ درہم دے کر زیاد نے معاویہ کو راضی کر لیا۔

صلح ہو جانے کے بعد زیاد نے معاویہ [illegible]
اور خاموشی سے زندگی بسر کرنے لگے مغیرہ ان کی نہایت ہی قدر و منزلت کرتے [illegible]
پیش آتے چند روز بعد مغیرہ کے پاس معاویہ کا خط آیا کہ زیاد، حجر بن عدی، سلیمان بن صرد،
شبث بن ربعی، اور ابن الکوا، ابن حمق شر پسند ثابت ہو رہے ہیں [illegible]
یہ لوگ شیعیان علی میں سے ہیں۔ اس کا باعث یہ تھا کہ [illegible]
علی کے نام پر [illegible]
سکے ہیں۔

لیکن اب زیاد کے دل میں خود ہی یہ خیال گزرا کہ اپنے آپ کو ابو سفیان کا بیٹا ثابت کر کے
معاویہ کے بھائی بن جائیں۔ اور عمائد قریش میں شمار کیے جانے لگیں چنانچہ [illegible]
ایک دن مصقلہ بن ہبیرہ شیبانی سے کہا "اگر تم میرا ایک کام کر دو تو میں [illegible] تمہاری نذر کروں گا"
اُس نے پوچھا "کون سا کام؟" کہا "معاویہ کے پاس جا کے کہو کہ زیاد فارس کی سلامتی کی [illegible]
کی رقم ہضم کر گیا۔ اور آپ کو صرف دس لاکھ درہم دے کے بہلا دیا۔ اس کا باعث [illegible]
لوگ بیان کرتے ہیں؟" وہ پوچھیں گے "لوگ کیا کہتے ہیں؟" کہنا "ہر شخص کی زبان پر ہے
زیاد ابو سفیان کا بیٹا ہے۔" مصقلہ نے منظور کیا اور یہی فقرہ معاویہ کے سامنے جا کے
کہہ دیے۔ سنتے ہی معاویہ کے دل میں خیال پیدا ہوا کہ زیاد کو اپنے نسب میں شامل کر کے
اپنا عزیز اور طرفدار بنا لیں اس لیے کہ وہ زیاد کی قابلیت اور حسن تدبیر کے قائل تھے۔
غرض زیاد سے پوشیدہ مراسلت کی۔ اور جب دونوں اس پر آمادہ ہو گئے تو کوشش کی
کہ زیاد کے ابن ابی سفیان ہونے کی شہادتیں لے کر اعلان کر دیا جائے کہ وہ معاویہ کے
بھائی ہیں منجملہ اور شہادتوں کے ابو مریم سلولی کی بھی شہادت تھی جو پیشہ [illegible]

تھے اور اب ان کا شمار صحابہ میں تھا۔ اُن سے جب معاویہ نے پوچھا کہ تم کیا شہادت دیتے ہو تو انھوں نے ابوسفیان اور زیاد کی ماں کے ملنے کا واقعہ ایسے فحش ترین طریقے سے بیان کیا کہ زیاد نے نادم ہو کر کہا "ابومریم بس بس۔ یہ تم شہادت دیتے ہو یا مجھے گالی دے رہے ہو۔"

پہلی مخالفت شرع

جب شہادتیں مکمل ہو گئیں تو معاویہ نے زیاد کو اپنے خاندان کی یادگار اور اپنا بھائی تسلیم کر لیا۔ مورخین کہتے ہیں حکومت اسلام میں یہ پہلا واقعہ ہے کہ علانیہ حکم شرع سے برائی کی گئی۔ رسول خدا صلعم نے صاف فرما دیا تھا کہ "بچہ شوہر کا ہے اور زانی کے لیے بجز زیاں کاری کے کچھ نہیں"۔ اسی اندیشے سے خود ابوسفیان حضرت عمرؓ کے زمانے میں باوجود یقین ہونے کے کبھی زبان سے نہ نکال سکے کہ زیاد میرا بیٹا ہے۔

حضرت عائشہ کا زیاد کے فقرے میں نہ آنا

زیاد نے بنی اُمیہ کے نسب میں شامل ہونے کے بعد چالاکی سے حضرت عائشہؓ صدیقہ کی خدمت میں ایک خط بھیجا جس میں معمول کے مطابق یہ الفاظ لکھے "بخدمت اُم المومنین عائشہؓ از جانب زیاد بن ابی سفیان" مقصد یہ تھا کہ جواب میں آپ بھی تحریر فرما دیں "بنام زیاد بن ابی سفیان"۔ اور اُن کا ابن ابی سفیان لکھنا سند ہو جائے۔ مگر حضرت صدیقہ نے جواب میں بس اتنا ہی لکھا کہ "از جانب عائشہ اُم المومنین اپنے فرزند زیاد کے نام"۔

عام ناراضی۔

یہ واقعہ تمام مسلمانوں کو خصوصاً بنی اُمیہ کو سخت ناگوار گزرا، اور ہر صحبت میں طرح طرح کے خیالات ظاہر ہونے لگے۔ مگر جو لوگ معاویہ کے طرفدار ہیں کہتے ہیں جاہلیت میں مختلف طریقوں کے نکاح مروج تھے جن میں سے ایک یہ بھی تھا جو ابوسفیان اور سمیہ میں ہوا کہ ایک بازاری فاحشہ کسی کی خلوت میں آئے اور حاملہ ہونے کے بعد بچے کو جس کا بتائے وہ اس کو اپنے نسب میں شامل کرے۔ طلوع نیر اسلام کے بعد وہ نکاح حرام ہو گیا مگر جتنے بیٹے اس عقد کی رو سے جس باپ کی طرف منسوب تھے اُسی کے نسب میں تسلیم کر لیے گئے لیکن

معاویہ کا عذر [illegible]

شبہ کی تغلیط۔

جناب معاویہ کا یہ اجتہاد غلط ہے۔ زیاد جاہلیت میں ابوسفیان کی جانب نہیں منسوب کیے گئے اگر پہلے سے منسوب ہوتے تو ابوسفیان کو حضرت عمرؓ کے سامنے ظاہر کرنے میں تامل ہوتا۔

خود اپنے [illegible]

کہتے ہیں کہ نسب اختیار کرنے کے بعد زیاد نے حج کا ارادہ کیا۔ ابوبکرہ نے سنا تو اگرچہ مغیرہ بن شعبہ کے خلاف مکمل شہادت نہ دینے کے باعث زیاد سے ملنا چھوڑ دیا تھا مگر اس موقع پر اُن کے گھر میں دوڑے گئے اور اُن کے ایک بیٹے سے کہا "اپنے ابا سے

خراسان کا تو یہ انتظام ہوا مگر بصرے کے پاس ہی خوارج کی شورش کسی طرح موقوف نہ ہونے آتی تھی۔ اب ان لوگوں نے ایک نیا ہنگامہ مچایا۔ ان کا ایک سرغنا سہم بن غالب ہجیمی ستر آدمیوں کے ساتھ علم خروج بلند کر کے نکلا اور قریب کے دو پلوں اور بصرے کے درمیان پڑاؤ ڈال کے اُدھر کا راستہ روک دیا۔ ایک اور بڑا خارجی یزید بن مالک بھی جو خطیم باہلی کے لقب سے مشہور تھا اُس کے ساتھ تھا۔ اتفاقاً عبادہ بن قرص لیثی جو اپنے بیٹے اور بھتیجے کے ساتھ جہاد سے پلٹے ہوئے آرہے تھے اُدھر سے گزرے۔ خوارج نے اُن سے پوچھا "تم کون لوگ ہو؟" کہا "مسلمان ہیں۔" جواب میں کہا گیا "نہیں تم جھوٹے ہو۔" عبادہ نے کہا "سبحان اللہ! جس بات کو رسول خدا صلعم نے ہم سے قبول کر لیا تھا تمہیں بھی قبول کرنی چاہیے۔ میں نے پہلے اُن کی نبوت کی تکذیب کی تھی اور لڑا تھا مگر جب حاضر ہو کے اسلام قبول کیا تو آپ نے میرا اسلام منظور فرما لیا۔" خوارج نے کہا "مگر تم کافر ہو۔" اور یہ کہتے ہی انہیں مع اُن کے فرزند اور بھتیجے کے قتل کر ڈالا۔

یہ اور ایسی ہی کی خبریں سن کر ابن عامر اُن کے استیصال کے لیے روانہ ہوئے۔ سامنا ہوتے ہی لڑائی چھڑ گئی۔ خوارج میں سے کچھ تو مارے گئے اور کچھ بھاگ کے ایک جنگل میں چھپ رہے جن میں سہم اور خطیم بھی تھے۔ اُن کو جان بچاتے دیکھ کر ابن عامر نے خود ہی امان پیش کی اور انہوں نے قبول کی۔ امان پانے کے بعد یہ لوگ لڑائی سے دست بردار ہو گئے تھے مگر جناب معاویہ نے ابن عامر کو لکھا "ان شقی لوگوں کو زندہ نہ چھوڑنا چاہیے۔" اس کا جواب ابن عامر نے یہ دیا کہ "اب تو ان لوگوں کو میں آپ ہی کے نام سے امان دے چکا۔"

لیکن حضرت معاویہ ہی کی رائے صحیح تھی۔ اس وقت تو ابن عامر کی سفارش پر ان سے قتل سے درگزر کیا گیا مگر سنہ ۴۶ھ میں جب بصرے میں زیاد کی حکومت تھی سہم اور خطیم بصرہ چھوڑ کے اہواز پہنچے اور سہم وہاں ایک گروہ جمع کر کے بصرے پر چڑھ آیا۔ راستے میں ایک جماعت پر حملہ کیا تو ان لوگوں نے کہا "ہم یہودی ہیں۔" انہیں چھوڑ دیا مگر قدامہ بن مظعون کے غلام کو جو مسلمان تھا مار ڈالا۔ لیکن سہم جب بصرے کے قریب پہنچا تو ہمراہی ساتھ چھوڑ کے منتشر ہو گئے۔ مجبوراً روپوش ہو گیا اور زیاد سے امان مانگی۔ سمجھا تھا کہ جس طرح ابن عامر کو موافق بنا لیا تھا زیاد کو بھی منا لوں گا مگر زیاد اور طرح کے آدمی تھے۔ انہوں نے امان نہ دی۔ اور اس کی تلاش میں آدمی دوڑائے۔ جو سراغ لگا کے پکڑ لائے۔ گرفتار ہوتے ہی وہ قتل ہوا اور لاش اسی کے

گھر کے دروازے پر مصلوب کی گئی۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ زیاد کی زندگی میں اُس کا پتہ نہیں لگا بلکہ اُن کے بیٹے عبیداللہ بن زیاد نے اپنے عہد حکومت سنہ ۵۳ھ میں اُسے مصلوب کر کے قتل کیا۔ رہا خطیم وہ بھی اسیر ہو کے آیا۔ اور زیاد نے اُس کے قتل کرنے کا حکم عبادہ کو دیا مگر اُس نے اُس سے انکار کیا۔ اور علاقہ بحرین میں اُس کو جلاوطن کر دیا۔

اور خطیم جلاوطن ہوا۔

اسی سنہ ۴۰ھ میں علی بن عبداللہ بن عباس پیدا ہوئے۔ جن کے فرزندوں سے دولت عباسیہ کی بنیاد پڑی۔ یا یوں کہنا چاہیے کہ جس سال حضرت حسنؓ نے خلافت چھوڑی اور خلافت بنی ہاشم سے بنی اُمیہ کے ہاتھ میں گئی اُسی سال خدا نے پھر اُس کے بنی ہاشم کے ہاتھ میں آنے کی بنیاد ڈال دی تھی۔

علی بن عبداللہ کی ولادت۔

حج اس سال ابوسفیان کے فرزندوں میں سے عتبہ یا عنبسہ نے کرایا۔ اور حضرت عمرو بن عاص نے اسی سال اپنے خالہ زاد بھائی عقبہ بن نافع کو حاکم افریقہ مقرر کیا۔ انھوں نے وہاں جاتے ہی کمال اولوالعزمی و شجاعت سے جہاد کا سلسلہ جاری کر دیا۔ قریب قریب سارا شمالی افریقہ فتح کر لیا۔ بڑھتے ہوئے مراکش تک چلے گئے جہاں زناتہ اور لواتہ قومیں آباد تھیں۔ پہلے تو افریقہ کے لوگوں نے اطاعت قبول کر لی۔ مگر بعد ازاں برگشتہ ہو کر باغی ہو گئے۔ عقبہ نے دوبارہ حملہ کر کے فتح کیا اور علاقہ برقہ کا شہر ودان اور تمام بلاد بربر اُن کے زیر فرمان ہو گئے۔ یہاں تک کہ سنہ ۵۰ھ میں انھوں نے شہر قیروان آباد کیا۔

عقبہ بن نافع حاکم افریقہ فتح افریقہ

قیروان آباد ہوا۔

اب سنہ ۴۲ھ شروع ہوا جس میں مسلمانوں نے ممالک الان اور روم میں جہاد کیا۔ رومیوں نے زبردست لشکر سے مقابلہ کیا تو انھیں بڑی بھاری فاش شکست دی جس میں ان کا سپہ سالار اعظم مع بطریقوں کے بڑے بھاری گروہ کے مارا گیا۔

رومیوں پر فتح۔

اسی سال حجاج بن یوسف ثقفی پیدا ہوا جس کا نام قیامت تک سخت مظالم کی یادگار رہے گا۔

ولادت حجاج۔

حضرت معاویہ نے اس سال مروان بن حکم کو والی مدینہ مامور فرمایا اور مروان نے اپنی طرف سے عبداللہ بن حرث بن نوفل کو قاضی مدینہ مقرر کیا۔

مروان حاکم مدینہ۔

لیکن اس زمانے کی سب سے بڑی مصیبت خوارج تھے جن کا فتنہ کسی طرح مٹنے ہی کو نہ آتا تھا۔ اس سال انھوں نے پھر سر اٹھایا اور ہنگامہ آرائی شروع کر دی۔ حضرت علیؓ کے مقابلے میں نہروان کی لڑائی میں جو خوارج قتل ہونے سے بچ رہے تھے یا زخمی ہوئے تھے وہ اچھے ہونے کے بعد آپ نے ان کا قصور معاف فرما دیا تھا۔ ان کی شورش پسندی سے

فتنہ خوارج۔

پاسی کرچھی میں اُبال آیا۔ معرکہ نہر کے زخمیوں میں ایک حیان بن ظبیان سلمی تھا۔ اچھا ہو کر یہ سنہ ۴۰ھ میں اپنے دوستوں کے ساتھ رے میں چلا گیا۔ وہیں اس نے حضرت علیؓ کے شہید ہونے کی جو خبر سنی اپنے دس ہم خیالوں کو جمع کیا جن میں ایک سالم بن ربیعہ عبسی تھا۔ ان سب نے شہادت مرتضوی پر اظہار مسرت کیا۔ سالم نے جوش کے ساتھ کہا "جس کے ہاتھ نے یہ تلوار اٹھائی۔ (یعنی حضرت علیؓ پر حربہ کیا) کبھی بیکار نہ ہوگا" اور سب نے اس سانحہ پر خدا کا شکر ادا کیا۔

حیان خارجی۔

شہادت علیؓ پر خوشی۔

اس کے بعد سالم نے تو خاموشی اختیار کی اور بغاوت و سرکشی کے ارادے سے دستبردار ہو گیا۔ مگر حیان نے سب کو ابھار کے علم بغاوت بلند ہی کر دیا۔ چنانچہ یہ لوگ اپنا جتھا باندھ کے کوفے میں آ گئے۔ کوفے ہی میں تھے کہ حضرت معاویہ صلح کی غرض سے وہاں آئے اور مغیرہ بن شعبہ کو وہاں کا حاکم مقرر کیا۔ مغیرہ دراصل نرم مزاج اور امن دوست تھے۔ اور جہاں تک بنتا لوگوں کے ساتھ اچھا برتاؤ کرتے۔ لوگ ان سے آ آ کر کہتے کہ "فلاں شخص شیعہ علیؓ ہے فلاں خارجی ہے"۔ اور وہ سب سے کہہ دیتے "خدا ہی کی مرضی ہے کہ یہ لوگ ایک دوسرے کے مخالف رہیں۔ اور عنقریب وہی فیصلہ کرے گا"۔

حیان کا فتنہ۔

مغیرہ کی نرمی۔

# تیسری فصل

## خوارج کی ایک سخت شورش کا استیصال

مغیرہ کی نرم دلی۔ خوارج کی تحریک۔ اُن کے تین گروہ۔ مستورد کا انتخاب۔ مستورد کے ہاتھ پر بیعت۔ مغیرہ کی کارروائی۔ خوارج کے ایک گروہ کی گرفتاری۔ اندرونی سازش۔ مغیرہ کو اطلاع۔ اُن کی عام تشہیر۔ معقل کی تجویز۔ سب سردار فتنہ مٹانے کے ذمہ دار۔ صعصعہ اپنے قبیلے میں۔ خوارج کو پناہ دینے والا سلیم۔ اُن کا جماؤ۔ اُن کے استیصال کی کوشش۔ معقل سپہ سالار اسلام۔ مغیرہ کی منصوبہ سے ناراضی۔ اُس کا باعث۔ معقل کی روانگی۔ مستورد مدائن میں۔ مقابلے کے بارے میں خوارج کا مشورہ۔ مستورد کی رائے۔ خوارج مذار میں۔ اُن کے مقابلے کے لیے بصرے کا لشکر۔ معقل مدائن میں۔ اُن کا مقدمۃ الجیش ابوالرواغ۔ خوارج کا سامنا۔ اُن کا حملہ۔ عسکر خلافت کو بار بار شکست اور ابوالرواغ کی کارگزاری۔ معقل کو اطلاع۔ اُن کا آپہونچنا۔ دوسرے دن کی لڑائی اور پھر لشکر خلافت کو شکست۔ معقل اور ابوالرواغ کی شجاعت۔ ہمارا لشکر آگیا۔ لشکر بصرہ بھی قریب آگیا۔ خوارج رات کو چلے گئے۔ ابوالرواغ اُن کے تعاقب میں۔ اُن کا اور دشمنوں کا سامنا۔ خوارج کی فتح۔ بعد ازاں پسپائی۔ بہرسیر میں پھر لڑائی۔ مستورد کی چالاکی۔ ابوالرواغ دھوکے میں۔ مستورد معقل پر جا پڑا۔ معقل کی شجاعت۔ اُن کی نازک حالت۔ ابوالرواغ آپہونچا۔ اُن کے آنے کا باعث۔ اُن کا حملہ۔ مستورد اور معقل کا مقابلہ اور دونوں کا مارا جانا۔ خوارج کا استیصال۔ اس سال کے امیر حج اور غازیان اسلام۔ ابن عامر کی معزولی۔ اُن کی کمزوری۔ اُن کا وفد دمشق میں۔ ابن کوا نے معاویہ سے ان کی شکایت کی۔ اُن کے ساتھ ابن عامر کا بے نتیجہ سلوک۔ طریقۂ معزولی کی دو روایتیں۔ پہلی روایت۔ دوسری روایت۔

مغیرہ کی نرم دلی۔ والی کوفہ مغیرہ بن شعبہ کی نرم دلی اور درگزر کرنے والی پالسی کا یہ نتیجہ ظاہر ہوا کہ کوفے میں اندر ہی اندر

خوارج کی تحریک۔ خوارج کی تحریک جاری ہوگئی جو علانیہ اپنے مکانوں کے سامنے بیٹھ کر کمال آزادی کے ساتھ اپنے خیالات ظاہر کرتے اور اپنے اُن بھائیوں کو یاد کر کر روتے جو نہروان میں مارے گئے تھے

اُن کے تین گروہ۔ ہوتے ہوتے تین شخصوں کی ماتحتی میں خوارج کے تین گروہ جمع ہوگئے۔ ایک مستورد بن

علاء تمیمی کے زیر اثر جو بنی تیم الرباب میں سے تھا۔ دوسرا معاذ بن جوین طائی کے زیر حکم جس کا چچا زاد بھائی زید بن حصین معرکہ نہروان میں مارا گیا تھا۔ تیسرا اسی حیان بن ظبیان سلمی کے ساتھ [illegible] سے آیا تھا۔ ان تینوں گروہوں کی تعداد اور قوت چار سو آدمیوں کی تھی۔

**سردار کا انتخاب**

اب انھوں نے باہم مشورہ کیا کہ کسے اپنا سردار اور سپہ سالار بنائیں۔ مگر اعتقادی خلوص اور دنیاوی عہدوں سے استغناء سمجھتے تھے کہ سرداری اور حکومت ایک ایک کے سامنے پیش کی جاتی اور کوئی قبول نہ کرتا۔ ہر طرف سے انکار ہی انکار کی آوازیں آتی تھیں۔ آخر بہ مشکل سب نے

**مستورد کے ہاتھ پر بیعت**

مستورد کو راضی کیا۔ اور اس کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اس کا بیحد ادب و احترام کرتے۔ اور خوارج میں وہ امیر المومنین کے لقب سے یاد کیا جاتا۔ یہ گروہ سنہ ۴۲ھ میں جمع ہوا تھا۔ اور شعبان سنہ ۴۳ھ میں وہ علانیہ نکل کھڑے ہوئے اور علم بغاوت بلند کر دیا۔

**مغیرہ کی کارروائی**

ان کے ظہور سے ذرا پیشتر مغیرہ بن شعبہ کو خبر لگی کہ حیان بن ظبیان سلمی کے گھر میں خوارج جمع ہیں اور طے پا گیا ہے کہ غرہ شعبان کو بغاوت کا جھنڈا بلند کر دیں۔ یہ خبر پاتے ہی اپنے کوتوال قبیصہ بن دمون کو بھیجا جس نے جا کے حیان کے گھر کا محاصرہ کر لیا۔ اس وقت مکان کے اندر حیان کے ساتھ معاذ بن جوین اور ان کے تقریباً بیس رفقا موجود تھے۔ حیان کی ایک ام ولد لونڈی تھی جس نے جورو کی عزت پیدا کر لی تھی۔ اس نے سب کی تلواریں غائب کر دیں اور فریادیوں کی طرح غل مچایا۔ باعث یہ ہوا کہ وہ اپنے شوہر حیان سے نہایت متنفر اور خوارج کی تحریکوں کے سخت خلاف تھی۔ اس کو شور کرتے دیکھ کر سب نے اسے پکڑ کے باندھا اور بچھونے کے اندر لپیٹ دیا کہ پھر اس کی آواز نہ سنی جائے۔ بعد ازاں سب نے اپنی تلواریں ڈھونڈھنا شروع کیں کہ نکل کے کوتوال سے مقابلہ کریں۔ مگر ان کا کہیں پتہ نہ تھا۔

**خوارج کے ایک گروہ کی گرفتاری**

اپنے آپ کو نہتا دیکھ کر سب نے ہاتھ پاؤں ڈال دیئے۔ قبیصہ سب کو باندھ کے مغیرہ کے سامنے لے گیا۔ مغیرہ نے لاکھ کوشش کی کہ یہ لوگ اپنے ارادوں کو ظاہر کریں مگر کسی نے جرم کو نہ قبول کیا اور کہا "ہم تو اس گھر میں قرآن خوانی کے لیے جمع ہوئے تھے۔" آخر مجبور ہو کر مغیرہ نے سب کو قید کر دیا چنانچہ یہ لوگ پورے ایک سال تک اسیر پا بزنجیر رہے۔

**اندرونی سازش**

ان لوگوں کی گرفتاری کا حال ان کے رفقا کو معلوم ہوا تو پریشان ہوئے۔ اور مستورد اپنی بغاوت کو مخفی صورت میں لانے لگا۔ بمقام حیرہ میں آ کے ٹھہرا اور اپنی قوت بڑھانا شروع کی۔ خوارج کی اس کے پاس آمد و رفت رہتی اور خلافت کے زیر کرنے کی تدبیریں سوچی جاتیں۔

ایک دن حجار بن ابجر نے ان لوگوں کو یہاں جمع ہوتے دیکھ لیا۔ سب خارجیوں نے التجا کی کہ آج کی رات ہمارا حال کسی سے نہ بیان کرنا کیونکہ تمہیں اختیار ہے۔ اس نے کہا آج ہی پر موقوف نہیں میں قیامت تک کسی کے سامنے نہ ظاہر کروں گا۔ اس کے اس جواب سے خوارج متردد ہوئے اور دل میں کہا یہ سارا حال مغیرہ سے جا کر ضرور بیان کرے گا۔ چنانچہ ان سب نے جمع ہونے کا مکان چھوڑ دیا اور متفرق ہو کے شیخ سلیم بن مخدوج عبدی کے گھر میں اٹھ گئے۔ مگر ان کے اندیشے کے خلاف حجار نے کسی پر ان کا حال نہیں ظاہر کیا۔

مغیرہ کو اطلاع۔ حجار نے اگرچہ چھپایا مگر مغیرہ کو کسی ذریعے سے خبر ہو گئی کہ خوارج جمع ہو رہے ہیں اور بغاوت کیا چاہتے ہیں۔ سنتے ہی تمام مسلمانوں کو جمع کر کے ان کے سامنے ایک تقریر کی جس میں حمد الٰہی کے بعد کہا تم سب جانتے ہو کہ میں تمہارے لیے ہمیشہ امن و امان اور صلاح و فلاح کی کوشش کرتا رہتا ہوں اور جہاں تک بنتا ہے تم کو اذیت و تکلیف سے بچاتا ہوں اس کا نتیجہ خلاف امید یہ نظر آتا ہے کہ میرے اس طرز عمل سے تمہارے بدمعاشوں کا حوصلہ بڑھتا ہے اور مجھے اندیشہ ہوتا ہے کہ بدمعاش جہلا کی شامت اعمال سے کہیں نیکوں اور بیگناہوں سے نہ مواخذہ کرنا پڑے۔ لہٰذا میں نصیحت کرتا ہوں کہ عوام الناس پر کوئی آفت آنے سے پہلے بدمعاشوں کو اپنے گھروں سے نکال دو۔ مجھے خبر ملی ہے کہ بعض لوگ اس ارادے میں ہیں کہ شہر میں نااتفاقی اور نفاق کو پھیلائیں۔ اور میں قسم کھا کے کہتا ہوں کہ یہ لوگ عرب کے جس قبیلے میں جائیں گے اسے ہلاک کریں گے اور بعد ازاں ان سے تعلقات کی وجہ سے دیگر قبائل پر آفت آئے گی۔

معقل کی تجویز۔ یہ تقریر سن کر معقل بن قیس ریاحی اٹھا اور کہا یا امیر۔ آپ ہی ان لوگوں کا پتہ دیں اگر وہ ہمارے قبیلے کے ہوئے تو ہم کہاں ان کے لیے بس ہونگے اور اگر غیر لوگ ہوئے تو آپ قبیلوں کے سرداروں کے نام حکم جاری کریں۔ فوراً ہر قبیلہ اپنے بدمعاشوں کو پکڑ کے حاضر کرے گا مگر میرے سامنے کسی کا نام نہیں لیا گیا ہے۔ معقل نے کہا تو میں وعدہ کرتا ہوں کہ اپنی قوم والوں کے لیے میں خود کافی ہوں۔ اسی طرح ہر گروہ اور ہر قبیلے کے سردار کو چاہیے کہ اپنے گروہ کے بدمعاشوں کے لیے کافی ہونے کا اطمینان دلائے۔

سب سردار فتنہ و فساد کے ذمہ دار۔ اس تجویز کے مطابق مغیرہ نے تمام سرداران قبائل کو جمع کیا اور کہا تم میں سے ہر شخص کو اپنی قوم کی شرارت کا ذمہ دار ہونا چاہیے ایسا نہ ہو کہ میں ہی جو [illegible] شہر سے سمجھا [illegible]

فرق آجائے گا۔ اور مجھے ایسی وضع اختیار کرنا پڑے گی جو تمہیں نئی معلوم ہوگی۔ اور ایسی باتیں پیش آئیں گی جن کو تم نہ پسند کروگے"۔ اس حکم کے مطابق تمام شیوخ قبائل اپنے اپنے قبیلوں میں گئے۔ اور خدا کا اور دین کا واسطہ دلا دلا کے ایک ایک سے کہا کہ تمہارے گروہ میں جو کوئی فتنہ پیدا کرتا ہو اس کا حال بتا دو۔

معصعہ اپنے قبیلے میں

دیگر شیوخ کی طرح صعصعہ بن صوحان بنی عبدالقیس میں آیا۔ اُس کو معلوم تھا کہ ہیّان سلیم کے گھر میں چھپا ہوا ہے لیکن اہل شام سے اُسے نفرت تھی اور گوارا نہ تھا کہ معاویہ کے لیے اپنے قبیلے کے کسی خاندان کو ضرر پہونچائے۔ لہذا قبیلے والوں کے مجمع عام میں کھڑے ہوکر ایک طولانی تقریر کی کہا "لوگو۔ خداوند عزوجل نے (جس کی حمد و ثنا کرنی چاہیئے) جب فضیلت و شرافت تقسیم کی تو اس کے بہترین حصہ کو تمہارے لیئے مخصوص کیا۔ چنانچہ اُس کے خاص اور ایسے دین کو تم نے اختیار کیا جو برگزیدہ رسولوں اور فرشتوں کا دین تھا۔ تم دیندار رہ چکے تو خدائے تعالٰی نے اپنے رسول اللہ صلعم کو اپنے پاس بلا لیا۔ اور اُن کے جاتے ہی لوگوں میں اختلاف پڑا۔ کوئی ثابت قدم رہا اور کوئی مرتد ہوگیا۔ کوئی مکاری و فریب پر آمادہ ہوا۔ اور کوئی انجام انتظار دیکھنے لگا لیکن خدا کی مہربانی سے تمہارا ایمان قائم رہا چنانچہ تم نے مرتدوں کا مقابلہ کیا اور غالب آگئے۔ اس کے صلے میں خدا بھی تم پر مہربان رہا اور تمہیں ترقی دی۔ یہاں تک کہ امت میں اختلاف پڑا۔ ایک گروہ طلحہؓ و زبیرؓ اور ام المومنین عائشہؓ کا طرفدار رہا۔ ایک گروہ نے کہا ہم اہل مغرب (یعنے معاویہ) کے طرفدار ہیں۔ اور ایک گروہ نے دعوی کیا کہ ہم عبد اللہ بن وہب راسبی (خارجی) کا ساتھ دیں گے مگر تمہارا قول یہی رہا کہ ہم بجز اپنے پیغمبر کے خاندان کے اور کسی کو نہیں جانتے انجام یہ ہوا کہ تمہارے ہاتھوں سے خدا نے مخالفین واقعہ جمل اور دشمنان نہروان کو ہلاک کیا لیکن یاد رکھو کہ نہروان والوں سے زیادہ خدا اور اہل بیت رسالت کا کوئی دشمن نہیں ہے۔ یہ لوگ ہماری جماعت سے الگ ہوگئے غلطی میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہمارے امام کو چھوڑ دیا ہے۔ ہمارا خون گرانا حلال سمجھتے ہیں۔ لہذا خبردار ایسے لوگوں کو اپنے گھروں میں پناہ نہ دو۔ اور نہ ان لوگوں میں سے کسی کو کوئی اپنے یہاں چھپائے اور کسی عربی نژاد کے لیے مناسب نہیں ہے کہ ان تفرقہ ڈالنے والوں کا دوست بنے۔

مجھ سے کہا گیا ہے کہ ایسے بعض لوگ ہمارے قبیلے کی حمایت میں ہیں اور میں اس کی تفتیش کرنے والا ہوں۔ اگر سچ نکلا تو ان کو قتل کر کے خدا کو خوش کروں گا کیونکہ اُن کو

ہلاک کرنا جائز ہے۔" پھر کہا "اے بنی عبد القیس، ہماری حالت، ہمارے مسلک، اور ہمارے
خیالات کے باعث مشہور ہو رہا ہے کہ ہم ان لوگوں کے دوست ہیں۔ لہٰذا اس سے بچو
اور خبردار ان لوگوں کو اپنے یہاں نہ آنے دو۔"

یہ تقریر کر کے صعصعہ بیٹھ گیا اور لوگ ایک دوسرے سے کہنے لگے۔ خدا ان لوگوں پر
لعنت کرے اور ہمیں ان کے شر سے بچائے ہم ہرگز ان لوگوں کو اپنے یہاں نہ جگہ
دیں گے۔ اور اگر ہمیں معلوم ہوا کہ ایسا کوئی شخص کسی کے گھر میں ہے تو فوراً حکومت کو خبر کر دیں گے
اور سب نے تو یہ کہا مگر سلیم جو اس صحبت میں موجود تھا خاموش رہا۔ بغیر اس کے کہ کوئی لفظ
زبان سے نکالے ایک دلی تکلیف کے ساتھ گھر کی طرف واپس چلا۔ نہ یہ پسند تھا کہ اپنے
عزیز خوارج کو گھر سے نکال کے ہدف ملامت بنے اور نہ یہ گوارا تھا کہ وہ لوگ اس کے گھر
میں پکڑے جائیں اور ان کے ساتھ خود بھی گرفتار ہو کے قتل ہو۔

خوارج کو پناہ دینے والا قبیلہ

گھر پہونچا تو دیکھا کہ مستورد کے رفقا جمع ہیں اور صعصعہ کی تقریر اور شیوخ کے وعدوں کا
تذکرہ کر رہے ہیں۔ مستورد نے اس جلسے کی کیفیت خود سلیم سے پوچھی۔ اس نے ساری گذشت
بیان کر دی اور کہا میں نے اس وجہ سے خود یہ بیان کیا کہ شاید آپ لوگوں کے دل میں
خیال گذرے کہ ہمیں آپ کا اپنے یہاں رہنا گوارا نہیں ہے۔" سب نے اس کا شکریہ ادا کیا
اور کہا "اب ہم لوگ خود ہی آپ کے یہاں سے چلے جائیں گے۔"

اب ان واقعات کی خبر ان خوارج کو پہونچی جو مغیرہ کے حکم سے مقید تھے ان میں سے
معاذ بن جوین نے ایک پرجوش قصیدہ کہہ کے شائع کیا جس میں آزاد خوارج کو لڑنے مرنے
اور سپاہ گری دکھانے پر آمادہ کیا۔ اس کا فوری اثر یہ ہوا کہ مستورد نے اپنے رفقا کو حکم دیا کہ
اس قبیلے سے نکل چلو اور سب جا کے مقام سورا میں جمع ہوں۔ اشارہ ہوتے ہی تین سو آدمی
سورا میں جمع ہو گئے اور سب نے مقام صراۃ کی طرف کوچ کیا۔

خوارج کے اس نقل و حرکت کی اطلاع مغیرہ کو ہوئی تو شیوخ عرب اور سرداران قبائل کو
جمع کر کے مشورہ کیا کہ اس فتنے کے مٹانے کے لیے کیا تدارک کیا جانا چاہیے اور ان کے
مقابلے پر کون بھیجا جائے۔ عدی بن حاتم نے کہا "ہم سب ان لوگوں کے دشمن ہیں
ان سے نفرت رکھتے ہیں اور آپ کے مطیع فرمان ہیں، آپ جسے مناسب سمجھیں روانہ فرما دیں۔"
معقل بن قیس نے کہا "یہاں جتنے لوگ حاضر ہیں ان میں سے جسے آپ حکم دیں گے

بجالائے گا۔ ہم سب ان کے دشمن اور ان کی ہلاکت کے آرزومند ہیں اور مجھ سے زیادہ شاید ان کا کوئی دشمن نہ ہوگا۔ لہذا مجھ ہی کو بھیجیے خدا نے چاہا تو ان کے شر کو مٹادوں گا۔ مغیرہ نے کہا "تو آپ ہی بسم اللہ کر کے روانہ ہوں"۔ یہ کہہ کر تین ہزار بہادروں کو ان کے ہمراہ کیا۔ اور اپنے کوتوال سے جو شیعیان علیؓ کے گروہ کا سردار تھا، کہا خاص اپنے شیعوں کو معقل کے ساتھ روانہ کرو، ان سے زیادہ کوئی گروہ ان خوارج کا دشمن نہیں ہے۔ یہ لوگ پہلے بھی خوارج سے لڑ چکے ہیں"۔

معقل سپہ سالار اسلام

اس موقع پر صعصعہ بن صوحان نے بھی اٹھ کر معقل کی تائید کی اور کچھ اور کہنا چاہتا تھا کہ مغیرہ نے کہا "بس موقوف کرو، تم فقط خطیب ہی خطیب ہو"۔ صعصعہ کو یہ ناگوار ہوا۔ اور مغیرہ کے روکنے کا یہ باعث تھا کہ صعصعہ کی نسبت انھوں نے سنا تھا کہ حضرت عثمانؓ پر طعن کرتا اور ان کو برا کہتا ہے۔ حضرت علیؓ کے فضائل بار بار بہ کثرت بیان کرتا اور ان کو سب سے افضل بتاتا ہے۔ یہ سن کر انھوں نے اس کو بلا کے سمجھایا تھا کہ میں بھی یہ سنوں کہ تم حضرت عثمانؓ کو برا کہتے اور حضرت علیؓ کی فضیلتیں بیان کرتے ہو۔ میں ان باتوں کو تم سے زیادہ جانتا ہوں لیکن اب یہ بادشاہ (معاویہ) غالب آچکا اور حکم جاری کردیا کہ لوگوں کے سامنے علیؓ کے عیوب بیان کیے جایا کریں۔ ایسا حکم ہونے پر بھی ہم بہت سی ایسی باتوں کو چھوڑ دیتے ہیں جن کا حکم ہے اور صرف ان باتوں کو زبان سے نکالتے ہیں جن سے مفر نہیں۔ تمھیں علیؓ کی فضیلتیں بیان کرنا ہیں تو گھر کے اندر بیٹھ کر اپنے لوگوں کے سامنے بیان کیا کرو۔ مسجدوں اور محفلوں میں علانیہ بیان کرنا اس کو ہمارا موجودہ خلیفہ نہیں برداشت کر سکتا"۔ صعصعہ نے اس ہدایت پر عمل کرنے کا تو وعدہ کرلیا مگر اس کی پوری پابندی نہ کی۔ اسی خیال سے جناب مغیرہ نے اس کو اس موقع پر روک دیا اور اس کو ناگوار ہوا۔

مغیرہ کا صعصعہ کو روکنا [illegible]

اس کا باعث

غرض معقل تین ہزار منتخب شیعیان علیؓ کو ہمراہ لے کر سورا میں پہنچے جہاں خوارج کا پڑاؤ تھا۔ مگر خوارج ان کے پہنچنے سے پہلے ہی بہرسیر کی طرف کوچ کر چکے تھے تاکہ دجلے کے پار اتر کے پرانے شہر مدائن میں قیام کریں جہاں خسروان عجم کی عمارتیں تھیں۔ وہاں کے عامل سماک بن عبید ازدی عبسی نے ان کو شہر کے باہر ہی روک کا۔ اور مستورد نے پیام بھیجا کہ عثمانؓ اور علیؓ دونوں سے تم علیحدگی اختیار کرو اور ہمارے دوست بن جاؤ"۔ سماک نے جواب دیا کہ اگر میں ایسا کروں تو بہت ہی برا شخص ہوں میں خود تم سے کہتا ہوں کہ مسلمانوں کا

معقل کی روانگی

ساتھ دو۔ اور وعدہ کرتا ہوں کہ تم کو امان دلوا دوں گا۔" مستورد نے نہ مانا اور تین روز تک
مدائن میں پڑا رہا۔ اسی اثنا میں سنا کہ معقل فوج لے کر قریب آپہونچے۔ فوراً اپنے رفیقوں
کے درمیان کھڑے ہو کر کہا "مغیرہ نے تمہارے مقابلے پر معقل کو روانہ کیا ہے۔ بتاؤ
تمہاری کیا رائے ہے؟" بعض نے کہا "ہم خدا کی راہ میں جہاد کرنے ہی کو تو گھر سے نکلے
ہیں جن لوگوں پر جہاد کرنا ہے وہ خود ہی آگئے اور ہمیں کہیں جانے کی ضرورت نہیں رہی۔ لہٰذا
ٹھہر کے معقل کا انتظار کیجیے ان کے آتے ہی خدا اپنی مرضی کے مطابق فیصلہ کر دے گا۔
بعض نے کہا "نہیں ہم کو یہاں سے کوچ کر کے اور مقامات میں جانا اور لوگوں کو اپنی طرف
بلا کے اپنی قوت بڑھانا چاہیے۔" یہ سن کر مستورد نے کہا "میری رائے بھی یہاں ٹھہرنے کی
نہیں ہے مصلحت یہ ہے کہ ہم آگے کی راہ لیں اور وہ لوگ ہماری تلاش میں خاک اڑاتے
پھریں یہاں تک کہ جاتے جاتے اپنے مرکز سے دور اور اپنے گروہ سے منقطع ہو جائیں
اسی پریشانی میں ہوں کہ ہم ناگہاں ان پر جا پڑیں۔"

مقابلے کے بارے میں خوارج کا مشورہ

مستورد کی رائے

اس رائے پر عمل ہوا۔ اور وہ لوگ مدائن سے کوچ کر کے جرجرایا میں پہونچے۔ وہاں جلے
کے پار اتر کے ارض جوخی میں پہونچے۔ اور مذار میں پڑاؤ ڈال کے ٹھہر گئے۔

خوارج مذار میں

اس زمانے میں اتفاقاً بصرے میں یہ واقعہ پیش آیا کہ وہاں کے والی ابن عامر نے ایک دن
پوچھا "خوارج کے بارے میں مغیرہ نے کیا کارروائی کی؟" لوگوں نے جو کچھ سنا تھا بیان
کر دیا۔ ابن عامر نے شریک بن اعور حارثی کو جو شیعیان علی میں ممتاز شخص تھا بلا کے کہا
"بے دین مستورد کے مقابلے پر جاؤ" چنانچہ شریک بھی وہاں سے تین ہزار شیعوں کو ہمراہ لے کے
چلا کہ مستورد کے فتنے کو مٹائے۔ یہ لوگ مقام مذار میں پہونچ گئے۔

انکے مقابلے کے لیے بصرے کا لشکر

ادھر معقل نے جو کوفے سے چلے تھے جب مدائن میں پہونچ کر سنا کہ خوارج چلے گئے تو
دیکھا کہ ہمراہیوں کو ان لوگوں کا چلا جانا اور سفر کی مزید دشواریاں جھیلنا گراں گزرا۔ فوراً اٹھ کے
ایک پرجوش تقریر سے ان کی ہمت بڑھائی۔ کہا "وہ لوگ اس خیال سے گئے ہیں کہ تم کو
اپنے تعاقب میں تھکائیں اور پریشان کریں۔ مگر اس میں تمھارے لیے کوئی اندیشے کی بات
نہیں جس قدر تم تھکو گے اس سے زیادہ وہ تھکیں گے۔" یہ کہا اور خوارج کے پیچھے کوچ کر دیا
یہاں سے کوچ کرتے وقت ابوالرواغ شاکری کو تین سو بہادروں پر افسر بنا کے بطریق مقدمۃ الجیش
آگے بڑھایا جو تیزی سے کوچ کر کے مقام مذار میں خوارج کے مقابلے پر جا پہونچا۔

معقل مدائن میں

انکا مقدمۃ الجیش ابوالرواغ خوارج کا سامنا

اور ہمراہیوں سے مشورہ کیا کہ ہمیں لڑائی چھیڑ دینی چاہیے یا اپنے سپہ سالار معقل کے آنے کا انتظار کریں؟ بعض لڑنے کے خلاف تھے اور بعض لڑنا چاہتے تھے۔ مگر ابوالرواغ نے کہا "معقل نے مجھے لڑنے سے منع کیا ہے"۔ آخر رائے قرار پائی کہ لڑائی تو نہ چھیڑی جائے مگر اُن کے سامنے ہی رہنا چاہیے۔ اسی بنا پر پڑاؤ ڈال دیا گیا! اور سب نے رات بھر پہرہ دے کر صبح کی۔

ان کا حملہ۔

صبح ہوتے ہی خوارج زور و شور سے اُن پر آ پڑے! اور اگرچہ دونوں حریفوں کے لشکر کی تعداد یکساں تھی مگر حملہ ہوتے ہی ابوالرداغ کے ہمراہی شکست کھا کے بھاگ گئے! ابوالرداغ نے غل مچایا "ٹھہرو ٹھہرو"۔ بھاگتے ہوؤں کو رد کا سنبھالا! اور اُن کو لے کر پھر خوارج پر حملہ کیا۔ مگر خوارج کے قریب تک پہونچ سکے قبل اس کے کہ ایک شخص بھی مارا جائے ان لوگوں نے پیٹھ پھیر دی۔ ابوالرداغ نے پھر نعرہ لگایا "خدا تمھاری ماؤں کو تم پر رلائے۔ پھر حوصلہ کر کے پلٹو تا کہ سردار معقل کے پہونچتے وقت ہم اُن کے قریب نظر آئیں شکست سے زیادہ رسوائی کی بھلا کون بات ہو سکتی ہے؟"

لشکر خلافت کو بار بار شکست اور ابوالرداغ کی کارگزاری

کسی نے پکار کے کہا "سچ ہے شرمندہ نہ ہونا چاہیے۔ اور سچ یہ ہے کہ ان لوگوں نے ہمیں شکست دے دی"۔ ابوالرواغ نے ڈانٹ کر کہا "خدا نہ کرے کہ تجھ سے اور لوگ بھی ہماری فوج میں ہوں۔ جب تک ہم میدان چھوڑ کے نہ چلے جائیں شکست نہ سمجھنا چاہیے۔ ہم ابھی پلٹ پڑیں اور دشمنوں کے قریب پہونچ جائیں تو ہماری حالت سدھر جائے۔ بس اتنا کرو کہ ہزار دباؤ پڑے تم دشمنوں کے قریب ہی رہو۔ زیادہ مجبور ہو تو ذرا سا پیچھے ہٹا دو پھر قدم جما دو۔ اس پر بھی وہ حملہ کریں اور تم میں مقابلے کی تاب نہ ہو تو اپنے قریب پناہ اور آڑ کی جو جگہ ملے اس کو اختیار کر لو لیکن جیسے ہی دشمن واپس جانے لگیں پھر اُن پر جا پڑو۔ غرض اسی طرح ٹالتے رہو تھوڑی ہی دیر میں ہمارا سارا لشکر آ پہونچے گا! اور ہم زبردست ہو جائیں گے"۔ لوگوں نے بہادر سردار کی ہدایت پر عمل کیا۔ اور دوپہر کے بعد تک لڑائی قائم رہی۔

اب ظہر کا وقت آیا۔ نماز پڑھنے کے لیے دونوں لڑائی سے رک گئے۔ اور عصر کے وقت تک خونریزی موقوف رہی۔

معقل کو اطلاع

معقل کو راہ گیروں اور دہقانیوں سے خبر ہو گئی تھی کہ اُن کے مقدمۃ الجیش اور خوارج سے مٹھ بھیڑ ہو گئی۔ اور خوارج آپ کے لوگوں کو مار مار کے ہٹا دیتے ہیں جو بھاگ بھاگ کے پلٹتے

اور مغلوب ہو ہو کر سنبھلتے ہیں۔ اپنے ہمراہیوں سے کہا ابوالرواغ سے امید نہیں کہ شکست کھا کے واپس آئے فوراً سات سو منتخب جوان مردوں کو لے کر نہایت تیزی سے چل کھڑے ہوئے اور باقی فوج میں اپنا قائم مقام محرز بن شہاب تمیمی کو مقرر کر گئے۔

اُن کا آ پہونچنا۔

میدان کارزار کے قریب پہونچ کر اور غبار جنگ کو دور سے دیکھ کر معقل نے ہمراہیوں سے کہا ایسے طریقے سے چلو کہ دشمنوں کا سامنا ہو جائے مگر ہمارے ساتھیوں کو ہمارے آ پہونچنے کی خبر نہ ہو۔ چنانچہ پہلو بچا کے خوارج کے مقابل جا پہونچے مگر پہونچتے پہونچتے شام ہو گئی اور لڑائی دوسرے دن پر اٹھا رہی معقل نے اپنے ہمراہیوں کے ساتھ۔ ابوالرواغ نے اپنے ہمراہیوں کے ساتھ اور خوارج نے الگ نماز پڑھی۔ صبح ہونے سے پہلے ابوالرواغ کو معقل کے آنے کی خبر ہو گئی۔ جا کے ملا اور کہا خوارج کے حملے نہایت سخت ہیں آپ اپنی جوانمردی پر غرہ نہ کریں۔ بلکہ مناسب یہ ہوگا کہ اپنے لشکر کو لے کر میری فوج کے پیچھے ٹھہریں۔ اور انھیں شکست نہ کھانے دیں۔ معقل نے اس رائے کو قبول کر لیا اور یہی تجویز قرار پا گئی تھی کہ یکایک خوارج آ پڑے اور ایسی شدت سے حملہ کیا کہ سارے لشکر کے قدم اکھڑ گئے۔ معقل نے یہ حالت دیکھی تو گھوڑے پر سے اتر پڑا اور ابوالرواغ اور دوسو جانباز بھی اُس کے ساتھ ہوئے۔ یہ سب اسی طرح قدم جمائے کھڑے تھے کہ گویا انھیں گڑی ہوئی ہیں۔ مستورد نے صف شکن دھاوا کیا تو یہ لوگ نیزوں اور تلواروں سے پیش آئے لیکن تھوڑی ہی دیر میں اسقدر دباؤ پڑا کہ یہ لوگ بھی پیچھے ہٹنے لگے۔ "سکین بن عامر نے جو مسلمانوں کا ایک نامور بہادر تھا نعرہ لگایا بھاگ کے کہاں جاتے ہو؟ تمھارے سردار قدم جمائے ہوئے جان بازی کر رہے ہیں اور تم ہٹے جاتے ہو۔ تمھیں شرم نہیں آتی؟ یہ کہہ کر اس نے دشمنوں پر حملہ کیا اور ساتھ ہی پسپا ہونے والوں کا غالب گروہ بھی پلٹ پڑا۔ اس کے بعد معقل نے ایسی شجاعت دکھائی کہ خوارج کو پیچھے ڈھکیل کر اُن کے خیموں میں گرا دیا۔

دوسرے دن کی لڑائی اور بصرہ لشکر خلافت کو شکست معقل ابوالرواغ کی شجاعت۔

میدان کی یہی حالت تھی کہ محرز بن شہاب باقی ماندہ فوج کے ساتھ آ پہونچا۔ اور مسلمانوں کا حوصلہ بڑھ گیا معقل نے ان لوگوں کو میمنہ و میسرہ میں تقسیم کر دیا۔ اور حکم دیا کہ صبح تک سب اپنی اپنی جگہ پر قدم جمائے کھڑے رہیں۔ پو پھٹتے ہی حملہ ہوگا"۔

سارا لشکر آ گیا۔

صبح کا دونوں طرف انتظار ہو رہا تھا کہ خارجیوں کے ایک جاسوس نے انھیں خبر دی کہ شریک بن اعور بھی بصرے کی تین ہزار فوج کے ساتھ اُن کے مقابلے پر آ گیا مستورد نے

لشکر بصرہ بھی قریب آ گیا۔

یہ حال سن کر اپنے لوگوں سے کہا "اب میری رائے نہیں کہ ان سب کے مقابلے پر ہم اپنی جوشِ شجاعت کا امتحان دیں۔ لہذا مناسب یہ ہے کہ جس طرف سے ہم آئے ہیں اسی طرف واپس روانہ ہوں اور چونکہ ہم کوفے کے علاقے میں ہوں گے اس لیے امید نہیں کہ بصرے والے اس علاقے میں قدم رکھیں" سب نے سردار کے حکم کو قبول کیا۔ کچھ دیر تک گھوڑوں کو ستانے کا موقع دیا۔ پھر اندھیرے کے دامن میں چھپے ہوئے قریب کی ایک بستی میں گئے۔ وہاں سے ایک رہبر ساتھ لیا اور کوفے کی طرف کوچ کر دیا۔

خوارج رات کو چلے گئے

معقل نے صبح کو میدان دشمنوں سے خالی پایا تو خبر منگوائی اور معلوم ہوا کہ خوارج یہاں سے چلے گئے۔ اندیشہ ہوا کہ یہ بھی دشمنوں کا فریب نہ ہو۔ باقی رات جاگتے اور پہرہ دیتے گذری۔

صبح کو شریک اپنے لشکر کے ساتھ معقل سے ملا اور اپنے آنے کے حالات بیان کیے۔ بعد ازاں شریک کی رائے ہوئی کہ ہمیں بھی معقل کے ساتھ ہو جانا چاہیے مگر ساتھ والوں نے نہ مانا۔

ابوالرواغ ایک تعاقب میں

اب معقل نے ابوالرواغ کو بلا کے حکم دیا کہ "خوارج کا تعاقب کرو" اس نے کہا "جتنے آدمی میرے جھنڈے کے نیچے ہیں اتنے ہی اور دیجیے تاکہ میری قوت ان سے زیادہ ہو جائے" معقل نے منظور کیا اور چھ سو سوار اس کے ہمراہ کیے۔ ان لوگوں کو لے کر اس نے تیزی سے ساتھ کوچ کیا اور مقام جرجرایا میں خوارج کو پا لیا۔ وہ لوگ پہونچ کے اترے ہی تھے کہ ابوالرواغ سر پر جا پہونچا۔

اس کا اور دشمنوں کا سامنا

خوارج نے ان لوگوں کو دیکھتے ہی آپس میں کہا "ان سے لڑنا مقابل ان لوگوں کے آسان ہے جن سے آئندہ سابقہ پڑنے والا ہے" اور فوراً زور شور سے حملہ کر دیا۔ یہ ایسا زبردست حملہ تھا کہ ابوالرواغ کے ہمراہیوں کو شکست ہو گئی۔ فقط سو آدمی اپنے سردار کے ساتھ ثابت قدم رہے۔ ابوالرواغ انہیں چند بہادروں کی قوت پر برابر مقابلہ کر رہا تھا اور اشعار رجز خوانی اس کی زبان پر تھے۔ اسے میدان میں جما ہوا دیکھ کر مفرور سپاہی پھر واپس آئے اور چاروں طرف سے ایسی یورش کی کہ خوارج کو ہٹنا پڑا۔ اور اپنے پڑاؤ کے اندر داخل ہو گئے۔

خوارج کی فتح پھر ان کا پسپا ہونا

مستورد نے جب یہ حالت دیکھی اور خیال کیا کہ اگر معقل پورے لشکر کے ساتھ آگیا تو ہم سب ہلاک ہوں گے تو کل ہمراہیوں کو لے کر دجلے کے اس پار اتر گیا اور علاقہ بہرسیر میں پہونچا۔ مگر ابوالرواغ نے یہاں بھی پیچھا نہ چھوڑا۔ ساباط میں پھر دونوں ایک دوسرے کے مقابل صف آرا ہوئے۔ اس موقع پر مستورد نے اپنے لوگوں سے کہا "یہ معقل کی فوج کے

دوبارہ بہرسیر میں مقابلہ

منتخب لوگ ہیں۔ اگر مجھے اطمینان ہوتا کہ ان لوگوں سے ایک ساعت بھی پہلے پہونچ سکوں گا۔ تو فوراً جاکے اُس کے لشکر پر حملہ کر دیتا۔" پھر جاسوسوں کو دوڑا کے پتہ لگایا کہ معقل مقام دیلمی کے قریب یہاں سے تین فرسخ پر اُترا ہوا ہے جو مقام نہر ملک کے اُس پار ہے۔ سنتے ہی کوچ کر کے ساباط کے پل پر پہونچا جو اس ندی پر تھا۔ پار اُتر کے پل توڑ دیا اور معقل کی طرف چلا۔

مستورد کی چالاکی۔

یہاں ابوالرواغ نے خوارج کو سامنے سے جاتے دیکھا تو اپنے لشکر کے ساتھ جا کے ایک صحرا میں پڑاؤ ڈال دیا جو مدائن اور ساباط کے درمیان میں واقع تھا۔ اُس کا خیال تھا کہ لڑائی کے لیے یہ اچھی جگہ ہے۔ میں یہیں ٹھہر کے دشمنوں سے مقابلہ کروں گا۔ چنانچہ خاموش بیٹھا خوارج کے آنے کا انتظار کر رہا تھا۔ اور مستورد خوارج کو لے کر معقل پر جا پڑا۔

ابوالرواغ رکتے ہیں۔

مستورد معقل پر جا پڑا۔

معقل کے لوگ بے خوف تھے۔ اِدھر اُدھر منتشر ہو رہے تھے۔ کوچ کی تیاریاں تھیں۔ جس خیال سے کچھ لوگ آگے بڑھ گئے تھے۔ معقل نے فوراً جھنڈا زمین میں گاڑ دیا گھوڑے سے اُترا اور ساتھیوں سے للکار کے کہا "خدا کے بندو پیدل ہو جاؤ۔" سنتے ہی تقریباً دو سو جوانمرد پاپیادہ ہو گئے۔ اور آناً فاناً میں خوارج اُن پر ٹوٹ پڑے۔ معقل اور اُس کے رفقا نے گھٹنے ٹیک کر نیزے سامنے تان لیے۔ اور دشمنوں کو انھیں پر لیا۔ خوارج کا اُن پر زور نہ چلا تو انھیں چھوڑ کر اُن کے گھوڑوں پر جا پڑے۔ اور اُن کے اور گھوڑوں کے درمیان حائل ہو گئے گھوڑوں کی اگاڑیاں پچھاڑیاں کاٹ دیں جو چاروں طرف بھاگ گئے۔ بعد ازاں خوارج نے معقل کی منتشر سپاہیوں پر حملہ کیا۔ انھیں الگ الگ کر کے اُن میں تفرقہ ڈالا۔ اور پھر معقل کی طرف رخ کیا۔ وہ لوگ اب تک اسی طرح نیزے تانے اپنی جگہ پر جمے ہوئے تھے۔ خوارج پیشتر کی طرح اب بھی اُن پر کامیاب نہ ہوئے۔ یہ دیکھ کر مستورد نے اپنے لوگوں سے کہا دو حصوں میں تقسیم ہو جاؤ۔ نصف پیدل ہو جائیں اور نصف گھوڑوں کی پیٹھ پر رہیں۔

معقل کی ثابت قدمی۔

انکی کارستانی۔

اس کے بعد جو یورش ہوئی تو معقل کے بہادروں کو سخت مصیبت کا سامنا ہوا۔ موت آنکھوں کے سامنے نظر آ رہی تھی۔ مگر خدا کو بچانا تھا کہ یکایک ابوالرواغ اپنے لشکر کے ساتھ آ پہونچا اُس کے خلاف اُمید آنے کا باعث یہ ہوا کہ جب دیر تک خوارج مقابلے پر نہ آئے تو اُس نے خبر لانے کو جاسوس دوڑائے جنھوں نے خبر دی کہ خوارج کا تو پتہ نہیں مگر ساباط کا پل ٹوٹا ہوا ہے۔ خوارج نے غالباً اس خیال سے اس کو توڑ دیا ہے کہ معقل کا لشکر آپ کی مدد نہ کر سکے۔

ابوالرواغ آ پہنچا۔ اس کے آنے کا باعث۔

ابوالرواغ نے کچھ دیر سوچا پھر کہا۔ اس دھوکے میں نہ رہو۔ اگر ایسا ہوتا تو وہ آ کے مقابلہ کرتے معلوم ہوتا ہے کہ خوارج نے معقل ہی کے لشکر پر حملہ کر دیا ہے اور پل اس لیے توڑا ہے کہ ہم سے ان کو مدد نہ مل سکے۔ جلدی چلو۔ جلدی چلو۔ فوراً گاؤں والوں کو جمع کر کے جھٹ پٹ پل بندھوایا۔ اور معقل کے پڑاؤ کی طرف چلا تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ معقل کے لشکر والے ملے جو شکست کھا کے بھاگ آئے تھے۔ انھیں للکار کے اپنے ساتھ لیا اور ان سے سنا کہ خوارج کے حملہ سے سارے لشکر کو شکست ہو گئی۔ صرف معقل اور ان کے چند رفیقوں کو ہم میدان میں قدم جمائے چھوڑ آئے ہیں لیکن گمان غالب یہ ہے کہ اس وقت تک وہ زندہ نہ بچے ہوں گے۔" سنتے ہی ابوالرواغ نے اور تیزی سے گھوڑے بڑھائے۔

میدان میں پہونچا تو یہ دیکھ کر اطمینان ہوا کہ معقل کا علم اپنی جگہ پر قائم ہے اور بہادر ہمراہیان معقل مقابلہ کر رہے ہیں۔ فوراً خوارج پر حملہ کر دیا اور انھیں بہت دور تک مار کے ہٹا دیا یہاں تک کہ لڑتا بھڑتا معقل کے پاس جا پہونچا۔ اسے اس حال میں پایا کہ اپنے لوگوں سے آگے بڑھا ہوا ہے اور انھیں للکار للکار کے بڑھا رہا ہے۔ ابوالرواغ کے پہونچ جانے سے مسلمانوں کا حوصلہ بڑھ گیا تھا۔ سب نے مل کر بڑے زور و شور سے حملہ کیا۔ مستورد نے جو یہ حال دیکھا تو وہ اور اس کے رفقا گھوڑوں سے اتر پڑے اور بڑی دیر تک سخت تلوار چلتی رہی۔

نہایت شدید خونریزی ہو رہی تھی کہ مستورد نے معقل کو پکارا اور کہا "بہادر ہو تو میرے مقابلے پر آؤ۔" معقل فوراً تیار ہو گیا۔ ساتھیوں نے ہزار روکا ایک نہ سنی اور مستورد کے سامنے جا پہونچا۔ اس کے ہاتھ میں تلوار تھی اور مستورد کے ہاتھ میں نیزہ۔ رفیقوں نے معقل کے سامنے نیزہ پیش کیا کہ آپ بھی نیزہ لے کر مقابلہ کیجیے۔ مگر نہ مانا اور تلوار کھینچ کے جھپٹا۔ مستورد نے تاک کے اس کے سینے پر اس زور سے نیزہ مارا کہ پیٹھ توڑ کے نکل گیا۔ مگر اسی نیزے میں چھدا ہوا بڑھا اور قریب پہونچ کے مستورد کے سر پر تلوار کا ایسا بھرپور ہاتھ مارا کہ دماغ تک کاٹ گئی اور دونوں حریفوں نے گر کے زمین پر ایک ساتھ جان دی۔

معقل نے مقابلے پر آتے وقت وصیت کر دی تھی کہ میں مارا جاؤں تو عمرو بن محرز تمیمی فوج کی سرداری کرے۔ اس نے فوراً جھنڈا بلند کر کے حملہ کیا تو ایسی سخت لڑائی ہوئی کہ خوارج میں سے بجز پانچ یا چھ آدمیوں کے کوئی زندہ نہ بچا۔

اسی سنہ ۴۳ھ کے خاتمے پر حج کا موسم آیا تو مروان بن حکم نے جو حکومت مدینہ پر

اس کا حملہ

مستورد اور معقل کا مقابلہ

اور دونوں کا مارا جانا

خوارج کا استیصال

اسی سال سعید بن ... اور ... اسلام

ناموس تھا جج کرایا۔ اور ۴۴ھ شروع ہوا جس کے آغاز ہی میں نامور غازی اسلام حضرت خالد بن ولید کے فرزند عبدالرحمٰن نے بلاد روم پر اور بسر بن ارطاۃ نے جو معاویہ کی طرف سے امیر البحر کی خدمت انجام دیتے تھے سمندر میں جہاد کیا۔

ابن عامر کی معزولی۔

۴۴ھ کا اہم واقعہ یہ ہے کہ عبداللہ بن عامر کو جناب معاویہ نے بصرے کی حکومت سے معزول فرما دیا۔ وہ بُردبار، کریم النفس اور رحمدل بزرگ تھے یہاں تک کہ

ان کی کمزوری۔

بدمعاشوں اور فتنہ انگیزوں کے ساتھ بھی سخت گیری کا برتاؤ نہ کرتے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بصرہ فتنوں اور فسادوں سے بھر گیا مجبور ہو کر انھوں نے اپنی دشواریاں زیاد پر ظاہر کیں۔ زیاد نے کہا "اس کی تدبیر بس ایک ہی ہے کہ تلوار کھینچ لیجیے۔" کہا "مگر مجھے یہ پسند نہیں کہ ان کی اصلاح کی کوشش میں اپنے نفس کو خراب کروں۔"

ان کا وفد دمشق میں۔

اس کے بعد انھوں نے اپنا ایک وفد جناب معاویہ کی خدمت میں بھیجا ان کے وکلا دمشق ہی میں تھے کہ کوفے کا ایک وفد بھی وہاں پہونچا جس میں عبداللہ بن اوفی

ابن کوا نے معاویہ سے انکی شکایت کی۔

ملقب بہ ابن کوا بھی تھا جناب معاویہ نے ان لوگوں سے عراق کے اور خصوصاً بصرے کے حالات پوچھے ابن کوا نے کہا امیر المومنین۔ بصرے والوں کو تو وہاں کے بدمعاش کھا گئے اسلیے کہ ابن عامر نہایت کمزور آدمی ہے اور انکی کمزوری سے حکومت بھی بدمعاشوں کے مقابلے میں کمزور ہے" حضرت معاویہ نے کہا بصرے کے وفد کے لوگ خود ہی یہاں موجود ہیں۔ تم کو ان کے شہر کا حال بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔

اس کے ساتھ ابن عامر کا ایسا بہتر سلوک۔

بصرے کا وفد واپس آیا تو ان لوگوں نے ابن عامر سے بیان کر دیا کہ جناب معاویہ کے دربار میں ابن کوا نے آپ کی شکایت کی تھی"۔ اس پر انھیں سخت غصہ آیا۔ پوچھا "عراق میں ابن کوا کا سب سے بڑا دشمن کون ہے؟" بتایا گیا کہ عبداللہ بن ابی شیخ یشکری"۔ ابن عامر نے فوراً اس شخص کو والی خراسان مقرر کر دیا۔ ابن کوا نے یہ خبر سنی تو کہا "ابن وجبا جو ابن ابی عامر کا گمان ہے کہ عبداللہ کے والی خراسان مقرر ہونے سے مجھے ضرر پہنچے گا مگر وہ جاہل ہے۔ میری تمنا تو یہ ہے کہ قبیلہ یشکر کے جتنے لوگ ہیں سب میرے دشمن ہو جاتے اور وہ سب کو ہیں نہ کہیں کا والی مقرر کرتا" بعض لوگ کہتے ہیں کہ ابن عامر نے اس موقع پر عبداللہ یشکری کو نہیں بلکہ طفیل بن عوف یشکری کو حاکم خراسان مقرر کیا تھا۔

طریقہ معزولی کی دو روایتیں پہلی روایت۔

حضرت معاویہ نے یہ حالات معلوم ہونے پر کیا کارروائی کی۔ اس میں مورخین نے دو روایتیں نقل کی ہیں۔ ایک یہ کہ قاصد بھیجکر عبداللہ بن عامر کو دمشق میں بلوایا۔ اور ملاقات

کے بعد انھیں اپنے علاقے پر جانے کا حکم دیا۔ مگر جب رخصت کرنے لگے تو کہا "میں
تم سے تین باتیں کہتا ہوں اور امید ہے کہ تم سب کو منظور کر لوگے۔" ابن عامر نے جواب
دیا "اگر میں ام حکیم کا بیٹا ہوں تو سب کو منظور کروں گا۔" معاویہ نے کہا "بہتر" پہلی بات
یہ ہے کہ "ولایت بصرہ کو بغیر ناراض ہوئے چھوڑ دو۔ دوسری یہ کہ عرفہ میں تمھارا جو کچھ مال و اسباب
ہے اس کو میرے نام پر ہبہ کردو۔" تیسری یہ کہ "مکے میں تمھارے جتنے مکان ہیں سب مجھے
دے ڈالو۔" ابن عامر نے تینوں باتوں پر "منظور" کہا اور حکومت و جائداد سب سے دست بردار
ہو گئے۔ اب ابن عامر نے کہا "امیر المومنین میں بھی تین باتیں کہتا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ
آپ بھی انھیں منظور فرمائیں گے۔" کہا "اگر میں ہند کا بیٹا ہوں تو تینوں باتیں قبول کروں گا۔"
ابن عامر کی تین باتیں یہ تھیں۔ اول یہ کہ "عرفہ میں میرا جو کچھ مال ہے اس کو آپ واپس فرمادیں۔"
دوم یہ کہ "حکومت بصرہ کے متعلق آپ مجھ سے کسی قسم کی حساب فہمی نہ کریں۔" سوم یہ کہ "اپنی
بیٹی کا عقد میرے ساتھ کردیں۔" جناب معاویہ نے بھی ان سب کو منظور فرمالیا۔

دوسری روایت

دوسری روایت جو قرین قیاس ہونے کے باعث زیادہ صحیح معلوم ہوتی ہے یہ ہے کہ
حضرت معاویہ نے ابن عامر سے کہا "دو صورتوں میں سے ایک کو تم اختیار کرو۔ پہلی یہ کہ تم حکومت
بصرہ پر برقرار رہو اور میں تمھاری کارروائیوں کی تفتیش و تحقیق کروں اور حساب مانگوں۔ دوسری
یہ کہ تم حکومت بصرہ سے علحدہ ہو جاؤ۔ اور کسی قسم کی باز پرس تم سے نہ کی جائے۔" ابن عامر نے
دوسری صورت اختیار کی حکومت بصرہ سے علحدہ ہو گئے اور حضرت معاویہ نے ان کی جگہ
حرث بن عبداللہ ازدی کو والی بصرہ مقرر فرمایا۔

# چوتھی فصل

## حضرت حسنؓ کی مبارک زندگی کا آخری زمانہ

معاویہ کا حج۔ مقصورہ یعنے محراب مسجد۔ حریث حاکم بصرہ۔ زیاد حاکم بصرہ۔ مغیرہ کی چالاکی۔ زیاد کی تقریر بصرہ میں۔ اُن کی سیاست۔ ایک خارجی کو جواب۔ زیاد کے انتظامات۔ اپنے حکم کی سخت پابندی۔ اکثر صحابہ سے کام لیا۔ عربی خط کی اصلاح۔ باڈی گارڈ۔ ولایت خراسان کی تقسیم۔ غلام نے آقا کو سزا دلوائی۔ بابت کا وحشی ہونا۔ عبدالرحمٰن بن خالد کی وفات۔ اُن کو زہر دیا گیا۔ قاتل سے انتقام۔ پھر خوارج کی شورش۔ مستورد خارجی کا انجام۔ حظیم خارجی کا انجام۔ عبداللہ بن عاص کی معزولی۔ معاویہ بن خدیج والی مصر۔ سلسلۂ جہاد جاری رہا۔ روم پر زبردست حملہ۔ یزید کی عیش پرستی۔ اُس کا مجبوراً جہاد روم پر جانا۔ نامور مجاہدین قسطنطنیہ پر حملہ۔ عبدالعزیز کی بہادرانہ شہادت۔ ایک مضبوط دل والا باپ۔ اسی جہاد کا حال۔ عیسائیوں کی زبانی۔ گبن کی ایک فاش غلطی۔ اُس کا بیان۔ محاصرۂ قسطنطنیہ۔ اہل قسطنطنیہ کا سختی سے روکنا۔ محاصرے کی مدت۔ عربوں کا بیڑا کرار ہٹ۔ اُن کا ناکام واپس ہونا۔ ابوایوب کی وفات۔ ناکامی کا بُرا اثر۔ آور ذبیل حلم۔ گبن کے ماخذ۔ وہ قابل اعتبار نہیں ہیں۔ مروان کی معزولی۔ سعید بن عاص حاکم مدینہ۔ حضرت حسنؓ کی وفات۔

۴۴ھ کے آخر میں خود حضرت معاویہ نے شام سے سفر کر کے حج کیا اور خود ہی امیر حج تھے۔ مروان کے طرزِ عمل سے ناراض تھے اور گو کہ ابھی معزول کرنا مناسب نہیں خیال کرتے تھے مگر یہ بھی نہ پسند کیا کہ سال گذشتہ کی طرح وہ پھر حاکم حج بنایا جائے۔ قاتل خارجی کے حملہ کے بعد حضرت معاویہ نے امام کے بحفاظت کھڑے ہونے کے لیے جامع دمشق میں مقصورہ بنوایا جس سے مراد وہ محراب ہے جو منبر کے برابر کیلئے امام کے کھڑے ہونے کے لیے عام مسجدوں میں بنائی جاتی ہے۔ اس واقعے سے پیشتر اس کا رواج نہ تھا۔ اس سال مروان نے جامع دمشق کی سی محراب مسجد نبوی میں بھی بنوا دی۔ اور بعد ازاں اس کا عام رواج ہو گیا۔ یہاں تک کہ اب شاذ و نادر ہی کوئی مسجد ہو گی جس میں یہ نہ ہو۔

مقصورہ یعنے محراب مسجد

حرث حاکم بصرہ

حرث بن عبد اللہ ازدی کا حاکم بصرہ مقرر ہونا ہم ابن عامر کی معزولی کے ساتھ ہی بیان کر چکے ہیں مگر دراصل اُن کا تقرر سنہ ۴۴ھ کے آغاز میں ہوا حرث نے عبد اللہ بن عمرو ثقفی کو اپنی طرف سے بصرے کا کوتوال مقرر کیا لیکن حرث کو چار مہینے سے زیادہ حکومت کرنا نصیب نہ ہوا۔ اس کا باعث غالباً یہ ہوا کہ ابن عامر کے زمانے میں جو بدنظمی پیدا ہوئی تھی وہ بدستور قائم رہی۔ اور جو فتنے اٹھ کھڑے ہوئے تھے اسی طرح قائم تھے چنانچہ حضرت معاویہ نے تقرر کے چار ہی مہینے بعد انھیں معزول کر کے زیاد کو حاکم بصرہ مقرر کر دیا۔ جس پہ فی الحال نہایت مہربان تھے اور نیا نیا اپنے نسب و خاندان میں شامل کیا تھا۔

زیاد حاکم بصرہ

مغیرہ کی چالاکی

زیاد جب معاویہ سے مل کر اور صفائی کر کے کوفے میں واپس آئے تو وہیں کی حکومت ملنے کے امیدوار تھے مغیرہ کو جو کوفے کے حاکم اور بڑے ہوشیار بزرگ تھے اس کا پتہ لگ گیا۔ کمال دانائی کے ساتھ دمشق میں معاویہ کے پاس جا کر حکومت کوفے سے استعفا پیش کر دیا۔ اور کہا "مجھے علاقۂ الجزیرہ کے شہر قرقیسیا میں رہنے کو مکانات دیجیے تا کہ اپنے احباب بنی قیس میں سکونت اختیار کروں۔" مغیرہ کی چالاکی اور گہری پالسی سے معاویہ کو اندیشہ ہوا۔ کہا "نہیں آپ کوفے ہی میں جا کر اپنی خدمت انجام دیں استعفا دینے کی ضرورت نہیں ہے۔" مغیرہ نے اپنے استعفے پر پھر اصرار کیا اور کہا "میں اب حکومت کرنا نہیں چاہتا۔" جناب معاویہ کو اور کھٹکا پیدا ہوا اور زبردستی سمجھا بجھا کے انھیں کوفے میں واپس کیا اس کارروائی نے اُن کی حکومت کو اس قدر قوی اور مضبوط کر دیا کہ کوفے میں داخل ہوتے ہی زیاد کو شہر سے نکل جانے کا حکم دیا۔

بعض راویان اخبار گذشتہ واقعہ کے خلاف یہ کہتے ہیں کہ مغیرہ دمشق میں نہیں گئے بلکہ معاویہ نے خود ہی زیاد کو لکھا کہ تم کوفہ چھوڑ کے بصرے چلے جاؤ۔ اس کے چند ہی روز بعد حرث کو معزول کر کے انھیں وہاں کا حاکم مقرر کر دیا۔ ربیع الآخر سنہ ۴۵ھ میں زیاد نے حکومت بصرہ کی باگ اپنے ہاتھ میں لی۔ اور اسی دن سے بدنظمیوں اور فتنوں کے مٹانے کی کارروائی شروع کر دی۔ چنانچہ والی مقرر ہوتے ہی انھوں نے تمام لوگوں کو مسجد جامع میں جمع کر کے ایک زبردست تقریر کی جس میں حمد الٰہی کے بعد کہا "خدا کی نعمتوں اور احسانوں پر اس کا شکر اور اس سے زیادہ نعمتوں کے ملنے کی دعا۔ خداوندا جس طرح تو نے ہمیں نعمتیں عطا کی ہیں اسی طرح اُن نعمتوں کا شکر گزار رہنے کی بھی توفیق دے۔"

زیاد کی تقریر بصرے میں۔

اس کے بعد لوگوں کی بیہودگیوں جہالتوں اور بدنظمیوں کا حال بیان کر کے اہل شہر کو نہایت سخت دھمکیاں دیں سخت گیری کا خوف دلایا اور حکم دیا کہ خبردار کوئی شخص رات کو گھر سے نہ نکلے جو نکلے گا بے تحقیق و بلا تامل قتل کر ڈالا جائے گا۔ پھر کہا تم لوگوں نے نئے نئے جرم ایجاد کیے ہیں اور ہم نے نئی نئی سزائیں تجویز کی ہیں جو کسی کو دریا میں ڈبوئے گا اسے ہم ڈبوئیں گے جو کسی کے گھر میں آگ لگائے گا اسے ہم زندہ جلائیں گے جو کسی کے گھر میں سیند دے گا ہم اُس کے سینے اور دل میں سوراخ کریں گے جو کسی قبر کو کھودے گا اُسے ہم اسی قبر میں زندہ دفن کر دیں گے اپنے ہاتھوں اور زبانوں کو مجھ سے روکو اور میں بھی اپنے ہاتھوں اور زبانوں کو تم سے روک لوں گا کسی کی نسبت بھی میں نے سنا کہ عام اہل شہر کے خلاف ہے فوراً اس کا سر اڑا دوں گا۔ عمر بھر کا خوب ڈرایا دھمکایا اور صاف کہہ دیا کہ میں کسی کی عزت و رعایت نہ کروں گا جس کا حق ہوگا اس کو دلواؤں گا اور جو مجرم ہوگا اسے سزا دوں گا۔ کوئی فریادی آدھی رات کو بھی آئے تو بے روک ٹوک میرے پاس پہنچ جائے گا۔ لہٰذا ڈرو اور سنبھلو قبل اس کے کہ میں سزا دینے پر آمادہ ہوں۔

یہ تقریر سنتے ہی سب کے ہوش اڑ گئے۔ اس جلسے میں عبداللہ بن اہتم نے اٹھ کر کہا یا امیر واقعی خدا نے آپ کو دانائی، حکمت اور فیصلہ کرنے کی قوت عطا کی ہے۔ زیاد نے نا گواری سے ساتھ کہا "جھوٹ نہ کہو۔ یہ بات نبی اللہ داؤد علیہ السلام کے لیے خاص تھی۔ پھر احنف نے اٹھ کر کہا یا حضرت امیر آپ نے خوب فرمایا تعریف امتحان کے بعد اور شکر سخاوت کے بعد ہوتا ہے ہم کسی شخص کی تعریف نہیں کرتے جب تک اسے پرکھ نہیں لیتے۔" زیاد بولا۔ ہاں یہ البتہ تم نے ٹھیک کہا۔"

ابو بلال مرداس بن اویہ نام ایک خارجی اٹھا اور کہا "گو خدائے تعالیٰ نے تو آپ کے خلاف کہا ہے۔ قرآن میں ارشاد ہوتا ہے وابراہیم الذی وفی الا تزر وازرۃ وزر اخری و ان لیس للانسان الا ما سعیٰ[1]"۔ لہٰذا بہ نسبت آپ کے خداوند تعالیٰ نے ہم سے اچھا وعدہ کیا ہے زیاد نے کہا "سنو جس بات کو تم اور تمہارے لوگ چاہتے ہیں اس کے پورے ہونے کی کوئی تدبیر بجز سخت خونریزی کے نہیں ہے۔"

ایک خارجی کو جواب۔

اچھی سیاست۔

---

[1] پوری آیت اس طرح ہے "ام لم ینبا بما فی صحف موسیٰ الیٰ آخرہ (ترجمہ) کیا اس کو اس بات کی خبر نہیں پہنچی جو موسیٰ اور ابراہیم کے صحیفوں میں جس نے احکام کا پوری تعمیل کی۔ لکھی ہوئی ہے کہ کوئی شخص دوسرے کے گناہ کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ اور یہ کہ انسان کو اتنا ہی ملیگا جتنی اُس نے کوشش کی۔

زیاد کے انتظامات

اس کے بعد زیاد نے عبداللہ بن حصین کو اپنا صاحب شرطہ یعنی کوتوال مقرر کیا۔ اور جو انتظامی احکام اس نے دیے تھے اُس کے نفاذ کے پیچھے لوگوں کو اس قدر مہلت دی کہ اس کا حکم بصرہ کے گوشہ تک پہونچ جاتے کی اس کو اطلاع مل گئی اس کے بعد وہ نماز عشا دیر کو پڑھتا اور حکم دیتا کہ کوئی شخص سورہ بقرہ یا اسی مقدار میں قرآن کے کسی حصہ کو ترتیل سے پڑھ جائے اس سے فارغ ہونے کے بعد اس قدر انتظار کرتا کہ کوئی شخص بصرہ کی اخیر آبادی تک پہونچ جائے اب کوتوال کو حکم دیتا کہ گشت کرے۔ کوتوال گشت کرتا اور جس شخص کو پاتا قتل کر دیتا۔

اپنے حکم کی سخت پابندی

زیاد اپنے احکام کی پابندی میں اس قدر سخت تھے کہ ایک رات کو ایک بدوی سڑکوں پر گشت کرتا ملا اور پکڑ لایا گیا۔ زیاد نے پوچھا کیا تمہیں باہر نکلنے کی ممانعت کا حال نہیں معلوم تھا۔ اس نے کہا خدا کی قسم میں نے اس حکم کو نہیں سنا۔ اپنی دودھ دینے والی بکری کو دیہات سے لیے آتا تھا کہ رات ہو گئی۔ زیاد نے کہا بخدا مجھے بھی معلوم ہوتا ہے کہ تو سچا ہے لیکن مجبوری یہ ہے کہ تیرے مارے جانے میں امت کی اصلاح ہے۔" یہ کہہ کے اس کے قتل کا حکم دیا اور وہ بیگناہ مار ڈالا گیا۔

انہیں واقعات کی بنا پر مورخین اسلام کہتے ہیں کہ زیاد ہی پہلا شخص ہے جس نے حکومت میں سختی سے کام لیا اور معاویہ کی حکومت مضبوط کر دی۔ ہر ایک نے اپنے لیے تلوار برہنہ کر لی۔ محض بدگمانی پر لوگوں کو ماخوذ کیا۔ اور محض شک و شبہ پر سزائیں دیں۔ لوگ اس کے نام سے کانپنے لگے۔ یہاں تک کہ باہم ہمدردی پیدا ہوئی۔ ہر ایک دوسرے کو امان دینے لگا اور حالت ہو گئی کہ کسی مرد یا عورت کے ہاتھ سے راہ میں کوئی چیز گر جاتی تو کوئی نہ اٹھاتا۔ یہاں تک کہ خود مالک آکر اٹھا لے ایسا امن و امان قائم تھا کہ رات کو کوئی دروازہ نہ بند کرتا۔ سختی ہی نہیں بلکہ تدبیر کے ساتھ فیاضی بھی تھی۔ غریبوں کو غلہ دینے کے لیے زیاد نے سرکاری بھنڈار خانہ جاری کیا۔ کوتوالی کے انتظامات کے واسطے چار ہزار آدمی مقرر کیے۔ پھر جب شہر کا انتظام بخوبی درست ہو گیا تو باہر کی اصلاح شروع کی اور چند ہی روز میں شہر کے تمام فتنوں اور فسادوں کو مٹا کے باہر کے راستے بھی لٹیروں سے صاف کر دیے اور سارے علاقے میں امن و امان قائم تھا۔

اکثر صحابہ سے کام لیا۔

انتظام ملک میں زیاد نے بعض صحابیوں سے بھی مدد لی چنانچہ عمران بن حصین خزانچی تھے اور وہی بصرے کے قاضی بھی تھے۔ انس بن مالک۔ عبدالرحمن بن سمرہ اور سمرہ بن جندب کو

بھی مختلف ملکی خدمتوں پر مامور کیا۔ عمران نے خدمت قضا سے استعفا دیا تو ان کی جگہ عبداللہ بن فضالہ کو پھر ان کے بھائی عاصم کو۔ بعد ازاں زرارہ بن اوفی کو قاضی مقرر کیا۔ زرارہ کی بہن زیاد کے عقد میں تھیں۔ اور ابوالاسود دوئلی کے مشورے سے قرآن میں اعراب اور نقطے لگائے گئے جو چیزیں اس سے پیشتر خط عرب میں نہ تھیں۔

عربی خط کی اصلاح۔

باڈی گارڈ

بعض لوگ کہتے ہیں کہ زیاد نے حکومت اسلام میں سب سے پہلے یہ طریقہ جاری کیا کہ جب گھر سے نکل کے گلی کوچوں میں گزرتا تو لوگ ہتھیار لگائے اور کاندھوں پر گرز رکھے اس کے آگے آگے چلتے۔ پانچ سو پہرے والے مقرر کیے جو ہر وقت مسجد کے پاس موجود رہتے۔

ولایت خراسان کی تقسیم

خراسان کے زیاد نے چار حصے کر دیے۔ اوّل مرو، یہاں کا حاکم امیر بن احمر کو مقرر کیا۔ دوسرا خراسان خاص اس کی حکومت پر خلید بن عبداللہ حنفی کو مامور کیا۔ تیسرا مرو رود، فاریاب اور طالقان اس علاقے کی حکومت قیس بن ہیثم کو دی۔ چوتھا ہرات، بادغیس اور بوشنج اس حصے کا حاکم نافع بن خالد کو مقرر کیا۔

غلام نے آقا کو سزا دلوائی۔

نافع نے زید نامی اپنے ایک غلام کے ہاتھ جو ان کا بہت چہیتا اور گھر کا داروغہ تھا زیاد کے پاس بادزہر کا خوان بھیجا جس کا ایک پایہ ہزار کا تھا اور نافع نے اس کی جگہ سونے کا پایہ نصب کرا دیا تھا۔ زید نے بصرے میں پہنچ کر اپنے آقا کی چغلی کھائی اور کہا انہوں نے ایک پایہ توڑ لیا اور اس کی جگہ دوسرا بنوا کے لگا دیا۔ زیاد کو یہ ناگوار گزرا۔ برہم ہو کر نافع کو معزول اور قید کر دیا۔ اور ایک لاکھ یا بقول بعضے راویوں کے آٹھ لاکھ درہم جرمانہ کیا۔ مگر بنی ازد کے بعض معززین نے سفارش کر کے اسے آزادی دلوا دی۔ اور اس کی جگہ زیاد نے عجیب اتفاقی طور پر حکم بن عمرو غفاری کو حاکم مقرر کیا جنہیں شرف صحبت رسالت حاصل تھا۔ زیاد نے اپنے حاجب سے کہا "حکم کو بلا لاؤ" اصلی مقصود تو حکم بن ابی عاص ثقفی تھا مگر حاجب حکم بن عمرو غفاری کو بلا لے گیا۔ ان کی صورت دیکھ کر زیاد نے کہا میں نے تمہیں تو نہیں بلایا تھا مگر خدا کی مرضی یہ معلوم ہوتی ہے کہ تمہارا تقرر ہو۔ لہذا جاؤ اور ہرات وغیرہ کی حکومت اپنے ہاتھ میں لو" پھر چند اور لوگ ان کے ہمراہ کیے۔ اور تحصیل خراج کا کام ان کے ذمے کیا۔ ان لوگوں میں اسلم بن زرعہ کلابی بھی تھے۔

بات کا دھنی ہونا

عبدالرحمن بن خالد کی وفات۔

اب ۴۶ھ شروع ہوا۔ اس سال کا نہایت اہم واقعہ یہ ہے کہ حضرت سیف اللہ خالد بن ولید کے فرزند عبدالرحمن نے سفر آخرت کیا۔ ان کی شان و شوکت اہل شام میں بہت بڑھی ہوئی تھی۔ چنانچہ کچھ تو اس خیال سے کہ ان میں اپنے والد مرحوم کی شجاعت اور تمام خوبیاں موجود

تھیں کچھ اس وجہ سے کہ وہ شام میں سب سے بڑے دولتمند تھے اور کچھ اس بنا پر کہ مملکت
روم میں سب کے دلوں پر اُن کی ہیبت بیٹھی ہوئی تھی۔ معاویہ کو اُن سے اندیشہ ہوا۔ ابن اُثال
نصرانی کو پوشیدہ اشارہ کر دیا کہ کسی تدبیر سے اُن کا کام تمام کر دو۔ اس کے صلے میں
تمہارے عین حیات تم سے سرکاری محاصل کو معاف کر دوں گا اور حمص کے والی خراج
بھی تمہیں مقرر کیے جاؤ گے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ عبدالرحمٰن روم پر جہاد کر کے غنیمت سے لدے

ان کو زہر دیا گیا۔

پھندے واپس آ رہے تھے کہ ابن اُثال نے سم آلود شربت پلا کے اُن کا کام تمام کر دیا اور
حمص میں آغوش لحد کے سپرد کیے گئے۔ معاویہ نے جو وعدہ کیا تھا اس کو پورا کیا۔ مگر
ابن اُثال نے اس سے چند ہی روز فائدہ اُٹھایا۔ کیونکہ عبدالرحمٰن کی وفات کے بعد اُن کے
فرزند خالد مدینے میں آئے تو عروہ بن زبیر سے ملے۔ عروہ نے اُن سے ابن اُثال کی

قاتل سے انتقام

کارروائی کا تذکرہ کیا۔ سنتے ہی انہیں ایسا طیش آیا کہ سیدھے شہر حمص میں پہنچے اور ابن اُثال کو
مار ڈالا۔ اس کا مقدمہ جناب معاویہ کے سامنے پیش ہوا تو خالد کو چند روز تک قید رکھا۔
بعد ازاں اپنے پاس سے خون بہا کی رقم ادا کر کے چھوڑ دیا۔ خالد چھوٹتے ہی پھر مدینے
میں آئے اور عروہ سے ملے۔ انھوں نے تعریضاً کہا "ابن اُثال کا کیا انجام ہوا؟" خالد نے
جواب دیا "اُسے تو میں نے قتل کر ڈالا۔ مگر آپ بتائیں کہ ابن جرموز (قاتل زبیر) کا کیا انجام
ہوا؟" اس کا عروہ سے کچھ جواب نہ بن پڑا۔

لیکن مغیرہ بن شعبہ اور زیاد کی خوش تدبیریوں سے خوارج کا جوش فقط دبا ہوا تھا

خوارج کی شورش۔

مٹا نہ تھا۔ چنانچہ اسی ۴۶ھ میں یزید بن مالک باہلی ملقب بہ خطیم اور سہم بن غالب ہجیمی نے
اپنے اپنے گروہوں کے ساتھ نکل کے "ان الحکم الا للّٰہ" کے نعرے بلند کیے۔

سہم خارجی کا انجام۔

سہم نے پہلے اہواز میں جا کے بندگی مگر کسی مصلحت سے بصرے میں واپس آکر
روپوش ہو گیا اور کسی کو بیچ میں ڈال کر زیاد سے امان مانگی جس سے زیاد نے قطعاً انکار کیا بلکہ
اندر ہی اندر تفتیش کر کے اُسے گرفتار کر لیا۔ اور قتل کر کے لاش ایک مدت تک اسی کے دروازے
پر مصلوب رکھی۔

خطیم خارجی کا انجام۔

خطیم کو زیاد نے بحرین میں بھجوا دیا تھا مگر پھر واپس بلوا لیا اور قتیبہ بن مسلم کے والد مسلم بن عمرو
باہلی کو حکم دیا کہ اسے اپنی حراست میں رکھو۔ انھوں نے حراست کی ذمہ داری اپنے سر لینے
سے انکار کیا۔ اور کہا صرف اتنا وعدہ کر سکتا ہوں کہ اگر کسی شب کو یہ اپنے گھر میں نہ ہو تو آپ کو

خبر کر دوں گا" زیاد نے اس وعدے کو بھی غنیمت خیال کر کے اُسے آزادی دے دی۔ اتفاقاً ایک روز مسلم نے آکے اطلاع کی کہ آج رات کو حلیم اپنے گھر میں نہ تھا۔ زیاد سے سخت گیر حاکم کے لیے یہ بہانہ کافی تھا اسی دن پکڑوا کے قتل کرا دیا۔

عبداللہ بن عمرو بن عاص کی معزولی۔

ختم سال پر معاویہ کے بھائی عتبہ نے امیر الحج کی حیثیت سے حج کرایا۔ اور ۴۸ھ شروع ہوا۔ اس سنہ میں عبداللہ بن عمرو بن عاص حکومت مصر سے معزول کیے گئے۔ اور اُن کی جگہ حکومت مصر معاویہ بن حدیج کو دی جنھوں نے محمد بن ابی بکر کی جان لی تھی اور متعصب ترین شیعیان عثمانؓ میں تھے۔

معاویہ بن حدیج والی مصر

وہ مصر پر حکمران تھے کہ عبدالرحمن بن ابی بکر کا اُن کی طرف سے گذر ہوا۔ سامنا ہوتے ہی کہا "میرے بھائی محمد کے قتل کرنے کا انعام تمھیں معاویہ سے مل گیا اسی شوق میں تو تم نے محمد کی جان لی تھی"۔ ابن حدیج نے جواب دیا "تمھارے بھائی کو تو میں نے اس ظلم کے انتقام میں قتل کیا جو انھوں نے امیر المومنین عثمانؓ بن عفان پر کیا تھا"۔ عبدالرحمن بولے "اگر تمھارا یہ مقصد ہوتا تو عمرو بن عاص نے جب ابو موسیٰ اشعری کے ساتھ چالاکی کی تھی اُس سے اٹھ کے کر تم معاویہ کے ہاتھ پر بیعت نہ کر لیتے حالانکہ ان کے ہاتھ پر سب سے پہلے تمھیں نے بیعت کی"۔ ابن حدیج نے اس کا کچھ جواب نہیں دیا۔

سلسلۂ جہاد جاری رہا

ترکستان اور روم پر اس سال بھی مسلمانوں نے جہاد کا سلسلہ جاری رکھا جو ۴۸ھ میں بھی قائم رہا۔ مصر کی فوج نے بھی افریقہ میں علم جہاد بلند کیا۔ اس سال زیاد نے غالب بن فضالہ لیثی کو جنھیں شرف صحبت رسولؐ حاصل تھا حاکم خراسان مقرر کیا۔ اور امیر الحج مروان تھے ۴۹ھ میں بھی بری و بحری جہادوں کا سلسلہ جاری رہا۔ اور دولت اسلام روز افزوں عروج حاصل کر رہی تھی۔

روم پر زبردست حملہ۔

۴۹ھ میں اور بعض اہل روایت کے نزدیک ۵۰ھ میں حضرت معاویہ نے مملکت روم پر ایک عظیم الشان جہاد کی تیاریاں کیں۔ ایک زبردست لشکر جمع کر کے سفیان بن عوف کو سپہ سالار مقرر کیا اور اپنے بیٹے یزید کو بھی اس لشکر کے ساتھ جانے کا حکم دیا۔ مگر اُس نے بیماری و امراض کے عذرات بار و پیش کر کے ٹالا۔ اور معاویہ نے بھی زیادہ مجبور نہ کیا۔ اس لشکر کے روانہ ہو جانے کے چند روز بعد خبر آئی کہ مجاہدین روم کو رسد اور صحت کے لحاظ سے نہایت سخت تکلیفوں کا سامنا کرنا پڑا۔

یزید کی عشرت پسندی۔

یزید نے یہ خبر سنی تو دو شعر کہے جن کا مضمون یہ تھا کہ میدان جنگ اور سفر جہاد میں

مسلمانوں کو جو کچھ پیش آیا مجھے اس کی کیا پروا ہو سکتی ہے جبکہ دیر مروان میں اعلیٰ درجے کے ویز قالینوں پر بیٹھا ہوا ہوں اور محبوبۂ نازنین ام کلثوم پہلو میں ہے۔" ام کلثوم عبداللہ بن عامر کی بیٹی اور یزید کی چاہتی بیوی تھی۔ یہ اشعار حضرت معاویہ کے گوش گذار ہوئے تو قسم کھائی کہ اب تو یزید کو ان مجاہدین کے پاس ضرور جانا پڑے گا تاکہ جو مزہ اوروں نے چکھا ہے وہ بھی چکھے۔"

اس کا مجبوراً جہاد روم پر جانا تاکہ سو مجاہدین

ان کے حکم سے یزید کو مجبور ہونا پڑا۔ مگر اس کی ہمراہی کے لیے ایک نیا لشکر مرتب کیا جس میں بڑے بڑے ممتاز لوگ اور اکابر صحابہ تھے چنانچہ اس فوج میں حضرات عبداللہ بن عباس۔ عبداللہ بن عامر۔ عبداللہ بن زبیر۔ ابوایوب انصاری اور عبدالعزیز بن زرارہ کلابی وغیرہ تھے۔

قسطنطنیہ پر حملہ

عبدالعزیز کی بہادرانہ شہادت

ان لوگوں کے پہنچتے ہی لشکر اسلام قلمرو روم میں گھس پڑا۔ اور شہروں پر شہر فتح کرتا قسطنطنیہ کی دیواروں تک جا پہنچا جہاں مسلمانوں اور رومیوں میں نہایت سخت لڑائی ہوئی عبدالعزیز بن زرارہ کو شوق شہادت اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ بار بار دشمنوں کی صفوں میں گھس جاتے بہتوں کو قتل کرتے اور زخمی ہوتے مگر شہادت کی تمنا پوری نہ ہوتی۔ کف افسوس مل کر چند شعر کہے جو کتب تاریخ میں موجود ہیں اور پھر حملہ کیا جو سامنے آیا اسے قتل کر کے دشمنوں کے لشکر میں غائب ہو گئے رومیوں نے سو تیغ یا گرنیزوں کے حصار میں لے لیا اور شہید کیا۔

ایک صابر و شکور باپ

ان کی شہادت کی خبر معاویہ نے سنی تو ان کے والد زرارہ سے کہا عرب کا بہادر نوجوان مارا گیا انھوں نے پوچھا میرا بیٹا یا تمھارا بیٹا۔ کہا تمھارا۔ خدا تمھیں اس کا اجر دے۔" سن کر انھوں نے نہایت ہی بہادرانہ صبر و سکوت کو ظاہر کرنے والے دو شعر پڑھے جن کا آخری محاصل یہ تھا کہ ہر بہادر جام مرگ پیے گا چاہے چھوٹا ہو یا بڑا۔

قسطنطنیہ کی مہم سے متعلق عرب مورخین اور رواۃ حدیث سے جو کچھ ثابت ہو سکا اسی قدر ہے مگر مورخ انگلستان گبن کی پیروی میں آجکل کے اکثر وقائع نگاران یورپ اس مہم کی بہت زیادہ تفصیل بیان کرتے ہیں۔ اور وہ باتیں لکھتے ہیں جن کا عربی اور اسلامی تاریخوں میں متعلق پتہ نہیں ہے۔

اس جہاد کا حال مورخین یورپ کی زبانی

گبن کی ایک نمایاں غلطی

سب سے زیادہ حیرت کی یہ بات ہے کہ گبن نے اپنی تاریخ کے پچاسویں باب کے آخر میں شہادت حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے بیان کے موقع پر لکھ دیا ہے کہ اس مہم میں دیگر معززین صحابہ کے ساتھ حضرت حسین رضی اللہ عنہ بھی شریک جہاد تھے۔ اور یزید کے ساتھ

سفیان کے جھنڈے کے نیچے انھوں نے شجاعت دکھائی جو قطعاً غلط اور بے اصل ہے
حضرت حسینؓ کے مفصل و مشرح حالات تمام کتب تاریخ و سیر میں موجود ہیں مگر آپ کا یزید کے ہمراہ قسطنطنیہ
جانا کسی نے بھی نہیں بیان کیا۔ اور نہ یہ بات قیاس میں آنے والی ہے۔ مسلمانوں کے اس
جہاد کا حال گبن نے یوں بیان کیا ہے کہ ۴۸ھ میں مجاہدین اسلام قسطنطنیہ کی دیواروں تک
پہونچ گئے۔ اور حضرت رسول اللہ صلعم کی اس حدیث سے ان کے حوصلے بڑھتے ہوئے تھے
اوّل جیش من امتی یغزون مدینۃ قیصر مغفور لہم (میری امت کا پہلا لشکر جو قیصر کے شہر پر جہاد
کرے گا اس کے لوگوں کی مغفرت ہو گئی ہے) قسطنطنیہ دولت ثروت اور تجارت میں سب جگہوں
سے بڑھا ہوا تھا۔ اگرچہ مسلمانوں کی ہمتیں مضبوط تھیں اور رومیوں کے دل خوف زدہ تھے۔ مگر
پھر بھی رومی اس خیال سے کہ دین و دولت کے بچانے کی یہ آخری کوشش ہے۔ جان پر
کھیل کے لڑے۔ اور شہر کے اندر فلسطین و شام و مصر و روم کے مفتوح شہروں کے پناہ گزینوں کا
بھی ہجوم تھا جن کو قسطنطنیہ کے بقا میں اپنے وطنوں کے مسلمانوں سے چھیننے کی امید
نظر آتی تھی۔ غرض سب نے ہمت کر کے مسلمانوں کو بڑی بہادری سے روکا۔

اس کا بیان۔

مسلمانوں کا علم سپہ سالاری ایک نامور بہادر سفیان کے ہاتھ میں تھا۔ اور ولی عہد خلافت
یزید کی شرکت سے لشکر اسلام کا حوصلہ اور بڑھ گیا تھا۔ لشکر اسلام خشکی اور تری دونوں راستوں سے
بڑھا۔ اور اسلامی بیڑا بلا تامل اور بغیر کسی مزاحمت کے درۂ دانیال میں داخل ہو گیا جہازوں نے
شہر سے سات میل ادھر ہٹ ڈومون نام ایک قدیم قصر کے پاس لنگر ڈالا۔ مسلمانوں نے فوراً
جہازوں سے اتر کے حملے شروع کر دیے۔ اور ایک مدت تک روز صبح سے شام تک حملے
ہوتے رہے جن میں کبھی کبھی حامیان شہر کو پیچھے ہٹنا پڑتا۔

محاصرۂ قسطنطنیہ

مگر محاصرہ کرنے والوں نے شہر کی مضبوطی اور اس میں کمک پہونچنے کے وسائل و ذرائع
کا اندازہ نہیں کیا تھا۔ چنانچہ مضبوط اور بلند شہر پناہ کی حفاظت رومیوں نے فوج کی کافی تعداد
اور بہت باقاعدگی سے کی۔ پھر اس کے ساتھ وہ عربوں پر یونانی آتش سیال کی پچکاریاں مارتے
اہل شہر کی بہادری اور آتش باری نے عربوں کو حیران و پریشان کر دیا۔ اس سخت مزاحمت کی
وجہ سے شہر پر زور نہ چلا تو انھوں نے درۂ دانیال کے اندر دونوں طرف یورپ و ایشیا
کی آبادیوں پر حملے شروع کر دیے۔ اور مشرق و مغرب جانب کی بستیوں کو لوٹنے مارنے لگے

اہل قسطنطنیہ کا سختی سے روکنا۔

باوجود سخت ناکامی کے عربوں نے سات سال تک محاصرہ جاری رکھا۔ اپریل سے ستمبر تک

محاصرہ کی مدت۔

حملے کرتے اور جب جاڑوں کا موسم شروع ہو جاتا تو اسی میل پیچھے ہٹ کر جزیرہ قزیقوس میں ٹھہر جاتے جس مقام کو انھوں نے اپنے سامان جنگ اور مال غنیمت رکھنے کا مرکز قرار دیا تھا جاڑوں بھر وہاں رہتے اور گرمیوں کے شروع ہوتے ہی پھر حملے شروع کر دیتے۔ اور ہر مرتبہ وہی پہلا جوش شجاعت اور فتح کا حوصلہ دکھا دیتے۔

*عربوں کا بیڑا کا مرکز*

مگر اس طولانی محاصرے میں جہازوں کی تباہی، دشمنوں کی بہادری، آتش باری، اور وبائی بیماریوں نے عربوں کو ایسا عاجز کر دیا کہ مجبوراً محاصرے سے دست بردار ہو کر شام میں واپس آ گئے اتنی مدت میں اُن کے تیس ہزار آدمی شہید ہو چکے تھے اور ابو ایوب انصاریؓ کا ایسا نامور صحابی جس نے غزوات بدر و اُحد میں حضرت رسالتؐ کی رفاقت کی تھی آغوش لحد سپرد کیا گیا۔

*اُن کو ناکام واپس ہونا پڑا*

حضرت ابو ایوب نے اسی محاصرہ قسطنطنیہ کے دوران میں پیچش میں مبتلا ہو کر انتقال فرمایا۔ٖ اور شہر پناہ کے نیچے ایسی متانت اور وہی عظمت سے دفن کیے گئے کہ عیسائی بھی جو شہر پناہ سے دیکھ رہے تھے حیران و ششدر رہ گئے مسلمانوں کے واپس آنے سے ۸۰۰ برس تک اُن کا مرقد پاک گمنامی میں پڑا رہا۔ یہاں تک کہ جب سلاطین آل عثمان میں سے سلطان محمد ثانی نے قسطنطنیہ کو فتح کیا تو ایک الہامی طریقے سے مسلمانوں کو اس مزار پُرانوار کا پتہ لگا اور اُس پر عالیشان مقبرہ تعمیر ہو گیا۔

*ابو ایوب کی وفات*

اس محاصرہ کی ناکامی نے سارے مشرق و مغرب میں رومیوں کی قدیم بہادری کی شہرت پھر تازہ کر دی۔ اور مسلمانوں کی عظمت چند روز کے لیے ماند پڑ گئی چنانچہ تکمیل صلح کے لیے رومی سفیر دمشق میں پہنچا تو اس کا دھوم دھام سے استقبال کیا گیا۔ رؤسائے قریش کی بھری محفل میں وہ تخت سے بلایا گیا اور تیس سال کے لیے صلح ہوئی جس مدت میں خلافت پر فرض تھا کہ دولت روم کو تین ہزار دینار، اچھی نسل کے پچاس گھوڑے اور پچاس غلام ادا کیا کرے۔

*ناکامی کا برا اثر*

*ذلیل صلح*

گبن نے اپنی شہادت میں چار یونانی مورخوں اور دو عربی تاریخوں کو پیش کیا ہے۔ یونانیوں میں سب سے پہلا نام نقی فورس (Nece Phorus) کا ہے جس نے کلیسا کی ایک تاریخ ۲۳ جلدوں میں لکھی ہے اور چودھویں صدی عیسوی میں تھا جس کے

*گبن کے ماخذ*

ع ۵ انسائکلوپیڈیا آف اسلام۔ حالات حضرت ابو ایوب انصاریؓ۔

معنے یہ ہوئے کہ محاصرہ قسطنطنیہ کے زمانے سے تقریباً ۵۰۰ برس بعد تھا۔

دوسرا قدری نوس ( Cedrenus ) نام ایک مجہول الحال مورخ ہے۔

تیسرا تھیوفانس ( Theophanes ) ہے جس نے سنہ ۸۱۸ء میں وفات پائی یعنے حضرت معاویہ کے عہد سے تقریباً ڈیڑھ سو برس بعد تھا۔ چوتھا زونارس (Zonaras) ہے جس نے اپنی تاریخ میں تخلیق عالم سے سنہ ۱۱۱۸ء تک کے حالات لکھے ہیں اور واقعہ مذکورہ سے پانچ سو برس بعد تھا۔

مسلمان مورخین میں سے کتب کے ماخذ الملکین اور ابوالفدا ہیں۔ لیکن ہماری نظر سے نہیں گذری اور ابوالفدا ہمارے پاس موجود ہے اس میں یہ واقعہ اسی قدر بیان کیا گیا ہے جتنا کو دیگر عیسائی مورخین نے لکھا ہے۔ اس کا بھی خیال رکھنا چاہیے کہ یہ دونوں مورخ اسلام کے اصلی مورخ نہیں بلکہ محض ناقل ہیں۔ اصلی ماخذ طبری اور اس کے معاصر ہیں۔ طبری صرف طلب روایات کرتا ہے ابن اثیر نے زیادہ تر طبری ہی کے بیان کیے ہوئے حالات کو واقعہ نگاری کی شان سے لکھا ہے اور تاریخ ابوالفدا ابن اثیر کا نہایت مختصر خلاصہ ہے۔

وہ قابل اعتبار نہیں ہے۔

بہرحال جن واقعات کو خاص اسی زمانے کے لوگوں نے لکھا ہو تو اگر صدی دو صدی بعد کا کوئی مصنف اس کو لکھے تو لازم ہے کہ اپنے زمانے سے اس عہد تک کے قابل اعتبار راویوں کا سلسلہ روایات پیش کرے بغیر اس کے اس کا کوئی بیان قابل اعتبار نہیں ہو سکتا۔ اس بنا پر ہم گبن کے بیان کو درجۂ اعتبار سے ساقط سمجھتے ہیں اور نہیں کہہ سکتے کہ جو واقعات اس نے بیان کیے ہیں کہاں تک صحیح اور قابل اعتبار ہیں۔

مروان کی معزولی
سعید بن عاص
حاکم مدینہ

اسی سنہ ۴۹ھ میں ربیع الاول یا آخر کے مہینے میں جناب معاویہ نے مروان بن حکم کو مدینے کی حکومت سے معزول کرکے ان کی جگہ سعید بن عاص کو والی مدینہ مقرر فرمایا۔ مروان کا زمانہ آٹھ سال سے کچھ زیادہ رہا اور اس کے زمانے میں عبداللہ بن حرث بن نوفل مدینے کے قاضی تھے۔ سعید نے ان کو معزول کرکے ابوسلمہ بن عبدالرحمن کو قاضی مقرر کیا۔

حضرت حسن رض
کی وفات

اس کے بعد سنہ ۴۹ھ میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے سفر آخرت فرمایا۔ بعض لوگ آپ کا زمانہ وفات ۵ ربیع الاول سنہ ۵۰ھ اور بعض سنہ ۵۱ھ بتاتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ اشعث بن قیس کی بیٹی جعدہ نے جو آپ کے عقد نکاح میں تھی کمال بیوفائی و دغابازی سے آپ کو زہر دے کے دنیا اور آپ کی برکتوں سے محروم کر دیا۔ آپ کی وفات کے مفصل حالات کو ہم آئندہ باب میں بیان کریں گے۔

# پانچویں فصل

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی مبارک زندگی

ولادت و نسب۔ جوانان جنت کے سردار۔ رسول اللہ صلعم سے اشبہ۔ آغوش رسالت میں کھیلنا۔ رسول خدا کو آپ سے محبت۔ وفات نبوی کے وقت آپ کی عمر۔ حضرت صدیق کا برتاؤ۔ خزانۂ خلافت سے وظیفہ۔ بیشمار فضائل۔ حلم اور بردباری۔ جھگڑے سے بھاگنا۔ اہل بصرہ کو موافق بنانا۔ شیریں بیانی۔ فحش الفاظ سے بچنا۔ فیاضی۔ خودداری و شوکت۔ زہد و تقویٰ۔ قناعت۔ خلافت چھوڑ دینا۔ حضرت حسینؓ نے بھی دعوائے خلافت نہ قبول کیا۔ معاویہ کا سلوک۔ خاموش زندگی۔ جناب رسالت کا خواب میں آکر تعلیم دینا۔ کثرت نکاح۔ بیویوں سے اچھا برتاؤ۔ ایک اچھا خواب اور خوفناک تعبیر۔ مرض موت۔ زہر دیا گیا۔ زہر دینے والی۔ یزید کی سازش۔ اس واقعہ کی صحت میں شک۔ نزع میں اضطراب۔ وصیت۔ روضۂ رسالت میں دفن ہونے کی آرزو۔ عمر اور تاریخ وفات۔ دشمن بھی آپ پر رویا۔ حضرت عائشہؓ نے دفن ہونے کی اجازت دیدی۔ مروان کی مزاحمت۔ خونریزی کا اندیشہ۔ ابوہریرہ کے کہنے سے صلح۔ غسل دینے والے۔ نماز جنازہ۔ آپ کی وفات پر معاویہ و اہل شام کی خوشی۔ ابن عباس اور معاویہ۔ معاویہ کو انکی سرزنش۔ اولاد۔ بیویاں۔ آپ کی وفات کی خبر کوفہ میں۔ اہل کوفہ کا حضرت حسینؓ کو اکسانا۔ آپ کا انکار۔ خلافت راشدہ کا خاتمہ۔

ولادت نسب — حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ جناب علی مرتضیٰ کے فرزند اکبر ہیں۔ جناب سیدۃ النساء العالمین فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے بطن مبارک سے ہجرت کے تیسرے برس نیمہ رمضان میں پیدا ہوئے اور سبط اکبر کے محترم لقب سے ملقب ہیں۔ خود جناب سرور عالمؐ نے آپ کا نام حسن رکھا۔ اور سینے آپ چہرہ کی طرح نہایت اچھا اور عرب میں بالکل نیا نام تھا۔ ساتویں دن رسول اللہ صلعم نے آپ کا عقیقہ کیا اور حکم فرمایا کہ بالوں کے برابر چاندی تول کے خیرات کردی جائے۔ یہ رسم تبرکًا آج تک ساری دنیا کے مسلمانوں میں رواج ہے۔

جوانان جنت کے سردار — آنحضرت صلعم نے آپ کے اور آپ کے بھائی حضرت حسینؓ کی نسبت ارشاد فرمایا کہ یہ دونوں جوانان جنت کے سردار ہیں۔

رسول اللہ صلعم سے اشبہ

امام بخاری کی روایت سے ثابت ہے کہ آپ سے زیادہ رسول اللہ صلعم کے مشابہ کوئی نہ تھا۔ آپ کا پیارا چہرہ دیکھ کر جمال محمدی کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھر جاتی۔ ایک روز حضرت صدیق اکبرؓ عصر کی نماز پڑھ کے مسجد سے نکلے تو دیکھا کہ حضرت حسنؓ کھیل رہے ہیں۔ فوراً گود میں اٹھا کر گردن پر بٹھا لیا اور فرمایا "بعینہٖ رسول اللہ صلعم کی صورت ہے علیؓ کی صورت نہیں ملتی۔ حضرت علیؓ بھی سامنے کھڑے تھے سن کر ہنسنے لگے۔

آغوش شفقت میں کھیلنا رسول اللہ سیدا کو آپ سے محبت

حضور سرورعالم کو آپ سے بےحد محبت تھی گود میں لے کر کھلاتے اور آپ کی ادنیٰ دل آزاری کو بھی نہ برداشت فرما سکتے۔ براء بن عازبؓ کہتے ہیں میں نے دیکھا کہ رسول خدا صلعم حسنؓ کو اپنے کندھے پر لیے ہیں۔ اور فرماتے ہیں "خداوندا۔ یہ مجھے محبوب ہے تو بھی اسے محبوب رکھ"۔

حضرت ابوبکر صدیقؓ فرماتے ہیں میں نے ایک روز دیکھا کہ جناب رسالت مآب منبر پر کھڑے خطبہ پڑھ رہے ہیں حسنؓ بن علیؓ آپ کے پہلو میں ہیں جو کبھی لوگوں کی طرف دیکھتے ہیں اور کبھی آپ کی صورت دیکھنے لگتے ہیں اور آپ فرما رہے ہیں "میرا یہ فرزند سردار ہے اور امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے سے مسلمانوں کے دو گروہوں میں اتفاق کرا دے گا"۔

اسی طرح حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ رسول مقبول صلعم نے ارشاد فرمایا "یہ دونوں فرزند (حسنؓ و حسینؓ) میرے دنیا کے ریحانہ یعنے پھول ہیں"۔

اسامہ بن زید کا بیان ہے کہ حضور سرورعالم ایک روز حسنؓ اور حسینؓ دونوں کو اپنی کمر پر اٹھائے ہوئے تھے اور فرماتے تھے "یہ دونوں میرے بیٹے اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں خداوندا مجھے ان سے محبت ہے تو بھی ان سے محبت کر اور جو ان سے محبت کرے اس کو بھی دوست رکھ"۔

ترمذی کی روایت ہے کہ کسی نے رسول اللہ صلعم سے پوچھا "اپنے گھر والوں میں حضور کو کس سے زیادہ محبت ہے؟ فرمایا "حسنؓ اور حسینؓ"۔

ابن عباس کہتے ہیں ایک دن رسول خدا صلعم حضرت حسنؓ کو گردن پر لیے ہوئے تھے کسی نے کہا "کیسی اچھی سواری ہے"۔ ارشاد ہوا "اور سوار بھی کیسا اچھا ہے"۔ بخاری میں ہے کہ رسول اللہ صلعم اسامہ بن زید اور حضرت حسنؓ کو بٹھا لیتے اور فرماتے "خداوندا مجھے ان دونوں سے محبت ہے تو بھی انھیں دوست رکھ"۔

ایک دن حضور سرورعالم منبر پر کھڑے خطبہ پڑھ رہے تھے اتنے میں حضرات حسنؓ و حسینؓ

تفریح کرتے پہنچے ہوئے آ گئے، آپ نے فوراً منبر سے اُتر کے دونوں کو آگے بٹھا لیا اور
پھر خطبہ خوانی میں مصروف ہوئے۔ اکثر یہ ہوتا کہ رسول خدا صلعم مصروف نماز ہیں اور سجدے میں ہیں
حضرت حسنؓ آ کے گردن پر سوار ہو گئے پھر جب تک خود نہ اتریں آپ سجدے ہی میں پڑے
رہتے۔ اسی طرح آپ رکوع میں ہوتے اور حضرت حسنؓ آ کے دونوں ٹانگوں کے بیچ میں سے
ہو کر کبھی پیٹ کے نیچے چلے جاتے اور کبھی باہر نکل آتے اور جب تک اس طرح کھیلتے جناب رسالت
مآب صلعم رکوع ہی میں رہتے۔"

ایک دن لوگوں نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے کہا آپ کو اپنے نانا کی کون کون باتیں یاد ہیں؟ فرمایا ایک دن خیرات کے چھوہاروں کی ٹوکری رکھی تھی میں نے ایک چھوہارا اٹھا کے منہ میں رکھ لیا۔ آپ نے دیکھا تو فوراً اُس کو میرے منہ سے نکال کے پھینک دیا۔"

الغرض آپ کا بچپن حضرت رسالت مآب کی آغوش میں بسر ہوا اور کنار نبوت میں کھیلتے گزری۔ یہاں تک کہ حضور سرور عالم نے انتقال فرمایا اور آپ کی عمر ساڑھے سات برس کی تھی۔ اسی بچپن کے زمانہ میں آپ نے حضرت صدیق اکبرؓ کو خلیفۂ رسولؐ اور منبر رسالت پر خطبہ پڑھتے دیکھا تو بچپن کے جوش میں بگڑ کے فرمایا "میرے باوا کے منبر سے اُترو"۔ حضرت علیؓ بھی موجود تھے فرزند کی یہ گستاخی دیکھ کر گھبرا گئے اور حضرت صدیقؓ سے کہا آپ ایسا خیال نہ کیجئے گا کہ میں نے سکھا دیا ہے۔ مگر خلیفۂ اسلام نے کہا آپ سے کیا تعلق؟ پھر حضرت حسنؓ کو اٹھا کے پیار کیا اور فرمایا "بیشک یہ آپ کے باوا ہی کا منبر ہے" اور اس کے بعد دیر تک پھوٹ پھوٹ کے روتے رہے۔

اسلام کے غلبے اور مصر و شام کے زیر سایۂ خلافت آنے کے واقعات آپ نے اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ سترہ برس کے تھے کہ حضرت عمرؓ نے خزانۂ خلافت کو دولت سے لبریز دیکھ کر حضرت علیؓ کے مشورے سے تمام مستحقین کے وظائف مقرر فرمائے اور کسی دنیاوی استحقاق کا نہیں بلکہ تعلقات و قرابت رسولؐ کو قرار دیا۔ چنانچہ سب سے بڑا سالانہ وظیفہ حضرت عباسؓ کا مقرر فرمایا جس کی مقدار پچیس ہزار کی تھی۔ اس کے بعد درجہ بدرجہ حضرات بنی ہاشم کا رکھا جن کے بارہ بارہ ہزار مقرر فرمائے۔ حضرت علیؓ اور حضرات حسنینؓ میں سے ہر ایک کے پانچ پانچ ہزار جاری کئے۔

اخلاق و شمائل: آپ کے بہت سے فضائل مروی ہیں جن کے مشرح طور پر بیان کرنے کے لیے ایک دفتر عظیم چاہیے۔ ان دینی فضیلتوں کے علاوہ آپ کی ذات کو دیکھیے تو

وفات نبوی کے وقت آپ کی عمر

حضرت صدیقؓ کا پیار کرنا

خزانۂ خلافت سے وظیفہ

بشارات و فضائل

حلم اور بردباری

جھگڑے سے بھاگنا

نہایت ہی بُردبار و حلیم تھے جھگڑے سے بھاگتے اور صلح جوئی شعار تھا جب حضرت عثمانؓ کے بعد جھگڑوں اور فتنوں نے دنیائے اسلام میں ہلچل ڈالی تو آپ حضرت علیؓ کو ہمیشہ یہی مشورہ دیا کرتے کہ ان فتنوں بھری خلافت کو چھوڑ کے علیحدہ ہو جائیے۔ نہ ام المومنین عائشہؓ سے لڑیئے نہ طلحہ و زبیر سے اور نہ معاویہ سے۔ لیکن اس کے ساتھ خلیفۂ وقت کی اطاعت کو بھی فرض جانتے تھے چنانچہ اگرچہ حضرت علیؓ نے آپ کے مشورے کے خلاف کیا مگر آپ عملی طور پر ہمیشہ اُن کے مطیع فرمان رہے اور پدر بزرگوار کے ہر حکم کو نیک نفسی اور دلی خوشی کے ساتھ بجا لائے۔

اہل بصرہ کو موافق بنانا۔

چنانچہ جنگ جمل کے موقع پر جب بصرے والے ابو موسیٰ اشعری کی پیروی میں حضرت علیؓ کا ساتھ دینے سے انکار کر رہے تھے اور عمار بن یاسر، محمد بن ابی بکر اور مالک اشتر وغیرہ میں سے کسی کی کوشش کارگر اور سود مند نہ ہوئی تو حضرت حسنؓ کی فصیح اور پُراثر تقریر نے ایک آن کی آن میں سب کو حضرت علیؓ کے موافق بنا دیا۔

شیریں بیانی۔

آپ کی شیریں بیانی مشہور تھی۔ عمیر بن اسحٰق کہتے ہیں "بجز حسنؓ بن علیؓ کے مجھے کوئی ایسا نہیں ملا کہ وہ باتیں کرے اور میرا جی چاہے کہ سنتا ہی رہوں وہ بولتا رہے اور میں خاموش کھڑا سنا کروں۔ اُن کی زبان سے میں نے کبھی کوئی فحش کلمہ نہیں سُنا بجز ایک بار کے جب کہ اُن میں اور حضرت عثمانؓ کے فرزند عمرو میں ایک زمین کے بارے میں نزاع ہوئی۔ عمرو بن عثمانؓ نے آپ کے کہنے کو نہ مانا تو فرمایا اُن کے لیے بجز ایسی چیز کے جو اُن کی ناک کو خون آلود کرے میرے پاس کچھ نہیں ہے۔" بس یہی آپ کا سخت ترین فحش تھا۔

فحش الفاظ سے بچنا۔

جب آپ خلافت سے دست بردار ہو کے مدینے میں فروکش ہوئے تو مروان جو معاویہ کی طرف سے وہاں کا حاکم تھا ہر جمعہ کو حضرت علیؓ کی شان میں گستاخیاں کرتا۔ آپ کا نام لے کر کوستا اور گالیاں دیتا مگر آپ کچھ نہ بولتے۔ کمال ضبط و تحمل سے خاموش بیٹھے سنا کرتے آخر ایک دن اُس نے یہ حرکت کی کہ اپنے ایک آدمی کو بھیجا جس نے آ کے آپ کے منہ پر کہا "علی علی اور تم تم۔ مجھے تو بجز خچر کے تمہاری کوئی مثال نہیں نظر آتی جس سے پوچھا گیا کہ تمہارا باپ کون ہے تو اُس نے کہا میری ماں گھوڑی تھی"۔ اس بیہودہ گوئی اور بدتمیزی کی گستاخی کو سُن کر آپ نے فرمایا "مروان سے جا کے کہہ دینا کہ میں بخدا تیری گالیوں کے جواب میں تجھے گالی نہ دوں گا۔ ہاں خدا کے سامنے البتہ میرا تیرا فیصلہ ہوگا۔ اگر تو سچا ہے تو خدا تجھے تیری راست بازی کا صلہ دے گا اور اگر جھوٹا ہے تو سخت ترین انتقام لینے والا بھی وہی ہے۔"

ایک دن مروان سے آپ سے رو بہ رو گفتگو ہو رہی تھی۔ مروان اپنی عادت کے موافق
سخت کلامی کرنے لگا اور آپ خاموش سنتے رہے بکتے بکتے مروان نے اتفاقاً داہنے ہاتھ
سے ناک پاک کی۔ آپ نے بے اختیار فرمایا کمبخت تجھے یہ بھی نہیں معلوم کہ داہنا ہاتھ صرف
منہ کے لیے ہے اور دیگر منافذ جسم کے لیے بایاں ہاتھ ہے۔ اس اخلاقی تعلیم کا ایسا رعب
پڑا کہ وہ خاموش رہ گیا۔

**فیاضی۔** آپ اعلیٰ درجے کے فیاضان عرب میں شمار کیے گئے ہیں کبھی کبھی اکیلے ایک
شخص کو ایک ایک لاکھ درہم دے ڈالے۔ دو بار اپنا پورا مال خیرات کر ڈالا۔ اور تین بار آدھا آدھا
اور پھر اس احتیاط و نصفی کے ساتھ کہ جوتے میں سے بھی ایک رکھ لیا اور ایک نکال ڈالا۔

**خودداری و شوکت۔** نہایت ہی وقار، اطمینان، قناعت اور حشمت کے ساتھ زندگی بسر کرتے۔ ابن سیرین
کہتے ہیں ایک بار کسی حسین عورت سے عقد کیا تو اس کے پاس سو لونڈیاں بھیجیں اور ہر لونڈی
کے ہاتھ میں ہزار درہموں کی تھیلی تھی۔

**زہد و تقویٰ۔** اس کے ساتھ بڑے عابد و زاہد پرہیزگار اور نیک نفس تھے۔ بہت سے حج کیے جن میں سے
کئی بار پاپیادہ مکہ معظمہ میں تشریف لے گئے سواری کے اونٹ ساتھ ساتھ تھے مگر آپ
حرمت کعبہ کے خیال سے پیدل جا رہے تھے۔

**قناعت۔** جو حال ہوتا اس پر قانع و شاکر رہتے اور ہوسوں سے بچتے۔ ایک دن لوگوں نے آپ سے
کہا "ابو ذر کہتے ہیں مجھے غنی ہونے سے فقیر ہونا اور تندرست ہونے سے مریض ہونا زیادہ
پسند ہے۔" فرمایا "خدا ابو ذر کے حال پر رحم کرے میں تو یہ کہتا ہوں کہ جو شخص خدا کے سلوک کی
خوبیوں پر بھروسہ رکھتا ہے وہ بجز اس حالت کے جو خدا نے اس کی کر دی ہے کسی دوسری
حالت کی تمنا نہیں کر سکتا۔" یہ ہے اسلام کا سچا زہد و تقویٰ جو رہبانیت ترک کرا کے مسلمانوں کو
شاکر و صابر اور عابد و زاہد بناتا ہے۔ افسوس کہ ابو ذر کے زہد میں رہبانیت کی بو آتی تھی جس سے
مجبوراً تمام صحابہ کو اختلاف کرنا پڑا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے اس تقویٰ و ترک دنیا کو مولانا روم نے
کیسے اچھے انداز سے ظاہر فرمایا ہے؟ فرماتے ہیں۔

بیت: دنیا از خدا غافل بدن — نے قماش و نقرہ و فرزند و زن

اسی جوش قناعت میں اور دیگر صد ہا مصالح کا خیال فرما کے جب جمادی الاولیٰ ۴۱ھ میں

**خلافت چھوڑ دینا۔** آپ نے خلافت چھوڑ دی تو تمام سچے مسلمانوں کو نہایت افسوس تھا بعض شیعیان علیؓ سے

ضبط نہ ہو سکا۔ درشت الفاظ میں شکایت کی۔ فرمایا "مجھے پسند نہ آیا کہ ملک کے لیے تم کو کٹواؤں"۔
پھر جب مدینہ میں آکر قیام فرمایا تو کسی نے آکر عرض کیا "لوگوں کا خیال ہے کہ آپ پھر خلافت کو
لینا چاہتے ہیں"۔ فرمایا "عرب کی کھوپڑیاں میرے ہاتھ میں تھیں جن کو جس سے چاہتا لڑاتا اور
جن سے چاہتا ملاتا۔ اس وقت تو محض رضائے الٰہی پر قانع رہنے اور اُمت محمدی کو خونریزی
سے بچانے کے خیال سے میں نے خلافت کو چھوڑ دیا اور اب اہل حجاز کے سر پر مصیبت
لانے کے لیے اُسے پھر اختیار کروں گا؟" جن لوگوں کے دل دکھے ہوئے تھے اُن میں سے
کوئی گستاخ اپنے اور آپ کے رتبے کو بھول کے کہہ بیٹھا "اے ننگ مومنین!" کمال تحمل و سکون
سے فرمایا "ننگ ہی سہی مگر ننگ بھی دوزخ سے بہتر ہے"۔ عـــہ

حجر بن عدی نے سب سے زیادہ زور دے کر کہا "اے فرزند رسالت جب حالت کو میں
دیکھ رہا ہوں اس سے پیشتر ہی میں مر گیا ہوتا تو بہتر تھا۔ آپ نے ہمیں عدالت سے نکال کے
ظلم کے آغوش میں دے دیا۔ ہم نے حق کو چھوڑ دیا اور اس باطل میں مبتلا ہیں جس سے بچ سکتے
تھے"۔ فرمایا "بڑے بڑے لوگوں کو میں نے دیکھا کہ صلح کے خواستگار رہیں اور لڑائی سے
بھاگتے ہیں۔ لہذا مجھے اچھا نہ معلوم ہوا کہ جس چیز کو وہ ناپسند کرتے ہیں اُس پر انہیں مجبور کروں۔
یہ کارروائی میں نے اپنے شیعوں کی خواہش کے مطابق کی ہے"۔

حضرت حسینؓ نے دعوائے خلافت نہ قبول کیا۔

اس جواب پر خاموش ہو کر حجر نے عبید بن عمرو کو ساتھ لیا اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی
خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا "اے ابو عبداللہ (یہ حضرت حسینؓ کی کنیت ہے) آپ لوگوں نے
عزت کو بیچ کے ذلت مول لی۔ بہت کو چھوڑ کے تھوڑا اختیار کیا۔ ہم نے آپ کی اطاعت
کی اور زمانہ ہم سے نافرمان ہو گیا۔ آپ حسنؓ کو اور اس صلح کو چھوڑیں اور کوفے وغیرہ کے شیعیان علیؑ
کو جمع کریں۔ مجھے اور میرے اس رفیق کو اپنا مقدمۃ الجیش مقرر کریں۔ ہند کے بیٹے (معاویہ)
کو خبر بھی نہ ہوگی اور ہماری تلواریں ان پر برس پڑی ہوں گی"۔ حضرت حسینؓ نے فرمایا "ہم سب
حسنؓ کی بیعت کر چکے اور معاہدہ ہو گیا جس کے توڑنے کی کوئی صورت نہیں ہے"۔ عـــہ

معاویہ کا سلوک۔

ایک مرتبہ آپ معاویہ سے ملے تو انہوں نے احترام کیا۔ اور کہا میں آپ کو اتنا کچھ

---

عـــہ ابن اثیر و تاریخ الخلفا۔ و اصابہ حالات حضرت حسن رضی اللہ عنہ۔

عـــہ اخبار الطوال ابوحنیفہ دینوری صفحہ ۲۲۲۔

دوں گا کہ نہ کسی کو اس سے پہلے دیا ہے اور نہ بعد دوں گا۔" چنانچہ چار لاکھ درہم نذر کیے۔

خاموشی سے زندگی

غرض حضرت حسنؓ نے خلافت چھوڑنے کے بعد ہمیشہ خاموشی اور بے نفسی کی زندگی بسر کی۔ معاویہؓ کے پاس سے آپ کو ہر سال ایک لاکھ درہم ملا کرتے تھے۔ ایک سال اس رقم کے پہونچنے میں تاخیر ہوئی اور فیاضیوں کا سلسلہ جاری ہونے کی وجہ سے آپ کو خرچ کی تکلیف ہوئی۔ فرماتے ہیں میں نے قلم دوات منگوا کے ارادہ کیا کہ معاویہ کو لکھوں مگر خود ہی رک گیا۔ رات کو سویا تو خواب میں دیکھا کہ جناب رسول خدا صلعم تشریف لائے ہیں اور پوچھتے ہیں "حسن کیسے ہو؟" عرض کیا "یا رسول اللہ اچھا ہوں، مگر اب کی معمولی رقم نہ آنے سے تکلیف ہے۔" ارشاد ہوا "تم نے دوات منگوائی تھی کہ اپنے ہی سے ایک مخلوق کے سامنے اس کی شکایت کرو؟" عرض کیا "جی ہاں" فرمایا "خدا سے کہو" اور ایک دعا پڑھنے کو بتائی۔ میں نے اس دعا کو خدا کی قسم پورے ایک ہفتے بھی نہ پڑھا ہوگا کہ معاویہؓ نے میرے پاس پندرہ لاکھ درہم بھیج دیئے۔ اور میں نے کہا اس خدا کا شکر جو اپنے یاد کرنے والے کو نہیں بھولتا اور مانگنے والے کو گھاٹے میں نہیں رکھتا۔ اس کے بعد پھر رسول اللہ صلعم میرے خواب میں تشریف لائے اور پوچھا "حسن کیا حال ہے؟" میں نے عرض کیا کہ "خیریت سے ہوں۔" اور ساری سرگذشت بیان کی۔ فرمایا "بیٹا! اس شخص کی یہی حالت ہوتی ہے جو خالق سے امیدوار ہو اور مخلوق سے کسی قسم کی امید نہ رکھے۔"

جناب رسالت مآب کا خواب میں آکر تعلیم دینا

کثرت نکاح

نکاح کے بارے میں شریعت کی آسانیوں سے آپ نے جس قدر فائدہ اٹھایا بہت کم کسی نے اٹھایا ہوگا۔ لذت سے نکاح کرتے اور اسی کے مطابق بکثرت عورتوں کو طلاق بھی دیا کرتے۔ کہتے ہیں کہ آپ نے نوے عورتوں کو اپنے عقد نکاح میں لیا۔ اور ان میں سے بہتوں کو طلاق دی۔ مگر آپ کا برتاؤ اور آپ کی خوبیاں ایسی تھیں کہ جو عورت نکاح میں آتی یہی چاہتی کہ زندگی بھر آپ کی خدمت میں رہے۔

بیویوں سے اچھا برتاؤ

آخر آپ کے نکاحوں اور طلاقوں سے اندیشہ ہوا کہ قبائل عرب آپ سے دشمن ہو جائیں۔ چنانچہ حضرت علیؓ نے ایک بار اہل کوفہ سے کہا "لوگو حسنؓ کو بیٹی نہ دو۔ اس لیے کہ وہ اکثر طلاق دیا کرتے ہیں۔" یہ سن کر قبیلہ بنی ہمدان کا ایک شخص اٹھا اور عرض کیا "ہم تو اپنی لڑکیوں کو یقیناً ان کے عقد میں دیتے جائیں گے۔ انہیں اختیار ہے کہ جسے چاہیں رکھیں اور جسے چاہیں چھوڑ دیں۔"

حضرت علیؓ کا لوگوں کو بیٹیاں دینے سے روکنا

ایک اچھا خواب۔ ایک خوفناک تعبیر

ایک روز خواب میں دیکھا کہ آپ کی دونوں آنکھوں کے درمیان سورہ قل ہو اللہ احد لکھی ہوئی ہے۔ اس خواب کو سن کر سب گھر والے خوش ہوئے لیکن یہ خواب سعید بن مسیب کے گوش گزار ہوا تو فرمایا اگر یہ خواب سچ ہے تو حسنؓ کی زندگی کے چند ہی روز باقی رہ گئے ہیں۔"

مرض موت۔ زہر دیا گیا۔

اور ایسا ہی ہوا چند ہی روز بعد آپ بیمار ہوئے اور بیماری کا سلسلہ چالیس روز تک جاری رہا۔ حضرت حسینؓ اور ان کے ایک رفیق عیادت کو آئے اور مزاج پوچھا۔ فرمایا "میں نے ... کی دوا اس سے پہلے کہ ایک ٹکڑا گرا۔ مجھے کئی بار زہر دیا گیا مگر ایسا شدید زہر مجھے کبھی نہیں دیا گیا تھا۔ اتنے میں حضرت حسینؓ تشریف لائے اور بہ اصرار پوچھنے لگے کہ آپ کو کس نے زہر دیا؟ مگر آپ نے نہ بتایا اور فرمایا اگر وہ شخص ہے جس پر مجھے گمان ہے تو سخت ترین انتقام لینے والا اللہ تعالیٰ ہے اور اگر وہ نہیں تو خدا کی قسم میں نہیں چاہتا کہ میرے لیے کوئی بے گناہ مارا جائے۔"

زہر دینے والی۔ یزید کی سازش۔

مشہور یہ ہے کہ آپ کی ایک منکوحہ عورت جعدہ بنت اشعث بن قیس نے آپ کو زہر دیا۔ اس کے پاس یزید نے کہلا بھیجا تھا کہ اگر تم حسنؓ کو زہر دے دو تو میں تم سے نکاح کر لوں گا۔ اس سبز باغ کے تصور میں جعدہ آپ کا کام تمام کر چکی۔ تو یزید کو پیام بھیجا کہ میں نے اپنا کام کر دیا اب تم اپنا وعدہ پورا کرو۔ لیکن یزید نے کہلا بھیجا "حسنؓ جیسے کے پاس تمہارا رہنا ہم نے نہیں پسند کیا تو بھلا اپنے پاس رکھنا کیسے گوارا کریں گے۔" غرض جعدہ کی حالت ہوئی کہ "خسر الدنیا والآخرۃ"۔

اس روایت کی صحت میں شبہ۔

یزید کا ایسی سازش کرنا کوئی تعجب کی بات نہیں اس لیے کہ جس معاہدے کی رو سے حضرت حسنؓ نے خلافت ترک کی اس کی ایک شرط یہ بھی تھی کہ معاویہ کے انتقال کے بعد حضرت حسنؓ خلیفہ ہوں گے۔ لہٰذا جب تک آپ زندہ تھے نہ بنی امیہ کے دل سے اندیشہ دور ہو سکتا تھا اور نہ یزید کے لیے باپ کی جانشینی کا راستہ صاف ہو سکتا تھا۔ مگر باوجود اس کے اس روایت کے صحیح ہونے میں بہت شبہ ہے۔

اس لیے کہ اول تو حضرت حسنؓ نے زہر دینے والے کا نام نہیں بتایا اور نہ اس کا کوئی ثبوت ہو سکا ہے کہ کس کو اور کس طریقے سے جعدہ کے زہر دینے کا حال معلوم ہوا۔ اور آپ کے سفر فردوس بریں کے بعد اگر کسی معتبر ذریعے سے ثابت ہو جاتا تو جعدہ

قصاص سے ہرگز نہ بچ سکتی تھی۔ حالانکہ اُس پر حکم قصاص جاری ہونے کا مورخین و اہل سیر نے متعلق ذکر نہیں کیا ہے۔

نزع میں اضطراب۔

انتقال اور نزع کے وقت آپ کو سخت اضطراب تھا اور نہایت سخت پریشان تھے۔ حضرت حسینؓ نے تسلی دیتے ہوئے فرمایا "بھائی جان! آپ کو پریشانی کس بات کی ہے؟ آپ تو حضرت رسول خدا صلعم اور جناب علی مرتضیٰ کے پاس جا رہے ہیں۔ دونوں آپ کے پدر بزرگوار ہیں۔ جناب خدیجہؓ اور حضرت فاطمہؓ کے پاس تشریف لئے جاتے ہیں۔ دونوں آپکی والدہ محترمہ ہیں۔ قاسم اور طاہر کے پاس جاتے ہیں وہ دونوں آپ کے ماموں ہیں۔ حمزہ اور جعفر سے ملنے والے ہیں دونوں آپ کے چچا ہیں۔" حضرت حسنؓ نے فرمایا "بھائی۔ میں خدائے تعالیٰ کے اُس عالم کی طرف جاتا ہوں جس سے کبھی سابقہ نہیں پڑا اور خدا کی ایسی مخلوق کو دیکھ رہا ہوں جیسی خلقت اس سے پیشتر کبھی نہیں دیکھی تھی۔"

بیعت۔

حافظ ابن عبد البر کی روایت ہے کہ عالم احتضار میں آپ نے حضرت حسینؓ سے فرمایا "بھائی تمھارے والد نے (حضرت رسالتؐ کی وفات کے بعد) خلافت لینا چاہی مگر خدا نے اُن کو نہ دی اور ابوبکرؓ کو خلیفۂ رسولؐ بنا دیا۔ ابوبکرؓ کے بعد بھی وہ امیدوار تھے مگر عمرؓ کو مل گئی۔ اُن کے بعد جب انتخاب خلیفہ کے لیے شوریٰ ہو رہا تھا اس وقت اُن کو اپنے منتخب ہونے میں مطلق شبہ نہ تھا مگر خلافت بعوض اُن کے عثمانؓ کو مل گئی۔ بعد ازاں اس کی نوبت آئی کہ تلواریں کھنچیں۔ اور میں نے اس کو پسند نہ کیا۔ مجھے بخدا یہ ہوتا نہیں نظر آتا کہ خدا نبوت اور خلافت دونوں چیزوں کو ہمارے گھرانے میں جمع کرے۔ لہٰذا اگر اشرار کوفہ تمہیں بہکا کے خلافت کے ساتھ اٹھانا چاہیں تو ہرگز نہ ماننا۔[۵]

مرض موت کے وقت آپ کے سوتیلے بھائی محمد بن حنفیہ اپنے موضع میں گئے ہوئے تھے انہیں آدمی بھیج کر بلوایا۔ وہ آ گئے تو آپ کے بائیں جانب اور حضرت حسینؓ داہنے جانب رونق افروز ہوئے۔ آہٹ پا کے آپ نے آنکھ کھول دی اور حضرت حسینؓ سے فرمایا "بھائی میں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ اپنے بھائی محمد کے ساتھ اچھا سلوک کرنا" پھر محمد سے ارشاد ہوا "تم حسینؓ کی رفاقت اور وزارت کرتے رہنا۔"

---

۵ تاریخ الخلفاء۔ حالات حضرت حسن رضی اللہ عنہ۔

*روضۂ رسالت میں دفن ہونے کی آرزو*

بعد ازاں حضرت حسینؓ سے فرمایا: میں نے ام المومنین عائشہؓ سے درخواست کی تھی کہ تربت رسول کے پاس میرے دفن ہونے کی اجازت دیں اور انھوں نے منظور فرما لیا لہٰذا میرے مرنے کے بعد تم پھر اُن کے پاس جا کے اجازت لینا۔ اگر وہ منظور کریں تو وہیں دفن کرنا۔ مگر مجھے ایسا نظر آتا ہے کہ لوگ مزاحم ہوں گے۔ ایسا ہو تو جھگڑا نہ کرنا۔" ان وصیتوں کے بعد ۴۷ برس کی عمر میں ۱۵ رمضان ۴۹ھ کو فردوس بریں کی راہ لی۔ وفات میں اختلاف ہے بعضے ۵۰ھ اور بعضے اور کوئی سنہ بتاتے ہیں مگر قابل وثوق یہی ہے کہ ۱۵ رمضان ۴۹ھ کو دنیا سے رخصت ہوئے۔

*عمر اور تاریخ وفات۔*

مدینے میں وفات کی خبر مشہور ہوئی تو اکثر لوگ دوڑے آئے جن میں معزول شدہ حاکم مدینہ مروان بھی تھا۔ وہ جنازے کے پاس کھڑا ہو کے رونے لگا۔ اس کو روتے دیکھ کر حضرت حسینؓ نے فرمایا: کل تک تو تم ان بزرگ کو گالیاں دیتے تھے اور آج رو رہے ہو! اس نے کہا: میری یہ سخت کلامی ایسے شخص کے ساتھ تھی جو پہاڑ سے بھی زیادہ متحمل و بردبار تھا۔" سچ ہے "الفضل ما شہدت بہ الاعداء" یعنی فضیلت وہ ہے جس کی دشمن بھی گواہی دے۔

*دشمن بھی آپ کے رویا۔*

اب حضرت حسینؓ جناب عائشہؓ کے پاس گئے اور روضۂ اقدس میں دفن کرنے کی اجازت مانگی۔ انھوں نے کہا: میں خوشی سے اجازت دیتی ہوں۔" مگر جب جنازے کو لے کے چلے تو مروان جو پہلے بھی اثر تھا مزاحم ہوا اور کہا: "حسینؓ اور عائشہؓ دونوں غلطی پر ہیں۔ حسنؓ روضۂ رسول میں ہرگز نہیں دفن ہو سکتے۔ اس مقبرے میں عثمانؓ کو تو نہ دفن ہونے دیا اور اب حسنؓ کو دفن کرنا چاہتے ہیں!" حضرت حسینؓ نے یہ حال سنا تو مع اپنے رفقا کے مقابلے کے لیے تیار ہوئے اور ہتھیار باندھے۔ ادھر مروان بھی جدال و قتال پر آمادہ ہو گیا۔ دم بھر میں سارے مدینے میں خبر ہو گئی۔ اور لوگ جوق جوق آنے لگے۔ حضرت ابوہریرہؓ نے سنا تو حسرت کے ساتھ کہا: خدا کی قسم یہ ظلم ہے کہ حضرت حسنؓ روضۂ رسول میں نہ دفن ہونے پائیں۔ پھر حضرت حسینؓ کی خدمت میں دوڑے گئے آئے اور قسم دلائی کہ آپ کسی طرح دبیں اور کوشش فرمائیں کہ جھگڑا نہ ہو۔ آپ کے مرحوم بھائی جن کے لیے یہ کارروائی ہو رہی ہے وہ خود ہی فرما گئے تھے کہ روضۂ اقدس میں نہ ہو سکے تو مجھے بقیع میں دفن کرنا۔ ابوالفداء کا بیان ہے کہ حضرت ام المومنین عائشہؓ اگرچہ اجازت دے چکی تھیں مگر خونریزی کا سامان دیکھ کر بولیں: "روضہ میرا حجرہ اور میری جائداد ہے۔ لہٰذا میں یہاں دفن ہونے کی اجازت نہیں دیتی۔" بہرحال یہ اسی

*حضرت عائشہؓ نے دفن کی اجازت دی۔*

*مروان کی مزاحمت۔*

*خونریزی کا اندیشہ۔*

*ابوہریرہؓ کے سمجھانے سے صلح۔*

باتیں تھیں کہ حضرت سیدنا حسنؓ نے خاموشی اختیار فرمائی۔

غسل و تجہیز

آپ کو حضرات حسینؓ، محمد بن حنفیہ اور عباس بن علی نے غسل دیا اور کفن پہنا کے جنازہ تیار کیا۔

نماز جنازہ۔

بنی امیہ میں سے صرف سعید بن عاص جنازے پر تھے اس لیے کہ وہی شہر کے حاکم تھے چونکہ نماز پڑھانا اس وقت حاکم ہی کا کام تھا اس لیے حضرت حسینؓ نے ان کو امامت کے لیے آگے کر دیا لیکن ساتھ ہی ارشاد فرمایا۔ اگر یہ عام طریقہ نہ ہوتا تو میں تمہیں نماز نہ پڑھانے دیتا۔ نماز کے بعد آپ قیامت تک آرام لینے کے لیے بقیع میں حضرت سیدۃ النساء کے پہلو یا اپنی مادر مشفقہ کے آغوش میں لٹا دیے گئے۔

آپ کی وفات پر معاویہ و اہل شام کی خوشی

آپ کے بیمار ہوتے ہی مروان نے جناب معاویہ کو اطلاع کی اور انہوں نے حکم دیا کہ جب تک آپ بیمار ہیں مجھے ڈاک کے ذریعے سے روز بروز کی حالت سے آگاہ کیا جائے جس روز وفات کی خبر دمشق میں پہنچی بڑی خوشیاں منائی گئیں معاویہ سجدے میں گر پڑے قصر خضراء سے جو ایوان خلافت تھا تکبیر کے نعرے بلند ہوئے اور ساتھ ہی ہر گھر سے اللہ اکبر کے نعرے سنے جانے لگے جن کو سن کر فاختہ بنت قرظہ نے پوچھا "خدا آپ کو ہمیشہ خوش رکھے یہ کس بات پر صدائے تکبیر بلند ہو رہی ہے" کہا "اس پر کہ حسنؓ بن علیؓ دنیا سے چل بسے" فاختہ بولی "تو یہ خوشیاں فاطمہ بنت رسول اللہ کے بیٹے کے مرنے پر ہیں" کہا "واللہ میرا مقصد نہیں کہ حسنؓ کی کسی قسم کی سبکی کی جائے۔ یہ باتیں فقط اس لیے ہیں کہ آج میرے دل کو چین آگیا۔"[۱]

ابن عباس اور معاویہ

تکبیروں کا غلغلہ سن کر حضرت ابن عباسؓ دوڑے آئے جو قسطنطنیہ کے جہاد سے واپس آکر دمشق میں ٹھہرے ہوئے تھے معاویہ نے دیکھتے ہی پوچھا "تم نے بھی سنا کہ تمہارے خاندان میں کیا سانحہ ہو گیا؟" ابن عباس بولے "میں نے تو کچھ نہیں سنا مگر ہاں آپ کو بشاش دیکھتا ہوں اور تکبیروں کا غلغلہ سن رہا ہوں" کہا "حسنؓ بن علیؓ نے انتقال کیا" یہ سن کر ابن عباس کی زبان سے بے اختیار نکلا "اللہ ابو محمد حسنؓ پر رحمت کرے" پھر بولے "اے معاویہ ان کے موجود ہونے سے ہم رسول اللہ صلعم کی وفات کے صدمے کو بھولے ہوئے تھے

[illegible]

---

۱ تاریخ الخلفاء صفحہ ۱۰۵

بعد ازاں فرمایا "معاویہ۔ نہ اُن کی قبر آپ کی قبر کو بند کر دے گی اور نہ اُن کی عمر کا کوئی حصہ آپ کی عمر میں شامل ہو جائے گا۔ اتنا کہا اور زار و قطار رونے لگے۔ بہرحال آپ کی وفات سے معاویہ کے دل کا یہ کانٹا نکل گیا کہ میرے بعد پھر خلافت حضرت علیؓ کے خاندان میں نہ چلی جائے۔"

حضرت حسنؓ کی اولاد اور بیویوں کی تفصیل میں مورخین و اہل سیر کو سخت اختلاف ہے۔ کتاب صفوۃ میں ہے کہ پندرہ فرزند اور آٹھ بیٹیاں چھوڑ کے آپ دنیا سے سدھارے۔ کتاب مواہب اہل بیت میں لکھا ہے کہ گیارہ فرزند اور ایک صاحبزادی جن کے اسمائے مبارک حسب ذیل ہیں: عبداللہ۔ قاسم۔ حسین۔ مثنی۔ زید۔ عمر۔ عبیداللہ۔ عبدالرحمن۔ احمد۔ اسماعیل۔ عقیل۔ ام الحسن ایک اور روایت سے ان کے علاوہ تین فرزندوں ابوبکر، طلحہ اور عبداللہ کے نام بھی ثابت ہوتے ہیں۔ مگر آپ کی نسل صرف تین فرزندوں قاسم ابوبکر اور عبداللہ سے دنیا میں باقی رہی۔

آپ کی بیویوں کا شمار اگرچہ نوے تک بتایا جاتا ہے مگر ان میں سے فقط خولہ بنت منظور فزاریہ۔ عقیبہ بن مسعود کی بیٹی ثقفیہ۔ ام اسحق بنت طلحہ بن عبیداللہ کے نام معلوم ہو سکے ہیں۔ خولہ حضرت حسن مثنی کی والدہ تھیں۔ زید اور ام الحسن عقیبہ بن مسعود کی بیٹی سے پیدا ہوئے۔ اور طلحہ کی والدہ ام اسحق مشہور و محترم صحابی حضرت طلحہؓ کی صاحبزادی تھیں۔

آپ کی وفات کی خبر کوفے میں پہنچی تو تمام لوگوں کو بڑا صدمہ ہوا۔ بعض رئیس شہر ایک جگہ جمع ہوئے اور سب کی طرف سے حضرت حسینؓ کی خدمت میں نامۂ تعزیت بھیجا گیا۔ اور جعدہ بن ہبیرہ نے جو شیعیان علیؓ میں ممتاز تھا آپ کو لکھا "ہم سب شیعیان علیؓ اپنی جانوں کو آپ کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔ پھر آپ کو چھوڑ کے اور کسی کا ساتھ نہ دیں گے۔ ہمیں آپ کے برادر محترم حضرت حسنؓ کی رائے جنگ و پیکار کے بارے میں معلوم تھی اور آپ کی رائے بھی معلوم ہے کہ اپنے وفادار جاں نثاروں کے حال پر مہربان دشمنوں کے نہایت مخالف۔ اور خدا کے معاملے میں نہایت سختی سے ثابت قدم ہیں۔ لہٰذا اگر آپ خلافت حاصل کرنا چاہتے ہوں تو ہمارے یہاں تشریف لائیے کیونکہ ہم اپنے نفسوں کو آپ پر فدا کرنے کے لئے تیار ہیں"۔ اس کے جواب میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے تحریر فرمایا۔ "میرے جنت نشین بھائی کا معاملہ یہ ہے کہ خدا نے انہیں توفیق خیر دی اور حق پر قائم رکھا

بیویاں۔

آپکی وفات کی خبر کوفے میں۔

اہل کوفہ کا حضرت حسینؓ کو اکسانا۔

آپ کا انکار۔

رہا میں، تو میری ابھی یہ رائے نہیں ہے۔ خدا تمھارے حال پر رحم کرے۔ اپنے وطنوں میں استقلال سے ٹھہرے رہو۔ گھروں کے اندر پناہ لو۔ اور جب تک معاویہ زندہ ہیں تہمت لگانے سے بچو۔ ہاں اگر میری زندگی میں کوئی خاص واقعہ پیش آیا تو اس وقت میں تم کو اپنی رائے سے آگاہ کروں گا۔ والسلام۔

خلافت راشدہ کا خاتمہ

غرض حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھ ہی خلافت راشدہ کا خاتمہ ہو گیا اُس کے دوبارہ قائم ہونے کی کچھ امید تھی بھی تو آپ کی وفات کے ساتھ منقطع ہو گئی۔ حضرت حسینؓ کو کوفے والوں نے اُسی وقت کھڑا کرنا چاہا تھا مگر آپ نے جناب معاویہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی اور کوئی وجہ نہ تھی کہ اس بیعت کو توڑ دیں۔ مگر جب حضرت معاویہ کی وفات کے بعد یزید کو شرع اسلام کی توہین کرتے دیکھا تو شیعیان کوفہ کے اصرار پر آپ نے دعوائے خلافت کر دیا۔ اس وقت شیعیان کوفہ نے بلا کر جیسی دغا بازی کی اور جس قساوت و سرد مہری سے پیش آئے اُس کو یاد کر کے دنیائے اسلام ہمیشہ روئے اور ماتم کرے گی! اور در اصل یہ ماتم اکیلے حضرت حسینؓ کے مظلومی کے ساتھ شہید کیے جانے کا نہیں بلکہ مبارک اور اعلاء کلمۃ اللہ کرنے والی خلافت راشدہ کے فنا ہو جانے کا ہے افسوس کہ جس طرح خلافت راشدہ کی برکتیں دنیا میں ہمیشہ زندہ رہیں گی اسی طرح اُس کے مٹنے کا صدمہ بھی کبھی نہ بھولے گا۔

تمت

عسے اخبار الطوال صفحہ ۲۲۳ و ۲۲۴

# غلط نامہ

# تاریخ اسلام

## جلد دوم

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۲۱ | ۲۰ | صناہین | صنعاہین | ۶۵۷ | ۱۷ | لانے | لائے |
| ۵۲۹ | ۴ | نزع | نزاع | ۶۶۰ | ۹ | روایت بھی ہے | روایت بھی ہے جو آپ کے مخالفوں کی بنائی ہوئی معلوم ہوتی ہے وہ روایت یہ ہے کہ |
| ۵۳۶ | ۵ | خبر نہ ہوا | خبر نہ ہو | | | | |
| ۵۴۹ | ۹ | حضرات ابوذر | حضرت ابوذر | | | | |
| ۵۴۹ | ۹ | سنہ ۳۲ھ | سنہ ۳۳ھ | ۶۶۸ | ۱۷ | کرورہم | کروہم |
| ۵۷۸ | ۵ | جہاں تک ہو | جہاں تک ہے | ۶۶۹ | ۱۰ | بن افع | بن رافع |
| ۵۸۰ | ۲۵ | کوسنے سے | کوفے سے | ۶۷۳ | ۳ | زاس | نہ اس |
| ۶۰۲ | ۱۲ | مخالفت | مخالف | ۶۷۵ | ۲۱ | غضب | غصب |
| ۶۱۰ | ۳ | خنظلہ | حنظلہ | ۶۷۶ | ۱۳ | جھگڑا ہوا تھا | جھگڑا ہو رہا تھا |
| ۶۳۴ | ۹ | خبر دینا مشہو | خبر دنیا میں مشہور | 〃 | ۱۴ | اسی طرح سے | اسی طرح عمار سے |
| ۶۴۸ | ۱۴ | دوایت | روایت | ۶۷۷ | ۱۰ | بنی شعم | بنی خثعم |
| ۶۵۱ | ۵ | کی جانے گی | کی جائے گی | 〃 | ۲۴ | صرحان | صوحان |
| ۶۵۲ | ۱۱ | بنی تقیف | بنی ثقیف | ۶۹۷ | ۲۴ | اسی اننا | اسی اثنا |
| ۶۵۷ | ۶ | گر | اگر | ۷۰۱ | ۲۰ | مارا جاتا۔ ایسا | مارا جاتا یا ایسا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷۰۳ | ۷ | ویجہ | ولیجہ | ۸۲۷ | ۱۸ | ہمراہ ہی | ہمراہی |
| ۷۰۵ | ۱۲ | کیسے جانے | کیے جانے | ۸۳۵ | ۱۳ | ذہل میں | ذہل بن |
| ۷۱۶ | ۷ | قرلیش | قریش | ۸۶۴ | ۱۸ | فاطمی | فاطمہ بھی |
| ۷۳۹ | ۲۳ | کرتا | کرنا | ۸۸۲ | ۱۲ | تکرر فرمایا | تکرر سکرر فرمایا |
| ۷۵۴ | ۱۶ | ہبیرہ | ابہبیرہ | ۸۹۱ | ۲۴ | پیش آگئے | پیش آئے |
| ۷۶۶ | ۲۵ | میں ہی | میں بھی | ۸۹۵ | ۲ | اس لیئے | اسی |
| ۷۷۸ | ۹ | عمر میں | عمرو میں | ۹۰۸ | ۱۹ | ملاک | ہلاک |
| ۷۸۴ | ۳۲ | آپ بھی جانتے | آپ یہ بھی جانتے | ۹۱۴ | ۱۶ | مقابل | بمقابل |
| ۷۹۷ | ۱۹ | صفی | صیفی | × | × | × | × |